# سلسلۂ تعلیم پنجاب



# حساب [illegible] حصہ

جو سررشتۂ تعلیم پنجاب کے صاحب ڈائرکٹر بہادر کے حکم سے
پٹواریوں اور ابتدائی مدرسوں کے واسطے مقرر ہے

سررشتۂ تعلیم پنجاب و ٹیکسٹ بک کمیٹی پنجاب کے لئے
رائے صاحب منشی گلاب سنگھ اینڈ سنز نے اپنے مطبع مفید عام لاہور میں چھاپا

سنہ ۱۹۰۱ع



دفعہ ۲ — تعداد جلد ۲۵۰۰۰ — قیمت فی جلد ۳ر۳ پائی

# اِعرابوں کے قاعِدے

| نمبرِ شُمار | قاعِدے | مِثالیں |
|---|---|---|
| ۱ | مخلُوط ہے دو چشمی لِکھّی گئی + | گھر |
| ۲ | نُونِ غُنّہ جو لفظ کے درمیان ہے۔ اُس پر اُلٹا جزم دِیا ہے۔ اور جو آخر میں ہے۔ اُس میں نُقطہ نہیں دِیا + | ہنسا۔ ہیں + |
| ۳ | یائے معرُوف جو لفظ کے آخر ہے۔ وُہ دائرے کی لِکھّی گئی ہے + | بھلی |
| ۴ | یائے معرُوف کے سِوا باقی سب یے لمبی لِکھّی گئیں + | کے۔ ہے۔ گائے۔ اُڈنے + |
| ۵ | جو واؤ بولی نہیں جاتی۔ اُس کے نیچے آڑی لکیر ہے + | خُود۔ خویش + |
| ۶ | حرفِ مفتُوح پر وہیں زبر لِکھّا ہے۔ جہاں واؤ یا یے کے معرُوف اور مجہُول ہونے کا شُبہ پڑتا ہے[۱] + | ہمالیہ۔ روپیہ۔ زیور۔ غور۔ سیر + |

[۱] باقی قاعدے اخیر کے صفحے پر دیکھو +

# فہرست مضامین

# حساب کا دُوسرا حصّہ

## پہلی فصل

1 نقدی کے اندازے اور اُن کو جمع وغیرہ کرنے کے قاعدے پہلے حصّے میں لکھے گئے ہیں۔ تول ماپ وغیرہ کے اندازے جن کی جمع وغیرہ انہیں قاعدوں سے ہوتی ہے۔ اب درج کئے جاتے ہیں +

2 ### دیسی تول

| | | | |
|---|---|---|---|
| 8 | رتّی | کا | ایک ماشہ |
| 12 | ماشے | کا | ایک تولہ |
| 5 | تولے | کی | ایک چھٹانک |
| 4 | چھٹانک | کا | ایک پاؤ |
| 4 | پاؤ | کا | ایک سیر |

# حِساب کا دُوسرا حِصّہ

## پہلی فصل

1 نقدی کے اندازے اور اُن کو جمع وغیرہ کرنے کے قاعدے پہلے حصّے میں لکھّے گئے ہیں - تول ماپ وغیرہ کے اندازے جن کی جمع وغیرہ اُنہیں قاعدوں سے ہوتی ہے - اب درج کئے جاتے ہیں +

2

### دیسی تول

| | | |
|---|---|---|
| 8 رتّی | کا | ایک ماشہ |
| 12 ماشے | کا | ایک تولہ |
| 5 تولے | کی | ایک چھٹانک |
| 4 چھٹانک | کا | ایک پاؤ |
| 4 پاؤ | کا | ایک سیر |

5 سیر کی ایک پنسیری
2 پنسیری کی ایک دھڑی یا 10 سیر
2 دھڑی کی ایک دھونی۔دھون یا ادّھن
2 دھون یا 40 سیر کا ایک من

## تنبیہ

ایک پیسہ بھر = ½ تولہ
ایک سرسائی = 2 تولہ
پکّا سیر = ڈھائی سیر کچّے
دھڑی = 10 سیر
دھونی یعنی ہندوستانی دھون = 20 سیر

## 3 آدھی چھٹانک سے لے کر ایک لاکھ من تک لکھنے کا طریق

| نام | صورت | نام | صورت |
|---|---|---|---|
| آدھی چھٹانک | ر ثار | ساڑھے تین چھٹانک | کررر ثار |
| چھٹانک | رر ثار | پاؤ سیر | - ثار |
| ڈیڑھ چھٹانک | ررر ثار | سوا پاؤ | - رر ثار |
| آدھ پاؤ | کر ثار | ڈیڑھ پاؤ | - کر ثار |
| ڈھائی چھٹانک | کرر ثار | سات چھٹانک | - کررر ثار |
| تین چھٹانک | کررر ثار | آدھ سیر | • ثار |

| نام | صُورت | نام | صُورت |
|---|---|---|---|
| نو چھٹانک | ۰ ،، ثار | دس من | عا |
| ڈھائی پاؤ | ۰ ، ثار | گیارہ من | لعا |
| چھٹانک کم تین پاؤ | ۰ ، ،، ثار | بارہ من | ععا |
| تین پاؤ | ۔ ثار | تیرہ من | سعا |
| سوا تین پاؤ | ۔ ،، ثار | چودہ من | للعا |
| ساڑھے تین پاؤ | ۔ ، ثار | پندرہ من | دعا |
| چھٹانک کم سیر | ۔ ،،، ثار | سولہ من | عا |
| سیر | ا ثار | سترّہ من | معا |
| سوا سیر | ا ثار | اٹھارہ من | ہعا |
| ڈیڑھ سیر | ا، ثار | اُنیس من | لعا |
| پونے دو سیر | ا۔ ثار | بیس من | عا |
| دو سیر | ۲ ثار | تیس من | سا |
| ایک من | یک من | چالیس من | للعا |
| دو من | دو من یا منوان | پچاس من | ھا |
| تین من | ملے من | ساٹھ من | ا |
| چار من | للعہ من | سترّ من | معا |
| پانچ من | ھ من | اسّی من | لا |
| چھ من | ے من | نوّے من | لھا |
| سات من | معہ من | سَو من | ما من |
| آٹھ من | ملے من | دو سَو من | مار من |
| نو من | لعہ من | تین سَو من | سا من |

| نام | صورت | نام | صورت |
|---|---|---|---|
| چار سو من | اسا من | آٹھ ہزار من | ہمـ ررر من |
| پانچ سو من یعنی بسوہن من | صما من | نو ہزار من | لعمـ ررر من |
| چھ سو من | سما من | دس ہزار من | عـ ررر من |
| سات سو من | معما من | بیس ہزار من | عد ررر من |
| آٹھ سو من | لہا ر من | تیس ہزار من | ہـ ررر من |
| نو سو من | لعمار من | چالیس ہزار من | للعـ ررر من |
| ایک ہزار من | الـ ررر من | پچاس ہزار من | صـ ررر من |
| دو ہزار من | اعـ ررر من | ساٹھ ہزار من | ـــ ررر من |
| تین ہزار من | ہمـ ررر من | ستّر ہزار من | معـ ررر من |
| چار ہزار من | للعمـ ررر من | اسّی ہزار من | لـ ررر من |
| پانچ ہزار من | صمـ ررر من | نوّے ہزار من | لعـ ررر من |
| چھ ہزار من | سمـ ررر من | ایک لاکھ من | یک لک من |
| سات ہزار من | معمـ ررر من | | |

## 4 کپڑے کی ناپ کا دیسی اندازہ

3 اُنگل کی ایک گرہ
4 گرہ کی ایک بالشت
2 بالشت کا ایک ہاتھ
2 ہاتھ یعنی 16 گرہ کا ایک گز

## 5 طُول کو ناپنے کا انگریزی اندازہ

| | | |
|---|---|---|
| 12 اِنچ | کا | ایک فُٹ |
| 3 فُٹ | کا | ایک گز |
| ساڑھے پانچ گز | کا | ایک پول |
| 40 پول | کا | ایک فرلانگ |
| 8 فرلانگ یا 1760 گز | کا | ایک میل |

## 6 زمین کے طُول کی ناپ

### (ا) ہندوستانی حساب سے

| | | |
|---|---|---|
| 3 گز | کا | ایک گٹھہ |
| 20 گٹھے | کی | ایک جریب |

### (ب) پنجابی حساب سے

| | | |
|---|---|---|
| 3 ہاتھ | کا | ایک کرم |
| 3 کرم | کا | ایک کان |
| 10 کرم | کی | ایک جریب |
| 136 جریب | کا | ایک کوس |

## 7 گنتی کا اندازہ

| | | |
|---|---|---|
| 12 چیزوں | کی | ایک درجن |

| | | |
|---|---|---|
| 20 چیزوں | کی | ایک کوڑی |

## 8 کاغذ کے حساب کا اندازہ

| | | |
|---|---|---|
| 24 تختوں | کا | ایک دستہ |
| 10 دستوں | کی | ایک گڈّی |
| 20 دستوں | کا | ایک رِم |

### تنبیہ

بعض دفعہ ایک دستے میں پچّیس تختے ہوتے ہیں۔اور ایک گڈّی میں گیارہ دستے +

## 9 وقت کے اندازے

### (ا) دیسی حساب سے

| | | |
|---|---|---|
| 60 پل | کی | ایک گھڑی |
| ساڑھے سات گھڑی | کا | ایک پہر |
| 8 پہر | کا | ایک دِن رات جو عُمُوماً دِن ہی بولا جاتا ہے۔ |
| 30 دِن | کا | ایک مہینہ |
| 12 مہینے | کا | ایک سال |

### (ب) انگریزی حساب سے

| | | |
|---|---|---|
| 60 ثانیے | کا | ایک منٹ |

| | | |
|---|---|---|
| 60 منٹ | کا | ایک گھنٹہ |
| 24 گھنٹے | کا | ایک دن رات |
| 7 دن | کا | ایک ہفتہ |
| 52 ہفتے یا 365 دن | کا | ایک سال |

## تنبیہ

## دیسی اور انگریزی وقت کا مقابلہ

| | | |
|---|---|---|
| 24 ثانیے | = | ایک پل |
| ڈھائی پل | = | ایک منٹ |
| 24 منٹ | = | ایک گھڑی |
| ڈھائی گھڑی | = | ایک گھنٹہ |
| 3 گھنٹے | = | ایک پہر |
| 8 پہر یا 24 گھنٹے | = | ایک دن رات |

## ۱۰ انگریزی مہینوں کے نام اور اُن کے دِن

| جنوری | فروری | مارچ | اپریل |
|---|---|---|---|
| 31 | 28 | 31 | 30 |
| مئی | جُون | جولائی | اگست |
| 31 | 30 | 31 | 31 |
| ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر |
| 30 | 31 | 30 | 31 |

## تنبیہ

(ا) جو سنہ ۴ پر پُورا تقسیم ہو جائے۔ اُس میں فروری 29 دِن کا ہوتا ہے۔ اور وُہ لیپ کا سال کہلاتا ہے +

(ب) اِن شعروں سے بھی ہر ایک مہینے کے دِن معلُوم ہو سکتے ہیں۔

تیس ہیں دن ستمبر کے اپریل جُون نومبر کے
فبروری کے اٹھائیس باقی سب کے ایک اور تیس
فبروری جب لیپ کا آئے اٹھائیس پر ایک بڑھائے

(ج) مہینوں کے دِن یاد رکھنے کے واسطے عام لوگ ایک اور ترکیب بھی کرتے ہیں۔ جو یہ ہے۔ کہ ہاتھ کی مُٹھی بند کرکے پہلی اُنگلی کی گانٹھ سے گِننا شروع کرتے ہیں۔ جس مہینے کا نام اُنگلیوں کی گانٹھوں پر آ جائے۔ اُس کو 31 دِن کا سمجھتے ہیں۔ اور جس کا نام گانٹھوں کے درمیان آئے۔ اُس کو تیس دِن کا۔ اِس حساب میں صرف فروری کے دنوں کی نسبت الگ یاد رکھنا ہوتا ہے +

## سوالاتِ نمبر 1

1 ۶ من $3\frac{1}{4}$ سیر کی کتنی چھٹانکیں ہوتی ہیں۔ اور ۱۳ سیر ۷ تولے ۱۱ ماشے 5 رتی کی کتنی رتیاں ؟

2 ایک پنساری نے ایک شخص کو 15 چھٹانک 3 تولے 2 ماشے بنفشہ

دیا - اور 12 چھٹانک 4 تولے 3 ماشے نیلوفر اور 8 چھٹانک
3 تولے 6 ماشے 6 رتی بہدانہ - اور 10 چھٹانک 2 تولے
6 ماشے مصری - تو بتاؤ کہ اُس شخص کے پاس کس قدر
وزن کی چیزیں ہو گئیں - جواب رقموں میں لکھو +

3 کسی شخص کے پاس 3 تولے 4 ماشے 5 رتی چاندی ہے -
تو بتاؤ - اُس میں اور کتنی چاندی ملائے کہ پورے 5 تولے
ہو جائے +

4 ھہ من 5 سیر 4 چھٹانک 4 تولے میں سے عصا من 28 سیر 12
چھٹانک گھٹاؤ - اور سما من 10 سیر 15 چھٹانک میں سے
دیعا 15 سیر 9 چھٹانک 4 تولے - اور دونو عملوں سے جو
کچھ حاصل ہو - اُس کی میزان چھٹانکوں میں ظاہر کرو +

5 ایک چاندی کے کٹورے کا وزن $10\frac{1}{2}$ چھٹانک ہے - بتاؤ -
کہ اِس قسم کے 96 کٹوروں کے واسطے کس قدر چاندی
درکار ہوگی +

6 705 چھکڑوں کا بوجھ مارعلعا 38 سیر 12
چھٹانک ہے - ایک چھکڑے کا بوجھ رقموں میں لکھ کر
بتاؤ +

7 صللعا 10 سیر 13 چھٹانک میں 6 رتیاں کتنی دفعہ شامل
ہیں ؟

8 ھے من 35 سیر کچے کے کتنے من اور سیر پکے ہونگے - اور
لعا من 22 سیر 4 چھٹانک پکے کے کتنے کچے +

9 کسی مدرسے کے لڑکوں کو آدھ آدھ سیر مٹھائی دینے سے

کُل دو من $5\frac{1}{2}$ سیر مٹھائی خرچ ہوئی - بتاؤ - اُس ندر سے میں کتنے لڑکے موجود تھے +

10 ایک پاؤ 2 تولے 9 ماشے چاندی کی 6 ماشے 4 رتی تول والی بالیاں کتنی بنینگی ؟

11 ایک زمیندار نے امرتسر سے سیالکوٹ کے تین ٹکٹ لیئے - اُس کے پاس کچھ بوجھ بھی تھا - جب ریل پر سوار ہونے لگا - تو اُسے بوجھ تُلوانے کے لیئے کہا گیا - چنانچہ تین من بوجھ نکلا - اب اگر 15 سیر فی ٹکٹ بوجھ مُعاف ہو - اور بوجھ پر عصہ روپیہ 4 آنے فی من کرایہ لگے - تو بتاؤ - کہ اُس زمیندار کو باقی بوجھ کا کیا دینا پڑا +

12 107 جریب 6 کرم 2 ہاتھ کو ہاتھوں میں ظاہر کرو +

13 9999 ہاتھ کو جریب میں بتلاؤ +

14 1 کرم 1 ہاتھ اور 78 جریب 3 کرم 2 ہاتھ اور 115 جریب 7 کرم اور 96 جریب 1 ہاتھ اور 2 کرم 2 ہاتھ کے مجموعے سے 89 جریب 7 کرم اور 45 جریب 2 ہاتھ کے فرق کو گھٹاؤ +

15 ریل کی سڑک پر تار کی بلّیاں ایک میل میں 22 ہیں - دو بلّیوں کا درمیانی فاصلہ بتاؤ +

16 ایک لحاف کو ساڑھے دس گز کپڑا لگتا ہے - بتاؤ 29 لحافوں کے واسطے کس قدر کپڑا درکار ہوگا +

17 ایک شخص نے دو ہزار چار گز 12 گرہ کپڑا 243 فقیروں کو بانٹا - تو بتاؤ - کہ ہر ایک کے حصّے میں کتنا کتنا آیا - اور اگر نو نو گز دینا ہوتا - تو کتنا کپڑا لگتا +

18 اگر گز بجائے 16 گرہ کے 15 گرہ 1 انگل کا ہو - تو 85 گز

کپڑا خریدنے میں کس قدر نقصان ہوگا ؟

19 ایک شخص نے 110 میل 7 فرلانگ 30 پول ریل میں سفر کیا۔ اور 16 میل 2 فرلانگ 30 پول بیچے ہیں۔ اور 8 میل 36 پول گھوڑے پر۔ اور 14 میل 4 فرلانگ 24 پول پیدل چلا۔ تو اس نے کل کتنا سفر کیا ؟

20 ایک لڑکے نے ایک درخت کی موٹائی ناپنے کے لئے اپنا دوپٹہ جو تین گز لمبا تھا۔ اس کے گرد لپیٹا۔ لیکن دوپٹہ 3 ہاتھ اس کی موٹائی سے چھوٹا نکلا۔ درخت کی موٹائی بتاؤ +

21 بدھو نے 3 گز 7 انچ ٹکڑا 5 گز لمبی رسی سے کاٹ لیا۔ بتاؤ۔ کہ وہ ٹکڑا باقی کے ٹکڑے سے کس قدر زیادہ ہے +

22 اگر تار برقی کے تھم ایک ایک جریب کے فاصلے پر لگائے جائیں۔ تو بتاؤ۔ کہ ساڑھے تین میل میں کتنے تھم لگینگے۔ (جریب = 22 گز) +

23 ایک گاڑی کا اگلا پہیہ 4 فٹ 6 انچ گول ہے۔ اور پچھلا پہیہ اس سے ایک فٹ زیادہ۔ تو بتاؤ۔ کہ بیس میل میں اگلا پہیہ پچھلے پہیے سے کتنی دفعہ زیادہ گھومیگا +

24 95 میل 5 فرلانگ 24 پول 2 گز سڑک کی مرمت کے لئے 28 آدمی مقرر کئے گئے۔ بتاؤ کہ ہر ایک کے سپرد کس قدر سڑک ہوئی +

25 ایک شخص ایک گھنٹے میں تین میل 5 فرلانگ 30 پول چلتا ہے۔ تو گورداسپور سے امرتسر جو 43 میل 6 فرلانگ 30 پول ہے۔ کتنے گھنٹے میں پہنچیگا ؟

26 12 دن 6 پہر 5 گھڑی کے پل بناؤ۔ اور سنہ 1884ء سے سنہ 1886ء تک کے تین سالوں کے منٹ +

27 بتاؤ 1864ء کے پچھلے چار مہینوں میں پہلے چار مہینوں سے کتنے ثانئے زیادہ ہیں +

28 ایک لڑکا ایک گھڑی میں 4 صفحے پڑھتا ہے۔ تو بتاؤ۔ کہ ڈھائی گھنٹے میں کتنے صفحے پڑھیگا +

29 کاغذ کے ایک دستے کی قیمت 3 آنے 3 پائی ہے۔ تو بتاؤ۔ کہ ۵ روپے 15 آنے کے کتنے رم آئینگے +

30 ایک درجن پنسلیں 4 آنے کو آتی ہیں۔ تو بتاؤ۔ کہ ۵ روپے 14 آنے کی کتنی درجن پنسلیں آئینگی +

31 ایک ریل گاڑی 9 بجے پر 30 منٹ گزرے لاہور سے روانہ ہوتی ہے۔ اور تین منٹ فی میل کی رفتار سے 14 بجے یعنی 2 بجے پر 21 منٹ گزرے ایک سٹیشن پر پہنچتی ہے۔ تو بتاؤ۔ کہ وہ سٹیشن لاہور سے کتنی دور ہے +

32 597 گزوں کی جریبیں بتاؤ +

33 ایک بیوپاری نے ۵ روپے ۱۰ آنے کوڑی کے حساب سے ۵ کی جوتیاں خریدیں۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس نے کتنی کوڑی جوتیاں خریدیں۔ اور ایک جوڑے کی کیا قیمت ہوئی +

34 سیالکوٹی جہانگیری کاغذ کا تختہ ڈھائی پیسے کو آتا ہے۔ 12 گڈیوں کی قیمت کیا ہوگی ؟

35 ایک دکاندار نے 14 درجن دیا سلائی کی ڈبیاں ۵ روپیہ 2 آنے کو خریدیں۔ اور دو پیسے کی تین تین ڈبیاں بیچ ڈالیں۔ تو بتاؤ۔ اُس کو کیا فائدہ ہوا +

36 امام الدین پہلی جنوری 1848ء کو پیدا ہوا۔ نصیر الدین

اُس سے 15 سال 9 مہینے پیچھے پیدا ہُوا۔ نصیرُ الدّین کے پیدا ہونے کی تارِیخ بتاؤ +

# دُوسری فصل

## کسُور

۱۱ حساب کے پہلے حصّے میں بتایا جا چُکا ہے۔ کہ ۔ سے کسی چیز کا پاؤ اور ٥ سے آدھا اور ؞ سے اُس کا پَونا مُراد ہوتی ہے۔ انہیں کو ہم اور طرح سے بھی لکھتے ہیں۔ یعنی $\frac{1}{4}$ اور $\frac{1}{2}$ اور $\frac{3}{4}$ اور اِنہیں یُوں پڑھتے ہیں۔ ایک بٹا چار اور ایک بٹا دو اور تین بٹا چار۔ اِس کے معنی یہ ہیں۔ کہ جس طرح ایک چیز کو چار حصّوں پر بانٹنے سے ایک پاؤ حاصل ہوتا ہے۔ اور دو پر بانٹنے سے ایک آدھا۔ اِسی طرح تین چیزوں کو بھی چار حصّوں میں بانٹنے سے تین پاؤ یا پَونا حاصل ہوگا۔ کیونکہ اِن چیزوں کے چاروں حصّے یعنی چار پَونے تین کے برابر ہوتے ہیں۔ مثلاً جس طرح آٹھ آنے $\frac{1}{2}$ روپے سے ظاہر کر سکتے ہیں۔ اور ۴؍ آنے $\frac{1}{4}$ روپے سے ظاہر کر سکتے ہیں۔ اُسی طرح تین روپے چار شخصوں میں بانٹنے سے ہر ایک کا حصّہ 12 آنے جو ایک روپے کا بھی پَونا ہے $\frac{3}{4}$ روپے سے ظاہر ہو سکتا ہے۔ چُونکہ ایک سیر میں چار پاؤ ہوتے ہیں۔ اِس لِئے ایک پاؤ کو $\frac{1}{4}$ سیر سے ظاہر کرتے ہیں۔ اور اِس کے نِصف (آدھ پاؤ) کو $\frac{1}{8}$ سیر سے۔

کیونکہ سیر میں آٹھ آدھ پاؤ ہوتے ہیں۔ پھر چونکہ ایک سیر کی 16 چھٹانک ہوتی ہیں۔ اِس لئے ایک چھٹانک کو $\frac{1}{16}$ سیر لکھینگے۔ 2 چھٹانک کو $\frac{2}{16}$ سیر اور 5 چھٹانک کو $\frac{5}{16}$ سیر۔ اور چونکہ ایک من کے 40 سیر ہوتے ہیں ∴ 6 سیر = $\frac{6}{40}$ من اور 9 سیر = $\frac{9}{40}$ من۔ پس اِسی طرح کسی چیز کے اور طرح کے حصے کرکے اُن کو بھی اِسی طرح سے ظاہر کر سکتے ہیں۔ مثلاً اگر کسی چیز کے پانچ حصے کئے جائیں۔ تو ہر ایک حصہ ایک پانچواں یعنی $\frac{1}{5}$ ہوگا۔ اور اُس کے دو حصے $\frac{2}{5}$ ۔ اور سات حصے کئے جائیں۔ تو پھر حصے یوں لکھے جائینگے $\frac{1}{7}$ اور $\frac{2}{7}$ اور $\frac{3}{7}$ وغیرہ۔ اور دس حصے کئے جائیں۔ تو یوں $\frac{1}{10}$ و $\frac{2}{10}$ وغیرہ۔ اِس طرح پر لکھے ہوئے عددوں کو مکسور کہتے ہیں۔ اِن میں اُوپر کا ہندسہ کسر کہلاتا ہے۔ اور نیچے کا مخرج۔ مخرج سے یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ ایک چیز کے کئے حصے کئے گئے ہیں۔ اور کسر سے یہ۔ کہ ایسے حصے کتنے لئے گئے ہیں +

12 چونکہ مکسور $\frac{2}{16}$ روپے کے یہ معنی ہیں۔ کہ ایک روپے کے 16 حصے کرکے دو حصے لئے ہوئے ہیں۔ جو 2 آنے کے برابر ہیں اور $\frac{1}{8}$ روپے کے یہ معنی ہیں۔ کہ ایک روپے کے آٹھ حصے کرکے ایک حصہ لیا ہُوا ہے۔ اور اِس سے بھی 2 آنے ہی مُراد ہے۔ اِس لئے $\frac{2}{16}$ روپیہ = $\frac{1}{8}$ روپیہ۔ اِس سے ظاہر ہے۔ کہ اگر مکسور کی کسر اور مخرج کو ایک ہی عدد پر تقسیم کیا جائے۔ تو اِس کی قیمت میں کچھ فرق نہیں آتا۔ بلکہ اگر مکسور کی کسر اور مخرج ایک ہی عدد پر پُورے پُورے تقسیم ہو سکیں۔

تو اُس پر تقسیم کرکے جو حاصل ہو۔ وُہی کسور لکھنی چاہئے۔ مثلاً اگر $\frac{8}{16}$ کسور لکھنی ہو۔ تو عمل کرنے سے پہلے ہی اِس کی جگہ $\frac{1}{2}$ لکھ دینا چاہیئے +

13 اگر کسور کی کسر اور مخرج کو ایک ہی عدد میں ضرب دیا جائے۔ تو اِس صُورت میں بھی اُس کی قیمت میں کچھ فرق نہیں آتا۔ مثلاً ایک روپے کے آٹھ حصّے کئے جائیں۔ تو 2 حصّے یعنی چار آنے $\frac{2}{8}$ سے ظاہر ہوتے ہیں۔ اِس کسور کی کسر اور مخرج کو اگر دو میں ضرب دیا جائے۔ تو $\frac{4}{16}$ کسور یعنی وُہی 4 آنے حاصل ہونگے +

14 چونکہ ایک عدد کی تقسیم دُوسرے پر کسور سے بھی ظاہر کی جاتی ہے۔ اِس لئے $\frac{43}{6} = 43 \div 6$ اور 43 کو 6 پر تقسیم کرنے سے 7 حاصل ہوتے ہیں۔ اور ایک بچ رہتا ہے۔ اِس نتیجے کو کسور میں یُوں $7\frac{1}{6}$ لکھ کر سات صحیح ایک بٹا چھ پڑھتے ہیں +

## جمع کسور

15 پہلے بیان سے ظاہر ہے۔ کہ جب ایک چیز کے برابر حصّے کئے ہوں۔ تو اُن کے جمع کرنے میں کچھ دِقّت نہیں ہوتی۔ چنانچہ ایک آنے کو جو $\frac{1}{16}$ روپے سے ظاہر کیا جاتا ہے۔ 3 آنے یعنی $\frac{3}{16}$ روپے اور 5 آنے یعنی $\frac{5}{16}$ روپے کے ساتھ آسانی سے جمع کرسکتے ہیں۔ کیونکہ اُن کی میزان $1+3+5 = 9$ ہوگی۔ اِس سے ثابت ہے۔ کہ ایسی کسوروں میں جن کا مخرج ایک ہی

ہوتا ہے۔ کسروں کی میزان کو مخرج کے اُوپر لکھنے سے جمع ہو جاتی ہے۔ مکسوریں ہمیشہ اسی صُورت کی نہیں ہوتیں۔ مثلاً $\frac{1}{4}$ انچ کو $\frac{1}{7}$ انچ میں جمع کرنا ہو۔ تو اُس قاعدے سے جمع نہیں کر سکتے۔ جس سے اُوپر کی مثال کی مکسوروں کو کیا تھا۔ بلکہ پہلے ایک ہی قسم کی مکسوریں بنانی ہونگی۔ چُنانچہ اگر انچ کے 28 حصّے کریں۔ تو $\frac{1}{4}$ میں ایسے سات ہونگے۔ اور وُہ $\frac{7}{28}$ سے ظاہر کئے جائینگے۔ اور $\frac{1}{7}$ انچ میں ایسے چار حصّے یعنی $\frac{4}{28}$۔ اب ان مکسوروں کی کسروں 4 اور 7 کو جمع کرنے سے 11 حاصل ہُوئے۔ اور میزان $\frac{11}{28}$ انچ ہُوئی +

16 پس اگر ایسی مکسوروں کو جمع کرنا ہو۔ کہ جن کے مخرج یکساں نہ ہوں اور نہ وُہ کسی ایک عدد پر پُورے تقسیم ہو سکیں۔ تو اُن میں سے ہر ایک کی کسر کو باقی مکسوروں کے مخرج میں ضرب دے کر لکھو۔ پھر اُن ضربوں سے جو عدد حاصل ہوں۔ اُن کو جمع کرکے کُل مکسوروں کی میزان کی کسر سمجھو۔ اور سب مخرجوں کو ضرب دے کر جو حاصل ہو۔ اُس کا مخرج +

17 پھر اگر $\frac{1}{2}$ اور $\frac{1}{10}$ کو جمع کرنا ہو۔ تو $\frac{1}{2}$ کی کسر اور مخرج دونو کو 5 میں ضرب دے کر اُسے $\frac{5}{10}$ سے ظاہر کر سکتے ہیں۔ جس سے $\frac{1}{2}$ ایسی صُورت میں آ گیا۔ کہ جس کا مخرج وُہی ہے۔ جو $\frac{1}{10}$ کا ہے۔ پس کُل میزان $= \frac{1+5}{10} = \frac{6}{10} = \frac{3}{5}$۔ اِس طرح اگر $\frac{1}{4}$ و $\frac{1}{9}$ اور $\frac{5}{24}$ کو جمع کرنا ہو۔ تو معلوم ہوتا ہے۔ کہ 4 کو پہلے 9 میں اور پھر 24 میں ضرب دینے سے 864 حاصل ہوتے ہیں۔ اور $\frac{216}{864} + \frac{96}{864} + \frac{180}{864}$ مکسوریں پیدا

ہوتی ہیں۔جن میں سے ہر ایک کی کسر اور مخرج 12 پر پورے پورے تقسیم ہو سکتے ہیں۔اور کسور $\frac{15}{72}+\frac{8}{72}+\frac{18}{72}$ حاصل ہوتی ہیں۔اور اُن کی میزان $\frac{41}{72}$۔پس ایسی کسوروں کے جمع کرنے کا یہ قاعدہ ٹھہرا۔کہ جس عدد پر کسوروں کے مخرج پورے پورے تقسیم ہو سکیں۔اُس کو صرف ایک مخرج میں قائم رکھ کر باقی سب سے خارج سمجھو۔مثلاً $\frac{1}{4}$ اور $\frac{1}{9}$ اور $\frac{5}{24}$ میں 4 کو ایک جگہ سے خارج سمجھا۔پھر دیکھا۔کہ 9 اور 24 میں تین شامل ہیں 9 کی جگہ 3 سمجھے۔اِس عمل سے باقی 3 اور 24 رہے۔جن کو ضرب دینے سے 72 حاصل ہوئے۔یہ عدد میزان کا مخرج ہوگا۔میزان کی کسر کے لئے کسوروں کے ہر ایک مخرج پر 72 کو تقسیم کرکے جو حاصل ہو۔اُس کو اپنی اپنی کسر میں ضرب دو۔اِن حاصل ضربوں کا مجموعہ اِس میزان کی کسر ہوگی +

18 اگر فوراً دیکھنے سے میزان کا مخرج معلوم نہ ہو سکے۔تو کسوروں کے مخرجوں کو ایک سطر میں اِس طرح لکھ کر جس طرح نیچے دکھایا گیا ہے۔پہلے چھوٹے سے چھوٹے عدد پر اُن کو تقسیم کرنا شروع کرو۔اور اِسی طرح تقسیم کرتے جاؤ۔یہاں تک کہ اِن مخرجوں میں کوئی دو مخرج ایسے نہ رہ جائیں۔کہ جو کسی ایک عدد پر پورے تقسیم ہو سکیں۔تقسیم کے عمل کے بعد جو عدد بچ رہیں۔اُن کو اور اُن عددوں کو جن پر تقسیم کیا تھا۔باہم ضرب دے لو۔یہی میزان کی کسور کا مخرج ہوگا۔مثلاً $\frac{2}{3}$ و $\frac{4}{15}$ و $\frac{5}{24}$ و $\frac{9}{56}$ و $\frac{11}{18}$ اور $\frac{7}{10}$ کو جمع کرنا ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 2 | 3 | 15 | 24 | 56 | 18 | 10 |
| 2 | 3 | 15 | 12 | 28 | 9 | 5 |
| 2 | 3 | 15 | 6 | 14 | 9 | 5 |
| 3 | 3 | 15 | 3 | 7 | 9 | 5 |
| 5 | 1 | 5 | 1 | 7 | 3 | 5 |
| | 1 | 1 | 1 | 7 | 3 | 1 |

کُل مکسوروں کا مخرج $2520 = 2\times2\times2\times3\times5\times7\times3$

پس $= \frac{7}{10} + \frac{11}{18} + \frac{9}{56} + \frac{5}{24} + \frac{4}{15} + \frac{2}{3}$

$$= \frac{1764 + 1540 + 405 + 525 + 672 + 1680}{2520}$$

$$2\frac{773}{1260} = \frac{3293}{1260} = \frac{6586}{2520}$$ ÷

19 اِس بات کے دیکھنے کے واسطے کہ ایک عدد کِس عدد پر پُورا پُورا تقسیم ہو سکتا ہے۔ نیچے کے قاعدے یاد کر لینے سے بہت فائدہ ہوگا ÷

(1) جب کِسی عدد کا پہلا ہندسہ صِفر ہو یا جُفت۔ تو وُہ عدد 2 پر تقسیم ہو سکتا ہے۔ جیسے 426 میں 6 جُفت ہے۔ اَور 420 میں پہلا ہندسہ صِفر۔ یہ دونو عدد 2 پر تقسیم ہو سکتے ہیں ÷

(2) جب کِسی عدد کے ہندسوں کا مجموعہ تِین پر تقسیم ہو سکے۔ تو وُہ عدد بھی تِین پر تقسیم ہو سکتا ہے۔ جیسے 579 میں $9 + 7 + 5 = 21$ جو تِین پر تقسیم ہو سکتا ہے۔ تو 579 بھی تِین پر تقسیم ہو جائیگا ÷

(3) جب کسی عدد کے پہلے دو ہندسے 4 پر تقسیم ہو سکیں۔ تو وہ عدد بھی 4 پر تقسیم ہو جائیگا۔ جیسے 364 میں 64 چار پر تقسیم ہو سکتے ہیں۔ اس لئے 364 بھی 4 پر تقسیم ہو جائینگے ✣

(4) جب کسی عدد کے پہلے تین ہندسے 8 پر تقسیم ہو سکیں۔ تو وہ عدد بھی 8 پر تقسیم ہو جائیگا۔ جیسے 25256 میں 256 آٹھ پر تقسیم ہو سکتے ہیں۔ اس لئے کل عدد 25256 بھی 8 پر تقسیم ہو جائیگا ✣

(5) جب کسی عدد کا پہلا ہندسہ صفر یا پانچ ہو۔ تو وہ عدد پانچ پر تقسیم ہو جائیگا۔ مثلاً 15160 اور 325 میں سے ہر ایک پانچ پر تقسیم ہو سکتا ہے ✣

(6) جب کسی عدد کے ہندسوں کا مجموعہ 9 پر تقسیم ہو سکے۔ تو وہ عدد بھی 9 پر تقسیم ہو جائیگا۔ مثلاً 275265 میں 5 + 6 + 2 + 5 + 7 + 2 = 27 نو پر تقسیم ہو سکتا ہے۔ تو کل عدد بھی 9 پر تقسیم ہو جائیگا ✣

(7) اگر کسی عدد کے ہندسے پہلے سے شروع کرکے اور ایک ایک چھوڑ کر جمع کئے جائیں۔ اور باقی کے ہندسوں کی بھی میزان کی جائے۔ اور ان دونوں مجموعوں کا فرق صفر ہو۔ یا 11 پر تقسیم ہو سکے۔ تو وہ عدد بھی 11 پر تقسیم ہو جائیگا۔ چنانچہ 24794 میں 4 + 7 + 2 = 13 اور 9 + 4 = 13 اور 13 - 13 = 0 اس واسطے کل رقم 11 پر تقسیم ہو سکتی ہے۔ اور 829191 میں 1 + 1 + 2 = 4 اور 9 + 9 + 8 = 26 اور 26 - 4 = 22

اَور 22 گیارہ پر تقسیم ہو سکتے ہیں۔ اِس لئے کُل عدد بھی 11 پر تقسیم ہو جائیگا +

20 اگر کسوروں کے ساتھ صحیح عدد بھی ہوں۔ تو اِن کو الگ جمع کر لو۔ مثلاً $3\frac{1}{5} + 4\frac{1}{4}$ میں یُوں عمل کرو $3 + 4 = 7$ اور $\frac{1}{5} + \frac{1}{4} = \frac{5+4}{20} = \frac{9}{20}$ پس کُل میزان $7\frac{9}{20}$ ہوئی +

## مِثال نمبر 1

30 روپئے $13\frac{7}{12}$ آنے ، 24 روپئے $11\frac{1}{2}$ آنے ، 42 روپئے $10\frac{2}{5}$ آنے ، $5\frac{1}{60}$ آنے اور $4\frac{3}{8}$ روپئے کو جمع کرو +

30 روپئے $13\frac{7}{12}$ آنے + 24 روپئے $11\frac{1}{2}$ آنے + 42 روپئے $10\frac{2}{5}$ آنے + $5\frac{1}{60}$ آنے + $4\frac{3}{8}$ روپئے +

= 30 روپئے 13 آنے + 24 روپئے 11 آنے + 42 روپئے 10 آنے + 5 آنے + 4 روپئے 6 آنے + $\frac{7}{12}$ آنے + $\frac{1}{2}$ آنے + $\frac{2}{5}$ آنے + $\frac{1}{60}$ آنے +

= 102 روپئے 13 آنے + $\frac{1+24+30+35}{60}$ آنے

= 102 روپئے 13 آنے + $\frac{90}{60}$ آنے

= 102 روپئے 13 آنے + $1\frac{1}{2}$ آنے

= 102 روپئے 14 آنے 6 پائی +

## سوالاتِ نمبر 2

1 جمع کرو۔

(1) $\frac{1}{4}$ و $\frac{3}{4}$ اور $\frac{3}{4}$ و $\frac{5}{4}$ و $\frac{1}{4}$ و $\frac{7}{4}$ کو +

(2) $\frac{1}{2}$ و $\frac{1}{4}$ و $\frac{1}{8}$ کو اور $1\frac{1}{2}$ و $2\frac{3}{4}$ و $5\frac{7}{8}$ کو +

(3) $\frac{1}{3}$ و $\frac{1}{4}$ و $\frac{1}{5}$ کو اور $\frac{2}{5}$ و $\frac{3}{10}$ و $\frac{4}{15}$ و $\frac{1}{20}$ کو +

(4) $5\frac{1}{7}$ و $3\frac{2}{9}$ و $4\frac{5}{7}$ و $\frac{5}{18}$ کو +

(5) $\frac{7}{11}$ و $\frac{7}{16}$ و $\frac{7}{22}$ و $\frac{7}{32}$ و 16 کو +

(6) $\frac{9}{38}$ و $\frac{7}{18}$ و $1\frac{5}{54}$ و $\frac{11}{90}$ کو +

(7) $\frac{10}{63}$ و $\frac{11}{28}$ و $\frac{101}{126}$ و $\frac{19}{56}$ کو +

(8) $\frac{4}{16}$ ، $\frac{5}{15}$ ، $\frac{6}{9}$ ، $\frac{36}{72}$ ، $\frac{1}{4}$ کو +

(9) $72\frac{2}{3}$ ، $\frac{115}{4}$ ، $\frac{1}{8}$ و 85 کو +

(10) $1\frac{1}{2}$ و $2\frac{2}{3}$ و $3\frac{3}{4}$ و $4\frac{5}{6}$ و $6\frac{7}{8}$ کو +

## 2 قیمت دریافت کرو

(1) $11 + \frac{11}{10} + \frac{11}{100} + \frac{11}{1000} + \frac{11}{10000}$ کی +

(2) $\frac{5}{22} + \frac{5}{222} + \frac{5}{2222}$ کی +

(3) $5\frac{1}{2} + \frac{2015}{16} + \frac{9}{32} + 8$ کی ÷

(4) $16\frac{1}{4}$ روپے + $18\frac{2}{3}$ روپے + $19\frac{1}{8}$ روپے + $\frac{5}{8}$ روپے کی +

(5) $\frac{5}{8}$ گز + $6\frac{3}{4}$ گز + $12\frac{9}{16}$ گز + $\frac{5}{12}$ گز کی +

(6) $2\frac{5}{8}$ من + $1\frac{3}{20}$ من + $\frac{1}{20}$ من + $112\frac{7}{10}$ من کی +

(7) $16\frac{19}{40}$ میل + $9\frac{9}{10}$ میل + $99\frac{5}{9}$ میل + $\frac{1}{5}$ میل کی ÷

(8) $\frac{5}{8}$ سیر + $10\frac{1}{4}$ سیر + 20 سیر + $1\frac{2}{16}$ سیر کی ÷

(9) $1\frac{1}{2}$ گھنٹے + $8\frac{3}{4}$ گھنٹے + $\frac{31}{50}$ گھنٹے + $\frac{21}{30}$ گھنٹے کی +

(10) $36\frac{2}{3}$ فٹ + $18\frac{6}{12}$ فٹ + $144\frac{9}{16}$ فٹ + $\frac{7}{8}$ فٹ کی ÷

3 کسی شخص نے ایک فقیر کو $1\frac{1}{2}$ روپیہ دیا۔ دوسرے کو $\frac{3}{4}$ روپیہ تیسرے کو $2\frac{1}{8}$ روپے۔ چوتھے کو $3\frac{3}{16}$ روپے۔ اور چھ فقیروں

کو $10\frac{7}{8}$ روپے - تو بتاؤ - کہ اُس شخص نے کُل کس قدر روپیہ خیرات کیا ÷

4 ایک شخص کے کوٹ کو $3\frac{1}{4}$ گز کشمیرا لگتا ہے - پاجامے کو $2\frac{1}{8}$ گز - قمیص کو $2\frac{3}{4}$ گز - صدری کو $1\frac{3}{16}$ گز اور ٹوپی کو $\frac{1}{8}$ گز - تو بتاؤ - کہ اُس کو ان سب کپڑوں کے واسطے کتنا کشمیرا لینا چاہئے ÷

5 ایک بنئے نے ایک خریدار کے ہاتھ $2\frac{2}{3}$ سیر چنے بیچے - دوسرے کے ہاتھ $3\frac{3}{4}$ سیر - تیسرے کے ہاتھ $4\frac{3}{8}$ سیر - چوتھے کے ہاتھ $5\frac{5}{16}$ سیر - پانچویں کے ہاتھ $6\frac{9}{16}$ سیر اور چھٹے کے ہاتھ $\frac{13}{16}$ سیر - بتاؤ - اُس نے کُل کتنے چنے بیچے ÷

6 ایک سائیس نے $2\frac{1}{2}$ سیر دانہ خریدا - دوسرے نے اُس سے $1\frac{1}{4}$ سیر زیادہ - تیسرے نے دوسرے سے $\frac{3}{4}$ سیر زیادہ - چوتھے نے تیسرے سے $1\frac{1}{5}$ سیر زیادہ - پانچویں نے چوتھے سے $\frac{3}{8}$ سیر زیادہ - بتاؤ - کہ ہر ایک نے کتنا کتنا دانہ خریدا - اور کُل کتنا دانہ ہوا ÷

7 5 روپے $8\frac{1}{4}$ آنے + 15 روپے $9\frac{1}{9}$ آنے + $13\frac{4}{13}$ آنے + 25 روپے $2\frac{185}{468}$ آنے کی قیمت دریافت کرو ÷

8 $3\frac{1}{3}$ من + 5 من $9\frac{1}{7}$ سیر + 13 من 13 سیر $7\frac{1}{6}$ چھٹانک + 4 سیر $1\frac{3}{14}$ چھٹانک کو حل کرو ÷

9 ایک سردار نے لاہور سے امرتسر تک ایک ٹکٹ تیسرے درجے کا $6\frac{3}{4}$ آنے کو لیا - درمیانے درجے کا واپسی $14\frac{1}{4}$ آنے کو - درمیانی درجے کا ایک طرف کا $10\frac{3}{4}$ آنے کو - دوسرے درجے کا واپسی $1\frac{5}{16}$ روپے کو - دوسرے درجے کا ایک طرف کا ایک روپے کو -

اوّل درجہ کا واپسی $2\frac{10}{16}$ روپے کو۔ اور اوّل درجہ کا ایک طرف کا 2 روپے کو۔ بتاؤ۔ اُس کا کُل کیا خرچ ہُوا +

10 ایک رقم $\frac{2}{3}$ سے بقدر $\frac{5}{7}$ کے بڑی ہے۔ وُہ رقم بتاؤ +

11 وُہ کَون سی کَسُور ہے۔ جو $\frac{5}{6}$ اور $\frac{3}{8}$ کے مجمُوعے سے $\frac{1}{4}$ اور $\frac{15}{16}$ کے مجمُوعے کے برابر بڑی ہے ؟

12 کِسی زمیندار کا حصّہ ایک گوئیں میں $\frac{5}{8}$ ہے۔ دُوسرے میں $\frac{3}{4}$ تیسرے میں $\frac{4}{15}$ چوتھے میں $\frac{7}{24}$ اور پانچویں میں $\frac{14}{15}$۔ اگر وُہ اِن سب حصّوں کی بجائے ساتھ کے کُوؤں پر اپنا تعلّق رکھنا چاہے۔ تو بتاؤ۔ وُہ کِتنے کُوؤں کا مالک ہوگا +

## تفریقِ کَسُور

21 جب کَسُوروں کی باقی نِکالنی ہو۔ تو جمع کی طرح عمل کرنا شرُوع کرو۔ اور اخیر میں ایک کَسُور کی کسر کو دُوسری میں سے گھٹاؤ۔ جو کُچھ حاصِل ہو۔ وُہ باقی کی کسر ہوگی۔ اور جو عدد کُل کَسُوروں کا مخرج معلُوم ہو۔ وُہ اِس کا مخرج ہوگا +

| مِثال | عمل |
|---|---|
| $\frac{3}{5} - \frac{1}{3} = \frac{9-5}{15} = \frac{4}{15}$ + | اِن دونو کا مخرج 15 ہے۔ اِس کو پہلے 5 پر تقسیم کرکے جو کچھ حاصِل ہُوا۔ اُسے 3 میں ضرب دِیا۔ تو 9 ہُوئے۔ |

پھر 15 کو 3 پر تقسیم کرکے 1 میں ضرب دِیا۔ تو 5 حاصِل ہُوئے۔ 5 کو 9 میں سے گھٹایا۔ تو اخیر میں $\frac{4}{15}$ حاصِل

ہوئے +

22 لیکن جب کسوروں کے ساتھ صحیح عدد بھی ہوں - تو صحیح عددوں کو الگ گھٹا دو - اور کسوروں کو الگ -- مگر اِس صورت میں ایسا بھی ہوتا ہے - کہ وہ کسور جس کو گھٹانا ہو - پہلی کسور سے جب اُن دونو کا مخرج ایک ہی کیا جائے - بڑی معلوم ہوتی ہے - اِس حالت میں چھوٹی کسور کے ساتھ اُس کے صحیح عدد میں سے ایک لے کر اُسی طرح جمع کر دو - جس طرح کہ عام عددوں کی جمع میں کیا جاتا ہے - پھر بڑی کسور کو اُس میں سے گھٹا دو - اور پہلی کسور کے صحیح عدد سے وہی ایک کم سمجھ کر دوسرے کے صحیح عدد کو اُس میں سے گھٹاؤ +

## مثال ۱

$2\frac{2}{3}$ کو $5\frac{3}{5}$ میں سے گھٹاؤ

$\frac{2}{3} - 1\frac{3}{5}$ پہلے $2\frac{2}{3} - 5\frac{3}{5}$

$\frac{2}{3} - \frac{8}{5} = \frac{2}{3} - \frac{3+5}{5} =$

$\frac{14}{15} = \frac{10-24}{15} =$

پھر $2 = 2 - 4$

پس کُل باقی $= 2\frac{14}{15}$ +

## عمل

چونکہ $\frac{3}{5}$ دو بٹے ہوئے تین یا $\frac{10}{15}$ سے کم ہے - اِس لئے پہلی کسور میں پانچ صحیح میں سے ایک لے کر زیادہ کیا - تو $\frac{3}{5}$ اب $1\frac{3}{5}$ ہوگیا - پھر چونکہ $\frac{8}{5} = 1\frac{3}{5}$ اِس لئے $\frac{5}{5} - \frac{2}{3} = \frac{10-24}{15} = \frac{14}{15}$

اِس کسور میں 4-2 یعنی 2 صحیح شامل کر دئے - تو $2\frac{14}{15}$ حاصل ہوئے +

## مثال 2

9 روپے $9\frac{2}{5}$ آنے سے 5 روپے $7\frac{1}{2}$ آنے کو گھٹاؤ۔

$9\frac{2}{5}$ آنے - $7\frac{1}{2}$ آنے = $1\frac{9}{10}$ آنے - اور 9 روپے - 5 روپے = 4 روپے۔

اِس لئے باقی = 4 روپے $1\frac{9}{10}$ آنے +

## مثال 3

وُہ کونسا عدد ہے۔ جِس کے ساتھ $1\frac{7}{11}$ و $2\frac{7}{16}$ و $3\frac{5}{22}$ اور $\frac{9}{24}$ کے مجموعے کو جمع کریں۔ تو 20 حاصل ہوں +

$$= 6 + \frac{9}{24} + \frac{5}{22} + \frac{7}{16} + \frac{7}{11} = \frac{9}{24} + 3\frac{5}{22} + 2\frac{7}{16} + 1\frac{7}{11}$$

$$= 6\frac{885}{528} = 6 + \frac{198 + 120 + 231 + 336}{528}$$

$7\frac{119}{176}$ کے عمل کے واسطے - پھر $20 - 7\frac{119}{176} = 7\frac{357}{528}$

$1 - \frac{119}{176} = \frac{119-176}{176} = \frac{57}{176}$ اِس کے ساتھ قاعدے کے

بموجب $19 - 7 = 12$ شامل کئے۔ تو $12\frac{57}{176}$ جواب ہُوا +

## سوالاتِ نمبر 3

1 فرق دریافت کرو۔

(1) $\frac{3}{4}$ اور $\frac{1}{4}$ کا + (2) $\frac{1}{2}$ اور $\frac{1}{4}$ کا +

(3) $\frac{5}{8}$ اور $\frac{5}{12}$ کا + (4) $3\frac{3}{4}$ اور $2\frac{1}{4}$ کا +

(5) $4\frac{5}{6}$ اور $\frac{2}{3}$ کا + (6) $9\frac{1}{3}$ اور $6\frac{8}{9}$ کا +

(7) $18\frac{17}{18}$ اور $10\frac{21}{22}$ کا + (8) $12\frac{3}{7}$ اور $8\frac{4}{13}$ کا +

(9) 13 اور $5\frac{1}{9}$ کا + (10) $18\frac{9}{20}$ اور $15\frac{9}{10}$ کا +

(11) $\frac{1}{3}+\frac{1}{2}$ اور $\frac{1}{6}+\frac{1}{4}$ کا +

(12) $6\frac{9}{102}+2\frac{3}{28}$ اور $\frac{4}{7}+4\frac{1}{7}$ کا +

2 قیمت دریافت کرو۔

(1) $\frac{1}{6}-\frac{1}{3}$ کی + (2) $\frac{1}{36}-\frac{5}{72}$ کی +

(3) $8\frac{99}{144}-13\frac{1}{9}$ کی + (4) $\frac{2}{3}-\frac{1}{3}+\frac{1}{2}$ کی +

(5) $\frac{2}{9}-\frac{14}{27}+\frac{1}{4}-\frac{3}{8}$ کی +

(6) $\frac{4}{20}+7\frac{11}{12}-9\frac{9}{10}$ کی +

(7) 15 روپے $6\frac{2}{3}$ آنے - 9 روپے $9\frac{9}{10}$ آنے کی +

(8) 14 من $15\frac{1}{8}$ سیر - 12 من $21\frac{1}{16}$ سیر کی +

3 ایک لڑکے نے ایک روٹی کا $\frac{5}{8}$ حصّہ کھا لیا۔ تو بتاؤ۔ کہ جس قدر اُس نے کھایا۔ اُس سے کتنا کم باقی رہا +

4 ایک زمیندار نے اپنی پیداوار میں سے $\frac{1}{12}$ حصّہ نائی کو۔ $\frac{1}{6}$ حصّہ بڑھئی کو۔ اور $\frac{1}{4}$ حصّہ برہمن کو دے دیا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس کے پاس کیا بچا +

5 ایک شخص نے ایک تھان لٹھے کا خریدا۔ اُس کی تہائی کی دھوتی اور $\frac{1}{9}$ حصّے کے کُرتے اور $\frac{1}{10}$ کے پاجامے بنوائے۔ بتاؤ۔ اُس کے پاس تھان کا کتنا حصّہ باقی رہا +

6 ایک گاؤں میں ٹھل سنگھ $\frac{5}{12}$ حصّے کا مالک ہے۔ جُوڑ سنگھ $\frac{1}{2}$ حصّے کا اور باقی حصّہ خُوشحال سنگھ کا ہے۔ تو بتاؤ۔ خُوشحال سنگھ کا کس قدر حصّہ ہے +

7 ایک کسان نے نصف کھیت میں گنے بوئے۔ اور چوتھائی میں مُولیاں۔ اور $\frac{1}{6}$ حصّے میں میتھی۔ اور باقی میں گاجر۔ تو بتاؤ۔ کہ

گاجر رکشنے کھیت میں بوئی +

8 کس عدد کو $\frac{3}{5}$ کے ساتھ جمع کریں - کہ $1\frac{19}{40}$ حاصل ہو +

9 ایک شخص نے $\frac{15}{30}$ کی بجائے $\frac{15}{31}$ لکھ لئے - بتاؤ - اُس سے کس قدر غلطی ہوئی - اور اگر $\frac{15}{29}$ لکھتا - تو کس قدر غلطی ہوتی ؟

10 مُولراج نے ایک شخص کو $9\frac{31}{33}$ روپے کی بجائے $9\frac{21}{22}$ روپے دے دئے - بتاؤ - اُس نے کس قدر کم یا زیادہ دیا +

11 ایک شخص نے $5\frac{3}{4}$ روپے کا آٹا لیا - دُوسرے نے 5 روپے 4 آنے کے دانے لئے اور سات آنے پسائی دئے - بتاؤ - دونو میں سے کون فائدے میں رہا - اور اُسے کیا فائدہ ہُوا +

12 $15\frac{3}{7}$ میں کم سے کم کیا جمع کریں - کہ صحیح عدد بن جائے +

## ضرب مکسور

23 اگر پانچ بیگھے زمین چوبیس ہلوں پر تقسیم کرنی ہو - تو ہر ایک ہل کے حصّے میں $\frac{5}{24}$ بیگھے آئیگی - پھر اگر اُسی طرح کے سات ہلوں کی زمین جمع کریں - تو $\frac{35}{24}$ بیگھے حاصل ہوتے ہیں - اِس سے ظاہر ہے - کہ $7 \times \frac{5}{24} = \frac{35}{24}$ پس معلوم ہُوا - کہ ایسی مکسوروں کو صحیح عدد میں ضرب دینا ہو - تو صرف اُس کی کسر کو ضرب دے کر اُسے مخرج کے اُوپر لکھ دینا چاہیے +

24 مکسور کو مکسور میں ضرب دینے کے لئے بکٹ پہاڑے سے معلوم ہے - کہ $2 = 1.1 \times 1.1$ اگر اِس کو مکسور میں ظاہر کیا جائے - تو یوں لکھینگے $1\frac{1}{2} \times 1\frac{1}{2} = 2\frac{1}{4}$ یا $\frac{3}{2} \times \frac{3}{2} = \frac{9}{4}$

پس کسوروں کو ضرب دینا ہو۔ تو اُن کی کسروں کو ضرب دے کر حاصل کو کسور کی کسر سمجھو۔ اور اُن کے مخرجوں کی ضرب کے حاصل کو اُس کا مخرج۔ لیکن کسروں اور مخرجوں کو ضرب دینے سے پہلے دیکھ لو۔ کہ اگر کوئی عدد اُوپر اور نیچے کے عددوں کو پُورا تقسیم کر سکتا ہے۔ تو اُس کو حاصل نکالنے سے پہلے ہی اُڑا دو +

## مثال ۱     عمل

$\frac{5}{17}$ اور $\frac{17}{19}$ اور $\frac{19}{25}$ کو ضرب دو۔

$$\frac{19 \times 17 \times 5}{25 \times 19 \times 17} = \frac{1}{5}$$

کسروں اور مخرجوں کو ضرب دیا۔ اور 25 کے ٹکڑے کیے گئے۔ تو 5 اور 17 اور 19 ایسے عدد ہیں۔ جو اُوپر اور نیچے کے ہندسوں میں شامل ہیں۔ اُن کو اُڑایا۔ تو کسر میں صرف ایک رہ گیا۔ اور مخرج میں پانچ +

## مثال 2

$9\frac{9}{10} \times 8\frac{1}{3}$ کا حاصل دریافت کرو۔

$$9\frac{9}{10} \times 8\frac{1}{3} = \frac{99}{10} \times \frac{25}{3} = \frac{33 \times 3 \times 5 \times 5}{2 \times 5 \times 3} =$$

$$\frac{33 \times 5}{2} = \frac{165}{2} = 82\frac{1}{2} +$$

25 اگر ایک کسور کو کسی ایسی کسور سے ضرب دیا جائے۔ کہ جس کی کسر اُس کا مخرج اور مخرج اُس کی کسر ہو۔ تو حاصل ایک کے برابر ہوتا ہے۔ مثلاً $\frac{7}{16} \times \frac{16}{7} = 1$ +

26 جب ایک کسور دُوسری کسور یا کسی عدد کا حصّہ ظاہر کرے۔

تو جو نکسور رکہ اُس سے مُراد ہوتی ہے۔ وہ اُن کے ضرب کرنے سے حاصل ہوتی ہے۔

مثلاً $\frac{1}{2}$ کے $\frac{3}{8}$ کا $\frac{1}{4} = \frac{1 \times 3 \times 1}{4 \times 8 \times 2} = \frac{3}{64}$ +

اور 2 من 8 سیر کا $\frac{5}{24} = \frac{5 \times \text{2 من 8 سیر}}{24} = \frac{11}{24}$ من

$= \frac{11}{24} \times 40$ سیر $= \frac{55}{3}$ سیر $= 18\frac{1}{3}$ سیر +

## سوالاتِ نمبر 4

1 ضرب دو۔

(1) $\frac{8}{12}$ کو 6 میں اور $\frac{41}{63}$ کو 7 میں +

(2) $\frac{9}{14}$ کو 8 میں اور $\frac{19}{20}$ کو 12 میں +

(3) $\frac{20}{21}$ کو 10 میں اور $\frac{22}{23}$ کو 19 میں +

(4) $\frac{25}{26}$ کو $\frac{13}{25}$ میں اور $\frac{27}{32}$ کو $\frac{24}{63}$ میں +

(5) $\frac{12}{13}$ کو $\frac{11}{15}$ میں اور $\frac{36}{35}$ کو $\frac{36}{47}$ میں +

(6) $15\frac{1}{2}$ کو 5 میں اور $9\frac{3}{8}$ کو $3\frac{5}{6}$ میں +

(7) $\frac{7}{8}$ کے $\frac{13}{14}$ کو $\frac{8}{13}$ میں اور $\frac{12}{19}$ کے $\frac{16}{17}$ کو $\frac{38}{39}$ کے $\frac{51}{64}$ میں +

(8) $\frac{3}{5}$ کے $\frac{6}{7}$ کے $\frac{9}{10}$ کو $\frac{11}{13}$ کے $\frac{17}{19}$ میں +

2 حاصل دریافت کرو۔

(1) $\frac{3}{4} \times 1\frac{1}{7} \times \frac{9}{10} \times \frac{12}{13}$ کا +

(2) $\frac{15}{16} \times 9\frac{9}{10} \times 7 \times \frac{26}{77} \times \frac{111}{112}$ کا +

(3) $\frac{5}{6}$ کے $\frac{7}{8} \times \frac{12}{15}$ کے $\frac{13}{14} \times 1\frac{11}{13}$ کا +

3 ایک شخص کو ہر روز $7\frac{1}{2}$ روپے کی آمدنی ہے۔ اُس کی دو مہینے کی آمدنی بتاؤ۔ ایک مہینا تیس دن کا سمجھو +

4 ایک شخص کی مہینے کی آمدنی 75 روپے ہے اور ہر روز کا خرچ $1\frac{2}{3}$ روپے۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس کو سال میں کیا بچت ہوگی (ایک ماہ = 30 دن) +

5 سوہن کا مہینے کا خرچ 76 روپے $10\frac{3}{4}$ آنے ہے۔ اُس کا 12 سال کا خرچ بتاؤ +

6 نتّھا سنگھ ایک گھنٹے میں $\frac{4}{9}$ حصّہ کھیت جوتتا ہے۔ اور بُلاقا سنگھ $\frac{3}{9}$۔ اگر دونو مل کر کام کریں۔ تو 9 گھنٹے میں ایسے کتنے کھیت جوتینگے ؟

7 ایک شخص ایک گاؤں کے $\frac{1}{25}$ حصّے کا مالک ہے۔ دُوسرا اُس سے سوائے حصّے کا۔ تیسرا دونو کے $\frac{8}{9}$ حصّے کا۔ اور چوتھا اِن سب کے $2\frac{6}{17}$ کا۔ بتاؤ۔ چوتھا شخص گاؤں کے کتنے حصّے کا مالک ہے +

8 ایک تالاب میں دو نالیاں ہیں ایک تو ایک گھنٹے میں اُس کا $\frac{3}{5}$ حصّہ بھر دیتی ہے اور دُوسری ایک گھنٹے میں اُس کا $\frac{1}{3}$ خالی کر دیتی ہے۔ اگر پہلے تالاب بالکل خالی ہو۔ اور دونو نالیاں چھوڑ دی جائیں۔ تو بتاؤ۔ کہ $3\frac{1}{2}$ گھنٹے میں اُس کا کتنا حصّہ بھر جائیگا +

## تقسیمِ مکسُور

27 اِس بات کے سمجھنے کے لئے کہ ایک عدد کو کسی مکسُور پر تقسیم کرنے سے کیا مُراد ہے۔ نیچے کا بیان کافی ہوگا۔ اگر ۲۰ روپے کے گیہوں بکے ہوں۔ اور نرخ فی من ۵ روپے ہو۔ تو گیہوں کی

مقدار کُل روپوں کو ایک من کی قیمت پر تقسیم کرنے سے حاصل ہو جاتی ہے - چنانچہ $\frac{15}{3} = 5$ - اِسی طرح اگر نرخ دو روپے فی من ہو - تو منوں کی تعداد $\frac{15}{2} = 7\frac{1}{2}$ ہوگی - اور اگر گیہوں ایک روپیہ فی من آتے ہوں - تو منوں کی تعداد 15 ہوگی - پھر اگر نرخ فی من 12 آنے یعنی روپے کی $\frac{3}{4}$ ہو - تو ۱۵ روپے کو $\frac{3}{4}$ پر تقسیم کرنا ہوگا - اور پہاڑوں سے پہلے معلوم ہے - کہ پندرہ میں بیس پونے ہوتے ہیں - کیونکہ بیس پونے پندرہ ہیں - اِس نتیجے کو کسور میں یُوں لکھینگے $15 \div \frac{3}{4} = 20$ - اِس سے معلوم ہُوا کہ $\frac{3}{4}$ پر ایک عدد کو تقسیم کرنے سے وُہی مُراد ہے جو $\frac{4}{3}$ میں ضرب دینے سے ہے - کیونکہ $15 \times \frac{4}{3} = 20$ یعنی $15 \div \frac{3}{4} = \frac{15}{\frac{3}{4}} = \frac{4 \times 15}{3} = 20$

28 اِس لئے کسوروں پر تقسیم کرنے کا یہ قاعدہ حاصل ہُوا - کہ جس کسور پر تقسیم کرنا ہو - اُس کو اُلٹ لو یعنی مخرج کو اُس کی کسر بناؤ - اور کسر کو مخرج - پھر جس عدد یا کسور کو اِس پر تقسیم کرنا تھا - اُس میں ضرب دے دو ۔

## مثال 1

$\frac{2}{3}$ کو $\frac{3}{5}$ پر تقسیم کرو ۔

$$\frac{2}{3} \div \frac{3}{5} = \frac{2}{3} \times \frac{5}{3} = \frac{10}{9} = 1\frac{1}{9}$$

## مثال 2

$31\frac{1}{2}$ کے $\frac{13}{8}$ کو 31 کے $\frac{7}{24}$ پر تقسیم کرو۔

$31\frac{1}{2}$ کے $\frac{13}{8} \div 31$ کا $\frac{7}{24}$ $= \frac{63}{2} \times \frac{13}{8} \div \frac{7 \times 31}{24}$

$$= \frac{24 \times 13 \times 63}{31 \times 7 \times 8 \times 2} = \frac{3 \times 13 \times 9}{31 \times 2} = \frac{351}{62} = 5\frac{41}{62}$$

## مثال 3

$\frac{13}{49} - \frac{5}{7}$ کو $\frac{1}{11} - \frac{1}{3}$ پر تقسیم کرو۔

$$\frac{\frac{13}{49} - \frac{5}{7}}{\frac{1}{11} - \frac{1}{3}} = \frac{\frac{13 - 35}{49}}{\frac{3 - 11}{33}} = \frac{\frac{22}{49}}{\frac{8}{33}} = \frac{33 \times 22}{8 \times 49}$$

$$= \frac{33 \times 11}{4 \times 49} = \frac{363}{196} = 1\frac{167}{196} +$$

## مثال 4

6 آنے 5 پائی ایک روپے کا کونسا حصّہ ہے۔

6 آنے 5 پائی = 77 پائی اور ایک روپیہ = 192 پائی

∴ 6 آنے 5 پائی = $\frac{77}{192}$ حصّہ روپے کا +

## مثال 5

ایک شخص کا اناج کا ماہواری خرچ 9 من 26 سیر 12 چھٹانک ہے۔ دوسرے کا ایک من 15 سیر 4 چھٹانک۔ تو پہلے کا خرچ دوسرے کے خرچ سے کتنے گنا ہے +

9 من 26 سیر 12 چھٹانک = 6188 چھٹانک۔ اور 1 من 15 سیر 4 چھٹانک = 884 چھٹانک ∴ پہلے کا خرچ دوسرے سے $\frac{6188}{884} = 7$ گنا ہے +

## سوالات نمبر 5

1 تقسیم کرو۔

(1) $\frac{5}{8}$ کو 5 پر اور $\frac{12}{13}$ کو 5 پر ✢

(2) 6 کو $\frac{5}{6}$ پر اور 63 کو $\frac{7}{12}$ پر ✢

(3) $\frac{3}{4}$ کو $\frac{1}{2}$ پر اور $\frac{9}{10}$ کو $\frac{10}{9}$ پر ✢

(4) $2\frac{1}{2}$ کو $\frac{1}{5}$ پر اور $25\frac{1}{6}$ کو $\frac{5}{9}$ پر ✢

(5) $4\frac{1}{4}$ کو $3\frac{1}{3}$ پر اور $7\frac{1}{7}$ کو $3\frac{1}{14}$ پر ✢

(6) $\frac{35}{36}$ کے $\frac{9}{10}$ کو $\frac{7}{8}$ پر اور $\frac{9}{10}$ پر ✢

(7) $\frac{3}{4}$ کے $\frac{4}{5}$ کے $\frac{5}{1}$ کے $\frac{6}{7}$ کو $7\frac{2}{7}$ پر ✢

(8) $\frac{123}{1680}$ کو $\frac{1}{5}$ کے $\frac{1}{6}$ کے $\frac{1}{7}$ کے $\frac{1}{8}$ پر ✢

2 حاصل دریافت کرو۔

(1) $\frac{5}{7} \div 6$ اور $3\frac{5}{8} \div \frac{3}{4}$ کا ✢

(2) $6\frac{8}{9} \div 9\frac{23}{27}$ اور $18 \div 6\frac{3}{4}$ کا

(3) $\frac{1}{3} \times \frac{3}{4} \div \frac{4}{5}$ کا $\frac{5}{6}$ کا ✢

(4) $\frac{9}{10}$ کا $\frac{5}{6} \div \frac{7}{12}$ کا $\frac{9}{15}$ کا ✢

(5) $\frac{1}{15} + 65 - 5\frac{1}{5} \times 2\frac{2}{3} \div \frac{1}{4}$ کا ✢

(6) $\frac{30}{31}$ کا $\frac{5}{6} + \frac{9}{8} \div \frac{27}{28} \times 4\frac{2}{7} - 5\frac{25}{31}$ کا ✢

(7) $\frac{12}{13} \div \frac{6}{7} \times \frac{26}{35} - 1\frac{7}{8} + 4\frac{3}{4}$ کا ✢

3 حاصل بتاؤ۔

(1) $\frac{\frac{3}{4}}{6}$ اور $\frac{\frac{5}{8}}{\frac{3}{4}}$ کا ✢ (2) $\frac{1\frac{35}{36}}{\frac{71}{144}}$ اور $\frac{3\frac{9}{10}}{4\frac{4}{12}}$ کا ✢

(3) $\frac{\frac{2}{3} \text{ کا } \frac{6}{7}}{3 - 2\frac{1}{2}} + \frac{\frac{9}{25}}{\frac{24}{125}} - 2\frac{1}{2}$ کا ✢

(4) $\dfrac{2\frac{1}{8} - 6\frac{1}{7}}{4\frac{1}{2} + 5\frac{3}{4}} \div \dfrac{\frac{1}{7} + 4\frac{1}{3}}{1\frac{1}{3} - 5\frac{1}{7}}$ کا +

(5) $\dfrac{1}{3\frac{1}{3} + \frac{1}{1\frac{1}{4}}} \times 2\frac{1}{2}$ کا +

4 بتاؤ - زمین چوتھائی کا چھٹا حصّہ کیا ہے - اور نصف کے نصف کا پانچواں حصّہ کیا ہے +

5 اگر $4\frac{1}{3}$ روٹیاں 4 فقیروں میں بانٹی جائیں - تو ہر ایک فقیر کے حصّے میں کتنی کتنی روٹیاں آئینگی ؟

6 ایک زمیندار اپنی زمین کا لگان 32 روپے $8\frac{1}{2}$ آنے دیتا ہے - اور دوسرا اُتنی ہی زمین کا 10 روپے $13\frac{1}{2}$ آنے - تو بتاؤ - کہ پہلا دوسرے سے کتنے گُنا لگان دیتا ہے +

7 ایک فصل میں نتھو کے کھیت میں $10\frac{19}{20}$ من گیہوں ہوئے اور بدھو کے کھیت میں $286\frac{13}{20}$ من - بتاؤ - کہ نتھو کی جنس بدھو کی جنس کا کونسا حصّہ ہے +

8 دو عدد ہیں - جن میں سے ایک $10\frac{5}{6}$ ہے - اور اُن کو آپس میں ضرب دینے سے 35 حاصل ہوتے ہیں - بتاؤ - دوسرا عدد کیا ہے +

9 $\frac{1}{12} + \frac{1}{4} + \frac{1}{8}$ میں سے $\frac{1}{3} + \frac{1}{6} + \frac{1}{9}$ کتنی دفعہ تفریق ہو سکتا ہے +

10 $6\frac{1}{3}$ اور $7\frac{1}{4}$ کے مجموعے اور فرق کو ضرب دینے سے جو حاصل ہو - اُس کو کس عدد پر تقسیم کریں - کہ خارج قسمت 254 ہو +

# سوالات نمبر 6

1 $\frac{1}{3}$ اور $\frac{2}{3}$ کے $\frac{3}{8}$ اور $\frac{1}{4} + \frac{1}{3} - \frac{1}{5}$ اور $\frac{1}{2} \times \frac{3}{4} \div \frac{4}{5}$

اور $\frac{2}{4\frac{1}{2}}$ کو جمع کرو +

2 $\frac{5}{9}$ کے $\frac{3}{7}$ پر کونسا عدد زیادہ کریں - کہ $\frac{6}{9}$ کا $\frac{1}{2}$ ہو جائے ؟

3 کس عدد کو $9\frac{3}{8}$ میں ضرب دیں - کہ $365\frac{1}{4}$ بن جائے ؟

4 $\frac{1\frac{1}{2}}{\frac{2}{5}}$ اور $\frac{2\frac{1}{3}}{\frac{1\frac{1}{3}}{2}}$ کے فرق میں کیا جمع کریں کہ $\frac{4}{\frac{2\frac{1}{3}}{7}}$ اور $\frac{\frac{1}{2}}{\frac{\frac{1}{4}}{3}}$

کے فرق کے برابر ہو ؟

5 ۱۰ روپے 8 آنے کے $\frac{3}{4}$ + 2 روپیہ 8 آنے کے $\frac{3}{8}$ + 3 روپے

12 آنے کے $\frac{3}{5}$ - ۱ آنہ 4 پائی کے $\frac{3}{4}$ کی قیمت دریافت کرو +

6 ایک تالاب میں دو نہریں گرتی ہیں - ایک تو تالاب کے $\frac{1}{2}$ کو

3 گھنٹے میں بھر دیتی ہے - اور دوسری اُس کے $\frac{1}{5}$ حصّے کو

4 گھنٹے میں - اگر تالاب خالی ہو - اور دونو نہریں چھوڑ دی

جائیں - تو بتاؤ - کہ ایک گھنٹے میں تالاب کا کونسا حصّہ بھر جائیگا +

7 ماہواری آمدنی پر 4 پائی فی روپیہ اِنکم ٹیکس دینا پڑتا ہے -

جو شخص 2 روپے 13 آنے اِنکم ٹیکس دیتا ہو - اُس کی سال

کی آمدنی بتاؤ +

8 500 روپے اور اُس سے زیادہ سالانہ آمدنی والے کو [illegible] روپے

اِنکم ٹیکس دینا پڑتا ہے - ایک شخص [illegible] روپے مہینے کا نوکر ہے -

اور $1\frac{2}{3}$ روپیہ ماہوار اُس کو اِضافہ مِلتا ہے۔ بتاؤ۔ اُس کا اِضافہ لینے سے سال میں کس قدر فائدہ یا نقصان ہوتا ہے +

9 تین شخصوں میں کچھ روپیہ تقسیم ہوا ہے۔ پہلے کو کُل کا $\frac{1}{2}$ مِلا۔ جو کچھ باقی رہا۔ اُس کا $\frac{2}{3}$ دُوسرے کو۔ اور 2 روپے 10 آنے تیسرے کو۔ تو بتاؤ۔ کہ کُل روپیہ کتنا تھا۔ اور ہر ایک کو کتنا کتنا مِلا +

10 ایک مکان کی قیمت 800 روپے ہے۔ ہُرمز جی نے جو اُس کے $\frac{3}{5}$ حِصّے کا مالک ہے۔ اپنے حِصّے کا $\frac{1}{4}$ بیچ ڈالا۔ تو بتاؤ۔ اُس کو کس قدر روپیہ مِلا +

11 کس رقم کو $5\frac{3}{4}$ - $3\frac{2}{3}$ میں ضرب دیں۔ کہ حاصِلِ ضرب $\frac{1\frac{3}{4}}{\frac{1}{3}}$ ہو جائے ؟

12 5 روپے 4 آنے کے $3\frac{2}{3}$-1 روپے 10 آنے 8 پائی کے $\frac{7}{2}$-3 آنے کے $\frac{2}{9}$ کی قیمت دریافت کرو +

13 ایک کِتاب کے 436 صفحے ہیں۔ جب میں اِن میں سے 126 صفحے پڑھ لُوں۔ تو کُل کِتاب کا کونسا حِصّہ پڑھنا باقی رہ جائیگا۔ اور وُہ کِتاب کی ایک تہائی سے کِتنے صفحے زیادہ ہوگا؟

14 پیارے لال نے ایک ٹوکری آموں کی خریدی۔ اُس میں سے ایک تہائی روڈا مل کو دے دئے۔ اور ایک چوتھائی کِشن داس کو۔ اور باقی جس قدر رہے۔ اُس کا $\frac{1}{2}$ ہرکِشن کو دے دِیا۔ تو بتاؤ۔ کہ جِتنا حِصّہ اُس نے روڈا مل کو دِیا۔ اُس سے کِتنا کم اپنے لئے رکھا +

15 ایک شخص نے اپنی جائداد اِس طرح تقسیم کی۔ کہ $\frac{1}{4}$ اپنے بیٹے

کو- اور $\frac{1}{3}$ بیوی کو - اور باقی اپنے بھائی کو- اُس کے بھائی نے
اپنے حصے کا $\frac{3}{5}$ اپنی بیٹی کو دے دیا- اور باقی لڑکے کو- تو
بتاؤ- کہ اُس کے بھائی کی بیٹی کو لڑکے کے حصے سے جائداد
کا کونسا حصہ زیادہ ملا +

16 دو عددوں میں بڑا عدد $4\frac{7}{8}$ ہے- اور اُن کے فرق کا دو چند
$3\frac{11}{12}$- تو دوسرا عدد بتاؤ +

17 $2\frac{1}{2}$ من کا کونسا حصہ 30 سیر 14 چھٹانک کے ساتھ ملکر
$1\frac{1}{2}$ من ہو جائیگا ؟

18 ایک شہر میں $\frac{1}{4}$ حصہ مرد اور $\frac{2}{5}$ حصہ عورتیں اور $\frac{1}{10}$ حصہ
لڑکیاں اور باقی 200 لڑکے ہیں- بتاؤ- کہ اُس شہر کی
مردم شماری کیا ہے ؟

19 ایک شخص نے اپنی جائداد سے $\frac{1}{5}$ حصہ بشیر کو دیا - اور
$\frac{1}{7}$ حصہ نذیر کو- لیکن بشیر کو نذیر سے 200 روپئے زیادہ
ملے- تو اُس شخص کی جائداد بتلاؤ +

20 ایک کتاب کے $\frac{1}{5}$ حصے کی قیمت 10 روپئے کا $\frac{2}{3}$ ہے- اور جو
اُس کے $\frac{3}{7}$ کی قیمت ہے- وُہی ایک صندوق کے چودھویں
حصے کی قیمت ہے- تو بتلاؤ- کہ 50 صندوقوں کی کیا قیمت ہوگی +

21 تین لڑکے ملکر ایک جگہ سے ایک وقت میں ایک ہی طرف کو
کسی کھیت کے گرد گھومنے لگے- پہلا لڑکا 8 منٹ میں
اُس کے گرد پھر آتا ہے- دوسرا 10 منٹ میں- تیسرا 12
منٹ میں- یہ لڑکے برابر پھرتے رہے- کئی چکروں کے بعد جہاں
سے چلے تھے- پھر سب برابر وہیں آ پہنچے- تو بتاؤ- کہ ہر ایک

لڑکے نے کتنے کتنے چکّر کئے +

22 بھگوان داس ایک کام کو 15 دِن میں اور ہرنام داس 12 دِن میں اور بشن داس 10 دِن میں کرتا ہے - تو بتاؤ - کہ تینوں مل کر اُس کام کو کتنے دِن میں پُورا کرینگے +

23 سوداگر مل کی ایک سال کی آمدنی 779 روپئے 8 آنے 6 پائی ہے - دمودر مل کی 155 روپئے 14 آنے 6 پائی - بتاؤ کہ دمودر مل کی آمدنی سوداگر مل کی آمدنی کا کونسا حصّہ ہے +

24 ایک کسان کے پاس 10 کھیت ہیں - اور ہر ایک کھیت میں آٹھ آٹھ کیاریاں ہیں - مُولی - شلغم - گوبھی - گاجر برابر برابر کیاریوں میں بوئے ہوئے ہیں - مُولی کی کیاری کی قیمت ۱ روپیہ $\frac{1}{2}$ 8 آنے - شلغم کی کیاری کی قیمت ۱ روپیہ $12\frac{1}{2}$ آنے - گوبھی کی $4\frac{1}{4}$ روپئے اور گاجر کی $1\frac{6}{8}$ روپے - بتاؤ - کہ اُس کی کُل آمدنی کس قدر ہوگی +

25 ایک تالاب میں دو نہریں گرتی ہیں - اُن میں سے ایک تالاب کو 5 گھنٹے میں پُر کرتی ہے - دُوسری $7\frac{1}{2}$ گھنٹے میں - ایک اور نہر ہے - جس سے تالاب $4\frac{1}{2}$ گھنٹے میں خالی ہو جاتا ہے - اگر تالاب نصف بھرا ہُوا ہو - اور تینوں نہریں کھول دی جائیں - تو تالاب کتنے عرصے میں پُر ہو جائیگا ؟

26 ایک مسافر 4 دِن $13\frac{1}{2}$ میل روز کے حساب سے پیدل چلا - اور 6 دِن 32 میل 4 فرلانگ روز کے حساب سے یکّے پر - اور 8 دِن $22\frac{3}{4}$ میل روز کے حساب سے ٹٹّو پر - تو بتاؤ - کہ اُس نے کُل کتنا سفر کیا - اور اگر یہ کُل سفر اُس یکّے پر

کرتا۔ تو اُس کو کتنے دِن لگینگے +

27 ایک دُکاندار نے $15\frac{3}{4}$ من گیہوں ڈیڑھ روپیے من کے حساب سے۔ اور 20 من 10 سیر ایک روپیہ 9 آنے من کے حساب سے۔ اور 5 من جَو 14 آنے من کے حساب سے خریدے۔ اور اُن سب کو مِلا کر ڈیڑھ روپیے من کے حساب سے بیچ ڈالا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس کو کیا فائدہ ہُوا +

28 ایک شخص نے $7\frac{1}{2}$ روپیے گز والے $1\frac{3}{4}$ گز کشمیرے کا کوٹ۔ اور 4 روپیے گز والی ١٠ گِرہ بانات کی صدری۔ اور $1\frac{1}{4}$ روپیے گز والی 3 گز فلالین کی قمیص۔ اور $8\frac{1}{2}$ آنے گز والے $2\frac{1}{2}$ گز گجراتی کپڑے کا پاجامہ۔ اور ١٢ آنے گز والے چھ گز پٹّو کا بارانکوٹ بنوایا۔ تو بتاؤ۔ اُس نے کتنے گز کپڑا کتنے روپیے کا خریدا +

29 ایک شخص 986 روپیے 5 آنے 4 پائی کا قرضدار ہے۔ اُس کی روزانہ آمدنی $5\frac{1}{3}$ روپیے ہے۔ اور خرچ $3\frac{2}{3}$ روپیے۔ بتاؤ۔ وُہ کتنی مدت میں اپنا قرض اُتار دیگا +

30 ایک زمیندار نے اپنی جائداد اِس طرح تقسیم کی۔ کہ کُل جائداد کا $\frac{2}{5}$ بڑے لڑکے کو دِیا۔ اور بڑے لڑکے کے حصّے کا $\frac{3}{4}$ دُوسرے کو۔ اور دُوسرے لڑکے کے حصّے کا $\frac{2}{3}$ تیسرے کو۔ اور باقی 5000 روپیے چوتھے کو۔ تو کُل جائداد اور ہر ایک کا حصّہ بتاؤ +

31 بُوٹا۔ گھسیٹا اور رُوڑا تینوں مِل کر ایک کھیت کو 5 دِن میں کاٹتے ہیں۔ بُوٹا اکیلا 12 دِن میں۔ اور گھسیٹا اکیلا 15 دِن میں کاٹ سکتا ہے۔ تو بتاؤ رُوڑا اکیلا اِس کھیت کو کتنے

دِنوں میں کاٹیگا +

32 بیماری کے دِنوں میں ایک مدرسے کے $\frac{1}{3}$ حِصّہ لڑکے بخار سے بیمار تھے - اور $\frac{1}{4}$ کمزور جو پڑھ نہیں سکتے تھے - اور $\frac{1}{5}$ چُھٹّی لیکر گھر چلے گئے - اور $\frac{9}{100}$ غَیر حاضر - اور باقی 57 لڑکے موجود تھے - تو اُس مدرسے کے کُل لڑکے بتاؤ +

33 ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۹۰۰ روپیے ہے - اُس میں سے $\frac{1}{12}$ حِصّہ وُہ خیرات کرتا ہے - اور اُس کا ہفتہ وار خرچ 11 روپیے 5 آنے ہے - تو بتاؤ - کہ اُس کو سال میں کیا بچت ہوگی (سال 52 ہفتے کا سمجھو) +

34 تین سوداگروں نے مِل کر ایک جہاز 41000 روپیہ کو خریدا - پہلے کے $2\frac{1}{2}$ حصّے - دُوسرے کے $3\frac{1}{4}$ حصّے - تیسرے کے $4\frac{1}{2}$ حصّے ہیں - تو بتاؤ - کہ ہر ایک کو جہاز کا کونسا حصّہ اور کتنی کتنی قیمت کا مِلا +

35 ایک سرائے میں کچھ آدمی آکر ٹھہرے - اُن سب کا خرچ 7 روپیے 3 آنے 6 پائی ہُوا - اور اُن میں سے 5 شخصوں کا خرچ ایک روپیہ 11 آنے 6 پائی ہے - اگر سب نے برابر خرچ کیا - تو کُل آدمیوں کی تعداد بتاؤ +

36 $\frac{2}{3}$ و $\frac{3}{4}$ و $\frac{4}{5}$ و $\frac{5}{6}$ کو آپس میں ضرب دو - اور $\frac{4}{5}$ و $\frac{5}{6}$ و $\frac{6}{7}$ و $\frac{7}{8}$ کو آپس میں - اور اِن دونو ضربوں کے حاصِل کا فرق بھی بتاؤ +

37 ایک بنیا کم تولا $15\frac{5}{8}$ چھٹانک کے سیر سے تول کر دیتا ہے - تو بتاؤ $4\frac{2}{7}$ من بیچنے میں وہ کتنا کم دیتا ہے +

38 ایک سال کسی زمیندار کے ہاں 225 من گیہوں ہوئے۔ اور $2\frac{1}{8}$ روپے من کے حساب سے بکے۔ دوسرے سال گیہوں کا نرخ گھٹ کر $1\frac{3}{4}$ روپے من ہوگیا۔ لیکن اچھی فصل ہونے کے سبب زمیندار کو پہلے سال کے برابر قیمت وصول ہوئی۔ بتاؤ۔ دوسرے سال کس قدر گیہوں ہوئے تھے +

39 ایک بزاز نے 1672 گز کپڑا 5 آنے $4\frac{1}{2}$ پائی گز کے حساب سے خریدا۔ اور 6 آنے 9 پائی گز کے حساب سے بیچ ڈالا۔ بتاؤ۔ اُس کو کیا فائدہ ہُوا +

40 ایک تھیلی میں برابر برابر روپے۔ اٹھنیاں۔ چونیاں۔ دوانیاں ہیں۔ اور وہ سب مل کر $187\frac{1}{2}$ روپے کی ہوتی ہیں۔ تو بتاؤ۔ کہ ہر ایک کی تعداد کیا ہے +

41 ایک مکان کی قیمت اسباب سمیت 1439 روپے 7 آنے 3 پائی ہے۔ اور مکان کی قیمت اسباب کی قیمت سے ڈیوڑھی ہے۔ اُن کی الگ الگ قیمت بتاؤ +

42 ایک بزاز نے 56 تھان کپڑے کے 4 آنے 10 پائی گز کے حساب سے $1962\frac{1}{2}$ روپے کو خریدے۔ تو بتاؤ۔ ہر ایک تھان کتنے کتنے گز کا تھا +

43 ایک دکاندار نے 15 من شکر 43 روپے کو خریدی۔ اور $1\frac{1}{2}$ آنے سیر کے حساب سے بیچ ڈالی۔ تو بتاؤ اُس کو کیا نفع ہُوا +

44 آواز کی رفتار 1142 فٹ فی ثانیہ ہے۔ اگر ایک توپ $4\frac{1}{2}$ میل کے فاصلے پر چھوڑی جائے۔ تو شعلہ دکھائی دینے کے کتنی دیر بعد اُس کی آواز ہمارے کان میں آئیگی ؟

45 $2\frac{1}{2}$ روپیہ من نرخ کے چاول 2 من 8 سیر مصری کے عوض کتنے ملینگے؟ مصری کی قیمت 6 آنے $7\frac{1}{2}$ پائی فی سیر ہے +

46 ایک عورت نے اپنا سونے کا کڑا $5\frac{1}{2}$ تولے کا سنار کے پاس بھیجا۔ اور کہا۔ کہ اُس کی تین تین ماشے کی بالیاں بنا دے۔ بتاؤ کتنی بالیاں بنینگی +

47 ایک سیر چاے میں مختلف قسم کی چاے اِس طرح ملی ہوئی ہیں $5\frac{1}{3}$ حصے کالی چاے 4 آنے 8 پائی چھٹانک والی۔ اور $1\frac{1}{2}$ حصے سبز چاے 6 آنے چھٹانک والی۔ اور $2\frac{1}{6}$ حصے نارنجی چاے 3 آنے 6 پائی چھٹانک والی۔ تو بتاؤ اِس چاے کی کیا قیمت ہے +

48 گنڈا سنگھ اور بوٹا سنگھ مل کر ایک کھیت پانچ دِن میں جوتتے ہیں۔ گنڈا سنگھ اور بوڑ سنگھ مل کر اُسی کھیت کو 6 دِن میں۔ اور بوٹا سنگھ اور بوڑ سنگھ مل کر 8 دِن میں۔ بتاؤ۔ وہ تینوں مل کر کھیت کو کتنے دِنوں میں جوتینگے۔ اور الگ الگ کتنے کتنے دِنوں میں +

49 6 مردوں 10 عورتوں اور 12 لڑکوں میں 495 روپے اِس طرح بانٹو۔ کہ ہر ایک مرد کے حصے کا $\frac{3}{5}$ ہر ایک عورت کو ملے۔ اور $\frac{5}{6}$ ہر ایک لڑکے کو +

50 ایک ٹھیکے میں 5 شخص حصے دار تھے۔ اِس میں ایک کے $5\frac{1}{2}$ حصے تھے۔ دُوسرے کے $4\frac{1}{2}$۔ تیسرے کے $3\frac{1}{2}$۔ چوتھے کے $2\frac{1}{2}$۔ اور پانچویں کا ایک حصہ۔ اور اُن کو 3468 روپیہ کُل فائدہ ہوا۔ بتاؤ۔ ہر ایک حصے دار کو کیا کیا ملا +

# تیسری فصل

## حسابِ تجارت

29 جس حساب سے تاجر لوگ کسی جنس کی قیمت پھیلایا کرتے ہیں۔ وہ **حسابِ تجارت** کہلاتا ہے +

30 تجارت کا کوئی الگ قاعدہ دینے کی ضرورت نہیں۔ مثالیں جو نیچے دی گئی ہیں۔ اُن سے ظاہر ہوگا۔ کہ پہلے قاعدوں ہی کے ذریعے سے اُس کے سوالات حل ہو جاتے ہیں۔ صرف اتنا خیال رکھنا چاہیے۔ کہ جن ٹکڑوں سے یہ حساب پھیلایا جائے۔ وہ اس طرح کے ہوں۔ کہ دوسرا پہلے کا کوئی ایسا پورا پورا حصہ ہو۔ کہ جس سے زبانی تقسیم ہو جائے۔ ان مثالوں کے بعد کچھ گر بھی لکھے جائینگے۔ جو اس حساب میں کام آیا کرتے ہیں +

**مثال ۱** انگور کی پٹاری 5 آنے 6 پائی کو آئی۔ تو 481 پٹاریوں کی کیا قیمت ہوگی؟

**حل** 481 پٹاریوں کی قیمت پہلے چار چار آنے کے حساب سے پھر ایک ایک آنے کے حساب سے۔ اور پھر بحساب آدھ آدھ آنہ لگا کر جمع کرنے سے کُل قیمت معلوم ہو جائیگی۔ چنانچہ بحساب 4 آنے ماعـہ روپے 4 آنے ہونگے۔ پھر بحساب ۱ آنہ اس رقم کا چہارم حصہ سـہ روپے ۱ آنہ اور بحساب 6 پائی سـہ روپے ۱ آنے کا نصف دعـہ روپے 6 پائی۔ تو کُل قیمت 481 پٹاریوں کی

بحساب 5 آنے 6 پائی ماعہ روپے 4/آنے + سہ روپے / آنہ + ...
روپے 6 پائی = ماصہ روپے 5 آنے 6 پائی ہوئی +
اِس سوال کو یُوں بھی حل کر سکتے ہیں +
**حل بطرزِ دیگر**۔ قیمت 480 پٹاری بحساب فی / آنہ = سہ روپے۔
اور بحساب فی 5 آنے قیمتِ سابقہ سے پچگنی یعنی ماصہ روپے ہوتی
ہے۔اور بحساب فی آدھ آنہ قیمت اوّل سے نِصف مدعہ روپے۔
کُل بحساب فی 5 آنے 6 پائی کے ماصہ روپے ہوئے۔باقی ایک
پٹاری کی قیمت 5 آنے 6 پائی اور شامِل کیے۔تو کُل 481 پٹاریوں
کی قیمت = ماصہ روپے 5 آنے 6 پائی +
**مِثال ۲** ایک کپڑا 37 گز ۲ گرِہ ہے۔اُس کی قیمت ۲
روپے ۱۰ آنے 3 پائی فی گز کے حِساب سے معلُوم کرو +
**حل** 37 گز کی قیمت ۲ روپے 8 آنے فی گز کے حِساب سے مدلعہ
روپے 8 آنے ہوتے ہیں۔ اور ۲ آنے گز کے حِساب سے للعہ روپے
۱۰ آنے ہوتے ہیں۔اور 3 پائی گز کے حِساب سے 9 آنے 3 پائی ∴ 37
گز کی قیمت بحساب ۲/ روپے ۱۰ آنے 3 پائی مدلعہ روپے ۱۱ آنے
3 پائی ہوتی ہے۔اور ۲ گرِہ یعنی گز کے آٹھویں حصّے کی قیمت
= 5 آنے 3 پائی ∴ کُل قیمت 37 گز ۲ گرِہ = مدلعہ روپے 6 پائی +

## 31 گُر

(۱) ایک روپے کے جِتنے من۔ایک آنے کے اُتنے ہی اڑھائی سیر +
**مِثال** روپے کی $3\frac{1}{2}$ من لکڑیاں ہوں۔تو 3 آنے کی کِتنی ہونگی؟
**حل** ۱ آنہ کی $3\frac{1}{2}$ ڈھڑے لکڑیاں ہوئیں ∴ 3 آنے کی $10\frac{1}{2}$ ڈھڑے

ایک ادھی یعنی پیسے کا آٹھواں حِصّہ چھوڑ دیا گیا +

یعنی $26\frac{1}{4}$ سیر لکڑیاں ملینگی +

(2) جتنے روپوں کا ایک من - اُتنے ہی آنوں کے اڑھائی سیر - مثال اگر کھانڈ کا نرخ عـہ روپے 8 آنے من ہو - تو $16\frac{1}{2}$ سیر کی کیا قیمت ہوگی ؟ حل چونکہ $2\frac{1}{2}$ سیر کی قیمت $12\frac{1}{2}$ آنے ہوتی ہے - اِس لئے $16\frac{1}{2}$ سیر یعنی 7 ڈھیبوں کی قیمت صہ روپے 7 آنے 6 پائی ہوگی +

(3) جتنے سیر ایک روپے کے - اُتنی چھٹانکیں ۱ آنہ کی - مثال اگر روپے کا 14 سیر آٹا ہو - تو ۱ آنہ کا 14 چھٹانک آئیگا +

(4) جتنے روپوں کا سیر - اُتنے آنوں کی چھٹانک - مثال اگر چاے 3 روپے 8 آنے سیر بکتی ہو - تو $3\frac{1}{2}$ آنہ کی چھٹانک بھر آئیگی +

(5) ٹکے کے جتنے سیر - اَدّھی کی اُتنی ہی چھٹانکیں - مثال اگر ایک ٹکے کی 5 سیر لکڑیاں بکتی ہوں - تو 5 اَدّھی یعنی اڑھائی دمڑیوں کی ۱ سیر 9 چھٹانک ملینگی +

(6) جتنے ٹکوں کا سیر - اُتنی ہی اَدّھیوں کی چھٹانک - مثال اگر آلو 5 ٹکے سیر بکتے ہوں - تو 5 اَدّھیوں یعنی اڑھائی دمڑیوں کے ۱ چھٹانک آئینگے +

(7) جتنے تولے ایک روپے کے - اُتنی ہی رتّیاں 2 پائی کی - اور اُتنے ہی پونے ماشے ایک آنے کے - مثال الائچی روپے کی 8 تولے بکتی ہوں - تو 2 پائی کی 8 رتّی ہونگی - اور ایک آنے کی (8 پونے ماشے) 6 ماشے +

(8) جتنے روپوں کا تولہ - اُتنی دُگنی پائیوں کی رتّی - اور اُتنے ہی آنوں کی 6 رتّیاں - مثال اگر سونا عـہ روپے تولہ ہو - تو ایک رتّی کا مول 44 پائیاں یعنی 3 آنے 8 پائی ہوگا - اور 6 رتّی کا مول 22 آنے یعنی ۱ روپیہ 6 آنے ہوگا +

(9) ایک روپے کے جتنے ماشے۔ آنے کی اُتنی آدھی رتیاں۔ مثال ایک روپے
کی $11\frac{1}{4}$ ماشے چاندی بنتی ہو۔ تو 2 آنے کی $11\frac{1}{4}$ رتی آئیگی +

(10) آنے کی جتنی رتیاں۔ روپے کے اُن سے دُگنے ماشے۔ مثال ایک آنہ
کی $5\frac{1}{2}$ رتی چاندی آتی ہو۔ تو ایک روپے کی 11 ماشے آئیگی +

(11) روپے کے جتنے گز۔ آنے کی اُتنی گرہ ہیں۔ مثال اگر ایک روپے
کی $3\frac{1}{2}$ گز چھینٹ آتی ہو۔ تو 1 آنہ کی $3\frac{1}{2}$ گرہ آئیگی +

(12) گز کے جتنے روپے گرہ کے اُتنے ہی آنے۔ مثال اگر بانات کا
بھاؤ 4 روپے 8 آنے گز ہو۔ تو ایک گرہ کے $4\frac{1}{2}$ آنے ہونگے +

(13) جتنے روپے گھماؤں کے۔ اُن سے دُگنے آنے کنال کے۔ مثال
اگر للہ روپے 8 آنے گھماؤں معاملہ ہو۔ تو کنال کا معاملہ 9 آنے ہوگا +

(14) کنال کے جتنے آنے۔ گھماؤں کے اُن سے آدھے روپے۔ مثال اگر کنال
زمین کی قیمت 6 روپے 8 آنے یعنی 104 آنے ہو۔ تو گھماؤں کی عہ
روپے ہوگی +

(15) گھماؤں کے جتنے روپے مرلے کے اُن کے دسویں حصے کے برابر
آنے مثال اگر عہ گھماؤں خرید آوے۔ تو $\frac{35}{10}$ آنے یعنی
$3\frac{1}{2}$ آنے ایک مرلے کے ہونگے +

(16) جتنے آنے مرلے کے۔ اُن سے دس گُنے روپے گھماؤں کے۔ مثال
اگر 3 آنے مرلہ چرہ ہو۔ تو ایک گھماؤں کے عہ روپے ہونگے +

(17) جتنے روپے مہینے کے ہوں۔ ایک دن کے اُن سے آدھے آنے ہونگے۔
اور اُن سے دُگنے کا پانچواں حصہ پائیاں۔ مثال اگر کوئی دس
روپے ماہوار کا نوکر ہے۔ تو ایک دن کے اُس کو $\frac{10}{2}$ یعنی
5 آنے اور $\frac{2\times10}{5}$ یعنی 4 پائیاں آئینگی +

(18) ایک روز کے جتنے آنے - ایک ماہ کے اُن سے دُگنے آنے کم دُگنے روپے - مثال اگر ایک آدمی کی مزدوری 7 آنے روز ہو - تو ایک مہینے میں اُسے (7 × 2) آنے یا 14 آنے کم للعہ روپے یعنی للعہ روپے 2 آنے پائینگے +

(19) روپے کے جتنے ٹکے - آنے کی اُتنی ہی اِدّھیاں - مثال اگر روپے کے 44 ٹکے ہوں - تو 1 آنہ کی 44 اِدّھیاں یعنی $5\frac{1}{2}$ پیسے ہونگے +

(20) آنے کی جتنی اِدّھیاں - روپے کے اُتنے ہی ٹکے - مثال 56 اِدّھیوں کا آنہ ہو - تو روپے کے 56 ٹکے ہونگے +

# سوالات نمبر 7

1 قیمت دریافت کرو -

(1) 562 چیزوں کی 8 آنے فی چیز کے حساب سے
(2) 944 " 4 آنے "
(3) 627 " 2 آنے "
(4) 1632 " 1 آنہ "
(5) 1208 " 12 آنے "
(6) 5448 " 10 آنے "
(7) 999 " 9 آنے "
(8) 546 " 6 آنے "
(9) 1968 " 5 آنے "
(10) 625 " 3 آنے "
(11) 777 " 7 آنے "
(12) 1086 " 11 آنے "

(13) 863 چیزوں کی 13 آنے فی چیز کے حساب سے
(14) 791 " 14 آنے "
(15) 9870 " 15 آنے "
(16) 760 " 5 روپے 1 آنہ 4 پائی "
(17) 1617 " 3 روپے 2 آنے 8 پائی "
(18) 981 " 8 روپے 5 آنے 4 پائی "
(19) 1612 " 24 روپے 9 آنے 4 پائی "
(20) 800 " 15 روپے 10 آنے 8 پائی "

2 (1) 432 چیزوں کی ایک روپیہ 8 آنے فی چیز کے حساب سے
(2) 540 " ایک روپیہ 4 آنے "
(3) 918 " ایک روپیہ 2 آنے "
(4) 1664 " ایک روپیہ 1 آنہ "
(5) 550 " 2 روپے 10 آنے "
(6) 836 " 6 روپے 14 آنے "
(7) 982 " 8 روپے 15 آنے "
(8) 535 " 10 روپے 11 آنے "
(9) 444 " 9 روپے 9 آنے "
(10) 728 " 13 روپے 7 آنے "
(11) 1000 " 15 روپے 13 آنے "
(12) 978 " 16 روپے 3 آنے "
(13) 765 " 18 روپے 5 آنے "

3 (1) 596 چیزوں کی بحساب 1 پائی فی چیز +

(2) 917 چیزوں کی بحساب 2 پائی فی چیز
(3) 678 〃 〃 3 پائی 〃
(4) 963 〃 〃 4 پائی 〃
(5) 1236 〃 〃 6 پائی 〃
(6) 125 〃 〃 5 پائی 〃
(7) 121 〃 〃 7 پائی 〃
(8) 888 〃 〃 8 پائی 〃
(9) 4321 〃 〃 9 پائی 〃
(10) 1015 〃 〃 10 پائی 〃

4 قیمت بتاؤ۔
(1) 25 من کی 2 روپے 8 آنے 9 پائی فی من کے حساب سے
(2) 120 گز 〃 13 روپے 7 آنے فی گز 〃
(3) 64 تولے 〃 2 روپے 11 آنے فی تولہ 〃
(4) 98 من 〃 14 روپے 13 آنے فی سیر 〃
(5) 75 گھماؤں 〃 40 روپے 9 آنے فی کنال 〃

5 (1) 30 من 20 سیر کی 8 روپے 8 آنے 6 پائی فی من 〃
(2) 25 من 35 سیر 〃 15 روپے 6 آنے 9 پائی 〃 〃
(3) 50 من 28 سیر 8 چھٹانک کی 10 روپے 4 آنے 〃 〃
(4) 113 گز 12 گرہ کی 3 روپے 12 آنے 6 پائی فی گز 〃
(5) 112 سیر 14 چھٹانک کی 5 روپے 7 آنے 6 پائی فی من 〃
(6) 15 میل 5 فرلانگ گھاس والی سڑک کی 15 روپے 5 آنے 9 پائی فی میل 〃
(7) 87 تولے 7 ماشے 4 رتی کی 2 روپے 7 آنے 10 پائی فی تولہ 〃

(8) 278 گز 2 فُٹ 10 اِنچ کی ایک روپیہ 15 آنے فی گز کے حساب سے

(9) 995 من 7 سیر $15\frac{1}{2}$ چھٹانک کی 7 روپے 13 آنے 3 پائی فی من "

(10) 253 سیر $5\frac{3}{4}$ چھٹانک کی 30 روپے 11 آنے " "

6 6 من 25 سیر گھی میں سے 2 من 10 سیر ڈیڑھ روپیہ فی سیر کے حساب سے بِکا - اَور باقی کا 25 روپے 5 آنے 6 پائی من کے حساب سے - بتاؤ کُل گھی سے کِس قدر روپیہ وُصول ہُوا +

7 روئی کی 14 تھیلیوں کی قیمت 14 روپے 12 آنے 8 پائی فی من کے حساب سے دریافت کرو - جبکہ ہر ایک تھیلی میں 4 من 3 سیر 8 چھٹانک رُوئی ہو +

8 شکّر کی 51 بوریوں کی قیمت 11 روپے 5 آنے 4 پائی فی من کے حساب سے دریافت کرو - جبکہ ہر ایک بوری میں 3 من 27 سیر 10 چھٹانک شکّر ہو +

9 سونے کی 7 انگوٹھیوں پر کیا خرچ آئیگا - اگر ہر ایک انگوٹھی کا وزن 2 تولے 8 ماشے 4 رتّی ہو - اَور سونا 21 روپے 12 آنے تولہ بِکے ؟

10 5 پیپے تیل کے ہیں - اُن میں سے 2 ایسے ہیں - کہ ہر ایک میں $73\frac{3}{4}$ سیر تیل آتا ہے - اَور باقی تین میں سے ہر ایک میں $57\frac{1}{2}$ سیر - بتاؤ 8 روپے 4 آنے من کے حساب سے کُل تیل کی کیا قیمت ہوگی +

11 3 سیر 9 چھٹانک وزنی چاندی کے تھال کی کیا قیمت ہوگی - جبکہ چاندی 70 روپے سیر بِکتی ہو - اَور 4 آنے 3 پائی فی چھٹانک بنوائی وغیرہ پر خرچ ہو ؟

12 ایک فوج میں 950 سپاہی ہیں - ہر ایک سپاہی مہینے بھر میں

ایک من 12 سیر 8 چھٹانک آٹا کھاتا ہے۔بتاؤ۔جب آٹے کا بھاؤ ایک روپیہ 13 آنے 4 پائی من ہو۔تو کُل خرچ ماہواری کیا ہوگا+

13 اگر ڈیڑھ گز بانات 3 روپئے 4 آنے کو ملے۔تو 12 گز 4 گرہ کی کیا قیمت ہوگی؟

14 ایک من $13\frac{1}{3}$ سیر گُڑ کی قیمت 4 روپئے 7 آنے $10\frac{1}{2}$ پائی ہو۔ تو 40 من 25 سیر 8 چھٹانک کی قیمت دریافت کرو+

15 اڑھائی سیر کی قیمت $14\frac{1}{2}$ آنے ہے۔تو 3 من $7\frac{1}{2}$ سیر کی کیا قیمت ہوگی؟

16 ایک چھینٹ کا بھاؤ $7\frac{1}{4}$ گز فی روپیہ ہے۔بتاؤ۔ایک گز $6\frac{1}{2}$ گرہ کا کیا مول ہوگا۔اور 2 آنے 6 پائی کی کتنی ملیگی+

17 $2\frac{3}{4}$ روپئے سیر الایچی ہے۔ $11\frac{1}{2}$ چھٹانک کی قیمت بتاؤ+

18 سونے کا بھاؤ $21\frac{1}{4}$ روپئے تولہ ہے۔تو 8 تولے 5 ماشے 3 رتی وزنی بالیوں کی کیا قیمت ہوگی؟

19 آنے کی $5\frac{1}{2}$ گرہ دریش آتی ہے۔تو 1 روپیہ 5 آنے کی کتنی آویگی؟

20 ایک کشمیرا $3\frac{3}{4}$ روپئے گز آتا ہے۔تو بتاؤ 3 گز $9\frac{1}{2}$ گرہ کی کیا قیمت ہوگی+

21 ایک حاشیئے کی ایک گرہ کی قیمت $1\frac{1}{8}$ آنہ ہے۔تو بتاؤ۔ایک چادر کے واسطے 12 گز حاشیئے کی کیا قیمت ہوگی+

22 روپئے کے $2\frac{1}{4}$ سیر بادام آتے ہیں۔تو $5\frac{1}{4}$ سیر کی قیمت بتاؤ+

23 ایک حلوائی نے $2\frac{3}{8}$ چھٹانک ایک آنے کی مٹھائی دی۔مٹھائی کا بھاؤ بتاؤ۔اور ایک روپیہ $3\frac{1}{2}$ آنے کی کتنی آئیگی+

24 سبز چائے $3\frac{3}{4}$ آنے کی چھٹانک آتی ہے۔سیر کی قیمت بتاؤ+

25 $26\frac{3}{4}$ روپے من گھی بِکتا ہے $12\frac{1}{2}$ سیر کی قیمت بتاؤ +
26 روپے کی $3\frac{1}{4}$ من لکڑیاں بِکتی ہیں $3\frac{1}{2}$ آنے کی کِتنی مِلینگی ؟
27 $7\frac{1}{2}$ سیر ایک آنے کا بھوسا آتا ہے۔ روپے کا کِتنا مِلیگا ؟
28 رتّی کے $3\frac{1}{4}$ آنے ہوں۔ تو 3 تولے کی قیمت بتاؤ +
29 روپے کی $3\frac{1}{2}$ تولے اِلائچیاں بِکتی ہیں 2 ماشے $6\frac{1}{2}$ رتّی کی قیمت بتاؤ +
30 ایک دوائی 6 رتّی پیسے کی آتی ہے۔ تو روپے کی کِتنی آئیگی ؟
31 ایک سپاہی کی ماہواری تنخواہ 7 روپے ہے۔ 4 دِن کا اُس کو کیا مِلیگا +
32 ایک مزدور کو $3\frac{1}{2}$ آنے روز مِلتے ہیں۔ اُس کی ماہواری کمائی بتاؤ +
33 چرہ 25 روپے گھماؤں ہے۔ کنال کی قیمت دریافت کرو +
34 ایک مرلہ اِیکھ کی قیمت 7 آنے ہے۔ گھماؤں کی کیا قیمت ہوگی ؟

# چوتھی فصل

## سود یا بیاج

32 لوگ اکثر ضرورت کے وقت ایک دوسرے سے روپیہ قرض لے لیا کرتے ہیں۔ اور اُس کے اِستعمال کے عوض اُنہیں کچھ روپیہ دینا پڑتا ہے۔ اُس روپیہ کو جو اِس طرح دِیا جاتا ہے **سود یا بیاج** کہتے ہیں۔ جتنے روپے قرض لئے ہوں۔ اُنہیں **مول** کہتے ہیں۔ اور جتنے روپے سینکڑا یا جتنے پیسے روپے کے لئے ٹھہر جائیں۔ اُسے **بیاج کی در** +
33 دیسی حساب میں یہ در مہینے کے واسطے ہوتی ہے +
34 اگر ایک روپیہ سینکڑا در ہو۔ تو ظاہر ہے۔ کہ جتنے سینکڑے

مُول کے ہوں - اُتنے ہی روپے بیاج ہوگا +

مثلاً اگر بارہ سعہ روپے مُول ہو - تو $2\frac{3}{4}$ سینکڑے 275 کو 100 پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوتے ہیں - اِس لیے $2\frac{3}{4}$ روپے یعنی 2 روپے 12 آنے بیاج ہُوا +

اور اگر ع روپے سینکڑا در ہو - تو بارہ سعہ روپے کے پہلے بیاج کا دوگُنا یعنی ہ روپے 8 آنے بیاج ہوگا +

اور اگر ع روپے 8 آنے سینکڑا در ہو - تو $2\frac{3}{4}$ کا اڑھائی گُنا یعنی 6 روپے 14 آنے بیاج ہوگا +

35 اِس سے ظاہر ہُوا - کہ مُول کے سینکڑے کو در میں ضرب دینے سے ایک مہینے کا بیاج معلوم ہو جاتا ہے - اگر کئی مہینے کا پھیلانا ہو - تو مہینوں کی تعداد میں اور ضرب دے لو +

## مثال

125 روپے 12 آنے کا 5 مہینے 10 دِن کا سُود عہ روپیہ 4 آنے کی در سے دریافت کرو -

مُول = $125\frac{3}{4}$ روپے = $1\frac{103}{400}$ سینکڑے

در = $1\frac{1}{4}$ روپیہ اور 5 مہینے 10 دِن = $5\frac{1}{3}$ مہینے

پس بیاج = $5\frac{1}{3} \times 1\frac{1}{4} \times 1\frac{103}{400} = \frac{16 \times 5 \times 503}{3 \times 4 \times 400_{5}}$

$= \frac{503}{60}$ روپے = $8\frac{23}{60}$ روپے = 8 روپے 6 آنے $1\frac{3}{5}$ پائی +

36 ساہوکار لوگ کئی مہینوں کا بیاج دریافت کرنے میں پہلے مُول کو مہینوں اور سینکڑے کی در سے ضرب دیتے ہیں - اور جو روپے حاصل ہوتے ہیں - اُن کو کچے کہتے ہیں - پھر سو کچے

کا ایک روپیہ سمجھ کر سَو پر تقسیم کرنے سے کُل بیاج معلوم کر لیتے ہیں +

## مِثال

269 روپے کا بیاج عصہ روپیہ 8 آنے سینکڑے کی در سے $6\frac{1}{4}$ مہینے کے لئے کیا ہوگا ؟

پہلے کچے بنائے - تو $269 \times 6\frac{1}{4} \times 1\frac{1}{2} = \frac{3 \times 25 \times 269}{2 \times 4}$

$= \frac{20175}{8}$ روپے = 2521 روپے 14 آنے - اِس کو سَو پر تقسیم کرنے سے عصہ روپے 3 آنے 6 پائی بیاج حاصل ہُوا +

37 اگر پیسہ یا دو پیسے روپے کی در ہو - تو پہلے ایک مہینے کے پیسے معلوم کر کے جتنے روپے آنے ہیں - اُنہیں مہینوں میں ضرب دے لینا چاہئے +

## مِثال 1

ہوعصہ روپے 12 آنے کا بیاج 11 مہینے کے واسطے پیسہ روپیہ کی در سے دریافت کرو +

ایک مہینے کے پونے اٹھائیس پیسے یعنی دمڑی کم سات آنے ہوئے - اِن کو 11 میں ضرب دیا - تو 11 دمڑی یعنی پونے تین پیسے کم 77 آنے ہوئے - پس کُل بیاج للعہ روپے 12 آنے 3 پائی دمڑی اُوپر ہُوا +

## مِثال 2

عصہ روپے 9 آنے کا بیاج 14 مہینے کے واسطے دو پیسے روپے کے حساب سے معلوم کرو +

اِس میں ایک مہینے کے 105 پیسے اور ایک آدھی ہُوئی جو عصہ روپیہ 10 آنے 3 پائی آدھی اُوپر - پس چودہ مہینے کے واسطے دمڑی کم بدعصہ روپے ہُوئے +

# سوالاتِ نمبر 8

1 سود دریافت کرو۔

| | | روپے | ایک روپے سینکڑا کی در سے | مہینا |
|---|---|---|---|---|
| | (1) | 5000 | 〃 | 1 |
| | (2) | 450 | 〃 | 2 |
| | (3) | 325 | 〃 | 4 |
| | (4) | 210 | 〃 | 5 |
| | (5) | 645 | 〃 | 11 |
| 2 | (1) | 375 | ڈیڑھ روپیہ | $7\frac{1}{2}$ |
| | (2) | 115 | 〃 | $9\frac{1}{4}$ |
| | (3) | 312 | 〃 | $5\frac{3}{4}$ |
| 3 | (1) | $119\frac{1}{2}$ | 12 آنے | 4 مہینے 15 دن |
| | (2) | $99\frac{3}{4}$ | 〃 | 6 〃 10 〃 |
| | (3) | $113\frac{3}{8}$ | 〃 | 3 〃 20 〃 |
| | (4) | $111\frac{1}{3}$ | 〃 | 8 〃 25 〃 |
| | (5) | $223\frac{2}{3}$ | 〃 | 7 〃 18 〃 |

4 (1) 21 روپے 12 آنے کا عسر روپیہ 12 آنے در کے حساب سے 4 مہینے 13 دن کا

| | روپے | آنے | در | | | مہینے | دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| (2) | 33 〃 | 10 آنے | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 5 | 〃 17 |
| (3) | 41 〃 | 9 آنے | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 7 | 〃 19 |
| (4) | 53 〃 | 13 آنے | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 11 | 〃 27 |
| (5) | 67 〃 | 11 آنے | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 9 | 〃 11 |

5 (1) 1175 روپے 8 آنے کا 10 آنے در کے حساب سے 18 مہینے 20 دن کا

(2) 1282 ″ 12 ″ ″ $7\frac{1}{2}$ ″ ″ 15 ″ 21 ″

(3) 553 ″ 3 ″ ″ 6 ″ ″ 13 ″ 16 ″

(4) 871 ″ 5 آنے 3 پائی ″ 7 آنے ″ 8 ″ 19 ″

(5) 1523 ″ 3 آنے 8 پائی ″ $5\frac{1}{2}$ آنے ″ 5 ″ 3 ″

6 (1) 5 ″ کا $\frac{1}{4}$ آنہ ″ 4 ″

(2) $6\frac{1}{3}$ ″ ″ ″ ″ 6 ″

(3) $7\frac{1}{2}$ ″ ″ ″ ″ 9 ″

(4) $9\frac{3}{4}$ ″ ″ ″ ″ 11 ″

(5) $15\frac{1}{3}$ ″ ″ ″ ″ 7 ″

7 (1) 16 ″ ″ ″ ″ 8 ″

(2) $17\frac{1}{2}$ ″ ″ ″ ″ $7\frac{1}{2}$ ″

(3) $26\frac{1}{4}$ ″ ″ ″ ″ $13\frac{1}{4}$ ″

(4) 29 ″ ″ ″ ″ $14\frac{1}{2}$ ″

(5) $38\frac{1}{8}$ ″ ″ ″ ″ $22\frac{3}{4}$ ″

8 (1) 25 روپے 12 آنے کا $\frac{1}{2}$ آنہ روپیہ در کے حساب سے 6 مہینے 10 دن کا

(2) 13 ″ 3 آنے 6 پائی ″ $37\frac{1}{2}$ دام ″ 5 ″ 11 ″

(3) 7 ″ 9 آنے 3 پائی ″ $\frac{1}{2}$ آنہ ″ 7 ″ 6 ″

(4) 19 ″ 7 آنے 9 پائی ″ $\frac{1}{2}$ آنہ ″ 13 ″ 8 ″

(5) 35 ″ 11 آنے $7\frac{1}{2}$ ″ 31 دام ″ 18 ″ 17 ″

9 (1) 50 روپے کا 2 آنے روپیہ در ششماہی کے حساب سے 2 سال 6 مہینے کا

(2) 42 ″ ″ ″ ″ ″ 3 ″ 9 ″

(3) 135 روپے کا 2 آنے روپیہ در ششماہی کے حساب ا سال $7\frac{1}{2}$ مہینے کا
(4) 456 " $2\frac{1}{2}$ آنے " " " 5 " 9 " 8 دن کا
(5) 362 " $2\frac{1}{2}$ آنے " " " 4 " 6 " 6 "

10 (1) 225 روپے کا للعہ سینکڑا سالانہ در کے حساب سے 5 سال کا "
(2) 436 " للعہ روپے 8 آنے " " 3 " 6 مہینے "
(3) 735 " بے روپے 12 آنے " 5 سال 9 مہینے 15 دن "
(4) 1225 " صہ روپے " 8 " 6 " 8 " "
(5) 2243 " 12 آنے کا للعہ روپے 6 آنے " 7 " - " 6 " "

11 (1) 3 روپے 4 آنے کا یکم ستمبر سنہ 1886ء سے 31 جنوری سنہ 1887ء
تک کا 7 آنے 6 پائی فی سینکڑا ماہوار کے حساب سے +
(2) 435 روپے 5 آنے 4 پائی کا 14 جون سنہ 1886ء سے 22 دسمبر
سنہ 1887ء تک کا 6 آنے ماہوار کے حساب سے +
(3) 575 روپے کا 7 پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب سے 3
فروری سنہ 1883ء سے 12 اپریل سنہ 1885ء تک +
(4) 15 روپے 3 آنے کا 4 پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب 16
جنوری سنہ 1887ء سے 23 اکتوبر سنہ 1887ء تک +
(5) 131 روپے 6 آنے 9 پائی کا 1 پیسہ فی روپیہ کے حساب
28 فروری سنہ 1885ء سے 18 نومبر سنہ 1886ء تک +

12 بتاؤ 540 روپے 7 آنے سینکڑا در ماہوار کے حساب سے ایک
سال 9 مہینے میں مول بیاج مل کر کتنے ہو جائینگے؟

13 832 روپے 8 آنے کا 6 آنے 6 پائی سینکڑا در کے حساب
سے 2 سال $7\frac{1}{2}$ مہینے میں کیا مول بیاج ہوگا؟

14 اِندر سِنگھ نے گوپال سِنگھ سے شادی کے واسطے $6\frac{1}{2}$ مہینے کے وعدے پر 1236 روپے 8 آنے ا پیسہ فی روپیہ در کے حساب سے قرض لیئے - بتلاؤ کہ اِندر سِنگھ کو کُل کیا دینا پڑیگا +

15 کرم داد نے بہاری لال سے 625 روپے 5 پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب سے سال بھر کے لیئے قرض لیئے - اور فضل داد نے اُتنے ہی روپے 2 آنے فی روپیہ ششماہی کے حساب سے - لیکن فضل داد نے 615 روپے لیکر 625 کا تمسک لکھ دیا تھا - تو بتاؤ - سال کے آخر میں کون فائدے میں رہا - اور کِتنا فائدہ ہُوا +

16 بیساکھا سِنگھ نے ہاڑی مل سے لڑکے کی شادی کے واسطے 1575 روپے $\frac{1}{2}$ آنہ روپیہ کی در کے حساب سے قرض لیئے 255 روپے تو تنبول سے اُسی موقع پر وصول کرا دیئے - اور 150 روپے فصلِ خریف پر ۶ مہینے بعد دیئے - پھر 225 روپے 10 ماہ بعد فصلِ ربیع پر - اب سال کے بعد حساب ہُوا - تو بتاؤ کہ اگر ایک آنہ فی روپیہ چھوڑ دیا جائے - تو کُل روپیہ بیساکھا سِنگھ کے ذمے کِتنا نِکلیگا +

17 ایک زمیندار نے ساہوکار سے $20\frac{1}{2}$ من گیہوں ڈیوڑھوں پر قرض لیئے - اُس وقت گیہوں کا بھاؤ 18 سیر فی روپیہ تھا - جب فصل کا موقع آیا - اور گیہوں کا نرخ 21 سیر نِکلا - تو ساہوکار نے اِس نرخ سے روپے لے لیئے - تو بتاؤ - کہ زمیندار نے کِتنے روپے دیئے - اُن میں سُود کے روپے کِس قدر تھے +

18 ایک شخص نے 2100 روپے $10\frac{1}{4}$ آنے سیکڑا کے حساب قرض لیکر 1800 گھماؤں ایک گاؤں کا حصہ مول لیا - جس سے اُس کو 125 روپے محصلِ خریف پر اور 225 روپے فصلِ ربیع پر وصول ہونے

لگے۔ تو بتاؤ۔ سُود دے دِلا کر اُس کو کیا سالانہ فائدہ ہُوا۔ اَور اگر وُہ اِسی بچت سے قرض ادا کرنا چاہے۔ تو کِتنی مُدّت میں ادا ہو جائیگا +

19 نورنگ خاں نے 731 روپیے $8\frac{1}{2}$ پائی فی روپیہ در کے حساب سے۔ اَور بلند خاں نے زیور رکھ کر 4 پائی فی روپیہ در کے حساب سے اُتنے ہی روپے قرض لے کر مِلکر بیوپار کِیا۔ ایک سال ۱۰ مہینے کے بعد 1125 روپیے نفع ہُوا۔ تو بتاؤ۔ کہ سُود دے دِلا کر ہر ایک کو ماہواری کِس قدر نفع یا نُقصان ہُوا +

20 فوجدار اَور جمعیت سِنگھ نے مِلکر باہی شرُوع کی۔ اِس واسطے اُنھوں نے ننّھا سِنگھ سے 120 روپے نقد اَور اڑتالیس اڑتالیس روپے والے 5 بیل 21 روپے کی ایک بھینس اَور 25 کا بھینسا قرض پر لیا اَور 4 من سالانہ گیہوں اَور 31 دام فی روپیہ ماہوار سُود ٹھیرا۔ اگر وُہ پہلے سال میں صِرف مُول کے نِصف روپے دیکر حساب کریں۔ اَور گیہوں کی قیمت بھی 25 سیر روپے کے حساب سے کاٹ کر روپوں میں شامِل کر لیں۔ تو بتاؤ۔ کہ دُوسرے سال کے اخیر پر کُل کِس قدر روپیہ مُول بیاج کا دینا ہوگا +

# نِسبت اَور تناسُب

38 نِسبت وُہ تعلُّق ہے جِس سے یہ ظاہر ہو کہ ایک عدد دُوسرے عدد کی کونسی کسُور ہے یا دُوسرے عدد میں کے دفعہ شامِل ہے + نِسبت کو دو طرح ظاہر کرتے ہیں۔ اوّل کسُور کی صُورت میں مثلاً 3 کی 12 سے نِسبت کو $\frac{3}{12}$ لِکھ کر ظاہر کر سکتے ہیں + دُوسرم۔ جِن دو عددوں کی نِسبت ظاہر کرنی ہو۔ اُن کے درمیان ::

نُقطے اُوپر نیچے دے دیتے ہیں مثلاً 3 اور 12 کی نِسبت کو 12:3 لکھتے ہیں +

39 جو نِسبت دو عددوں کے درمیان ہو۔ اُسی طرح کی نِسبت دو اور عددوں کے درمیان بھی ہو سکتی ہے۔ مثلاً 3 اور 12 میں وُہی نِسبت ہے۔ جو 9 اور 36 میں ہے۔ ایسی حالت میں یہ کہا کرتے ہیں۔ کہ ایک نِسبت دُوسری نِسبت کے برابر ہے اور اِنہیں اِس طرح ظاہر کرتے ہیں $\frac{3}{12} = \frac{9}{36}$ یا 3 : 12 :: 9 : 36 + اور چُونکہ اِن دونو نِسبتوں میں چار مُتناسِب عدد ہوتے ہیں۔ اِس لِئے ایسی صُورت کو اربعۂ مُتناسِبہ بھی کہتے ہیں +

40 تناسُب کے بہتیرے سوال ایسے بھی ہوتے ہیں کہ اُن میں نامعلُوم عدد کے دریافت کرنے کے لِئے دو یا دو سے زِیادہ تناسُب جاننے کی ضرُورت ہُوا کرتی ہے۔ ایسی حالتوں میں تناسُب کئی نِسبتوں سے مُرکّب ہوتا ہے اور اِسے تناسُبِ مُرکّب یا ستّۂ مُتناسِبہ کہتے ہیں +

41 اربعۂ مُتناسِبہ میں پہلے اور پچھلے عددوں کی ضرب سے جو حاصِل ہو۔ وُہ درمیانی عددوں کی ضرب کے حاصِل کے برابر ہوتا ہے مثلاً اُوپر کی مِثال میں $3 \times 36 = 12 \times 9$ ۔ اِن چار عددوں میں سے اگر کوئی معلُوم نہ ہو۔ تو وُہ اِنہیں معلُوم عددوں کے ذریعے سے دریافت ہو سکتا ہے۔ مثلاً اگر 3 اور 12 اور 9 معلُوم ہوں۔ تو چوتھا عدد 36 بارہ اور 9 کو ضرب دیکر 3 پر تقسیم کرنے سے حاصِل ہو سکتا ہے۔ $\frac{9 \times 12}{3} = 36$ ۔ اگر 12 اور 9 اور 36 معلُوم ہوں۔ تو $\frac{9 \times 12}{36} = 3$ ۔ اگر 12 اور 3 اور 36 معلُوم ہوں۔ تو $\frac{3 \times 36}{12} = 9$ ۔ اگر 3 و 9 و 36 معلُوم ہوں۔ تو $\frac{3 \times 36}{9} = 12$ +

42 واضح رہے۔ کہ تناسُب میں جِس طرح پہلے دو عدد ایک قِسم

کے ہوتے ہیں۔ اُسی طرح دُوسرے دو عدد بھی ایک قسم کے ہونے چاہئیں۔ اگر دُوسرا عدد پہلے سے بڑا ہو۔ تو چوتھا تیسرے سے بڑا ہوگا۔ اور جب دُوسرا عدد پہلے سے کم ہو۔ تو چوتھا بھی تیسرے سے کم ہونا چاہئے +

اُوپر کے بیان سے ظاہر ہے۔ کہ اربعۂ متناسبہ کے سوال اِس قاعدے سے جو اب بیان کیا جاتا ہے۔ حل ہو سکتے ہیں +

43 قاعدہ۔ سوال کی تمام رقموں میں معلوم کرو۔ کہ چوتھی رقم کی قسم کا عدد کونسا ہے۔ اُس کو متناسب کے تیسرے عدد کی جگہ رکھو۔ پھر باقی رقموں کو رکھنے کے واسطے یہ دیکھو۔ کہ سوال کی رُو سے چوتھی رقم تیسری سے کم ہوگی یا زیادہ۔ اگر زیادہ ہو۔ تو بڑی رقم کو درمیان میں یعنی دُوسری جگہ رکھو۔ اور چھوٹی رقم کو پہلی جگہ پر۔ لیکن اگر کم ہو۔ تو بڑی رقم کو پہلی جگہ۔ اور چھوٹی رقم کو دُوسری جگہ۔ اِنہی عددوں کے عمل سے چوتھا عدد معلوم ہو جائیگا +

## مثال

اگر چار گز بانات کی قیمت 12 روپے ہو۔ تو 96 گز بانات کی کیا ہوگی ؟

4 گز : 96 گز :: 12 روپے : 96 گز کی قیمت

پس 96 گز کی قیمت $= \frac{12 \times 96}{4} = 3 \times 96 = 288$ روپے +

# عمل

چونکہ چوتھا عدد روپے ہے۔ اِس واسطے 12 روپے کو تیسری جگہ رکھا۔ مگر 96 گز کی قیمت چار گز کی قیمت سے زیادہ ہے۔ اِس واسطے باقی رقموں میں سے بڑی رقم یعنی 96 گز کو درمیان میں رکھا۔ اور 4 گز کو پہلی جگہ۔ پھر تناسب کے قاعدے کے بموجب دوسرے اور تیسرے عدد کو ضرب دے کر پہلے پر تقسیم کیا۔ تو 288 روپے حاصل ہوئے +

44 اِسی طرح نِسبتِ مُتناسبہ وغیرہ میں جواب کی رقم کے مطابق جو رقم ہو۔ اُس کو تیسری جگہ پر رکھو اور باقی رقموں سے ایک قسم کی دو دو رقمیں لے کر اُن کو جیسا کہ اگلے کے قاعدے میں کیا تھا۔ ترتیب وار قائم کر لو۔ اور پھر پہلی جگہ کے تمام عددوں کو آپس میں ضرب دو اور حاصل ضرب پر باقی عددوں کے حاصل ضرب کو تقسیم کر دو۔ اِس کا عمل اِس مِثال سے ظاہر ہو جائیگا +

## مِثال

اگر 4 آدمی 3 دِن میں 2000 فٹ لمبی کھائی کھودیں۔ تو 5 آدمی 4 دِن میں کتنی لمبی کھائی کھودینگے ؟

$$\left\{\begin{matrix} 5 : 4 \\ 4 : 3 \end{matrix}\right. :: 2000 :$$ جس قدر کھائی کھودی جائیگی

$$\frac{2000 \times 4 \times 5}{3 \times 4} = \frac{10000}{3} = 3333\frac{1}{3}$$ فٹ

یا اگر عام دستور کے موافق $\frac{1}{3}$ فٹ کا خیال نہ کیا جائے۔ تو 3333 فٹ +

# عمل

اِس سوال میں جواب کے مُطابِق کی رقم 2000 فُٹ ہے - اِس کو تیسری جگہ پر رکھا - پھر چُونکہ 4 آدمی 2000 فُٹ کھودتے ہیں - اِس لئے 5 آدمی زیادہ کھودینگے 4 کو پہلے لکھا اور 5 کو دُوسری جگہ پر - اور چُونکہ 3 دِن میں 2000 فُٹ کھودتے ہیں 4 دِن میں زیادہ کھودینگے 3 کو پہلی اور 4 کو دُوسری جگہ پر رکھا - پھر قاعدے کے مُطابِق عمل کیا - تو 3333 فُٹ حاصِل ہُوئے +

5 - ۱ لگہ واضح رہے - کہ تناسُب کے سوالوں کو روز مرّہ کے حِساب میں تسورول کے ذریعے سے جِس کو اِکائی کا قاعدہ کہتے ہیں - حل کیا جاتا ہے - نہ کہ عددوں کو اِس طرح ترتیب وار رکھ کر جیسا کہ اُوپر بیان ہو چُکا ہے - اِسلئے تناسُب کے قاعدوں کو ہمیشہ کام میں نہ لانا چاہیئے - اور نہ اربعہ وغیرہ کے قاعدے سے عمل کرنا چاہیئے - چُنانچہ نیچے کی مِثالوں سے سمجھ میں آ جائیگا - کہ ایسے سوالوں میں تسوروں سے کیونکر عمل ہوتا ہے - اِن مِثالوں میں سے پہلی دونو وُہی ہیں - جن کا عمل تناسُب کے قاعدے سے دِکھایا گیا ہے +

## مِثال ۱

اگر چار گز بانات عـ۱۲ روپے کو آئے - تو 96 گز کتنے کو آئیگی؟
4 گز کی قیمت = 12 روپے - اِس لئے ایک گز کی قیمت
$\frac{12}{4}$ = 3 روپے ∴ 96 گز کی قیمت = 3 × 96 = 288 روپے +

# مثال 2

اگر چار آدمی 3 دِن میں 2000 فٹ لمبی کھائی کھودیں - تو 5 آدمی 4 دِن میں کِتنی کھائی کھودینگے ؟

ظاہر ہے - کہ 5 آدمیوں کا کام 4 آدمیوں کے کام سے سوایا ہوگا - کیونکہ 4 سوایا پانچ ہوتے ہیں - پس چونکہ 4 آدمی 3 دِن میں 2000 فٹ کھودتے ہیں - اِس لئے 5 آدمی $\frac{5}{4} \times 2000$ فٹ کھودینگے - لیکن اگر وُہ 3 دِن کی جگہ چار دِن کام کریں - تو پہلے کام سے $\frac{4}{3}$ گُنا کرینگے - پس اِن کا کُل کام $\frac{4}{3} \times \frac{5}{4}$
$\times 2000 = 3333\frac{1}{3} = 3333$ فُٹ +

اِس سوال کو اِس طرح سے بھی حل کر سکتے ہیں +

ہر ایک آدمی کا ایک دِن کا کام $= \frac{2000}{4 \times 3} = \frac{500}{3}$ فٹ - اِس لئے 5 آدمیوں کا کام 4 دِن میں اِس سے 20 گُنا ہوگا - اور $4 \times 5$
$\times \frac{500}{3} = 3333$ فُٹ +

# مثال 3

اگر 35 من دانہ 7 ہاتھی بیس دِن میں کھائیں - تو بتاؤ 96 من دانہ 18 ہاتھیوں کو کِتنے دِن کے واسطے کافی ہوگا +

چونکہ 7 ہاتھی 35 من دانہ کھاتے ہیں - اِس لئے ایک ہاتھی 5 من کھائیگا اور چونکہ 5 من دانہ بیس دِن کے واسطے کافی ہوتا ہے - اِس لئے ایک دِن کے واسطے 10 سیر ہُوا - اِس حساب سے 18 ہاتھیوں کا 180 سیر ہُوا - اب چونکہ 180 سیر یعنی $\frac{180}{40}$ یا $\frac{9}{2}$ من ایک دِن میں خرچ ہوتا ہے - اِس لئے 96 من $\frac{9}{2} \div 96$
$= 96 \times \frac{2}{9} = \frac{2 \times 3 \times 32}{3 \times 3} = \frac{64}{3} = 21\frac{1}{3}$ یعنی 21 دِن کے

واسطے کافی ہوگا ٭

# سوالات نمبر 9

1. اگر 5 روپے کا 6 گز کشمیرا بکتا ہو۔ تو 112 روپے کا کتنا کشمیرا ملیگا؟
2. اگر 5 آدمی 24 دن میں چند کھیتوں کو کاٹیں۔ تو 15 آدمی انہیں کھیتوں کو کتنے دنوں میں کاٹینگے؟
3. ایک شخص 12 گھنٹے روز چلتا ہے۔ اور 24 دن میں جہاں اُسے جانا ہے۔ جا پہنچتا ہے۔ تو بتاؤ۔ کہ اگر وہ 16 گھنٹے ہر روز چلے۔ تو کتنے دنوں میں اُتنی مسافت طے کر لیگا ٭
4. 12 گرہ عرض کا کپڑا ایک انگرکھے کو 5 گز لگتا ہے۔ تو 10 گرہ عرض کا کپڑا اُسی انگرکھے کو کتنا لگیگا؟
5. نند لال $4\frac{1}{2}$ دن میں ایک صندوق بناتا ہے۔ رلا رام $6\frac{1}{3}$ دن میں اور کیشو رام $8\frac{1}{2}$ دن میں۔ تو تینوں مل کر اُس صندوق کو کتنے دنوں میں بنائینگے؟
6. اگر رام داس کی ماہواری تنخواہ 125 روپے ہو۔ جے ناتھ کی 120 روپے۔ ٹیک چند کی 110 روپے اور بنسی دھر کی 350 روپے۔ اور انہیں تنخواہوں کے بموجب 280 روپے بانٹنے ہوں۔ تو ہر ایک کو کتنے کتنے ملنے چاہئیں؟
7. ایک شخص نے 125 روپے کی 120 من کھانڈ خریدی۔ اُس پر 20 روپے محصول کی بابت اور 30 روپے کرائے کی بابت خرچ ہوئے۔ اور 6 من کھانڈ اُس میں سے چوری ہوگئی۔

تو بتاؤ - کہ باقی کھانڈ فی من کس حساب سے بیچے - کہ 72 روپے اُس پر نفع ہو +

8 30 سیر بوجھ لے جانے کے واسطے 20 کوس کا کرایہ ایک روپیہ 8 آنے ہوتا ہے - تو 84 کوس کے واسطے ایک من 36 سیر کا کرایہ کیا دینا پڑیگا ؟

9 ایک زمیندار کی سالانہ آمدنی 1736 روپے ہے - اور فی روپیہ 2 آنے 9 پائی خرچ - تو کُل خرچ کرنے کے بعد اُس کو ایک سال میں کیا بچتا ہے ؟

10 ایک دِوالئے کو 204 روپے 12 آنے $9\frac{3}{5}$ پائی کا قرضہ دینا ہے - اور اُس کی کُل جائداد 179 روپے 3 آنے $2\frac{2}{3}$ پائی ہے - تو ہر ایک قرض خواہ کو فی روپیہ کیا مِلنا چاہئے ؟

11 نِہال نے دِیال کو 4200 روپے بِلا سود $6\frac{1}{2}$ مہینے کے واسطے قرض دِئے - اِس کے بعد دِیال نے نِہال کو 9100 روپے اِس غرض سے دِئے - کہ اُس کے سِر پر اِحسان نہ رہے - تو بتاؤ - نِہال کو یہ روپے کتنے عرصے میں ادا کرنے چاہئیں +

12 ایک سال میں کِسی زمین کا محصول فی بیگھہ 2 روپے 3 آنے 6 پائی دینا پڑتا ہے - تو تین مہینے میں 500 بیگھے زمین کا کیا دینا پڑیگا ؟

13 ایک قلعے میں سپاہی گِھرے ہوئے ہیں - اور اُن کے پاس جو جِنس ہے - اُس میں سے اگر ہر روز فی سپاہی 20 چھٹانک کے حساب سے دی جائے - تو 5 مہینے کے لئے کافی ہوتی ہے - پس اگر ہر روز فی آدمی 12 چھٹانک کے حساب سے دی جائے

تو کِتنے عرصے میں وُہ جِنس ختم ہوگی ؟ (ایک مہینا 30 دِن کا سمجھو) +

14 اگر 4 آدمیوں کا کام 5 عورتوں کے کام کے برابر ہو۔ اور 27 آدمی ایک کھیت کو 13 دِن میں کاٹیں۔ تو بتاؤ۔ کہ 21 عورتیں اُسی کھیت کو کِتنے دِنوں میں کاٹ سکینگی +

15 نِہال اور دِیال 11 گھنٹے ہر روز کام کرتے ہیں۔ نِہال تو ایک کھیت کو 5 دِن میں کاٹ سکتا ہے۔ اور دِیال 6 دِن میں۔ پس اگر وُہ دونو مِلکر اُس کھیت کو کاٹنا چاہیں۔ اور 10 گھنٹے ہر روز کام کریں۔ تو کِتنے دِنوں میں کاٹ سکینگے ؟

16 نِہال ایک دِیوار کو $8\frac{1}{2}$ دن میں بنا سکتا ہے۔ اور دِیال $5\frac{1}{4}$ دِن میں۔ اور نِہال۔ دِیال اور خُوشحال مِل کر $1\frac{1}{3}$ دِن میں۔ تو خُوشحال اکیلا اُسی دِیوار کو کِتنے دِن میں ختم کر سکیگا ؟

17 229 روپے 12 آنے 3 پائی کا 26 من 12 سیر گھی خریدا۔ مگر اُس میں سے 3 من 10 سیر گھی ضائع ہُوا۔ اب چاہتے ہیں۔ کہ باقی گھی سے 222 روپے 6 آنے 4 پائی وُصول ہوں۔ تو اُسے کِس بھاؤ فی سیر بیچنا چاہیئے ؟

18 شبیر سِنگھ نے سنت رام سے 60 گز پشمینے کے بدلے 48 گز مخمل لی۔ مگر پشمینہ فی گز 3 روپے 4 آنے کے حساب سے بِکتا ہے۔ تو مخمل کی قیمت فی گز کیا ہے ؟

19 کِسی شخص نے 100 انار 2 انار فی پیسہ کے حِساب سے خریدے۔ اور پھر 100 انار 3 انار فی پیسہ کے حِساب سے۔ تو معلُوم کرو۔ کہ اگر وُہ 2 پیسے کے 5 انار بیچے۔ تو اُس کو

کیا نفع یا نقصان ہوگا؟

20 ایک شخص کی سالانہ آمدنی 500 روپئے ہے - اور سال میں وہ 120 روپئے 15 آنے کا قرضدار ہو جاتا ہے - تو 63 دن میں اُس کا کیا خرچ ہوگا؟

21 ایک ملک میں جتنا ریشم سالانہ خرچ ہوتا ہے - اُس کے بنانے کے لیئے 14.0000000 ریشمی کپڑے کفایت کر سکتے ہیں - اگر ایک سیر سچّا ریشم بنانے کے لیئے 3500 کپڑے چاہئیں - اور $\frac{1}{5}$ حصّہ اُس کا صاف کرنے میں خراب ہو جائے - تو بتاؤ - کہ اُس ملک میں صاف ریشم کس قدر خرچ ہوتا ہے ؎

22 ایک شخص کو 3 مہینے میں اِتنی آمدنی ہے - کہ 4 مہینے کے خرچ کے لیئے کافی ہوتی ہے - اور اُس کی 6 مہینے کی آمدنی 150 روپئے 10 آنے ہے - تو ایک سال میں اُس کو کیا بچیگا؟

23 بیس آدمی ایک کام کو 12 دن میں کرتے ہیں - تو اُس سے تِگنا کام اُس وقت کے پانچویں حصّے میں کتنے آدمی کرینگے؟

24 اگر ایک سپاہی 8 دن میں 12 سیر اناج خرچ کرتا ہو - تو 1880ء کے سال میں 850 آدمیوں کے لیئے کس قدر اناج چاہیئے؟

25 ایک کھیت میں 4 گھوڑے اور 6 گائیں پرورش پاتی ہیں - اِن کی خوراک اُتنی قدر ہے - جس قدر 9 گھوڑے کھاتے ہیں - ہم معلوم کیا چاہتے ہیں - کہ ایک اور کھیت جس میں 18 گھوڑے اور 9 گائیں پرورش پا سکتی ہیں - پہلے کھیت سے کیا نسبت رکھتا ہے؟

26 ایک گھڑی ہفتے کی رات کو بارہ بجے ٹھیک کی گئی- اور منگل کو دوپہر تک 3 منٹ تیز چلی- فرض کرو- کہ رفتار کی شرح یکساں رہے- تو جمعرات کے روز جس وقت اُس میں چار بجینگے- اصلی وقت کیا ہوگا؟

27 ایک شخص نے اپنے روپے میں سے 1 آنہ 3 پائی فی روپیہ غریبوں کو بانٹا- اور باقی اُس کے پاس 220 روپے 10 آنے 6 پائی رہ گئے- تو بتاؤ- کہ پہلے اُس کے پاس کتنا روپیہ تھا +

28 ایک کام کو 35 آدمی ملکر 50 دن میں کر سکتے ہیں- اگر اُن میں سے 16 آدمی 12 دن کا کام کرکے چلے جائیں- تو باقی آدمی باقی کام کو کتنے روز میں کر لینگے؟

29 دو گھڑیاں ایسی ہیں- کہ ایک اُن میں سے اصلی وقت کی نسبت 2 منٹ 5 سیکنڈ دن بھر میں آگے بڑھ جاتی ہے- اور دوسری اُسی قدر پیچھے رہ جاتی ہے- پیر کے دن نو بجے اُن کو درست کرکے چلایا گیا- اب ہم یہ معلوم کرنا چاہتے ہیں- کہ اگر وہ اپنی اصلی رفتار سے چلتی رہیں- تو اُن کے وقتوں میں ایک گھنٹے کا فرق کتنے دنوں میں پڑیگا؟

30 526 من 30 سیر گیہوں 220 روپے 4 آنے کے خریدے- تو بتاؤ- کہ اُس میں 2 آنے من کے نرخ کے جَو کس قدر ملانے چاہئیں- کہ قیمت فی من 6 آنے ہو جائے +

31 ابراہیم ایک کام کے $\frac{2}{5}$ حصے کو 4 گھنٹے میں اور اللہ بخش باقی کام کے $\frac{3}{4}$ حصے کو ایک گھنٹے میں کرتا ہے- پھر جو کچھ باقی بچتا ہے- اُس کو کریم بخش 20 منٹ میں پورا کرتا ہے- تو

تینوں مِل کر اُس کام کو کِتنے عرصے میں کر لینگے ؟

32 جب نہال - دیال اور خوشحال ایک کام کو 12 گھنٹے میں پورا کر سکتے ہیں - اور دیال اور نہال 16 گھنٹے میں - اور نہال اور خوشحال 18 گھنٹے میں - تو دیال اور خوشحال $9\frac{1}{7}$ گھنٹے میں کِتنا کام کر سکینگے ؟

33 اگر نہال 2 دِن میں اِس قدر کام کرے - جس قدر دیال تین دِن میں کرتا ہے - اور خوشحال 5 دِن میں اِس قدر کام کرے جس قدر دیال 4 دِن میں کرتا ہے - تو جس کام کو نہال 6 ہفتے میں کرتا ہے - خوشحال اُسے کِتنے عرصے میں پورا کر لیگا ؟

34 اگر 7 گھوڑوں کا خرچ 20 دِن میں ماللعہ روپے اُٹھے - تو مارلعہ روپے 7 دِن کے واسطے کِتنے گھوڑوں کو کافی ہونگے ؟

35 کسی ٹھیکہ دار نے 5 میل 450 گز لمبی سڑک 210 دِن میں تیار کرنے کا ٹھیکہ لیا - لیکن 135 آدمی 150 دِن کے واسطے اُس پر لگا کر دیکھا - کہ فقط 3 میل 270 گز ہی سڑک تیار ہوئی ہے - بتاؤ - کِتنے اور آدمی لگائے - کہ کُل سڑک میعاد کے اندر بن جائے +

36 کسی مکان کے فرش میں 12 ہاتھ لمبے اور 12 ہاتھ چوڑے 540 پتھر کے چوکے لگتے ہیں - تو بتاؤ - کہ 10 ہاتھ لمبے اور 8 ہاتھ چوڑے ویسے چوکے اُس مکان کے فرش میں کِتنے لگینگے +

37 آٹھ درزی 6 دِن میں کپڑے کے بیس جوڑے سیتے ہیں - تو 40 درزی 10 دِن کے عرصے میں کِتنے جوڑے تیار کرینگے ؟

38 ایک من 4 چھٹانک بوجھ پر 150 کوس کا کرایہ 4 روپے 3 آنے 4 پائی لگتا ہے - تو ایک من 14 سیر ایک چھٹانک بوجھ پر 64 کوس کا کیا کرایہ لگیگا ؟

39 ایک کپڑے کے 7 گز طول 2 گز عرض والے 5 تھان 75 روپے کو ملتے ہیں - تو اسی کپڑے کے 6 گز طول اور 3 گز عرض والے 13 تھان کتنے کو ملینگے ؟

40 اگر 15 خراس 8 گھنٹے روز چلنے سے 420 من آٹا 7 روز میں پیس لیتے ہیں - تو بتاؤ - کہ کتنے خراس 2520 من آٹا 14 روز میں 12 گھنٹے روز چلنے سے پیسینگے +

# پانچویں فصل

## سطحوں کی پیمائش

46 اکثر چیزیں ایسی ہیں - کہ جن کے چار کنارے ہوا کرتے ہیں - اور وہ ایک دوسرے پر عمود وار ہوتے ہیں - اور جتنا ایک ضلع ہو - اتنا ہی اس کے سامنے کا ضلع ہوا کرتا ہے - بڑا ضلع طول یا لمبائی کہلاتا ہے - اور چھوٹا ضلع عرض یا چوڑائی - اگر اس طرح کی چیزوں کا طول اور عرض برابر ہو - تو وہ مربع کہلاتی ہیں - اور اگر کم و بیش ہو - تو مستطیل - جیسا ذیل کی شکلوں سے ظاہر ہے +

| مُستطیل | مُربّع |
|---|---|

47 اِن شکلوں کا ہر ایک ضِلع تو طُولانی اندازوں سے ناپا جاتا ہے۔ مگر شکل کا رقبہ یا اُس کی سطح مُربّع اندازوں سے جو نیچے لکھے جائینگے۔ معلُوم کرتے ہیں۔

## (الف) انگریزی حساب سے

| | | |
|---|---|---|
| 144 مُربّع اِنچ | کا | ایک مُربّع فُٹ |
| 9 مُربّع فُٹ | کا | ایک مُربّع گز |
| 30 $\frac{1}{4}$ مُربّع گز | کا | ایک مُربّع پول |
| 40 مُربّع پول | کا | ایک روڈ |
| 4 روڈ یا 4840 مُربّع گز | کا | ایک ایکڑ |
| 640 ایکڑ | کا | ایک مُربّع میل |

## (ب) ہندوستانی حساب سے

| | | |
|---|---|---|
| 20 بِشوانسی | کا | ایک بِشوہ |
| 20 بِشوے | کا | ایک بیگھہ |

## (ج) پنجابی حساب سے

| | | |
|---|---|---|
| ایک مُربّع کرم | کی | ایک سرساہی |
| 9 سرساہی | کا | ایک مرلہ |

20 مرلے کی ایک کنال
8 کنال کا ایک گھماؤں

# مُربّع اور مُستطیل شکل کے رقبے دریافت کرنے کا قاعدہ

48 لمبائی اور چوڑائی کو آپس میں ضرب دو۔ جو حاصل ہوگا۔ وُہی رقبہ ہوگا۔ اگر لمبائی اور چوڑائی ایک درجے کی نہ ہوں۔ تو اُن کو ایک درجے میں لاکر ضرب دینا چاہیے +

## مِثال 1

ایک سلیٹ 8 اِنچ لمبی اور 5 اِنچ چوڑی ہے۔ اُس کی سطح دریافت کرو۔

سطح = 8 اِنچ × 5 اِنچ = 40 مُربّع اِنچ +

## مِثال 2

ایک تختہ بورڈ مُربّع شکل کا ہے۔ جس کا ہر ایک ضِلع 4 فُٹ 6 اِنچ ہے۔ اِس کی سطح کیا ہوگی؟

سطح = $4\frac{1}{2}$ فُٹ × $4\frac{1}{2}$ فُٹ = $20\frac{1}{4}$ مُربّع فُٹ +

## مِثال 3

ایک کمرے کا طُول 33 فُٹ 3 اِنچ اور عرض 18 فُٹ 4 اِنچ ہے۔ اُس کے فرش پر عہ روپیہ 11 آنے فی مُربّع گز کے حساب سے کیا لاگت آئیگی؟

کمرے کی زمین کا رقبہ = $33\frac{1}{4}$ فُٹ × $18\frac{1}{3}$ فُٹ =

مربّع گز $\frac{7315}{9\times12}$ = مربّع فٹ $\frac{7315}{12}$ = $\frac{55}{3}\times\frac{133}{4}$

پس لاگت = $\frac{7315}{108}\times1\frac{11}{16}$ روپئے = $\frac{27\times7315}{16\times108}$ =

$\frac{7315}{64}$ روپئے = 114 روپئے 4 آنے 9 پائی ÷

## مثال 4

ایک بنجر زمین کا طول 30 کرم ہے - اور عرض 25 کرم - بتاؤ - اُس کی صفائی میں 4 آنے مرلے کے حساب سے کیا خرچ ہوگا - بنجر کا رقبہ = $30\times25$ بشرسا ہی = $83\frac{1}{3}$ مرلے

خرچ = $83\frac{1}{3}\times\frac{1}{4}$ = 20 روپئے 13 آنے 4 پائی ÷

چونکہ طُول کو عرض میں ضرب دینے سے رقبہ حاصل ہوتا ہے - اِس لئے اگر رقبے کو طُول پر تقسیم کریں - تو عرض نِکل آتا ہے - اور عرض پر تقسیم کریں - تو طُول - مثلاً اگر کسی صحن کا رقبہ 600 مُربّع فُٹ ہو - اور طُول 30 فُٹ - تو عرض $\frac{600}{30}$ یعنی 20 فُٹ ہوگا - اِسی طرح اگر عرض 20 فُٹ معلوم ہو - تو طُول $\frac{600}{20}$ یعنی 30 فُٹ ہوگا ÷

## مثال 1

ایک کمرے کا طُول 15 فُٹ ہے - اور عرض 12 فُٹ - اُس کے فرش پر $1\frac{1}{4}$ گز عرض والا 6 آنے گز کا کپڑا بچھانے میں کیا خرچ ہوگا ؟

فرش کا رقبہ = $15\times12$ = 180 مُربّع فُٹ = 20 مُربّع گز - چونکہ کپڑا بھی 20 مُربّع گز ہی چاہیئے - اِس لئے اِس کا

طُول = $\frac{20}{\frac{5}{4}}$ = 16 گز ∴ خرچ = $16\times\frac{3}{8}$ = 6 روپئے ÷

## مثال 2

ایک بیٹھک 5 گز لمبی 3 گز چوڑی اور 4 گز اونچی ہے۔ اُس کی دیواروں پر دو فٹ عرض کا کھاڑوا کتنا لگیگا؟

طول کی دیواروں کی لمبائی = 2 × 5 = 10 گز

عرض کی دیواروں کی لمبائی = 2 × 3 = 6 گز

اس لئے چاروں دیواروں کی لمبائی = 10+6 = 16 گز جو طول اور عرض کے مجموعے کو دُگنا کرنے سے بھی حاصل ہو جاتی ہے۔

پس چاروں دیواروں کا رقبہ = 16 × 4 = 64 مربع گز

کھاڑوے کا طول = $\frac{64}{\frac{2}{3}}$ = 96 گز +

# سوالات نمبر 10

1 رقبہ دریافت کرو۔

(1) ایک تختے کا جس کا طول 9 اِنچ اور عرض 6 اِنچ ہے +
(2) ایک فرش کا " 7 فٹ " 5 فٹ ہے +
(3) ایک چبوترے کا " 6 گز " 4 گز ہے +
(4) ایک کھیت کا " 20 پول " 16 پول ہے +
(5) " " " 18 کرم " 12 کرم ہے +
(6) " " " 15 گٹھے " 10 گٹھے ہے +

2 (1) ایک چوکی کا " 2 فٹ " 10 اِنچ ہے +
(2) ایک تختے کا " 3 گز " 5 فٹ ہے +
(3) ایک کھیت کا " 15 پول " 20 گز ہے +

(4) ایک بنجر کا جس کا طُول 8 جریب اور عرض 18 گٹھے ہے +
(5) ایک قطعہ زمین کا " 4 جریب " 8 کرم ہے +

3 ایک کمرے کا طُول 30 فُٹ ہے اور عرض 20 فُٹ - اُس کے فرش کی دری کی سطح بتاؤ +

4 ایک کھیت ایک طرف سے 20 کان ہے - اور دُوسری طرف سے 12 کان - اُس کا رقبہ بتاؤ +

5 ایک کھیت 10 جریب چوڑا ہے - بتاؤ - اُس کھیت کو لمبائی کی طرف سے کتنا کاٹیں - کہ ایک کنال زمین کا ٹکڑا کٹ جائے +

6 ایک کمرہ 30 فُٹ لمبا اور 20 فُٹ چوڑا اور 15 فُٹ اُونچا ہے - اُس کی دیواروں کی سطح بتاؤ +

7 ایک دس گز مُربّع چبوترہ 6 فُٹ اُونچا ہے - بتاؤ - اُس پر کتنے مُربّع گز پلستر پھریگا - اور اگر 4 آنے مُربّع گز پلستر کی لاگت ہو - تو کُل کیا خرچ آئیگا ؟

8 ایک گیہوں کا کھیت ایک گھماؤں کا ہے - اور اُس کا ایک کنارہ 40 جریب ہے - دُوسرا کنارہ بتاؤ +

9 بتاؤ 5 روپئے گھماؤں کے حساب سے اُس کھیت کا کیا لگان ہوگا - جس کا طُول 20 جریب اور عرض 18 جریب ہے +

10 ایک دری 32 فُٹ لمبی اور 24 فُٹ چوڑی ہے - تو عـہ روپیہ 4 آنے مُربّع گز کے حساب سے اُس کی قیمت بتاؤ +

11 اُس کمرے کی دیواروں پر ایک گز عرض کی چھینٹ کتنی لگیگی - جس کی بلندی 20 فُٹ اور طُول عرض 35 و 25 فُٹ ہے ؟ 3 آنے گز کے حساب سے اُس کی قیمت بھی بتاؤ +

12 ایک بارہ دری میں عـــہ روپیہ 4 آنے گز کا $12\frac{1}{2}$ گرہ عرض والا کپڑا صـہ روپے کا بچھتا ہے۔ اور بارہ دری کا طول 9 گز ہے۔ تو اُس کا عرض بتاؤ +

13 دو آنے مربّع کرم کے حساب سے ۱۰ کنال ۱۰ مرلے زمین کی قیمت دریافت کرو +

14 ایک مربّع کھیت کا رقبہ 12 کنال ہے۔ تو اُس مستطیل کھیت کا عرض بتاؤ۔ جس کا رقبہ مربّع کھیت سے نصف اور طول 40 کرم ہے +

15 ایک کھیت کا طول 4 جریب 5 گٹھے اور عرض 3 جریب 6 گٹھے ہے۔ تو اُس کھیت کی کٹوائی ۱۲ آنے بیگھ کے حساب سے دریافت کرو +

16 ایک کمرے کا طول $20\frac{1}{4}$ فٹ ہے۔ عرض $18\frac{1}{2}$ فٹ اور بلندی ۱۰ فٹ۔ اور اُس میں دو دروازے ہیں۔ جن میں سے ہر ایک 7×4 فٹ ہے۔ تو اُس مکان کی سفیدی کرانے میں $2\frac{1}{2}$ آنے فی مربّع گز کے حساب سے کیا لاگت آئیگی؟

# ضمیمہ نمبر 1

## فی صدی

50 جس طرح سود کی نسبت ذکر ہو چکا ہے۔ کہ اتنا سود سینکڑے پر ہوتا ہے۔ اسی طرح سے بعض اور چیزوں کی نسبت بھی

سینکڑے کا حساب کیا جاتا ہے - اور اُس کو فی صدی نکالنا کہتے
ہیں - یہ حساب پیداوار کی کمی بیشی اور نقشوں کے طیّار کرنے
میں کام آتا ہے - مثلاً اگر کسی موضع کی زمین 300 کنال
ہے - اور اُس میں سے صرف 81 کنال آبپاش ہے - تو اُس موضع
میں 27 کنال فی صدی رقبہ آبپاش ہُوا - کیونکہ $3 \times 27 = 81$
اِس سے معلوم ہُوا - کہ 81 کنال 300 کنال کا 27 فی صدی
ہے - یا یہ کہو - کہ اُس موضع کے رقبے میں 27 فی صدی
آبپاش ہے - اِسی طرح اگر کسی موضع کی زمین 326 کنال
ہو - اور اُس میں سے وُہی 81 آبپاش ہو - تو 81 کو $\frac{326}{100}$
پر تقسیم کرنے سے اُس کی فی صدی آبپاش زمین معلوم
ہو جائیگی - لیکن فی صدی کے سوالوں میں یوُں عمل کرنے
میں آسانی ہو جاتی ہے - کہ مثلاً 81 کی جگہ 81 سینکڑے مان
کر 326 پر تقسیم کیا جائے - اِس سے وُہی تقریباً 25
فی صدی جواب ہوگا +

## مثال

اگر کسی گاؤں میں 572 کنال چاہی 357 نہری 258 سیلابہ
اور 635 بارانی ہو - تو ہر ایک کی نسبت کُل موضع سے کیا
فی صدی ہوگی ؟

$572 + 357 + 258 + 635 = 1822$ - اوّل چاہی
فی صدی نکالنی ہے - تو 572 کنال کو اِسی قدر سینکڑے مان
لینے سے 57200 حاصل ہوئے - فی صدی چاہی $\frac{57200}{1822}$

$$
\begin{array}{r}
1822\,)\,57200\,(\,31 \\
5466 \\
\hline
2540 \\
1822 \\
\hline
718
\end{array}
$$

اِسی طرح سے نہری وغیرہ $\frac{35700}{1822}$ فی صدی - $\frac{25800}{1822}$ سیلابہ
آمد $\frac{63500}{1822}$ بارانی +

واضح رہے - کہ اِن کسوروں کی میزان ایک سو کے برابر ہونی چاہئے +

تنبیہ $\frac{1}{4}$ کو 25 فی صدی اور $\frac{1}{2}$ کو 50 فی صدی اور $\frac{3}{4}$ کو 75 فی صدی بولتے ہیں - اور اُن کا حِساب زبانی کر لیتے ہیں +

## سوالات نمبر 11

1 ایک موضع میں 25 کنال بنجر ہے - اور 33 کنال مزروعہ - ہر ایک علیحدہ علیحدہ کتنے فی صدی ہے ؟

2 کسی موضع میں 135 من چنے پیدا ہوئے ہیں 215 من گیہوں 345 من باجرا اور 60 من سرسوں - بتاؤ - کُل موضع کی پیداوار کے بموجب ہر ایک جنس فیصدی کتنی کتنی پیدا ہوئی +

3 اگر 7800 روپے پر 204 روپے 12 آنے کا اِسٹامپ خرچ ہو - تو بتاؤ - کہ فی صدی شرح اِسٹامپ کیا ہے +

4 کسی باغبان کے پاس 375 سنگترے ہیں - اُن میں سے 60

خراب ہو گئے - بتلاؤ - کتنے فی صدی خراب ہو گئے +

5 کسی گاؤں کی آبادی سے 20 فی صدی کے حساب سے طالب علموں کو مدرسے میں آنا چاہیئے - اگر 2100 باشندے ہوں - اور مدرسے میں فقط 42 طلبہ موجود ہوں - تو بتاؤ - کہ کتنے فی صدی لڑکے تعلیم نہیں پاتے +

6 کسی قصبے میں 115 برہمن 302 کھتری 133 کمین اور باقی 735 اور ذاتوں کے آدمی ہیں - تو بتاؤ - اس گاؤں میں ہر ایک کی آبادی کتنے فی صدی ہوئی +

7 سنہ 1871ء میں کسی تحصیل کی آبادی 58600 تھی - اگر دس سال میں 8 فی صدی کے حساب سے زیادتی ہو - تو سنہ 1881ء میں کیا آبادی ہونی چاہیئے ؟

# ضمیمہ نمبر 2

## فی صدی وغیرہ کے ظاہر کرنے کا طریق

دفعہ 50 کی مثال سے معلوم ہوا تھا - کہ $\frac{572}{1822}$ وغیرہ $= \frac{31}{100}$ وغیرہ - اسی طرح سے کوئی اور ایسی کسور فی صدی کے طور پر ظاہر ہو سکتی ہے - چنانچہ گھماؤں کا $\frac{5}{8}$ حصہ 62 فی صدی گھماؤں ظاہر کرتا ہے - یا یوں کہو - کہ $\frac{5}{8}$ گھماؤں ایسی کسور سے ظاہر ہو سکتا ہے - جس کا مخرج 100 ہو اور کسر 62 + چونکہ ایسی کسوریں جن کا مخرج 100 ہو - اکثر کام میں آتی ہیں

اُن کے لکھنے کا طریق یہ ہے - کہ کسر کے بائیں طرف ایک نُقطہ جسے نُقطۂ کسر یا ڈِسیمل پوائنٹ کہتے ہیں - لکھ دیا جائے - یہ ہمیشہ دائیں طرف سے دو مرتبے چھوڑ کر رکھا جاتا ہے - اگر فی صدی ۱۰۰ سے زیادہ ہو - تو بائیں طرف صحیح عدد حاصل ہوگا - اور اگر فی صدی ۱۰ سے کم ہو - تو نُقطہ اور عدد فی صدی کے درمیان ایک صفر دیا جاتا ہے - تاکہ (.) کے دائیں طرف وُہی دو مرتبے قائم رہیں - مثلاً $1\frac{1}{4}$ کو 1.25 سے ظاہر کر سکتے ہیں - اور $1\frac{1}{2}$ کو 1.5 سے اور $1\frac{1}{20}$ کو 1.05 سے اور $\frac{1}{100}$ کو .01 سے ÷

## حساب کے دونو حصّوں کے مُتفرق سوالات نمبر 12

1 ؎ روپے فی گھُماؤں کے حساب $\frac{3}{4}$ کنال کے کیا دام ہیں ؟ ؏ فی گھُماؤں = ایک آنہ فی مرلہ +

2 ۱۰ آنے فی گھُماؤں کے حساب سے ۱۴ کنال کے کیا دام ہونگے ؟

3 بُدھ کے تین بجے سہ پہر سے لے کر اِتوار کی دوپہر تک کتنے گھنٹے ہوتے ہیں ؟

4 سو فُٹ دیوار کی چُنائی میں ۹۰۰ اینٹیں ؏ روپے ہزار کے حساب سے خرچ ہوتی ہیں - اور ۱۰ من چُونا 8 آنے من کے حساب سے - اور 4 آدمیوں کی مزدوری 4 آنے کے حساب سے - اور دو کی 12 آنے کے حساب سے تین دِن

تک دینی پڑتی ہے۔ چُنائی کی کُل لاگت کیا ہے ؟

5 اگر ایک اوّل درجے کے اور 3 تیسرے درجے کے ٹکٹوں کی قیمت ۹ روپے ہو۔ اور اوّل درجے کے ایک ٹکٹ کی قیمت تیسرے درجے کے 6 ٹکٹوں کے برابر ہو۔ تو اوّل درجے کے ٹکٹ کی قیمت بتلاؤ ÷

6 ایک آدمی کچھ گیہوں چار گڈّوں میں برابر برابر لاد کر چلا۔ سفر میں ایک گڈّا دریا میں اُلٹ گیا۔ اور اُس کے کُل گیہوں ضائع ہو گئے۔ اور ایک اور گڈّے سے بھی 5 من گیہوں ضائع ہو گئے۔ وُہ آدمی 75 من گیہوں صحیح سالم لیکر پہنچا۔ تو بتاؤ۔ کہ وُہ کس قدر گیہوں لے کر چلا تھا ÷

7 اگر ایک پُل ۱۰۰ فُٹ چوڑا ہو۔ اور اُس میں تین کھمبے ہوں۔ اور ہر ایک کھمبا 8 فُٹ موٹائی میں ہو۔ اور چار ایک جیسے چلنے کے راستے ہوں۔ تو بتاؤ۔ کہ ہر ایک راستہ کتنا چوڑا ہوگا ÷

8 اگر کوئی شخص ۱۰۰ من گیہوں ۲۰ سیر فی روپے کے نرخ سے خریدے۔ اور بار برداری وغیرہ میں ۸ روپے خرچ کرے۔ تو بتاؤ۔ کہ فی من کس نرخ سے فروخت کرے۔ کہ کچھ نقصان نہ ہو ÷

9 اگر کوئی شخص کچھ اناج 30 سیر کے حساب سے خرید کر ۲5 سیر کے حساب سے بیچ دے۔ تو اُس کو ۱۰۰ من پر کیا منافع ہوگا ؟

۱۰ گاؤں میں گیہوں ۱۰ سیر بکتے ہیں۔ اور شہر میں جو اُس

گاؤں سے دو پڑاؤ ہے 25 سیر-کرایہ عصہ روپیہ 8 آنے فی
پڑاؤ ہے-اور ایک گڈّے میں 50 من گیہوں آتے ہیں-تو
بتاؤ-کہ (1) فی من کیا نفع ہوگا-(2) اور فی گڈّا کیا ÷

11 ایک ٹھیکہ دار ایک پائی فی من فی مِیل کے حساب سے مال
لے جانے کا اِقرار کرتا ہے-ایک گڈّے میں 40 من مال
جا سکتا ہے-عصہ روپیہ 8 آنے روز اِس گڈّے کا خرچ ہوتا
ہے-اور مسافت صِرف 12 مِیل کی طے ہوتی ہے-تو بتاؤ-
کہ اُسے روزانہ منافع کیا ہوتا ہے ÷

12 ایک آدمی نے عہ روپے کا کماد خریدا-جس میں ایک آنے
کے 5 گنّے اُس کو پڑتے ہیں-اور بیچتے وقت پیسے کا ایک
گنّا بیچتا ہے-مگر دسواں حصّہ گنّے خراب ہونے کی وجہ سے
پیسے کے 3 بکتے ہیں-بتاؤ-اُس کو کُل نفع کیا ہُوا ÷

13 ایک تیلی 16 سیر فی روپے کے بھاؤ سے سرسوں خریدتا ہے-
اور 4 سیر سرسوں سے ایک سیر تیل نکلتا ہے-اور 3 سیر
کھل-تیل کا نرخ 8 سیر ہے-تو بتاؤ-کہ کھل کِس بھاؤ
بیچے-کہ 5 آنے فی من سرسوں پر نفع ہو ÷

14 اگر 32 سیر سرسوں کا بھاؤ ہو-اور 20 سیر تیل روز نکلے-
تو بتاؤ-کہ یومیہ تیلی کیا کماتا ہے ÷

15 2 جنوری 1880ء سے 4 ستمبر 1883ء تک کتنے دِن ہوتے
ہیں-اگر پہلا اور پچھلا دِن شامل سمجھا جائے؟

16 ایک زمین کا محصول اراضی عہ روپے ہے-اور ٹیکس وغیرہ
عللہ روپے 8 آنے فی صدی مُزارِع کا لگان مع محصول و

ٹیکس للوعہ روپے 2 آنے ہے۔تو بتاؤ۔اُس کا مالِکانہ کِتنے آنے فی روپیہ محصُول سے زِیادہ ہے ÷

17 465 روپے پر محصُول پٹواری بحساب للعہ روپے ۱۱ آنے فی صدی کیا ہوتا ہے؟

18 465 روپے پر پنجوترۂ نمبرداری 5 روپے فی صدی کے حساب سے کیا ہوتا ہے؟

19 اَور 10 روپے 5 آنے 4 پائی کے حساب لوکلریٹ کیا ہُوا؟

20 اگر چوکیدار کو 3 روپے ماہوار مِلتے ہوں۔اَور 216 گھروں پر اُس کی تنخواہ کا بار ڈالا جائے۔تو ہر ایک گھر کو ششماہی کیا دینا پڑیگا؟

21 ایک آدمی 10 بَیل 200 روپے کو خریدتا ہے۔اَور ایک 40 روپے کو بیچتا ہے۔ 2 تینتیس تینتیس روپے کو اَور 3 پچّیس پچّیس روپے کو بیچتا ہے۔اَور ایک اُن میں سے مر گیا۔اَور باقی اُس کے پاس رہے۔تو بتاؤ۔کہ جو باقی رہے۔وُہ اُس کو کِس قیمت میں پڑے ÷

22 دو بھائیوں کے پاس سَو سَو من چنے ہیں۔ایک تو ایک من فی روپے کے نرخ سے اُسی وقت بیچ کر 2 آنے فی روپیہ ششماہی بیاج پر روپیہ دے دیتا ہے۔دُوسرا ایک سال تک رکھکر 25 سیر کے بھاؤ بیچتا ہے۔مگر دسواں حصّہ کیڑوں نے خراب کر دیا۔اَور باقی کا نِصف ایسا ہو گیا۔کہ 5 سیر فی من ضائع ہو جاتا ہے۔تو بتاؤ۔ہر ایک کو سال میں کیا نفع رہا ÷

23 ایک آدمی نے 3 روپے فی صدی کے حساب کچھ چیزیں

خرید کر آدھ آنہ فی چیز بیچ دیں - اور عصر اُس کو نفع ہُوا - بتاؤ - کہ کتنی چیزیں اُس نے فروخت کیں ؛

24 لاکھ روپے کا وزن کتنا ہوتا ہے ؟

25 اگر ایک روپیہ $1\frac{1}{4}$ انچ چوڑا ہو - تو کتنے روپے پہلو بہ پہلو رکھے جائیں - کہ ایک میل تک پھیل جائیں ؟

26 ایک محل پر ۹۰ ٹنڈیں ہیں - ہر ٹنڈ میں $2\frac{1}{4}$ سیر پانی آتا ہے - اور $1\frac{1}{2}$ منٹ میں سب خالی ہو جاتی ہیں - تو بتاؤ - کہ 6 گھنٹے میں کتنا پانی اُن سے نکلتا ہے ؛

27 اگر ۱۰ آدمی ایک ہزار چھ سو پچیس فُٹ زمین $3\frac{1}{2}$ دن میں کھودیں - تو ہر ایک آدمی کتنی زمین روز کھودتا ہے ؟

28 ایک ٹھیکہ دار کے پاس سو آدمی ہیں - ہر ایک آدمی ایک سو تیس فُٹ روز کام کرتا ہے - اور $2\frac{1}{2}$ آنے مزدوری پاتا ہے - سرکار دو روپے سینکڑا اُسے دیتی ہے - مگر دو میٹوں کی تنخواہ بھی اُس کے ذِمّے ہے - یعنی پانچ پانچ روپے ماہوار - تو اُس کو ماہوار کیا پیدا ہوتا ہے ؟

29 بٹائی کی شرح $7\frac{1}{4}$ سیر فی من ہے - اور 4 سیر فی من حصّۂ مالکانہ کا خرچ اور 5 سیر کمیّوں کا - بتاؤ - 184 من میں مُزارِع - مالک اور کمیّوں کو کیا مِلتا ہے ؛

30 اور اگر اِس حساب سے مالک کو سو من مِلے - تو کُل ڈھیر کتنا ہے ؟

31 چنے زمین نہری میں ۱۲ من اور بارانی میں 8 من فی گھماؤں پیدا ہوتے ہیں - اور شرح آبیانہ فی گھماؤں 3 روپے ہے - ایک کسان سو گھماؤں زمین کو 3 سال تک پانی دیتا ہے - اوّل سال چنے کا

بھاؤ 28 سیر۔ دُوسرے سال 32 سیر۔ تیسرے سال ایک من ہے۔ تو بتاؤ۔کہ پانی لینے سے اُسے کیا منافع ہر سال ہوتا رہا؟

32 زمین نہری کی پیداوار بارانی زمین سے $1\frac{1}{2}$ گُنی ہے۔ بارانی زمین کے گیہوں کی قیمت فی گھماؤں ۱۲ روپے۔ جَو کی ۸ روپے اور چنے کی 7 روپے ہے۔اگر آبیانہ ۳ روپے فی گھماؤں ہو۔ تو زمیندار کو کیا نفع یا نقصان فی گھماؤں ہر فصل پر ہوتا ہے؟

33 اور اگر 60 گھماؤں گیہوں 60 گھماؤں جَو اور ۱۰۰ گھماؤں چنے پیدا ہوتے ہوں۔ اور آبیانہ ۱۴ روپے ہو۔ تو ہر فصل پر کیا نفع یا نقصان ہوگا؟

34 ایک پٹواری کی تنخواہ ۸ روپے ہے۔ تو 3 فروری سنہ 1887ء سے ۱۰ فروری سنہ 1888ء تک اُس کو کیا مِلنا چاہیئے؟ (دونو دِن حساب میں لگائے جائینگے)

35 ایک پٹواری کو 2 آنے فی کھاتہ اوّل 8 کھاتوں کے واسطے مِلتا ہے۔ اور اِس سے زیادہ کے واسطے $\frac{1}{2}$ آنہ فی کھاتہ۔ تو ۸۱ کھاتوں کی فرد کے واسطے اُس کو کیا مِلیگا؟

36 ایک سپاہی کو 4 آنے روز۔ دُوسرے کو 8 روپے ماہوار مِلتے ہیں۔ تو ہر ایک کو 365 دِن یا بارہ ماہ کے سال میں کیا مِلیگا؟

37 اگر ایک آدمی جس کی تنخواہ ۱۴ روپے ماہوار ہے ۳۶ روپے ماہوار کی اسامی پر بطورِ قائم مقام کام کرے۔ اور بڑی تنخواہ کا پانچواں حِصّہ عِلاوہ اپنی تنخواہ کے اُسے مِلے۔ تو اُس کو تین ماہ میں کیا مِلیگا؟

38 اور اگر اُس جگہ پہنچنے کا خرچ جہاں وُہ قائم مقام ہے 50

روپے ہو۔ تو کم از کم عرصہ کتنا ہونا چاہیئے۔ کہ قائم مقامی کرنے سے اُسے کچھ نقصان نہ ہو؟

39 اگر کھیتوں کی بٹ ¼ ہاتھ پر بنائی جائے۔ تو بتاؤ۔ چالیس کرم میں کتنی بٹیں ڈالنی پڑینگی۔ اگر ہر آٹھویں بٹ میں سرسوں بوئی جائے۔ تو بتاؤ۔ کُل زمین میں سرسوں کی کتنی بٹیں ہونگی؟

40 اگر ہر ایک ہل کا کرایہ عصہ روز ہو۔ اور 6 کنال زمین اُس سے جوتی جائے۔ تو 125 گھماؤں کے جوتنے پر کیا لاگت آئیگی؟

41 ایک بھینس بلا خرچ چر کر 5 سیر دُود دیتی ہے۔ اور 3 سیر بنولے کھا کر 7 سیر دُود دیتی ہے۔ تو بنولے دینے سے کیا نفع یا نقصان روز ہوتا ہے۔ اوّل جب بنولوں کا نرخ 20 سیر اور دُود کا نرخ 16 سیر۔ دُوم جب بنولوں کا نرخ 16 سیر اور دُود کا نرخ 20 سیر۔ سوم جب بنولوں کا نرخ 30 سیر اور دُود کا نرخ 20 سیر؟

42 ایک بھینس ایک سال کٹڑا قیمتی صہ روپے کا اور دُوسرے سال کٹیا قیمتی صعہ روپے کی دیتی ہے۔ اور دس من گھی سے جو سال میں نکلتا ہے عصہ روپے ماہوار منافع ہوتا ہے۔ آٹھ سال کا منافع بتاؤ ✢

43 اگر 10 بھینسوں کی قیمت 280 روپے ہو۔ اور 4 روپے ماہوار سُود ہو۔ تو بعد ادائے سُود کیا بچتا ہے؟

44 اور کتنی مدّت میں مالک قرضہ ادا کر دیگا؟

45 اگر ایک آدمی 60 اور دُوسرا 62 اِنچ کا قدم رکھّے۔ تو ایک میل میں ایک آدمی دُوسرے سے کتنے زیادہ قدم اُٹھائیگا؟

46 اگر ایک آدمی کا قدم 60 اِنچ کا ہو۔ اور 80 قدم فی منٹ چلے۔ تو رفتار فی گھنٹہ بتاؤ ؟

47 اگر ایک آدمی صعہ روپے 24 کنال 16 مرلے کا محصول ادا کرتا ہو۔ تو نرخ فی گھماؤں کیا ہے ؟

48 اگر مالک بٹائی سے سعہ روپے ایک سال میں سعہ روپے دوسرے سال میں اور سعہ روپے تیسرے سال میں حاصل کرتا ہے۔ اور چوتھے سال میں اُس کو کچھ نہیں مِلتا۔ مزارع نے سعہ روپے سالیانہ دینا چاہا۔ مگر مالک نے اِنکار کیا۔ بٹائی کرنے سے مالک کو کیا نفع یا نقصان ہُوا ؟

49 تین حِصّے داروں کو 12 کنال 10 مرلے 262 کنال 10 مرلے کی تقسیم سے مِلتے ہیں۔ بتاؤ۔ کُل حِصّے دار کِتنے ہیں ؟

50 کِسی حِصّے دار کو معلُوم ہُوا۔ کہ اگر زمین کے $12\frac{1}{2}$ حِصّے کئے جائیں۔ تو 12 حِصّوں میں تقسیم ہونے کی نِسبت ایک کنال فی حِصّہ کم آتا ہے۔ کُل زمین کِتنی تھی ؟

51 جِس آدمی نے اعہ روپے 6 آنے اِنکم ٹیکس بہ حِساب 5 پائی فی روپیہ دِیا۔ اُس کی آمدنی کیا ہے ؟

52 پچاس روپے ماہوار کی آمدنی پر ۱۱ پائی فی روپے کے حِساب سے کیا دینا پڑیگا ؟

53 اگر ایک آدمی ہر روز سِوا اِتوار کے ایک تختۂ کاغذ کام میں لائے۔ اور 30 دِن میں ایک دفعہ نِصف دستہ اِستعمال کرے۔ تو اُس کے پاس 5 رِم کِتنے عرصے تک چلینگے ؟

54 ایک پٹواری اوّل ماہ میں 300 گھماؤں کی پیمائش کرتا ہے۔

اَور دُوسرے مہینے میں اِس سے سوائی اَور تیسرے مہینے میں
دُوسرے مہینے سے سوائی اَور اِسی طرح سے چار مہینے تک۔
بتاؤ۔ اُس نے کُل کتنی پیمائش کی ؛

55 اگر کوئی اہلکار دیسی ریاست میں تبدیل کیا جائے۔ اَور
اپنی پنشن کے لئے تنخواہ کا پانچواں حصّہ چندے کے طور
پر اُس کو دینا پڑے۔ تو اُس کی کیا تنخواہ ہونی چاہئے۔
کہ اُس کو 120 روپے ملتے رہیں ؟

56 اگر کوئی آدمی پہلے روز ایک میل چلے۔ اَور دُوسرے روز
اِس سے ڈیوڑھا۔ تیسرے روز اِس سے ڈیوڑھا۔ اِسی طرح 6
دِن تک چلتا رہے۔ تو بتاؤ۔ کُل کتنے میل جائیگا ؛

57 اگر ایک کوڑی کی ایک اینٹ آئے۔ اَور کوڑیاں پیسے کی 15
گنڈے ہوں۔ تو 10 ہزار اینٹوں کی کیا قیمت ہوگی ؟

58 7 من 39 سیر 3 پاؤ 2 چھٹانک کی قیمت 5 روپے 14 آنے
6 پائی فی سیر کے حساب سے دریافت کرو ؛

59 اگر کوئی شخص 170 میل کا سفر جب دِن 11 گھنٹے کا ہو۔
چار دِن میں طے کرے۔ تو بتاؤ۔ کہ 470 میل کا سفر جب
دِن 9 گھنٹے کا ہو۔ کتنے عرصے میں طے کریگا ؛

60 کسی دِوالئے کو دو ساہوکاروں کا روپیہ اِس طرح دینا ہے۔
کہ ایک کے 3/500 روپے اَور دُوسرے کے 8500 روپے۔
اُس کی جائداد فقط 14125 روپے کی ہے۔ بتاؤ۔ ایک روپے
میں ہر ایک ساہوکار کو کیا مل سکتا ہے۔ یہ بھی بتاؤ۔
ہر ایک کو کیا نقصان ہے ؛

61 کِسی مُربّع شکل کے کمرے کی ایک طرف ۹ فُٹ ۱۱ اِنچ ہے۔ بتاؤ ۲ فُٹ ۱۱ اِنچ چوڑا بوریا اُس میں کِس قدر بِچھیگا۔ اور سوا دو آنے فی گز کے حساب سے اُس پر کیا خرچ آئیگا +

62 757 روپے $\frac{1}{4}$ ۱۱ آنے کا سُود 3 سال ۲ ماہ کے واسطے سے روپے سینکڑا ماہوار کے حساب سے کیا ہوگا ؟

63 جب روپے کے ۱۰ سیر چاول آتے ہوں۔ تو کُچھ روپے میں ۹ شخصوں کا 30 دِن تک گُزارہ ہو سکتا ہے۔ بتاؤ۔ جب چاولوں کا بھاؤ ۱۱ سیر ہو۔ تو اُتنے ہی روپے میں ۶ شخصوں کا کب تک گُزارہ ہوگا ؟

64 ایک مُستطیل برآمدے کا طُول ۱۱۲ فُٹ ہے۔ اور عرض پندرہ فُٹ۔ اُس میں اٹھارہ اٹھارہ اِنچ کے پتّھر کے چوکے جو ۵ کوڑی کے حساب بِکتے ہوں۔ لگانے میں کیا خرچ ہوگا ؟

65 $\dfrac{7\frac{3}{13}}{10 + \dfrac{1}{3 + \frac{1}{30}}} + 3\frac{1}{10}$ کو مُختصر کرو +

66 بتاؤ۔ کہ ۵ روپے کِس قدر بیاج ماہواری پر دِئے جائیں۔ کہ $3\frac{1}{2}$ سال میں ۱۶ روپے ۹ آنے بن جائیں +

67 کِسی دِوالئے کو 3758 روپے ۱۱ آنے 6 پائی قرضہ دینا ہے۔ اگر وُہ روپے میں $13\frac{1}{2}$ آنے ادا کر سکے۔ تو بتاؤ۔ اُس کی جائیداد کِتنی ہے +

68 کِسی کمرے کا طُول ۱۱ 31 فُٹ 5 اِنچ ہے۔ اور عرض ۲۰ فُٹ 4 اِنچ۔ بتاؤ۔ اُس کے فرش کرانے میں ہر ۱۲ مُربّع ہاتھ میں ۱۱ آنے خرچ آنے سے کیا لاگت آئیگی۔ (ہاتھ = 18 اِنچ) +

69 اگر 5 آدمی یا 16 لڑکے ایک کام کو 11 گھنٹے میں کریں۔ تو بتاؤ۔کہ 3 آدمی اور 48 لڑکے اُس کام کو کتنے عرصے میں کرینگے ✣

70 7 میل 5 فرلانگ 154 گز لمبی سڑک بنانے میں 4500 روپے فی میل کے حساب سے کیا لاگت آئیگی ؟

71 $\frac{5}{9}$ کے $\frac{3}{7}$ پر کونسا عدد زیادہ کریں۔کہ $\frac{6}{9}$ کا $\frac{1}{2}$ ہو جائے۔اور کس عدد کو $9\frac{3}{8}$ میں ضرب دیں۔کہ $365\frac{1}{4}$ بن جائے؟

72 ایک شخص 165 میل کا سفر 6 دن میں طے کرتا ہے۔اور جتنی دیر میں وہ $3\frac{3}{4}$ میل چلتا ہے۔اُتنی دیر میں ایک اور شخص 4 میل چلا جاتا ہے۔بتاؤ۔پچھلا آدمی 15 دن میں کتنے میل جائیگا ✣

73 چار کھڑکیوں میں شیشے کے تختے 1 فٹ 8 انچ × 1 فٹ 3 انچ کی پیمائش کے لگوانے ہیں۔ہر ایک کھڑکی میں آٹھ آٹھ شیشے لگتے ہیں۔بتاؤ۔کہ صہ روپے 13 آنے فی مربّع فٹ کے حساب سے کُل خرچ کیا ہوگا ✣

74 اگر 25 آدمیوں کی تنخواہ کا روپیہ 16 دن میں 706 روپے 10 آنے 8 پائی ہو۔تو بتاؤ۔1035 روپے میں 24 دن کے واسطے ایسے آدمی جن کی روزانہ تنخواہ اُن سے آدھی ہو۔ کتنے مل سکینگے ✣

75 عـہ روپے 8 آنے کا $\frac{3}{4}$ + عا روپے 8 آنے کا $\frac{3}{8}$ + سے روپے 12 آنے کا $\frac{3}{5}$ - 1 آنہ 4 پائی کا $\frac{3}{4}$ کی قیمت دریافت کرو ✣

76 کسی حوض میں دو نہریں گرتی ہیں۔اُن میں سے ایک

تو اُس کے نصف حصّے کو 3 گھنٹے میں بھر دیتی ہے۔ اور دُوسری $\frac{1}{5}$ حصّے کو۔ اگر خالی تالاب کو دونو نہروں سے ایک ساتھ ہی چھوڑ کر بھرنا چاہیں۔ تو گھنٹہ بھر میں تالاب کا کونسا حصّہ بھر جائیگا ÷

77 دس روپے پر 4 آنے 2 پائی اِنکم ٹیکس ہے۔ اِس حساب سے ایک مُلازِم کو 637 روپے ہر سال دینے پڑتے ہیں۔ اُس کی آمدنی کیا ہے ؟

78 1137 روپے 8 آنے کا سُود $2\frac{1}{2}$ روپے سینکڑا ماہوار کے حساب 2 برس 7 مہینے میں کیا ہوگا ؟

79 ایک وِلایتی کپڑے کا بھاؤ 3 روپے 13 آنے 8 پائی فی گز ہے۔ اور ململ کا بھاؤ ایک روپیہ 5 آنے 8 پائی فی گز۔ بتاؤ۔ 143 گز وِلایتی کپڑے کے بدلے کِتنی ململ دینی چاہیئے ÷

80 ایک کمرہ 30 فُٹ لمبا 22 فُٹ چوڑا اور $18\frac{1}{2}$ فُٹ اُونچا ہے۔ اُس میں 5 دروازے اور 3 کھڑکیاں ہیں۔ ہر ایک دروازے اور کھڑکی کی بابت تیس تیس مُربّع فُٹ مِنہا کرکے 3 آنے فی مُربّع گز کے حساب سے دِیواروں کی رنگوائی کا خرچ دریافت کرو ÷

81 تین شخصوں میں کُچھ روپیہ تقسیم ہُوا۔ پہلے کو کُل کا نِصف مِلا۔ جو کُچھ باقی رہا۔ اُس کا $\frac{2}{3}$ دُوسرے کو۔ دو روپے 10 آنے تیسرے کو۔ بتاؤ۔ کُل روپیہ کِتنا تھا۔ اور ہر ایک کو کِتنا کِتنا مِلا ÷

82 مُحمّد خاں نے $\frac{12}{13}$ تربوز اپنی بہن کو دِیا۔ $\frac{11}{12}$ بڑے بیٹے

کو- $\frac{10}{11}$ منجھلے بیٹے کو اور $\frac{9}{10}$ چھوٹے بیٹے کو- بتاؤ- سب سے زیادہ تربُوز کس کو ملا- اور سب سے کم کس کو ✣

83 دو عددوں کا مجموعہ $\frac{23}{24} + \frac{5}{6} + \frac{3}{8} + \frac{1}{4}$ ہے- اور ایک عدد اُن میں سے $\frac{5}{16} + \frac{3}{8} + \frac{2}{9} + \frac{1}{3}$ ہے- دُوسرا عدد دریافت کرو ✣

84 140 درجن چھتریاں خریدی گئیں- آدھی تو للعہ روپے $14\frac{1}{4}$ آنے فی درجن کے حساب سے- باقی صر روپے $1\frac{1}{4}$ آنے فی درجن کے حساب سے- بتاؤ- کُل پر کیا خرچ ہُوا ✣

85 4000 آدمیوں کی فوج کے پاس 190 دِن کی خوراک ہے- 30 دِن کے بعد 800 آدمی کہیں چلے گئے- بتاؤ- کہ جس قدر موجود ہیں- اُن کے واسطے باقی خوراک کتنے عرصے کے لیئے کافی ہوگی ✣

86 کس رقم کو $5\frac{3}{4} - 3\frac{2}{3}$ میں ضرب دیں- کہ اُس کا حاصل $\frac{1\frac{3}{4}}{\frac{1}{3}}$ ہو جائے ✣

87 کسی زمیندار کے پاس 36 گھماؤں زمین ہے- اگر 75 کنال وُہ باہ لے- تو کُل زمین کا کونسا حصّہ باہنا باقی رہ جائیگا؟

88 کونسی رقم صہ روپے سینکڑا فی سال کے حساب سے 10 برس میں ایک لاکھ روپیہ ہو جائیگی ؟

89 تین مالی اگر تمام دِن کام کریں- تو ایک باغ کا کام دس دِن میں پورا کر سکتے ہیں- لیکن ایک اُن میں سے کسی اور جگہ کام کرتا ہے- اور اپنا آدھا وقت اُس باغ

میں دیتا ہے۔ بتاؤ۔ اِس صورت میں کتنے عرصے میں کام
ختم ہوگا ؞

90 ایک شخص نے اپنی جائداد سے $\frac{1}{5}$ گھسٹو کو دیا۔ اور $\frac{1}{7}$
آلے کو۔ لیکن گھسٹو کو آلے سے عہ روپے کا مال زیادہ
ملا۔ بتاؤ۔ اُس شخص کی کس قدر جائداد تھی ؞

91 ایک شخص چند فقیروں کو تین تین آنے دینا چاہتا تھا۔
لیکن جیب میں ہاتھ ڈالنے سے اُسے معلوم ہوا۔ کہ میرے
پاس 8 آنے کم ہیں۔ اِس لئے اُس نے اُن کو دو دو
آنے دئے۔ اور 3 آنے اُس کے پاس باقی بچ رہے۔
بتاؤ۔ کُل کتنے فقیر تھے ؞

92 ایک کاریگر 40 دِن کے واسطے 10 آنے یومیہ مزدوری
پر نوکر رکھا گیا۔ اور اُس سے یہ شرط کر لی گئی۔ کہ اگر
اِس عرصے میں غیر حاضر ہوگا۔ تو فی یوم 4 آنے جرمانہ
دیگا۔ اِس میعاد کے بعد اُس کو کُل لعہ روپے 14 آنے
ملے۔ بتاؤ۔ وُہ کتنے دِن غیر حاضر رہا ؞

93 کسی قصبے کی آبادی 65433 ہے۔ ایک مہینے میں 756
موتیں ہوئیں۔ بتاؤ۔ فی صدی کتنی موتیں ہوئیں ؞

94 کسی مدرسے کا کُل خرچ 3765 روپے سالانہ ہے۔ اور
100 ماہوار سرکار سے بطورِ امداد ملتے ہیں۔ تو بتلاؤ۔ کہ
سرکار کُل خرچ پر کیا فی صدی دیتی ہے ؞

95 12 من 30 سیر 8 چھٹانک 2 تولے کی قیمت 3 روپے
5 آنے 9 پائی فی من کے حساب سے دریافت کرو ؞

96 ایک پیپے کو دو نلیاں 4 اور 5 منٹ میں علیحدہ علیحدہ بھر سکتی ہیں۔ اور تیسری نلی 144 سکنڈ میں خالی کر سکتی ہے۔ اگر دوسری نلی کو پہلی سے 2 منٹ بعد اور تیسری کو دوسری سے ایک منٹ بعد کھول دیں۔ تو تیسری نلی کے کھولنے کے بعد وہ پیپہ کتنے عرصے میں پُر ہو جائیگا؟

97 ایک لڑکے نے اپنے باپ کی عُمر پُوچھی۔ اُس نے جواب دیا۔ کہ میری اور تمہاری عُمروں کا $\frac{5}{8}$ اگر تمہاری عُمر میں جمع کیا جائے۔ تو میری عُمر ہو جائیگی۔ اگر لڑکے کی عُمر بارہ برس ہو۔ تو باپ کی عُمر دریافت کرو ٭

98 کسی مدرسے میں 250 لڑکے تھے۔ جن میں سے پیر کے روز 210 حاضر تھے۔ منگل کو 207 ۔ بدھ کو 220 ۔ جُمعرات کو 230 ۔ جُمعہ کو 225 اور سنیچر کو 210 ۔ اِس ہفتے کی فی صدی اوسطِ حاضری دریافت کرو ٭

99
$$\frac{4\frac{1}{2} - 1\frac{2}{3}\ \text{کا}\ 1\frac{4}{5}\ \text{کا}\ 1\frac{2}{3}}{\frac{1}{24} + \frac{1}{12} + \frac{1}{6} + \frac{1}{3}} - \frac{5\frac{1}{3}}{8} - \frac{\frac{3}{5}\ \text{کا}\ 4\frac{1}{2}}{\frac{9}{10}} + 1\frac{1}{2}$$
کو مُختصر کرو ٭

100 ایک ریل گاڑی اپنی اصل رفتار کے $\frac{3}{5}$ کے حساب سے چلی۔ اور سو میل کے فاصلے پر $2\frac{1}{2}$ گھنٹے کے بعد پہنچی۔ بتاؤ۔ اگر اصل رفتار سے چلتی۔ تو سو میل کتنے عرصے میں طے کرتی ٭

# جوابات

## نمبر 1

1 20532 چھٹانک اور 35805 رتّیاں ÷

2 2 سیر 15 چھٹانک 3 تولے 5 ماشے 6 رتّی ÷

3 1 تولہ 7 ماشے 3 رتّی ÷ 4 4 من $16\frac{1}{2}$ سیر 4 تولے اور
504 من 35 سیر 5 چھٹانک 1 تولہ اور 325949 چھٹانک
1 تولہ ÷ 5 یک من 23 سیر ÷

6 42 من 38 سیر 12 چھٹانک ÷ 7 2318000 دفعہ ÷

8 3 من 22 سیر پکّے اور 28 من 35 سیر 10 چھٹانک کچّے ÷

9 171 لڑکے ÷ 10 42 بارلیاں ÷ 11 2 روپے $5\frac{1}{2}$ آنے ÷

12 3230 ہاتھ ÷ 13 333 جریب 3 کرم ÷

14 245 جریب 8 کرم 2 ہاتھ ÷ 15 80 گز ÷ 16 $304\frac{1}{2}$ گز ÷

17 8 گز 4 گرہ اور 2187 گز ÷ 18 3 گز 8 گرہ 2 انگل ÷

19 150 میل ÷ 20 4 گز 1 ہاتھ ÷ 21 1 گز 1 فٹ 2 انچ ÷

22 281 ÷ 23 6400 دفعہ ÷

24 3 میل 3 فرلانگ 13 پول 4 گز ÷

25 11 گھنٹے 47 منٹ 24 سکنڈ ÷

26 46200 پل اور 1578240 منٹ ÷ 27 86400 سکنڈ ÷

28 25 صفحے ÷ 29 31 رم ÷ 30 $703\frac{1}{2}$ درجن ÷

31 ۹۷ میل ÷ 32 ۹ جریب 19 گٹھے ÷
33 40 کوڑی اور عصہ روپیہ 9 آنے فی جوڑی ÷
34 ۱۱ روپے 8 آنے ÷ 35 ۱۰ آنے ÷
36 یکم اکتوبر سنہ 1863ع ÷

## نمبر 2

1 (1) ۱ اور 4 ÷ (2) $\frac{7}{8}$ اور $10\frac{1}{8}$ ÷ (3) $\frac{47}{60}$ اور $1\frac{1}{60}$ ÷
(4) $13\frac{5}{14}$ ÷ (5) $17\frac{215}{352}$ ÷ (6) $1\frac{2156}{2565}$ ÷ (7) $1\frac{397}{504}$ ÷
(8) 2 ÷ (9) $186\frac{13}{24}$ ÷ (10) $19\frac{5}{8}$ ÷

2 (1) $12\frac{2221}{10000}$ ÷ (2) $\frac{62165}{246642}$ ÷ (3) $139\frac{23}{32}$ ÷
(4) 54 روپے ۱۰ آنے 8 پائی ÷ (5) 20 گز $1\frac{2}{3}$ گرہ ÷
(6) 116 من 21 سیر ÷
(7) 126 میل ۱ فرلانگ 24 پول ÷
(8) 32 سیر ÷ (9) ۱۱ گھنٹے 28 منٹ ÷
(10) 200 فٹ $7\frac{1}{4}$ انچ ÷

3 ۱۱ روپے 7 آنے ÷ 4 ۹ گز ۱۷ گرہ ÷ 5 23 سیر $7\frac{2}{3}$ چھٹانک ÷
6 پہلے نے $2\frac{1}{2}$ سیر۔ دوسرے نے $3\frac{3}{4}$ سیر۔ تیسرے نے $4\frac{1}{2}$ سیر۔ چوتھے نے $5\frac{5}{8}$ سیر۔ پانچویں نے 6 سیر۔ اور کل دانہ 22 سیر 6 چھٹانک ÷
7 47 روپے ۱ آنہ $\frac{10}{13}$ پائی ÷ 8 22 من ÷
9 8 روپے 14 آنے 9 پائی ÷ 10 $1\frac{8}{21}$ ÷ 11 $2\frac{19}{28}$ ÷
12 دو سارے کوئیں اور تیسرے کا $\frac{13}{15}$ حصہ ÷

## نمبر 3

1 (1) $\frac{1}{2}$ ✣ (2) $\frac{1}{4}$ ✣ (3) $\frac{5}{24}$ ✣ (4) $1\frac{1}{2}$ ✣ (5) $4\frac{1}{6}$ ✣
(6) $2\frac{4}{9}$ ✣ (7) $7\frac{98}{99}$ ✣ (8) $4\frac{11}{91}$ ✣ (9) $7\frac{5}{9}$ ✣
(10) $2\frac{11}{20}$ ✣ (11) $\frac{23}{60}$ ✣ (12) $3\frac{605}{1008}$ ✣

2 (1) $\frac{1}{6}$ ✣ (2) $\frac{1}{24}$ ✣ (3) $4\frac{61}{144}$ ✣ (4) $\frac{1}{6}$ ✣ (5) $\frac{91}{216}$ ✣
(6) $2\frac{11}{60}$ ✣ (7) 5 روپے 12 آنے $9\frac{1}{5}$ پائی ✣
(8) ایک من 34 سیر ایک چھٹانک ✣

3 $\frac{1}{4}$ ✣ 4 $\frac{1}{2}$ ✣ 5 $\frac{41}{90}$ ✣ 6 $\frac{1}{12}$ ✣ 7 $\frac{1}{12}$ ✣ 8 $\frac{7}{8}$ ✣
9 $\frac{1}{32}$ اور $\frac{1}{58}$ ✣ 10 $2\frac{10}{11}$ پائی زیادہ ✣
11 دوسرے کو ۱ آنہ فائدہ رہا ✣ 12 $\frac{4}{7}$ ✣

## نمبر 4

1 (1) 4 اور $4\frac{5}{9}$ ✣ (2) $5\frac{1}{7}$ اور $11\frac{2}{5}$ ✣ (3) $9\frac{11}{21}$ اور $18\frac{4}{23}$ ✣
(4) $\frac{1}{2}$ اور $\frac{9}{28}$ ✣ (5) $\frac{44}{65}$ اور $\frac{1296}{1645}$ ✣
(6) $77\frac{1}{2}$ اور $35\frac{15}{16}$ ✣ (7) $\frac{1}{2}$ اور $\frac{6}{13}$ ✣ (8) $\frac{15147}{43225}$ ✣

2 (1) $\frac{324}{455}$ ✣ (2) $21\frac{1329}{1792}$ ✣ (3) 1 ✣

3 450 روپے ✣ 4 300 روپے ✣ 5 11040 روپے 12 آنے ✣
6 7 کھیت ✣ 7 $\frac{2}{5}$ ✣ 8 $\frac{14}{15}$ ✣

## نمبر 5

1 (1) $\frac{1}{8}$ اور $\frac{12}{65}$ ✣ (2) $7\frac{1}{8}$ اور 108 ✣

(3) $1\frac{1}{2}$ اور $\frac{81}{100}$ ÷ (4) $12\frac{1}{2}$ اور $45\frac{3}{10}$ ÷

(5) $1\frac{11}{40}$ اور $2\frac{14}{43}$ ÷ (6) 1 اور $\frac{35}{36}$ ÷

(7) $\frac{1}{17}$ ÷ (8) 123 ÷

2 (1) $\frac{5}{42}$ اور $4\frac{5}{6}$ ÷ (2) $\frac{93}{133}$ اور $2\frac{2}{3}$ ÷ (3) $\frac{3}{8}$ ÷

(4) $2\frac{1}{7}$ ÷ (5) $9\frac{3}{5}$ ÷ (6) 0 ÷ (7) $3\frac{27}{40}$ ÷

3 (1) $\frac{1}{8}$ اور $\frac{5}{6}$ ÷ (2) 4 اور $\frac{234}{295}$ ÷

(3) $\frac{29}{56}$ ÷ (4) $\frac{4500}{13489}$ ÷ (5) $\frac{75}{124}$ ÷

4 $\frac{1}{8}$ اور $\frac{1}{20}$ ÷ 5 $2\frac{1}{3}$ روٹیاں ÷ 6 3 گنا ÷ 7 $\frac{1}{7}$ ÷

8 $3\frac{3}{13}$ ÷ 9 $\frac{3}{4}$ دفعہ ÷ 10 $\frac{175}{36576}$ ÷

# نمبر 6

1 $1\frac{1267}{1440}$ ÷ 2 $\frac{2}{21}$ ÷ 3 $38\frac{24}{25}$ ÷ 4 $5\frac{3}{4}$ ÷ 5 لعہ ÷

6 $\frac{13}{60}$ ÷ 7 1620 روپے ÷ 8 5 روپے فائدہ ÷

9 کُل صہ روپے 12 آنے - پہلے کو مہ روپے 14 آنے -
دُوسرے کو صہ روپے 4 آنے - تیسرے کو عصہ روپے 10 آنے ÷

10 120 روپے ÷ 11 $2\frac{13}{25}$ ÷ 12 13 روپے 6 آنے ÷

13 $\frac{155}{218}$ اور $164\frac{2}{3}$ صفحہ ÷ 14 $\frac{1}{8}$ ÷ 15 $\frac{1}{12}$ ÷ 16 $2\frac{11}{12}$ ÷

17 $\frac{233}{800}$ ÷ 18 800 آدمی ÷ 19 3500 ÷ 20 10000 روپے ÷

21 پہلے نے 15 - دُوسرے نے 12 - تیسرے نے 10 ÷

22 4 دِن ÷ 23 $\frac{1}{5}$ ÷ 24 کُل آمد مالیہ روپے 4 آنے ÷

25 $4\frac{1}{2}$ گھنٹے ÷ 26 431 میل اور $13\frac{17}{65}$ دِن ÷ 27 1 روپیہ

13 آنے 9 پائی ÷ 28 13 گز 14 گرہ اور 18 روپے 3 آنے 3 پائی ÷

29 ایک سال 227 دِن تقرِیباً ÷ 30 50000 کُل جائیداد- بڑے لڑکے کو 20000 - دُوسرے کو 15000 - تیسرے کو 10000 - چوتھے کو 5000 ÷ 31 20 دِن ÷ 32 450 لڑکے ÷

33 236 روپے 12 آنے ÷ 34 پہلے نے $\frac{10}{41}$ حصّہ 10000 روپے کی قیمت کا - دُوسرے نے $\frac{13}{41}$ حصّہ 13000 روپے کی قیمت کا - تیسرے نے $\frac{18}{41}$ حصّہ 18000 روپے کی قیمت کا ÷

35 21 آدمی ÷ 36 $\frac{1}{3}$ اور $\frac{1}{2}$ اور $\frac{1}{6}$ ÷ 37 4 سیر $2\frac{3}{7}$ چھٹانک ÷

38 273 من 8 سیر $9\frac{1}{7}$ چھٹانک ÷ 39 143 روپے 11 آنے ÷

40 سَو سَو ÷ 41 اسباب کی قیمت 575 روپے 12 آنے 6 پائی - مکان کی قیمت 863 روپے 10 آنے 9 پائی ÷

42 116 گز تقرِیباً ÷ 43 13 روپے 4 آنے ÷

44 $20\frac{460}{571}$ ثانئے ÷ 45 14 من 23 سیر ÷ 46 22 ÷

47 4 روپے 15 آنے 4 پائی تقرِیباً ÷ 48 تینوں ملکر $4\frac{4}{59}$ دِن میں - گنڈا سِنگھ $8\frac{8}{29}$ دِن میں - بوٹا سِنگھ $12\frac{12}{29}$ دِن میں - بوڑ سِنگھ $21\frac{9}{11}$ دِن میں ÷ 49 ہر ایک مرد کو عـه روپے 8 آنے - ہر ایک عورت کو ـدعـه روپے 8 آنے - ہر ایک لڑکے کو مدعـه روپے 12 آنے ÷ 50 پہلے کو 1122 روپے - دُوسرے کو 918 روپے - تیسرے کو 714 روپے - چوتھے کو 510 روپے - پانچویں کو 204 روپے ÷

## نمبر 7

1 (1) 281 روپے ÷ (2) 236 روپے ÷ (3) 78 روپے 6 آنے

(4) 102 روپے ✤ (5) 906 روپے ✤ (6) 3405 روپے ✤

(7) 561 روپے 15 آنے ✤ (8) 204 روپے 12 آنے ✤

(9) 615 روپے ✤ (10) 117 روپے 3 آنے ✤

(11) 339 روپے 15 آنے ✤ (12) 746 روپے 10 آنے ✤

(13) 701 روپے 3 آنے ✤ (14) 692 روپے 2 آنے ✤

(15) 9253 روپے 2 آنے ✤ (16) 3863 روپے 5 آنے 4 پائی ✤

(17) 5120 روپے 8 آنے ✤ (18) 8175 روپے ✤

(19) 39628 روپے 5 آنے 4 پائی ✤

(20) 12533 روپے 5 آنے 4 پائی ✤

2 (1) 648 روپے ✤ (2) 675 روپے ✤

(3) 1032 روپے 12 آنے ✤ (4) 1768 روپے ✤

(5) 1443 روپے 12 آنے ✤ (6) 5747 روپے 8 آنے ✤

(7) 8776 روپے 10 آنے ✤ (8) 5717 روپے 13 آنے ✤

(9) 4245 روپے 12 آنے ✤ (10) 9782 روپے 8 آنے ✤

(11) 15812 روپے 8 آنے ✤ (12) 15831 روپے 6 آنے ✤

(13) 14009 روپے 1 آنہ ✤

3 (1) 3 روپے 1 آنہ 8 پائی ✤ (2) 9 روپے 8 آنے 10 پائی ✤

(3) 10 روپے 9 آنے 6 پائی ✤ (4) 20 روپے 1 آنہ

(5) 38 روپے 10 آنے ✤ (6) 3 روپے 4 آنے 1 پائی ✤

(7) 4 روپے 6 آنے 7 پائی ✤ (8) 37 روپے ✤

(9) 202 روپے 8 آنے 9 پائی ✤

(10) 52 روپے 13 آنے 10 پائی ✤

4 (1) 63 روپے 10 آنے 9 پائی ÷ (2) 1612 روپے 8 آنے ÷

(3) 172 روپے ÷ (4) 58065 روپے ÷

(5) 24337 روپے 8 آنے ÷

5 (1) 260 روپے 3 آنے 3 پائی ÷ (2) 399 روپے $7\frac{7}{8}$ پائی ÷

(3) 519 روپے 12 آنے $10\frac{1}{5}$ پائی ÷

(4) 430 روپے 1 آنہ $10\frac{1}{2}$ پائی ÷

(5) 15 روپے 6 آنے $10\frac{31}{32}$ پائی ÷

(6) 239 روپے 15 آنے $10\frac{1}{8}$ پائی ÷

(7) 218 روپے 2 آنے $4\frac{3}{4}$ پائی ÷

(8) 540 روپے 7 آنے $3\frac{1}{3}$ پائی ÷

(9) 7790 روپے 8 آنے 8 پائی تقریباً ÷

(10) 194 روپے 6 آنے تقریباً ÷

6 245 روپے 14 آنے $\frac{3}{4}$ پائی ÷

7 2478 روپے 14 آنے $4\frac{1}{2}$ پائی ÷

8 2133 روپے 2 آنے $10\frac{4}{5}$ پائی ÷

9 412 روپے 5 آنے 6 پائی ÷ 10 66 روپے ÷

11 264 روپے 8 آنے 3 پائی ÷ 12 2285 روپے 15 آنے ÷

13 26 روپے 8 آنے 8 پائی ÷ 14 136 روپے 14 آنے $7\frac{49}{128}$ پائی ÷

15 46 روپے 3 آنے 6 پائی ÷

16 3 آنے $1\frac{7}{29}$ پائی اور ایک گز $2\frac{1}{8}$ گرہ ÷

17 عص روپیہ 15 آنے $7\frac{1}{2}$ پائی ÷ 18 مالعہ روپے 8 آنے $3\frac{1}{2}$ پائی ÷

19 7 گز $3\frac{1}{2}$ گرہ ÷ 20 سعہ روپے 7 آنے $7\frac{1}{2}$ پائی ÷

21 سعہ روپے 8 آنے ÷ 22 عکا روپے 5 آنے 4 پائی ÷

23 2 سیر 6 چھٹانک اور 2 سیر $14\frac{5}{16}$ چھٹانک ÷

24 للعہ روپے 12 آنے ÷ 25 سے روپے 5 آنے 9 پائی ÷

26 28 سیر 7 چھٹانک ÷ 27 3 من ÷

28 معہ روپے 8 آنے ÷ 29 1 آنہ $\frac{6}{7}$ پائی یعنی 1 آنہ ÷

30 4 تولے ÷ 31 14 آنے $11\frac{1}{5}$ پائی یعنی 15 آنے ÷

32 6 روپے 9 آنے ÷ 33 سے روپے 2 آنے ÷ 34 معہ روپے ÷

## نمبر 8

1 (1) 50 روپے ÷ (2) 9 روپے ÷ (3) 13 روپے ÷

(4) 10 روپے 8 آنے ÷ (5) 70 روپے 15 آنے $2\frac{2}{5}$ پائی ÷

2 (1) 42 روپے 3 آنے ÷ (2) 15 روپے 15 آنے $3\frac{3}{5}$ پائی ÷

(3) 26 روپے 14 آنے $6\frac{18}{25}$ پائی ÷

3 (1) 4 روپے $6\frac{9}{25}$ پائی ÷ (2) 4 روپے 11 آنے $9\frac{18}{25}$ پائی ÷

(3) 3 روپے 1 آنہ $10\frac{31}{50}$ پائی ÷

(4) 7 روپے 6 آنے $\frac{4}{25}$ پائی ÷

(5) 12 روپے 11 آنے $11\frac{101}{125}$ پائی ÷

4 (1) ایک روپیہ 10 آنے $11\frac{247}{250}$ پائی ÷

(2) 3 روپے 4 آنے $4\frac{461}{500}$ پائی ÷

(3) 5 روپے 8 آنے $9\frac{199}{200}$ پائی ÷

(4) 11 روپے 3 آنے $3\frac{639}{1000}$ پائی ÷

(5) 11 روپے 1 آنہ $6\frac{261}{1000}$ پائی ÷

5 (1) 137 روپے 2 آنے $3\frac{1}{5}$ پائی ٭
(2) 94 روپے 6 آنے $5\frac{103}{400}$ پائی ٭
(3) 28 روپے ایک آنہ $2\frac{259}{1000}$ پائی ٭
(4) 32 روپے 14 آنے $6\frac{2789}{3200}$ پائی ٭
(5) 26 روپے 11 آنے $3\frac{303}{1600}$ پائی ٭

6 (1) 2 پائی ٭ (2) $3\frac{4}{5}$ پائی ٭ (3) $6\frac{3}{4}$ پائی ٭
(4) $10\frac{29}{40}$ پائی ٭ (5) $10\frac{11}{15}$ پائی ٭

7 (1) 1 آنہ $\frac{4}{5}$ پائی ٭ (2) 1 آنہ $1\frac{1}{8}$ پائی ٭
(3) 2 آنے $10\frac{5}{32}$ پائی ٭ (4) 3 آنے $6\frac{1}{20}$ پائی ٭
(5) 7 آنے $2\frac{47}{64}$ پائی ٭

8 (1) 5 روپے 1 آنہ $6\frac{1}{2}$ پائی ٭
(2) ایک روپیہ 10 آنے $7\frac{149}{640}$ پائی ٭
(3) ایک روپیہ 11 آنے $3\frac{3}{8}$ پائی ٭
(4) 8 روپے 1 آنہ $2\frac{153}{260}$ پائی ٭
(5) 12 روپے 13 آنے 1 ٹکہ 13 دام ٭

9 (1) 31 روپے 4 آنے ٭ (2) 39 روپے 6 آنے ٭
(3) 54 روپے 13 آنے 6 پائی ٭
(4) 822 روپے 8 آنے 8 پائی ٭
(5) 510 روپے 15 آنے 2 پائی ٭

10 (1) 45 روپے ٭ (2) 68 روپے 10 آنے $8\frac{16}{25}$ پائی ٭
(3) 159 روپے 10 آنے $1\frac{1}{2}$ پائی ٭
(4) 521 روپے 15 آنے $9\frac{1}{3}$ پائی ٭

(5) 688 روپے 12 آنے $6\frac{5}{8}$ پائی ÷

11 (1) 1 آنہ $2\frac{5}{8}$ پائی ÷ (2) 29 روپے 13 آنے $8\frac{712}{775}$ پائی ÷

(3) 552 روپے $7\frac{2}{3}$ پائی ÷

(4) 2 روپے 14 آنے $10\frac{53}{124}$ پائی ÷

(5) 42 روپے 5 آنے $11\frac{9}{640}$ پائی ÷

12 589 روپے 9 آنے $9\frac{3}{5}$ پائی ÷ 13 939 روپے $6\frac{21}{40}$ پائی ÷

14 1362 روپے 1 آنہ $3\frac{3}{4}$ پائی ÷

15 29 روپے 1 آنہ فضل داد کو فائدہ رہا ÷

16 1360 روپے 11 آنے $6\frac{3}{4}$ پائی ÷

17 13 روپے $3\frac{1}{21}$ پائی ÷ 18 $11\frac{59}{431}$ سال ÷

19 نورنگ خاں کو 6 روپے 12 آنے $8\frac{9}{22}$ پائی ماہوار نقصان رہا۔
اور بلند خاں کو 10 روپے 5 آنے $5\frac{1}{11}$ پائی ماہوار نفع ہُوا ÷

20 380 روپے 13 آنے $23\frac{37}{50}$ دام ÷

## نمبر 9

1 134 گز $6\frac{2}{5}$ گرہ ÷ 2 8 دِن ÷ 3 18 دِن ÷

4 6 گز ÷ 5 $2\frac{13}{1447}$ دِن ÷

6 رام داس کو 49 روپے 10 آنے $3\frac{43}{47}$ پائی۔ جگن ناتھ کو
47 روپے 10 آنے $6\frac{30}{47}$ پائی۔ ٹیک چند کو 43 روپے 11
آنے $\frac{4}{47}$ پائی۔ اور بنسی دھر کو 139 روپے $1\frac{17}{47}$ پائی ÷

7 2 روپے 2 آنے 8 پائی ÷ 8 15 روپے 15 آنے $4\frac{8}{25}$ پائی ÷

9 1437 روپے 10 آنے ÷ 10 14 آنے ÷ 11 3 ماہ ÷

12 277 روپے 5 آنے 6 پائی ✣ 13 8 ماہ 10 دِن ✣

14 $20\frac{25}{28}$ دِن ✣ 15 3 دِن ✣ 16 $2\frac{166}{631}$ دِن ✣

17 3 آنے $10\frac{144}{461}$ پائی ✣ 18 4 روپے ایک آنہ ✣

19 $3\frac{1}{3}$ پیسے نقصان ✣ 20 107 روپے 2 آنے $9\frac{51}{72}$ پائی ✣

21 8000 من ✣ 22 75 روپے 5 آنے ✣

23 300 آدمی ✣ 24 1166 من 10 سیر ✣

25 6 : 17 ✣ 26 4 بجے سے پہلے 5 منٹ 36 سکنڈ ✣

27 239 روپے 5 آنے $8\frac{20}{59}$ پائی ✣ 28 70 دِن ✣

29 دو ہفتے کے بعد پیر کے دِن 6 بجے شام پر 36 منٹ گزرے ✣

30 90 من 35 سیر ✣ 31 ایک گھنٹہ ✣ 32 $\frac{4}{9}$ کام ✣

33 $11\frac{1}{4}$ ہفتے ✣ 34 40 گھوڑے ✣ 35 90 آدمی ✣

36 972 جوتے ✣ 37 $166\frac{2}{3}$ جوڑے ✣

38 2 روپے 6 آنے $7\frac{127}{2415}$ پائی ✣

39 250 روپے 11 آنے $5\frac{1}{7}$ پائی ✣ 40 30 خراس ✣

## نمبر 10

1 (1) 54 مُربّع اِنچ ✣ (2) 35 مُربّع فُٹ ✣

(3) 24 مُربّع گز ✣ (4) 2 ایکڑ ✣

(5) ایک کنال 4 مرلے ✣ (6) 7 بِشوے 10 بِشوانسی ✣

2 (1) ایک مُربّع فُٹ 96 مُربّع اِنچ ✣

(2) 5 مُربّع گز ✣ (3) $1\frac{4}{11}$ روڈ ✣

(4) 7 بیگھے 4 بِشوے ✣ (5) 3 بیگھے 4 بِشوے ✣

3 66 مُربّع گز 6 مُربّع فُٹ + 4 ایک گھماؤں 4 کنال +
5 1 4/5 کرم + 6 1500 مُربّع فُٹ +
7 180 مُربّع گز اور 45 روپے + 8 3 3/5 کرم +
9 900 روپے + 10 106 روپے ۱۰ آنے 8 پائی +
11 266 2/3 گز اور ص + 12 5 گز 3 1/3 گرہ +
13 236 روپے 4 آنے + 14 27 کرم +
15 ۱۰ روپے 8 آنے 3 3/5 پائی +
16 12 روپے 7 آنے 8 2/3 پائی +

## نمبر 11

1 بنجر 43 6/29 مزروعہ 56 26/29 +
2 چنے 17 133/151 فی صدی - گیہوں 28 72/151 فی صدی - باجرا 45 105/151 فی صدی - سرسوں 7 143/151 فی صدی +
3 عصہ روپے ۱۰ آنے + 4 16 + 5 18 فی صدی +
6 برہمنوں کی آبادی فی صدی 8 244/257 - کھتریوں کی 23 124/257 - کمیّوں کی 10 90/257 اور باقی لوگوں کی 57 51/257 + 7 63288 +

## نمبر 12

1 ے روپے ۱ آنہ ٥ پائی + 2 عصہ روپیہ ۱ آنہ 6 پائی +
3 93 گھنٹے + 4 عیہ + 5 اوّل درجے کے ایک ٹکٹ کی قیمت ے +
6 106 2/3 من + 7 ۱۹ فُٹ + 8 عصہ روپیہ 8 آنے 6 2/5 پائی +
9 26 روپے ۱۰ آنے 8 پائی +

10 نفع فی من عـــا روپے 5 آنے $5\frac{7}{25}$ پائی - اور نفع فی گدھا ماہوار عـــا ÷

11 عـــہ ÷ 12 عـــہ روپیہ ۱۰ آنے 8 پائی ÷

13 عـــا روپے ۱ آنہ 4 پائی فی من ÷

14 عـــہ روپیہ 5 آنے 6 پائی ÷ 15 1342 دن ÷

16 2 آنے $5\frac{19}{49}$ پائی فی روپیہ ÷ 17 21 روپے 12 آنے 9 پائی ÷

18 23 روپے 4 آنے ÷ 19 ہـــا روپے $9\frac{3}{5}$ پائی ÷

20 ۱ آنہ 4 پائی ÷ 21 فی بیل سے روپے 5 آنے 4 پائی ÷

22 ایک کو 25 روپے اور دوسرے کو 35 روپے ÷

23 800 چیزیں ÷ 24 31 من 10 سیر ÷

25 50688 روپے ÷ 26 1215 من ÷ 27 $46\frac{3}{7}$ فٹ ÷

28 7321 روپے 4 آنے ماہوار بچیگا ÷

29 مُزارع کو 109 من 10 سیر - مالک کو 51 من 30 سیر اور کمیوں کو 23 من ÷

30 355 من 22 سیر $3\frac{5}{9}$ چھٹانک ÷

31 پہلے سال 271 روپے 6 آنے $10\frac{2}{7}$ پائی - دوسرے سال 200 روپے اور تیسرے سال 100 روپیہ ÷

32 گیہوں پر 3 روپے منافع - جَو پر 2 روپے منافع - چنوں پر 8 آنے منافع ÷

33 گیہوں پر 120 روپے منافع - جَو پر 60 روپے منافع اور چنوں پر 50 روپے نقصان ÷

34 122 روپے 11 آنے 9 پائی تقریباً ÷ 35 صہ روپے 9 آنے ÷

36 پہلے کو 91 روپے 4 آنے - دوسرے کو 96 روپے ÷

37 ماصہ ÷ 38 3 ماہ 10 دِن ÷ 39 480 اور 60 بٹہ ÷
40 166 روپے 10 آنے 8 پائی ÷
41 اوّل صُورت میں $4\frac{4}{5}$ پائی ہر روز خسارہ رہیگا - دُوُم صُورت میں 1 آنہ $4\frac{4}{5}$ پائی روزانہ نُقصان ہوگا - سوُم صُورت میں نہ نفع ہوگا نہ نُقصان ÷
42 الــعہ ÷ 43 10108 روپے 5 آنے 4 پائی ÷
44 2 ماہ $27\frac{1}{2}$ دِن ÷ 45 34 قدم ÷
46 4 مِیل 960 گز ÷ 47 ے روپے 1 آنہ $\frac{12}{31}$ پائی ÷
48 لعہ نُقصان ہُوا ÷ 49 63 ÷ 50 300 کنال ÷
51 1128 روپے ÷ 52 عسہ روپیہ 8 پائی ÷ 53 5 سال 3 ماہ ÷
54 1729 گھُماؤں 5 کنال 10 مرلے ÷ 55 ماصہ ÷
56 $20\frac{25}{32}$ مِیل ÷ 57 عگا روپے 9 آنے 8 پائی ÷
58 1889 روپے 4 آنے $2\frac{1}{4}$ پائی ÷ 59 $13\frac{79}{153}$ دِن ÷
60 ہر ایک کو فی روپیہ 5 آنے $7\frac{4}{5}$ پائی مِل سکتا ہے - اور پہلے کو 20376 روپے 9 آنے - اور دُوسرے کو 5498 روپے 7 آنے نُقصان ہوگا ÷
61 12 گز 1 فُٹ 4 اِنچ اور عسہ روپیہ 12 آنے ÷
62 863 روپے 14 آنے $6\frac{3}{10}$ پائی ÷
63 63 دِن ÷ 64 210 روپے ÷
65 $3\frac{4}{5}$ ÷ 66 7 آنے $5\frac{3}{7}$ پائی ÷
67 3171 روپے 9 آنے $2\frac{13}{16}$ پائی ÷
68 2068 روپے 11 آنے $2\frac{64}{81}$ پائی ÷ 69 $3\frac{1}{18}$ گھنٹے ÷

70 34706 روپے 4 آنے ✣

71 $\frac{2}{21}$ اور $38\frac{24}{25}$ ✣ 72 440 میل ✣

73 387 روپے 8 آنے ✣ 74 45 آدمی ✣

75 لعہ ✣ 76 $\frac{7}{30}$ ✣

77 24460 روپے 12 آنے $9\frac{3}{5}$ پائی ✣

78 3206 روپے 9 آنے ✣

79 407 گز ✣ 80 35 روپے 1 آنہ 4 پائی ✣

81 کُل صعہ روپے 12 آنے۔ پہلے کو معہ روپے 14 آنے۔ دُوسرے کو صہ روپے 4 آنے۔ تیسرے کو عطا روپے 10 آنے ✣

82 بہن کو سب سے زیادہ اور چھوٹے بیٹے کو سب سے کم ✣

83 $1\frac{25}{144}$ ✣ 84 697 روپے 13 آنے ✣

85 200 دِن ✣ 86 $2\frac{13}{125}$ ✣

87 $\frac{71}{96}$ ✣ 88 66666 روپے 10 آنے 8 پائی ✣

89 12 دِن ✣ 90 350 روپے ✣

91 11 فقیر ✣ 92 15 دِن ✣

93 $1\frac{3389}{21811}$ ✣ 94 $31\frac{657}{753}$ ✣

95 42 روپے 14 آنے $\frac{129}{320}$ پائی ✣

96 $1\frac{1}{2}$ منٹ میں پُر ہو جائیگا ✣

97 52 برس ✣ 98 $86\frac{4}{5}$ یعنی 87 ✣

99 $3\frac{1}{30}$ ✣ 100 $1\frac{1}{2}$ گھنٹہ ✣

| نمبرِ شمار | قاعدے | مثالیں |
|---|---|---|
| ۷ | حرفِ مکسور کے نیچے دو جگہ کے سوا سب جگہ زیر لکھا گیا - اوّل یاے مجہول کے ماقبل - دوسرے یاے معروف کے ماقبل جو لفظ کے آخر ہے + | دیر - دے - دی + |
| ۸ | حرفِ مضموم کے بعد اگر واوِ مجہول نہیں ہے - تو اس پر پیش لکھا گیا + | شُکر |
| ۹ | واوِ معروف کے ماقبل پیش لکھا گیا + | دُور |
| ۱۰ | واوِ مجہول کے ماقبل پیش نہیں لکھا گیا + | زور |
| ۱۱ | الف - واؤ اور یے کے سوا لفظ کے درمیان جو حرف ساکن ہے - اس پر جزم لکھا گیا + | صبْر |
| ۱ | اِستفہام کی علامت | ؟ |
| ۲ | ندا - تعجب - حسرت - دعا - قسم - خوشی کی علامت | ! |
| ۳ | تھوڑے وقفے کی علامت | - |
| ۴ | پورے وقفے کی علامت | + |

ہدایت - جہاں پورا وقفہ ہے - وہاں پڑھنے میں زیادہ ٹھیرنا چاہیے - باقی جگہ کم +

THE PUNJAB SCHOOL SERIES.

# HISÁB KÁ DUSRÁ HISSA.

PRESCRIBED, UNDER THE ORDERS OF THE DIRECTOR OF PUBLIC INSTRUCTION, PUNJAB, FOR PATWÁRÍS AND PRIMARY SCHOOLS.

*Printed and Published for the Education Department, and the Text Book Committee, Punjab,*

BY

RAI SAHIB MUNSHI GULAB SINGH AND SONS, AT THE MUFID-I-'AM PRESS,

LAHORE.

1901.



*2nd Edition.* 25,000 *Copies.* *Price* 0-3-3.

سلسلۂ تعلیمِ پنجاب

# حساب کا پہلا حصّہ

جو سررشتۂ تعلیم پنجاب کے صاحب ڈائرکٹر بہادر کے حکم سے
پٹواریوں اور ابتدائی مدرسوں کے واسطے مقرر ہے

سررشتۂ تعلیم پنجاب و ٹیکسٹ بک کمیٹی پنجاب کے لئے
رائے صاحب منشی گلاب سنگھ اینڈ سنز نے اپنے مطبع مفید عام لاہور میں چھاپا

سنہ ۱۹۰۲ء



دفعہ ۱۳ تعداد جلد ۲۰۰۰۰ قیمت فی جلد ۴ر ۳ پائی

# اِعرابوں کے قاعِدے

| نمبرِ شمار | قاعِدے | مِثالیں |
|---|---|---|
| ۱ | مخلُوط ہے دو چشمی لکھی گئی + | گھر |
| ۲ | نُونِ غُنّہ جو لفظ کے درمیان ہے۔ اُس پر اُلٹا جزم دِیا ہے۔ اَور جو آخر میں ہے۔ اُس میں نُقطہ نہیں دِیا + | ہنسا۔ ہَیں + |
| ۳ | یاے معرُوف جو لفظ کے آخر ہے۔ وُہ دائرے کی لکھی گئی ہے + | بھلی |
| ۴ | یاے معرُوف کے سِوا باقی سب یے لمبی لکھی گئیں + | گے۔ ہے۔ گائے۔ اڑنے |
| ۵ | جو واؤ بولی نہیں جاتی۔ اُس کے نیچے آڑی لکیر ہے + | خود۔ خویش + |
| ۶ | حرفِ مفتُوح پر وہیں زبر لکھا ہے۔ جہاں واؤ یا یے کے معرُوف اَور مجہُول ہونے کا شُبہ پڑتا ہے[1] + | ہمالیہ۔ روپیہ۔ زیور۔ غور۔ سیر + |

[1] باقی قاعدے اخیر کے صفحے پر دیکھو +

# فہرستِ مضامین

# حِساب کا پہلا حِصّہ

## پہلی فصل

### عددوں کے پڑھنے اور لِکھنے کا قاعِدہ

۱ حِساب میں عددوں کے لِئے جن کو عام طور پر انگ بھی کہتے ہیں۔ شکلیں مُقرّر ہیں۔ اور اُن کو ہندسے کہتے ہیں۔ اِن کے نام اور شکلیں یہ ہیں۔

| ایک | دو | تین | چار | پانچ | چھ | سات | آٹھ | نو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |

۲ نو تک اِکائیاں کہلاتی ہیں۔ جو عدد اِس سے زیادہ ہو۔ وُہ اِنہیں ہندسوں یا صِفر (۰) کے مِلانے سے حاصِل ہوتا ہے۔ مثلاً ۹ سے آگے ۱۰ ہے۔ جو ایک کی داہنی طرف صِفر دیکر لِکھا جاتا ہے۔ صِفر آپ تو کوئی عدد

نہیں ہے - مگر دُوسرے عدد کی داہنی طرف رکھّے جانے سے اُس کو دس گُنا بنا دیتا ہے - اَور ۱۱ ایک کی داہنی طرف ایک رکھنے سے ۲۰ دو کی داہنی طرف صِفر دینے سے - اَور ۲۷ دو کی داہنی طرف سات رکھنے سے - اِسی طرح پر اَور عدد بھی رکھّے جا سکتے ہیں +

۳ اِس سے ظاہر ہے - کہ جب ایک ہندسہ کسی اَور ہندسے کی داہنی طرف رکھّا جاتا ہے - تو آپ جیسا تھا - ویسا ہی رہتا ہے - مگر اِس پہلے ہندسے کو دس گُنا کر دیتا ہے +

۴ ایک[1] ہندسے والے عدد خاص کر اِکائیاں کہلاتی ہیں - دو ہندسے والے عددوں میں بائیں طرف کے ہندسے دہائیاں اَور دائیں طرف کے اِکائیاں - اِسی طرح تینگڑے میں تیسرا ہندسہ جو بائیں طرف کو ہو - وہ سینکڑے اَور بیچ کا ہندسہ دہائیاں اَور داہنی طرف کا اِکائیاں

[1] اُستاد لڑکوں کو اِس ترکیب سے سَو تک گِنّا اَور لِکھنا سِکھائے - کہ اُن کو اُلٹا سُلٹا لِکھنے اَور گِننے میں خُوب مہارت ہو جائے - مثلاً کبھی خُود لِکھ کر لڑکوں سے پُوچھے - کہ یہ کَونسا عدد ہے - یا آپ کوئی عدد بول کر اُن سے لِکھوائے +

ظاہر کرتا ہے +

۵ چار پانچ وغیرہ ہندسے والے عددوں کے پڑھنے کا طریق نیچے کی مثال سے خوب سمجھ میں آ جائیگا۔ مثلاً

| اکائی | دہائی | سینکڑا | ہزار | دس ہزار | لاکھ | دس لاکھ | کروڑ | دس کروڑ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۱ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |

اِس کو ایک عدد سمجھ کر یوں پڑھینگے۔ چھہتّر کروڑ چوّن لاکھ بتّیس ہزار ایک سو بارہ +

دس کروڑ سے آگے سو کروڑ کو ارب بولتے ہیں۔ اور سو ارب کو کھرب۔ سو کھرب کو نیل اور سو نیل کو پدم اور سو پدم کو سنکھ۔ مگر عموماً حساب میں دس کروڑ سے آگے کم ہی ضرورت ہوتی ہے۔ سینکڑوں تک عددوں کے پڑھنے میں کچھ دقّت معلوم نہیں ہوتی۔ مگر اُس سے آگے ہزار اور لاکھ کے عددوں کو پڑھنے کے لئے ضرور ہے۔ کہ ہندسوں میں کوئی نشان ایسا دے دیا جائے۔ کہ وہ آسانی کے ساتھ پڑھے جائیں +

۶ پس یہ مناسب سمجھا گیا ہے۔ کہ ہزاروں اور لاکھوں وغیرہ کی پہچان کے واسطے پہلے سینکڑے کے بعد یہ

نشان (ر) دے دو۔ پھر دو دو ہندسوں کے بعد بھی
اسی طرح نشان کرتے چلے جاؤ۔ اس سے فوراً معلوم
ہو جائیگا۔ کہ آیا عدد کروڑ ہے یا لاکھ یا ہزار ٭

۷ مگر خیال رکھو۔ بائیں طرف جہاں ہندسہ ختم ہوتا ہے۔
وہاں یہ نشان نہیں دینا چاہیئے۔ مثلاً ۵ر۷۶ر۵۷ر۲۳۲
میں نشان کرنے سے معلوم ہو جائیگا۔ کہ پانچ کروڑ کا
ہندسہ ہے اور ۷۶ لاکھ کا اور ستاون ہزار کا ٭

## سوالات نمبر ۱

۱ ان عددوں کو پڑھو۔

۵۰۷۶ و ۳۰۹ و ۸۰۷۲۸۰ و ۱۵۲۰۰۳۹۲ و
۵۷۰۷ و ۳۵۰۰۶۰۸۸ و ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۱ و
۴۰۰ ۴۰۰ ۴۰۰ و ۱۲۳۴۵۶۷۸۹ و
۳۰۳۳۰۳ ٭

۲ ان عددوں کو ہندسوں میں لکھو۔

دو سو چھ۔ تین ہزار دو سو اٹھاون۔ بیالیس ہزار
چھیاسی۔ تین لاکھ چھتیس ہزار پانسو۔ دو کروڑ چھیالیس
لاکھ بتیس ہزار۔ اکیاون کروڑ باون لاکھ تین ہزار پانسو

تینتالیس۔ چھ لاکھ چھ ہزار چھ۔ ایک ارب چھتیس
کروڑ اٹھاون لاکھ سات ہزار نو سو چالیس۔ بارہ ہزار
تین۔ بائیس کروڑ بائیس ÷

## جمع

۸ ایک قسم کے عددوں کے اکٹھا کرنے کو جمع یا جوڑنا
کہتے ہیں۔ اور جو ان کے جوڑنے سے حاصل ہوتا ہے۔
اُس کو میزان یا جوڑ یا حاصلِ جمع ÷

۹ عددوں کے جوڑنے کا قاعدہ بیان کرنے سے پہلے نیچے
درج کیا ہُوا پہاڑہ خُوب یاد کرانا چاہیے ÷
اِس پہاڑے کو یُوں پڑھنا چاہیے۔
ایک ایک دو۔ دو ایک تین وغیرہ۔ پھر ایک دو تین۔
دو دو چار وغیرہ۔ پھر ایک تین چار۔ دو تین پانچ
وغیرہ ÷

# جمع کی گنتی

| | ۱+ | ۲+ | ۳+ | ۴+ | ۵+ | ۶+ | ۷+ | ۸+ | ۹+ | ۱۰+ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ |
| ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
| ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ |
| ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ |
| ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ |
| ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ |
| ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ |

۱۰ یہ پہاڑہ دس تک جوڑنے کا ہے۔ مگر اِسی سے تمام
دو ہِنڈسے والے عددوں کو باہم جمع کر سکتے ہیں۔
مثلاً ۲۷ اور ۱۳ کو جوڑنا ہے۔ تو پہلے ۲۷ اور ۳ کو
جوڑینگے۔ پھر دہائی مِلا دینگے۔ تو فوراً معلوم ہو جائیگا۔
کہ ستّائیس اور تین تیس ہوتے ہیں۔ اور تیس اور
دس چالیس۔ یا ۵۵ اور ۲۴ کو جوڑنا ہے۔ تو پچپن
اور چار اُنسٹھ۔ اُنسٹھ اور دو دہائی یعنی بیس اُناسی
ہُوئے +

۱۱ آسانی کے واسطے ایسے دو دو عدد بھی یہاں لکھ دِئے
گئے ہیں۔ جن کی میزان سَو ہے۔ اِن کی جھاڑنی بھی
یاد ہونی چاہیئے۔ اِن کو یُوں پڑھو۔
ننّانوے ایک سَو۔ اٹھّانوے دو سَو۔ ستّانوے تین سَو۔
چھیانوے چار سَو وغیرہ +

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۴۰ | ۶۰ | | ۲۷ | ۷۳ | | ۱۴ | ۸۶ | | ۱ | ۹۹ |
| | ۴۱ | ۵۹ | | ۲۸ | ۷۲ | | ۱۵ | ۸۵ | | ۲ | ۹۸ |
| | ۴۲ | ۵۸ | | ۲۹ | ۷۱ | | ۱۶ | ۸۴ | | ۳ | ۹۷ |
| | ۴۳ | ۵۷ | | ۳۰ | ۷۰ | | ۱۷ | ۸۳ | | ۴ | ۹۶ |
| | ۴۴ | ۵۶ | | ۳۱ | ۶۹ | | ۱۸ | ۸۲ | | ۵ | ۹۵ |
| | ۴۵ | ۵۵ | | ۳۲ | ۶۸ | | ۱۹ | ۸۱ | | ۶ | ۹۴ |
| ÷ | ۴۶ | ۵۴ | ÷ | ۳۳ | ۶۷ | ÷ | ۲۰ | ۸۰ | ÷ | ۷ | ۹۳ |
| | ۴۷ | ۵۳ | | ۳۴ | ۶۶ | | ۲۱ | ۷۹ | | ۸ | ۹۲ |
| | ۴۸ | ۵۲ | | ۳۵ | ۶۵ | | ۲۲ | ۷۸ | | ۹ | ۹۱ |
| | ۴۹ | ۵۱ | | ۳۶ | ۶۴ | | ۲۳ | ۷۷ | | ۱۰ | ۹۰ |
| | ۵۰ | ۵۰ | | ۳۷ | ۶۳ | | ۲۴ | ۷۶ | | ۱۱ | ۸۹ |
| | | | | ۳۸ | ۶۲ | | ۲۵ | ۷۵ | | ۱۲ | ۸۸ |
| | | | | ۳۹ | ۶۱ | | ۲۶ | ۷۴ | | ۱۳ | ۸۷ |

# سوالاتِ نمبر ۲

۱ ایک کتاب کے پینتیس ورق اور دوسری کے اٹھائیس۔ تو دونو کے کتنے ورق ہیں ؟

۲ ایک ٹوکری میں پچپن آم ہیں۔ دوسری میں اُنچاس۔ تو کُل کتنے آم ہیں ؟

۳ ایک لڑکے کے پاس ۱۵ پیسے۔ دوسرے کے پاس اٹھارہ۔ تیسرے کے پاس ۲۲۔ تو کُل کتنے پیسے ہیں ؟

۴ ایک جماعت کے دو فریق ہیں۔ پہلے فریق میں ۲۷ لڑکے اور دوسرے میں ۳۳۔ تو کُل کتنے لڑکے اُس جماعت میں ہیں ؟

۵ ایک دمڑی کی ۱۶ کوڑیاں ہوتی ہیں۔ دھیلے کی ۳۲۔ تو دونو کو مِلا کر کتنی کوڑیاں ہوتی ہیں ؟

۶ کسی زمیندار کے پاس ۱۵ بَیل اور ۱۳ گائے اور ۹ بچھڑے ہیں۔ کُل کتنی مویشی ہیں ؟

۷ ایک محلّے میں ۲۳ گھر ہیں۔ دوسرے میں ۴۳۔ سب کتنے گھر ہیں ؟

۸ کسی مدرسے میں تین گاؤں کے لڑکے پڑھتے ہیں۔

ایک گاؤں کے ۱۷- دُوسرے کے ۲۲ اَور تیسرے کے ۲۵- کُل کتنے لڑکے مدرسے میں ہَیں ؟

۹ کسی مکان کے ایک دالان میں ۳۳ بلّے پڑے ہُوئے ہَیں- دُوسرے میں ۴۷- کُل کتنے بلّے ہَیں ؟

۱۰ کسی دروازے کے ایک کواڑ میں ۲۵ مینخیں لگی ہُوئی ہَیں- دُوسرے میں ۳۸- کُل کتنی مینخیں ہَیں ؟

۱۱ ایک شہر سے دُوسرا شہر ۲۶ کوس ہَے- اَور دُوسرے سے تیسرا ۲۳ کوس- تو پہلے سے تیسرے تک کُل کتنے کوس ہَیں ؟

۱۲ کوئی جُلاہا دو تھان کھدّر بُن کر لایا ہَے- ایک تھان ۲۵ گز کا- دُوسرا ۳۵ گز کا- کُل کتنے گز کپڑا ہَے ؟

۱۳ دو پتّھر ہَیں- ایک ۲۴ سیر کا- دُوسرا ۲۶ سیر- کُل کتنے سیر وزن ہَے ؟

۱۴ ایک لڑکا ۱۶ سیر گیہوں اُٹھا کر لایا- دُوسرا ۲۴ سیر- تو کُل کتنے گیہوں ہَیں ؟

۱۵ کسی زمیندار کے پاس ۱۷ من گیہوں ۲۳ من چنے اَور ۲۷ من جو تھے- اُس کے پاس کُل کتنے من اناج تھا ؟

# جمع کا عام قاعدہ

۱۲ پہلے عددوں کو اِس طرح لِکھّو۔ کہ اِکائیاں اِکائیوں کے نیچے اَور دہائیاں دہائیوں کے نیچے آ جائیں۔ اِسی طرح سینکڑے وغیرہ۔ پھر اِن سب کے نیچے ایک سیدھی لکیر کھینچو۔ اَور اِکائیوں کو اِکٹّھا کرو۔ اگر دس سے کم حاصِل ہو۔ تو اُس کو اِکائیوں کے نیچے لِکھ دو۔ اگر دس ہو یا دس سے زیادہ۔ تو صِفر یا اِکائیاں اِکائیوں کے نیچے لِکھ کر باقی ہاتھ لگا سمجھو۔ اُس کو دہائیوں کے ساتھ مِلا کر اِکٹّھا کرو۔ جو کُچھ حاصِل ہو۔ اُس میں جس قدر دہائیاں ہوں۔ وُہ دہائیوں کے نیچے۔ اَور جو باقی رہے۔ اُس کو سینکڑے میں مِلا کر جمع کرو۔ اِسی طرح پر کرتے جاؤ۔ جب تک کہ کُل عدد جمع نہ ہو جائیں۔ اَور آخر پر جو ہاتھ لگا ہو۔ اُس کو بھی لِکھ دو +

## مِثال نمبر ۱

۲۷۳۲ و ۹۵۹۳ و ۲۲۳ کو جمع کرو۔

اِن عددوں کو اِس طرح پر لِکھّو۔

```
 ۲۷۳۲
 ۹۵۹۳
  ۲۲۳
-----
۱۲۵۴۸
```

# عمل کا بیان

پہلے اِکائیاں اِکائیوں کے نیچے اور دہائیاں دہائیوں کے نیچے اور سینکڑے وغیرہ سینکڑوں وغیرہ کے نیچے رکھ کر اُس کے نیچے سیدھی لکیر کھینچی۔ پھر اکائیوں کو جوڑا۔ تو آٹھ حاصل ہوئے۔ اُن کو اِکائیوں کے نیچے رکھ دیا۔ چونکہ دس سے کم ہیں۔ اِس لئے کوئی ہاتھ نہیں لگا۔ پھر دہائیوں کو جوڑا۔ تو ۱۴ ہوئیں۔ ۴ کو دہائیوں کے نیچے رکھ دیا۔ اور ایک ہاتھ لگے ہوئے کو سینکڑوں میں ملایا۔ تو ۱۵ ہوئے۔ ۵ کو سینکڑوں کے نیچے رکھا۔۔ اور ایک ہاتھ لگے ہوئے کو ہزاروں میں ملایا۔ تو ۱۲ ہوئے۔ ۲ کو ہزاروں کے نیچے رکھ کر ہاتھ لگے ہوئے ایک کو آخیر میں درج کیا۔ تو کُل میزان ۱۲۵۴۸ ہوئی ÷

## مثال نمبر ۲

| |
|---:|
| ۳۷۰۴ |
| ۵۴۹۷۴۲۵ |
| ۳۴۶ |
| ۷۳۹۵۷ |
| ۳۲۰۴۳۰ |
| ۵۸۹۵۸۶۲ |

## عمل کا بیان

اِکائیوں کے جوڑنے سے ۲۲ ہُوئے۔ دو کو اِکائیوں کے نیچے لِکھا۔ اَور دو ہاتھ لگے ہُوئے کو دہائیوں میں مِلایا۔ تو کُل دہائیاں ۱۶ ہُوئیں ۶ کو دہائیوں کے نیچے لِکھ کر ایک ہاتھ لگے ہُوئے کو سینکڑوں میں جمع کیا۔ تو کُل ۲۸ ہُوئے۔ ۸ سینکڑوں کے نیچے لِکھے اَور ۲ ہزاروں میں مِلائے۔ تو کُل ۱۵ ہُوئے۔ ۵ کو ہزاروں کے نیچے لِکھ کر ایک کو دس ہزاروں میں جمع کیا۔ تو ۱۹ ہُوئے۔ ۹ کو اپنی جگہ لِکھ کر ایک کو لاکھ میں مِلایا۔ تو آٹھ ہُوئے۔ اُس کو لاکھ کے نیچے لِکھا۔ چُونکِہ کوئی ہاتھ نہیں لگا تھا۔ اِس لئے ۵ کو اپنی جگہ لِکھ کر عمل ختم کیا +

۱۳ جن عددوں کو جمع کرنا ہو۔ اُن کو یُوں بھی ظاہر کرتے ہیں ۲۵+۲۷+۴۹ اِس سے یہ مُراد ہے۔ کہ ۲۵ اَور ۲۷ اَور ۴۹ کو جوڑنا ہے۔ یہاں علامت + جمع کی علامت ہے +

## میزان کی پڑتال

۱۴ میزان کی پڑتال دو طرح سے ہو سکتی ہے۔ ایک تو

یہ کہ جس طرح پہلے اُوپر سے نیچے کو جمع کرتے چلے آئے تھے۔اب نیچے سے اُوپر کو جوڑتے چلے جائیں۔اَور عددوں کی جگہ کا لحاظ جمع کے قاعدے کے بمُوجب رکھیں۔چُنانچہ جو مِثال پہلے لکھّی گئی ہے۔اُس میں دیکھو۔کہ اِکائیوں کا حاصِل آٹھ ہُوا تھا۔اب نیچے سے گِنا۔تو بھی آٹھ ہُوئے۔آٹھ کو اِکائیوں کی جگہ لکھّا۔پھر دہائیوں کو نیچے سے جمع کیا۔تو وُہی چَودہ دہائیاں حاصِل ہُوئیں۔اِسی طرح اخیر تک عمل کرتے جاؤ۔اگر میزان وُہی نکلے۔جو پہلے نکلی تھی۔تو عمل دُرُست ہے ✣

**دُوسرا قاعِدہ** یہ ہے۔کہ کسی ایک عدد کو چھوڑ کر باقی عددوں کو جمع کرو۔پھر اُن کی میزان کے ساتھ اُسی عدد کو۔جو چھوڑ دیا تھا۔مِلاؤ۔اگر میزان وُہی آئے۔جو پہلے آئی تھی۔تو عمل صحیح ہے۔ مثلاً پہلی مِثال میں اُوپر کے عدد کو چھوڑ کر باقی عددوں کو جمع کیا۔تو ۹۸۱۶ ہُوئے۔پھر ۹۸۱۶ کے ساتھ ۲۷۳۲ جمع کئے۔تو وُہی ۱۲۵۴۸ ہُوئے ✣

# سوالاتِ نمبر ۳

| (۱) | (۲) | (۳) |
|---|---|---|
| ۷۵۸ | ۳۰۷۰۲۳ | ۶۵۴۴۳۳ |
| ۳۶ | ۷۳۵۸۶ | ۸۷۰۴۲۳۵۶ |
| ۱۳۴۵ | ۹۴۰۰۳۵۶ | ۹۰۴۲۳۵ |
| ۴۱۹ | ۲۲۴۴۵ | ۱۰۰۱۰۱ |
| | ۳۰۲ | ۸۹۹۰۳۲ |

| (۴) | (۵) | (۶) |
|---|---|---|
| ۹۹۸۸۷۷ | ۳۴۰۶۰۷۸ | ۵۴۳ |
| ۵۴۴۵ | ۵۰۰۰۱ | ۶۹۸۷۳۴ |
| ۱۸۰۰۳۰ | ۶۹۸۰ | ۹۰۳۰۰۸ |
| ۳۲۰۳۴۸ | ۴۸۳۲۷ | ۲۰۷۷۶ |
| ۸۷۶۵۴ | ۴۱۲۹۲۴۵ | ۴۲۰۴۰ |
| ۵۳ | ۸۰۰۴۰ | ۵۰۳۰۱ |
| ۳۴۱۸ | | ۸۰۷۰۵۰ |

(۷)

۱۲۳۴۵۷۹
۶۷۸۹۰۴۹
۱۳۱۲۱۱۵۳
۱۶۱۵۱۴۶۲
۱۷۱۸۱۹۴۳

(۸)

۸۴۶۴۵۶
۷۴۰۳۰
۱۶۰۸۲۹
۴۰۵۰۳۰
۶۱۰۷۰۴
۴۱۷۸۹۱۲

(۹)

۸۰۷۴۵۵
۹۰۹۰۹
۱۰۱۱۰۱۰
۷۷۷۸۸۹
۵۱۲۳۴۶۶
۴۲۳۹۹۳

(۱۰)

۶۷۹۵۰۰۲۳
۹۸۷۶۵۴۳۲
۳۴۵۶۷۸۹۱
۶۰۷۰۸۰۹۰
۴۳۵۷۶۹
۸۹۲۱۱۰۷۷

(۱۱)

۴۵۶۷۸۹۰۱
۲۷۷۷۷۷۷
۳۸۸۸۸۸۸
۱۴۹۹۹۹۹۹
۵۴۵۴۴۴۳
۲۶۴۸۴۷۴۶

(۱۲)

۱۱۱۱۱
۲۲۲۲۲۲
۳۳۳۳۳۳۳
۴۴۴۴۴۴۴۴
۵۵۵۵۵۵۵۵
۶۶۶۶۶۶۶۶

(۱۳)

۵۴۰۸۷
۳۸۵۴
۴۵۶۷۸۹
۴۴۳۰۸۸
۹۰۷۶۴۲۳۹
۸۳۰۰۳۰۰۴

(۱۴)

۴۹۸۷۶۵۳
۵۰۴۰۳۰
۶۰۴۰۵۰۴
۵۱۳۳۶۶۷
۷۲۰۴۵۶

(۱۵)

۷۵۸۵۷۴۴
۷۷۷۶۷۵
۷۸۰۷۹۰
۸۲۰۸۱۰۸
۵۸۴۰۰۸۳
۸۸۸۷۸۶۹

| (۱۶) | (۱۷) | (۱۸) | (۱۹) |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵۳۳ | ۹ | ۴۱۳۲ | ۱۳ |
| ۳۶ | ۱۹ | ۳۱۷ | ۲۶ |
| ۹ | ۲۹ | ۸۲۴ | ۳۹ |
| ۱۱۱۱ | ۳۹ | ۵۷ | ۵۲ |
| ۳۴۰ | ۴۹ | ۳۰۰۱ | ۶۵ |
| ۵۲ | ۵۹ | ۵۷۸۲۰ | ۷۸ |
| ۱۷۷ | ۶۹ | ۱۶۶۷۰۹ | ۹۱ |
| ۷ | ۷۹ | ۸۰۷ | ۱۰۴ |
| ۱۳۳ | ۸۹ | ۱۳ | ۱۱۷ |
| ۳۰۹ | ۹۹ | ۱۳۱ | ۱۳۰ |
| ۶۰ | ۱۰۹ | ۱۲۹۰۰ | ۱۴۳ |
| ۲۷۹ | ۱۱۹ | ۱۳۱ | ۱۵۶ |
| ۳ | ۱۲۹ | ۷۷ | ۱۶۹ |
| ۶ | ۱۳۹ | ۸۸ | ۱۸۲ |
| ۸۱ | | ۹ | |

**۲** ۷۹۳ + ۶۷۹ + ۱۴۸۰۶ + ۳۲۳۴۲ اور

۶۴۶ + ۵۰۴ + ۸۴۰ + ۱۷۵۳۲ اور

۶۵۵۱۵ + ۵۸۵۴۰ + ۸۵۴۴۳ + ۱۰۹۵۰۸

اَور

۸۵۶۲ + ۱۵۴۴۰ + ۲۹۸۶۲ + ۱۷۶۵۴۴

کو الگ الگ جمع کرو ٭

۳ کِسی باغ میں ۱۵۲ درخت آم کے ۱۳۸ انار کے
۲۵۶ جامن کے ۱۶۹ تُوت کے ۱۸۸ بیری کے اَور
۳۶۲ کِیکر کے ہَیں۔ کُل کِتنے درخت ہَیں ؟

۴ ایک گاؤں میں ۳۷۵ من گیہُوں ۲۸۸ من چنے
۱۷۲ من جَو ۷۸۸ من جوار اَور ۱۰۹۱ من مکّی ایک
سال میں پَیدا ہُوئی۔ تو کُل کِتنا غلّہ پَیدا ہُوا ؟

۵ کِسی کِسان نے ۵۷ کنال ماش۔ ۷۸ کنال کماد۔
۳۵ کنال موٹھ۔ ۱۳۸ کنال مُونگ۔ ۲۵۵ کنال تِل۔
۸۷۲ کنال چری۔ ۹۸ کنال کپاس بوئی۔ تو کُل جِنس
کِتنے کنال میں بوئی گئی ؟

۶ کوئی آدمی پہلے روز ۱۵ کوس چلا۔ دُوسرے روز ۱۸ کوس۔
اِسی طرح پر ہر روز تِین تِین کوس زِیادہ چلتا رہا۔ تو
بتاؤ۔ دس دِن میں اُس نے کِتنا سفر کِیا ؟

۷ کِسی گوالئے کے پاس ۲۰ گائے ہَیں۔ پہلی گائے پاؤ سیر

دُودھ ایک وقت میں دیتی ہے۔ دُوسری ۶ سیر۔ تیسری ۷ سیر۔ اِسی طرح ہر ایک گائے ایک ایک سیر زیادہ دُودھ دیتی ہے۔ تو بتاؤ۔ کہ ایک وقت میں کُل کتنا دُودھ ہوتا ہے؟

۸ کسی زمیندار کے پاس دس بکریاں تھیں ۲۵ اُس نے ایک سال خریدیں ۴۰ دُوسرے سال اور ۵۵ تیسرے سال۔ چوتھے اور پانچویں سال کوئی بکری خرید نہیں کی۔ مگر جو بکریاں اُس کی پہلے موجود تھیں۔ اُن سے ۱۳۲ بچے اِن سالوں میں پیدا ہوئے۔ تو اب کُل کتنی بکریاں اُس کے گلے میں موجود ہیں؟

۹ ایک شخص ۱۵۵۶ء میں پیدا ہوا۔ جب وُہ تیس سال کا ہوا۔ تو اُس کے ہاں لڑکا پیدا ہوا۔ جب وُہ لڑکا ۳۵ سال کا ہوا۔ تو اُس کے گھر لڑکا پیدا ہوا۔ تو بتاؤ۔ کہ اِس لڑکے کی پیدائش کے وقت کونسا سنہ تھا؟

۱۰ کسی گاؤں میں پانچ زمیندار ہیں۔ ایک ۲۵۰ مُعاملہ دیتا ہے۔ دُوسرا اُس سے ۴۷ زیادہ۔ تیسرا دونو کے برابر۔ چوتھا اور پانچواں ۸۷ و ۹۳۔ کُل مُعاملہ کیا ہے؟

۱۱ شیر شاہ سے مُلتان ۱۰ رمیل ہے۔ مُلتان سے منٹگمری ۱۰۵ رمیل۔ منٹگمری سے لاہور ۱۰۳ رمیل۔ لاہور سے سہارن پُور ۲۳۷ رمیل۔ اور سہارن پُور سے دِہلی ۲۱۱ رمیل۔ تو بتاؤ۔ شیر شاہ سے دِہلی کتنے رمیل ہے؟

۱۲ کسی دُکاندار نے پیر کے روز ۱۷۸ روپئے کے گیہوں فروخت کئے۔ منگل کو ۳۸۲ کے۔ بُدھ کو ۳۹۹ کے۔ جُمعرات کو ۱۵۷ کے اور جُمعہ اور سنیچر کو ۱۳۲ اور ۲۴۷ کے۔ تو بتاؤ۔ کہ کُل کتنے روپئے کے گیہوں اُس نے فروخت کئے؟

۱۳ ایک ذیلدار کی ذیل میں پانچ گاؤں ہیں۔ ایک گاؤں کی جمع ۹۵۲ روپئے۔ دُوسرے کی ۸۸۸۔ تیسرے کی ۶۷۷۔ چوتھے کی ۹۳۶ اور پانچویں کی ۱۰۷۳۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس ذیل کی کیا جمع ہے؟

۱۴ کوئی مُسافر پہلے روز ۱۰ کوس چلا۔ دُوسرے روز ۱۲ کوس۔ تیسرے روز ۱۴ کوس۔ اِسی طرح پر ۱۵ روز تک ہر روز دو دو کوس زیادہ سفر کرتا رہا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس نے کُل کتنے کوس سفر کیا؟

۱۵ ایک مدرسے میں پہلی جماعت میں ۳۴ لڑکے حاضر

ہیں - دُوسری میں ۲۵ - تیسری میں ۱۷ - چوتھی میں ۱۲ - پانچویں میں ۱۱ - اور کُل ۱۳ بیمار ۱۸ غیر حاضر اور ۲۳ رُخصت پر ہیں - تو بتاؤ - کہ اُس مدرسے میں کتنے لڑکے پڑھتے ہیں ؟

۱۶ ایک رجسٹر کی پہلی جِلد میں ۱۷۷ ورق ہیں - دُوسری میں ۶۵۸ - تیسری میں ۴۴۹ - چوتھی میں ۸۶۳ - پانچویں میں ۱۵۱ اور چھٹی میں ۲۴۷ - تو کُل کتنے ورق اُس رجسٹر میں ہیں ؟

۱۷ ایک ٹوکرے میں ۳۷۴ آم ہیں - دُوسرے میں ۸۲۴ - تیسرے میں ۵۵۵ اور چوتھے میں ۸۶۳ - تو بتاؤ - کہ چاروں ٹوکروں میں کُل کتنے آم ہیں ؟

۱۸ ایک سوداگر کا مال چھ گاڑیوں میں بھرا ہُوا ہے - پہلی گاڑی میں ۱۵۰۷ سیر - دُوسری میں ۱۷۱۸ سیر - تیسری میں ۱۳۲۹ سیر - چوتھی میں ۲۱۱۷ سیر - پانچویں میں ۱۸۱۵ سیر اور چھٹی میں ۱۹۰۰ سیر - بتاؤ - کہ کُل مال کتنے سیر ہے ؟

۱۹ ایک مکان سنہ ۶ سے ۵۳۶ برس پہلے سے بنا ہُوا ہے - اور اب ۱۸۸۷ء ہے - تو بتاؤ - کہ اُس کو بنے ہُوئے

کِتنے برس گُذرے ؟

۲۰ کِسی گاؤں میں اجناسِ چاہی ۱۹۳۱ کنال پک کر تیّار ہُوئی۔اَور ۳۵۴ کنال خراب ہوگئی۔بارانی ۱۳۶۶ کنال پک کر تیّار ہُوئی۔اَور ۱۸۳۹ کنال خراب ہوگئی۔نہری ۲۳۴۶ کنال پک کر تیّار ہُوئی۔اَور سیلاب ۱۶۵۹ کنال پک کر تیّار ہُوئی۔اَور ۱۳۱۳ کنال خراب ہوگئی۔تو بتاؤ۔کہ اُس گاؤں میں کِتنی فصل بوئی گئی تھی ؟

۲۱ ایک گاؤں میں ۳۸۶۲ کنال میں جِنس بوئی ہُوئی ہے۔ ۱۱۱۳ کنال رقبہ خالی ہے۔۲۷۲۶ کنال تردّدی۔ ۱۴۶۷ کنال بنجر اور ۲۳۲ کنال آبادی ہے۔تو بتاؤ۔ اُس گاؤں میں کُل کِتنے کنال زمین ہے ؟

۲۲ ایک خزانے میں ۷ صندُوق روپوں سے بھرے ہُوئے ہیں۔ایک صندُوق میں ۱۰۶۵۰ روپے ہیں۔دُوسرے میں ۱۳۱۰۰۔تیسرے میں ۹۰۲۵۔چوتھے میں ۱۸۰۰۰۔ پانچویں میں ۷۶۸۵۔چھٹے میں ۱۲۳۰۰۔اَور ساتویں میں ۱۱۷۰۶۔تو بتاؤ۔کہ اُس خزانے میں کُل کِتنے روپے ہیں ؟

# تفریق یا باقی نکالنا

۱۵ بڑے عدد میں سے چھوٹے عدد کو گھٹانے کا نام تفریق یا باقی نکالنا ہے۔ اور جو عدد بچ رہے۔ اُس کو باقی کہتے ہیں ؞

۱۶ باقی نکالنے میں اِس پہاڑے کے یاد کر لینے سے بہت فائدہ ہوگا۔ اِس کے یاد کرنے کا طریق یہ ہے۔
ایک میں سے ایک گیا باقی رہا کچھ نہ۔ دو میں سے ایک گیا باقی رہا ایک۔ تین میں سے ایک گیا باقی رہے دو۔ پھر دو میں سے دو گئے باقی رہا کچھ نہ۔ تین میں سے دو گئے باقی رہا ایک۔ چار میں سے دو گئے باقی رہے دو۔ پھر تین میں سے تین گئے باقی رہا کچھ نہ۔ چار میں سے تین گئے باقی رہا ایک۔ پانچ میں سے تین گئے باقی رہے دو وغیرہ ؞

| | ۱- | | ۲- | | ۳- | | ۴- | | ۵- | | ۶- | | ۷- | | ۸- | | ۹- | | ۱۰- |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۰ | ۲ | ۰ | ۳ | ۰ | ۴ | ۰ | ۵ | ۰ | ۶ | ۰ | ۷ | ۰ | ۸ | ۰ | ۹ | ۰ | ۱۰ | ۰ |
| ۲ | ۱ | ۳ | ۱ | ۴ | ۱ | ۵ | ۱ | ۶ | ۱ | ۷ | ۱ | ۸ | ۱ | ۹ | ۱ | ۱۰ | ۱ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۲ | ۴ | ۲ | ۵ | ۲ | ۶ | ۲ | ۷ | ۲ | ۸ | ۲ | ۹ | ۲ | ۱۰ | ۲ | ۱۱ | ۲ | ۱۲ | ۲ |
| ۴ | ۳ | ۵ | ۳ | ۶ | ۳ | ۷ | ۳ | ۸ | ۳ | ۹ | ۳ | ۱۰ | ۳ | ۱۱ | ۳ | ۱۲ | ۳ | ۱۳ | ۳ |
| ۵ | ۴ | ۶ | ۴ | ۷ | ۴ | ۸ | ۴ | ۹ | ۴ | ۱۰ | ۴ | ۱۱ | ۴ | ۱۲ | ۴ | ۱۳ | ۴ | ۱۴ | ۴ |
| ۶ | ۵ | ۷ | ۵ | ۸ | ۵ | ۹ | ۵ | ۱۰ | ۵ | ۱۱ | ۵ | ۱۲ | ۵ | ۱۳ | ۵ | ۱۴ | ۵ | ۱۵ | ۵ |
| ۷ | ۶ | ۸ | ۶ | ۹ | ۶ | ۱۰ | ۶ | ۱۱ | ۶ | ۱۲ | ۶ | ۱۳ | ۶ | ۱۴ | ۶ | ۱۵ | ۶ | ۱۶ | ۶ |
| ۸ | ۷ | ۹ | ۷ | ۱۰ | ۷ | ۱۱ | ۷ | ۱۲ | ۷ | ۱۳ | ۷ | ۱۴ | ۷ | ۱۵ | ۷ | ۱۶ | ۷ | ۱۷ | ۷ |
| ۹ | ۸ | ۱۰ | ۸ | ۱۱ | ۸ | ۱۲ | ۸ | ۱۳ | ۸ | ۱۴ | ۸ | ۱۵ | ۸ | ۱۶ | ۸ | ۱۷ | ۸ | ۱۸ | ۸ |
| ۱۰ | ۹ | ۱۱ | ۹ | ۱۲ | ۹ | ۱۳ | ۹ | ۱۴ | ۹ | ۱۵ | ۹ | ۱۶ | ۹ | ۱۷ | ۹ | ۱۸ | ۹ | ۱۹ | ۹ |

۱۷ پہاڑے میں صرف ۱۹ سے ۱۰ گئے اور باقی رہے ۹ تک لکھا گیا ہے ۔ مگر اِن ہی کی مدد سے دو ہندسے والے عددوں کی باقی نکالنی سکھانی چاہیئے ۔ اور یہ یوں ہو سکتا ہے ۔ مثلاً ۲۷ میں سے ۱۲ گھٹانے ہیں۔ پہلے ۲۷ میں سے دو اِکائیاں کم کر دیں ۔ تو ۲۵ رہے ۔ اب ۲۵ میں سے ۱۰ یعنی ایک دہائی کم کی ۔ تو پندرہ رہے ۔ اِسی طرح ۶۹ میں سے ۲۵ کم کرنے ہیں ۔ پہلے ۶۹ میں سے ۵ کم کئے ۔ تو ۶۴ رہے ۔ پھر ۶۴ میں سے ۲۰ یعنی دو دہائی کم کی ۔ تو ۴۴ رہ گئے ✣

## سوالاتِ نمبر ۴

۱ میرے پاس ۱۹ آم ہیں ۔ چار بیلی کو دے دِئے ۔ تو باقی کتنے رہے ؟

۲ ایک لڑکے نے ایک پیسے کی ۶۴ کوڑیاں لیں ۔ اُن میں سے ۳۵ خرچ کیں ۔ تو اب اُس کے پاس کتنی کوڑیاں رہیں ؟

۳ کسی مدرسے میں ۴۸ لڑکے ہیں ۔ اُن میں سے ۲۵

غیر حاضر ہیں - بتاؤ - کتنے حاضر ہیں ٭

۴ اُردو کی پہلی کتاب کے ۵۶ صفحے ہیں - اُن میں سے ۳۷ پڑھ لیئے - تو کتنے باقی رہے ؟

۵ کسی زمیندار کو ۸۵ روپے مُعاملہ دینا ہے ۵۲ روپے نمبردار کو دے دیئے - تو اب اُس کے ذِمّے کیا رہا ؟

۶ ایک باغ میں ۸۲ درخت ہیں - اُن میں سے ۲۷ کاٹ ڈالے - تو کتنے باقی رہے ؟

۷ کسی شخص کو ۵۰ میل سفر کرنا ہے - جب وُہ ۲۲ میل چل چُکیگا - تو کتنے میل باقی رہ جائینگے ؟

۸ ایک زمیندار کے پاس ۵۶ گھماؤں زمین ہے - تئیس گھماؤں میں فصل ربیع بوئی ہے - تو خریف کے واسطے کتنی زمین رہی ؟

۹ ایک روپے کے ۴۸ ٹکے بکتے ہیں - کسی شخص کے پاس ۲۷ ٹکے موجود ہیں - تو اَور کتنے ٹکے اُس میں ملائے - کہ ایک روپیہ بن جائے ؟

۱۰ کسی مُزارِع کے پاس ۷۷ کنال زمین میں سے ۱۸ کنال بُرد ہوگئی - تو اب اُس کے قبضے میں کتنی زمین ہے ؟

۱۱ ایک ٹوکرے میں ۴۵ آم ہَیں۔ اُن میں سے ۱۸ لڑکوں نے ایک ایک آم اُٹھا لِیا۔ تو اب اُس ٹوکرے میں کِتنے آم ہَیں؟

۱۲ جنوری مہینے کے ۳۱ دِن ہوتے ہَیں۔ ۱۷ تاریخ گُزرنے کے بعد اُس مہینے کے کِتنے دِن رہے؟

۱۳ ایک ساہوکار سے کِسی زمِیندار نے ۶۰ من غلّہ اُدھار لِیا اَور فصل کے وقت ۲۶ من دے دِیا۔ اب کِتنا دینا رہا؟

۱۴ کِسی شخص کی عُمر ۶۸ سال کی ہَے۔ جب وُہ ۲۷ برس کا تھا۔ تو اُس کے بیٹا پَیدا ہُؤا۔ تو اُس کے بیٹے کی کیا عُمر ہے؟

۱۵ ہمارے پاس ۱۸ روپَے ہَیں۔ اَور کِتنے روپَے اُن میں مِلائیں۔ کِہ ۵۵ ہو جائیں؟

۱۶ کِسی مکان کے فرش کے واسطے ۷۰ گز کپڑا چاہیئے۔ ۳۳ گز کپڑا مَوجُود ہے۔ تو بتاؤ۔ اَور کِتنا کپڑا بازار سے لانا چاہیئے؟

۱۷ ایک گاڑی پر ۷۵ من گیہوں لدے ہُوئے ہَیں۔ اُس میں سے ۲۵ من فروخت ہوگئے۔ تو اب اُس

گاڑی میں کتنے من گیہوں ہیں ؟

۱۸ ایک کشتی میں دو ساہوکاروں کے ۷۲ بکس نیل کے لدے ہوئے ہیں - ۳۵ بکس ایک ساہوکار کے ہیں - تو دوسرے ساہوکار کے کتنے ہیں ؟

۱۹ ایک روپے کے بہتّر قلم آئے - اُن میں بارہ ٹوٹ گئے - اور سولہ لڑکوں نے بانٹ لئے - تو اب کتنے باقی رہے ؟

۲۰ ایک جلد میں ۶۶ ورق ہیں - جس میں سے پہلی کتاب کے ۲۶ ورق ہیں - تو بتاؤ - کہ دوسری کتاب کے کتنے ورق ہیں ◆

## باقی نکالنے کا عام قاعدہ

۱۸ چھوٹے عدد کو بڑے عدد کے نیچے اس طرح لکھو - کہ اکائیاں اکائیوں کے نیچے آجائیں - اور دہائیاں وغیرہ دہائیوں وغیرہ کے نیچے - اُن کے نیچے ایک سیدھی لکیر کھینچ دو - پھر نیچے کے عدد کی اکائی کو اوپر کی اکائی میں سے گھٹاؤ - جو کچھ باقی بچے - اُس کو اکائیوں کے نیچے لکھو - اگر کچھ باقی نہ بچے - تو صفر لکھ دو - اگر اوپر

کے عدد کی اِکائی نیچے کے عدد کی اِکائی سے کم ہو۔ تو اُوپر کی اِکائیوں میں ایک دہائی مِلا کر نیچے کی اِکائی اُن میں سے گھٹاؤ۔ جو باقی رہے۔ اُس کو اِکائیوں کے نیچے لکھو۔ مگر چُونکہ دہائی کے ہِنڈسے سے ایک دہائی پہلے لے چُکے ہیں۔ اِس واسطے اب اُس کو ایک کم سمجھ کر اُس میں سے نیچے کی دہائیوں کو گھٹاؤ۔ اِسی طرح عمل کرتے جاؤ۔ جب تک کہ کُل ہِنڈسے ختم نہ ہو جائیں۔ مگر یاد رہے۔ کہ اخیر میں اگر صِفر آئے۔ تو اُس کے لکھنے کی کچھ ضرورت نہیں ہے +

## مِثال نمبر ۱

۶۹۲۲ میں سے ۳۲۱۳ کو گھٹاؤ۔

| عمل | عمل کا بیان |
|---|---|
| ۶۹۲۲ | پہلے بڑے عدد کو اُوپر اور چھوٹے کو اُس |
| ۳۲۱۳ | کے نیچے اِس طرح سے رکھا۔ کہ اِکائیاں |
| ۳۷۰۹ | اِکائیوں کے نیچے اور دہائیاں وغیرہ دہائیوں |

وغیرہ کے نیچے آ گئیں۔ ظاہر ہے۔ کہ ۲ میں سے ۳ نہیں گھٹ سکتے۔ اِس واسطے ایک دہائی اگلے ہِنڈسے سے لے کر جوڑی۔ تو ۱۲ ہو گئے۔ ۱۲ میں سے ۳ گئے۔

باقی ۹ رہے ۔ جس کو اکائیوں کی جگہ پر لکھ دیا ۔ چونکہ دو دہائیوں میں سے ایک دہائی پہلے لے چکے ہیں ۔ اس لئے ایک دہائی میں سے نیچے کی ایک دہائی گھٹائی ۔ تو باقی کچھ نہ رہا ۔ اس واسطے صفر لکھ دیا ۔ پھر ۹ میں سے ۲ گھٹائے ۔ تو ۷ باقی رہے ۔ اور اُس سے اگلے ہندسے ۶ میں سے ۳ کم کئے ۔ تو ۳ باقی رہے ۔ پس کل باقی ۹۰۷۳ حاصل ہوئی ÷

## مثال نمبر ۲

| عمل | عمل کا بیان |
|---|---|
| ۳۰۹۶۵ | اس مثال میں پہلے ۳ کا ہندسہ ہے ۔ |
| ۸۶۳۷ | اور اُس کے نیچے ۸ ۔ اس لئے ۱۳ میں |
| ۲۹۵۳۵ | سے ۸ گئے ۔ تو ۵ باقی رہے ۔ پھر صفر کی |

جگہ جس میں ایک سینکڑا اگلے ہندسے سے لیکر شامل کیا تھا ۹ دہائیاں باقی سمجھنی چاہئیں ۔ پس ۹ میں سے ۶ کم کئے ۔ تو ۳ بچے ۔ اور ۹ کو ۸ سمجھ کر اُس میں سے ۳ گھٹائے ۔ تو ۵ باقی رہے ۔ پھر ۶ میں سے ۷ نہیں جا سکتے ۔ اس لئے اُن کے ساتھ ۵ میں سے ایک لیکر شامل کیا ۔ تو ۱۶ ہوئے ۔ ۱۶ میں سے ۷ گئے ۔ تو باقی ۹

رہے۔ پھر ۵ میں سے چُونکہ پہلے ایک لے چُکے تھے۔ اِس لِئے باقی ۴ رہے۔ اُس کے نِیچے کوئی ہندسہ نہیں ہے۔ اِس واسطے ۴ ہی لِکھ دِئے *

## باقی کی پڑتال

۱۹ یہ جانچنے کے واسطے کہ آیا جو باقی ہم نے نکالی ہے۔ وُہ صحیح ہے یا نہیں۔ باقی کو چھوٹے عدد کے ساتھ جمع کیا جاتا ہے۔ اگر بڑا عدد حاصل ہو جائے۔ تو جانو۔ عمل صحیح ہے۔ چُنانچہ مثال نمبر ۱ میں اگر ۳۷۰۹ اور ۳۲۱۳ کو جمع کیا جائے۔ تو بڑا عدد ۶۹۲۲ حاصل ہو جاتا ہے * جس عدد کو دُوسرے عدد سے گھٹانا ہو۔ اُس کے پہلے کبھی یہ علامت (-) بھی لِکھ دیتے ہیں۔ چُنانچہ پہلی مثال یُوں بھی لِکھی جاتی ہے۔

۶۹۲۲ - ۳۲۱۳ *

## سوالاتِ نمبر ۵

| (۳) | (۲) | (۱) |
|---|---|---|
| ۱۹۲۹۴۵ | ۲۸۷۳۶ | ۹۷۶ |
| ۸۹۸۰۳ | ۱۶۰۹۵ | ۴۸۳ |

(۴)
۳۹۰۰
۲۷۸۲

(۵)
۲۰۷۰۹
۱۷۹۶۶

(۶)
۱۲۵۵۷۷
۹۸۰۸۷

(۷)
۱۰۰۰۰۱
۹۹۹۹۹

(۸)
۵۵۵۵۵۵
۳۶۶۶۶۶

(۹)
۲۸۸۷۸۸
۳۹۹۱

(۱۰)
۳۵۸۷۸۸
۲۹۲۵۷۱

(۱۱)
۶۷۶۷۶
۵۸۵۸۵

(۱۲)
۱۲۱۲۱۲۳
۹۴۶۸۵۲

۲ ۳۲۲۵-۱۹۴۵ و ۳۳۳۰۲-۲۲۳۴۰ +

۳ ۱۰۱۵-۹۸۷ و ۳۶۰۸-۲۹۷۱ +

۴ ۷۶۷۶۴-۱۱۳ و ۱۵۵۸۷۶-۸۷۶۷۳ +

۵ ۱۱۱۱-۹۹۹۹ و ۴۳۲۱-۲۳۴ +

۶ مڈل سکول کے اِمتحان میں ۳۵۷۶ لڑکے بیٹھے تھے۔ اور ۲۷۵۶ پاس ہوئے۔ تو بتاؤ۔ فیل کتنے ہوئے +

۷ کسی مدرسے میں کُل ۵۷۶ لڑکے ہیں۔ اُن میں سے ۳۸۸ حاضر ہیں۔ تو کتنے لڑکے غیر حاضر ہیں ؟

۸ ایک مدرسے کے حصّۂ اِبتدائی میں ۱۵۶ لڑکے تعلیم پاتے ہیں۔ اور حصّۂ مڈل میں ۸۳۔ تو بتاؤ۔ کہ اِبتدائی حصّے میں کتنے لڑکے زیادہ پڑھتے ہیں +

۹ ایک کنجڑے نے ایک ٹوکرا آموں کا خرید کیا۔ جس

میں ۵۸۵ آم تھے۔ اُس نے ایک کے پاس ۵۸ دُوسرے کے پاس ۴۶ اور تیسرے کے پاس ۱۳۲ آم فروخت کر دِئے۔ تو بتاؤ۔ کہ اب ٹوکرے میں کِتنے آم موجود ہیں؟

۱۰ زید سنہ ۱۷۵۸ء میں پیدا ہُوا۔ اور بکر سنہ ۱۸۰۵ء میں۔ تو بتاؤ۔ کہ اُن میں سے کون بڑا ہے۔ اور کِتنے برس؟

۱۱ ایک راجہ سمت ۱۸۴۱ میں تخت پر بیٹھا۔ اور سمت ۱۸۸۳ میں فوت ہو گیا۔ تو اُس نے کِتنے برس راج کیا؟

۱۲ موتی رام اور جوتی رام دو بھائی ہیں۔ موتی رام سنہ ۱۵۵۶ء میں پیدا ہو کر سنہ ۱۶۲۸ء میں مر گیا۔ اور جوتی رام سنہ ۱۵۶۰ء میں پیدا ہو کر سنہ ۱۶۰۶ء میں مرا۔ تو کون زیادہ جیا۔ اور کِتنے برس؟

۱۳ کسی گاؤں کی جمع ۴۶۳۲ روپے ہے۔ اُس میں ۷۶ روپیے کی مالکان کو مُعافی ہے۔ اور ۱۷ روپے ایک دھرم سالہ کے نام مُعاف ہیں۔ اور ۷۵ روپے نمبردار کو اِنعام مِلتے ہیں۔ تو سرکار میں کِس قدر روپیہ داخِل ہوتا ہے؟

۱۴ کِسی نمبردار کے ذِمّے ایک قِسط کا مُعاملہ ۱۹۲۲ روپے ہے۔ اِس میں سے ۹۳۸ روپے اُس نے اسامیوں

سے وصول کر لئے - تو بتاؤ - ساہوکار سے اور کتنے
روپئے لے کر معاملہ ادا کریگا +

۱۵ ایک زمیندار کو کسی ساہوکار کے ۶۷۵ روپئے دینے ہیں -
اور ۸۰ روپئے اُن کا بیاج ہے - زمیندار نے ۷۵ روپئے
کے چنے ۱۷۲ روپئے کے چاول اور ۳۹۴ روپئے کی
سرسوں دے دی - تو بتاؤ - کہ اُس زمیندار کا کُل قرضہ
ادا ہُوا یا نہیں - اگر باقی ہے - تو کتنے روپئے +

۱۶ ہمارے پاس ۸۷۸۷ روپئے ہیں - اور کتنے روپئے
اکٹھے کئے جائیں - کہ کُل ۴۰۰۰۰ روپئے ہو جائیں ؟

۱۷ ایک کسان کے پاس ۸۷۵ گھماؤں زمین ہے - اُس
میں سے اُس نے ۱۹۵ گھماؤں زمین بڑے بیٹے کو
دے دی - اور ۱۸۲ گھماؤں منجھلے کو اور ۱۴۷ چھوٹے
کو اور ۲۴۶ اپنی دونو لڑکیوں کو - تو بتاؤ - اُس کے
پاس اب اپنے کھاتے کی کتنی اراضی رہ گئی ہے +

۱۸ ایک زمیندار نے ایک ساہوکار سے ۳۷۹ من غلّہ لیا -
اور دوسرے سے ۲۸۷ من - اُس کو ۳۳۲ من خریف
میں اور ۶۳۴ من ربیع میں آمدنی ہوئی - ۳۰۰ من
اپنے گھر کے خرچ کے واسطے رکھ کر باقی دونو ساہوکاروں

کو دے دِیا - تو بتاؤ - کہ اب اُس کے ذِمّے کتنا غلّہ باقی رہا ÷

۱۹ کِسی گاؤں کی جمع ۲۷۳۵ روپے ہے - اور زمین نمبردار کرم سنگھ - ہرنام سنگھ - سروپ سنگھ ہیں - کرم سنگھ نے ۶۵۲ روپئے داخِل خزانہ کئے - ہرنام سنگھ نے ۲۵۰۰ روپئے - سروپ سنگھ کتنے روپئے لے جا کر داخل کرے - جو گاؤں کی جمع پوری ہو جائے ؟

۲۰ ایک گاؤں کی مالگزاری ۵۸۰ روپئے ہے - اور سوائی کی رقم ۱۷۰ روپئے ہے - یہ جمع اور سوائی دو قسطوں میں لی جاتی ہے - نمبردار نے پہلی قسط میں ۵۰۰ روپئے داخِل کر دِئے - دوسری قسط میں سے ۱۸۰ روپئے مُعاف ہوگئے - تو اب وہ کتنے روپئے خزانے میں داخِل کرنے کو لے جائے - کہ گاؤں کی جمع اور سوائی بالکُل ادا ہو جائے ؟

۲۱ وِلایتِ انگلِستان اِس مُلک سے ۸۰۰۰ مِیل دُور ہے - اگر کوئی شخص ۳۷۳۵ مِیل سفر کرلے - تو اُس کو کتنا سفر کرنا باقی رہ جائیگا ؟

۲۲ کِسی گاؤں میں چاہی زمین ۷۵۳ کنال - بارانی ۸۳۴ کنال اور سیلابہ ۶۷۷ کنال ہے - جس میں

سے ۱۷۰ کنال چاہی - ۱۲۲ کنال بارانی اور ۵۳۷ کنال
سَیلابہ بُرد ہوگئی - تو باقی ہر ایک قسم کی کتنی کتنی
زمین رہ گئی ؟

۲۳ کسی گاؤں کی جمع ۵۸۷ روپے ہے - اِس گاؤں
میں کچھ زمین سڑکِ کلاں کے نیچے آ گئی ہے - جس
کے سبب ۱۸۸ روپے کی تخفیف ہوگئی اور ۴۴۶ روپے
اُس زمین کے لیئے مُجرا ہُوئے - جو سٹیشن ریل کے
واسطے لی گئی ہے - تو بتاؤ - کہ اب اُس گاؤں کی کیا
جمع رہ گئی +

۲۴ ایک شخص کے پاس ۶۷۹ بھیڑیں ہیں - اُن میں سے
۹۹ بڑی بیٹی کو دے دیں اور ۸۹ چھوٹی کو اور
۷۹ اپنے لڑکے کو اور ۶۹ فروخت کر دیں - اور
۹ بھیڑوں کی قربانی دے دی - تو بتاؤ - باقی اُس کے
پاس کتنی بھیڑیں ہیں +

۲۵ کسی باغ میں ۷۲۰ آم کے درخت ہیں اور ۳۳۳
جامن کے ۱۵۷ انار کے - باقی کھجور کے - اور کُل
درخت ۱۲۸۷ ہیں - تو بتاؤ - کہ اُس باغ میں کھجور
کے کتنے درخت ہیں +

# ضرب یا گُنا بنانا

۲۰۔ کسی عدد کو کئی بار جمع کرنے کے آسان طریق کو ضرب دینا یا گُنا بنانا کہتے ہیں۔ مثلاً اگر ۵ کو تین دفعہ جمع کرنا ہو۔ تو وُہی عدد حاصل ہوگا۔ جو پانچ کو تین میں ضرب دینے سے حاصل ہوتا ہے۔ جن عددوں کو ضرب دینا ہو۔ اُن کے درمیان کبھی یہ نشان × بھی کر دیا جاتا ہے۔ چونکہ ضرب میں پہاڑے بہت کام آتے ہیں۔ اور زبانی حساب میں بھی اُن سے مدد ملتی ہے۔ اِس لئے پہلے پہاڑے لکھے جاتے ہیں۔ اُن کو خُوب یاد کر لینا چاہیئے۔ اِن پہاڑوں کو اِس طرح پڑھتے ہیں۔ دو اِکن دو۔ دو دُونا چار۔ دو تیئے چھ۔ دو چوک آٹھ۔ دو پنجے دس۔ دو چھکّے بارہ۔ دو ستّے چودہ۔ دو اٹھّے سولہ۔ دو نم اٹھارہ۔ وغیرہ ÷

اِسی طرح تین اِکن تین۔ تین دُونا چھ۔ تین تیئے نو۔ چار تیئے بارہ۔ وغیرہ ÷

| ۱۰ | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۱۸ | ۱۶ | ۱۴ | ۱۲ | ۱۰ | ۸ | ۶ | ۴ | ۲ | |
| ۳۰ | ۲۷ | ۲۴ | ۲۱ | ۱۸ | ۱۵ | ۱۲ | ۹ | ۶ | ۳ | |
| ۴۰ | ۳۶ | ۳۲ | ۲۸ | ۲۴ | ۲۰ | ۱۶ | ۱۲ | ۸ | ۴ | |
| ۵۰ | ۴۵ | ۴۰ | ۳۵ | ۳۰ | ۲۵ | ۲۰ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ | |
| ۶۰ | ۵۴ | ۴۸ | ۴۲ | ۳۶ | ۳۰ | ۲۴ | ۱۸ | ۱۲ | ۶ | |
| ۷۰ | ۶۳ | ۵۶ | ۴۹ | ۴۲ | ۳۵ | ۲۸ | ۲۱ | ۱۴ | ۷ | |
| ۸۰ | ۷۲ | ۶۴ | ۵۶ | ۴۸ | ۴۰ | ۳۲ | ۲۴ | ۱۶ | ۸ | |
| ۹۰ | ۸۱ | ۷۲ | ۶۳ | ۵۴ | ۴۵ | ۳۶ | ۲۷ | ۱۸ | ۹ | |
| ۱۰۰ | ۹۰ | ۸۰ | ۷۰ | ۶۰ | ۵۰ | ۴۰ | ۳۰ | ۲۰ | ۱۰ | |
| ۱۱۰ | ۹۹ | ۸۸ | ۷۷ | ۶۶ | ۵۵ | ۴۴ | ۳۳ | ۲۲ | ۱۱ | |
| ۱۲۰ | ۱۰۸ | ۹۶ | ۸۴ | ۷۲ | ۶۰ | ۴۸ | ۳۶ | ۲۴ | ۱۲ | |
| ۱۳۰ | ۱۱۷ | ۱۰۴ | ۹۱ | ۷۸ | ۶۵ | ۵۲ | ۳۹ | ۲۶ | ۱۳ | |
| ۱۴۰ | ۱۲۶ | ۱۱۲ | ۹۸ | ۸۴ | ۷۰ | ۵۶ | ۴۲ | ۲۸ | ۱۴ | |
| ۱۵۰ | ۱۳۵ | ۱۲۰ | ۱۰۵ | ۹۰ | ۷۵ | ۶۰ | ۴۵ | ۳۰ | ۱۵ | |
| ۱۶۰ | ۱۴۴ | ۱۲۸ | ۱۱۲ | ۹۶ | ۸۰ | ۶۴ | ۴۸ | ۳۲ | ۱۶ | |
| ۱۷۰ | ۱۵۳ | ۱۳۶ | ۱۱۹ | ۱۰۲ | ۸۵ | ۶۸ | ۵۱ | ۳۴ | ۱۷ | |
| ۱۸۰ | ۱۶۲ | ۱۴۴ | ۱۲۶ | ۱۰۸ | ۹۰ | ۷۲ | ۵۴ | ۳۶ | ۱۸ | |
| ۱۹۰ | ۱۷۱ | ۱۵۲ | ۱۳۳ | ۱۱۴ | ۹۵ | ۷۶ | ۵۷ | ۳۸ | ۱۹ | |
| ۲۰۰ | ۱۸۰ | ۱۶۰ | ۱۴۰ | ۱۲۰ | ۱۰۰ | ۸۰ | ۶۰ | ۴۰ | ۲۰ | |

| | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۲۱ | ۱۳۲ | ۱۴۳ | ۱۵۴ | ۱۶۵ | ۱۷۶ | ۱۸۷ | ۱۹۸ | ۲۰۹ | ۲۲۰ |
| ۱۲ | ۱۳۲ | ۱۴۴ | ۱۵۶ | ۱۶۸ | ۱۸۰ | ۱۹۲ | ۲۰۴ | ۲۱۶ | ۲۲۸ | ۲۴۰ |
| ۱۳ | ۱۴۳ | ۱۵۶ | ۱۶۹ | ۱۸۲ | ۱۹۵ | ۲۰۸ | ۲۲۱ | ۲۳۴ | ۲۴۷ | ۲۶۰ |
| ۱۴ | ۱۵۴ | ۱۶۸ | ۱۸۲ | ۱۹۶ | ۲۱۰ | ۲۲۴ | ۲۳۸ | ۲۵۲ | ۲۶۶ | ۲۸۰ |
| ۱۵ | ۱۶۵ | ۱۸۰ | ۱۹۵ | ۲۱۰ | ۲۲۵ | ۲۴۰ | ۲۵۵ | ۲۷۰ | ۲۸۵ | ۳۰۰ |
| ۱۶ | ۱۷۶ | ۱۹۲ | ۲۰۸ | ۲۲۴ | ۲۴۰ | ۲۵۶ | ۲۷۲ | ۲۸۸ | ۳۰۴ | ۳۲۰ |
| ۱۷ | ۱۸۷ | ۲۰۴ | ۲۲۱ | ۲۳۸ | ۲۵۵ | ۲۷۲ | ۲۸۹ | ۳۰۶ | ۳۲۳ | ۳۴۰ |
| ۱۸ | ۱۹۸ | ۲۱۶ | ۲۳۴ | ۲۵۲ | ۲۷۰ | ۲۸۸ | ۳۰۶ | ۳۲۴ | ۳۴۲ | ۳۶۰ |
| ۱۹ | ۲۰۹ | ۲۲۸ | ۲۴۷ | ۲۶۶ | ۲۸۵ | ۳۰۴ | ۳۲۳ | ۳۴۲ | ۳۶۱ | ۳۸۰ |
| ۲۰ | ۲۲۰ | ۲۴۰ | ۲۶۰ | ۲۸۰ | ۳۰۰ | ۳۲۰ | ۳۴۰ | ۳۶۰ | ۳۸۰ | ۴۰۰ |

۲۱ جب یہ پہاڑے یاد ہو جائیں۔تو اِن ہی عددوں سے
اِن سے دس گُنے یا سَو گُنے عددوں کی ضرب زبانی
ہو سکتی ہے۔مثلاً ۱۷۰ کو ۱۵ میں ضرب دینا ہے۔
چُونکہ ۱۷×۱۵ دو سَو پچپن ہوتے ہیں۔تو اِس پر صِفر
دینے سے ۲۵۵۰ یعنی ۱۷۰×۱۵ حاصِل ہو جاتے ہیں۔
اِسی طرح ۱۷×۱۵۰ بھی ۲۵۵۰ ہوتے ہیں۔اور
۱۷۰۰×۱۵ سے ۲۵۵۰۰ حاصِل ہوتے ہیں +

# سوالاتِ نمبر ۶

۱ تین آدمیوں کو نو نو آم دیئے - کُل کتنے بانٹے گئے ؟
۲ ایک ایک لڑکے کو پندرہ پندرہ لڈّو بانٹنے ہیں - اور ۱۸ لڑکے ہیں - تو کتنے لڈّو چاہئیں ؟
۳ کسی گھاٹ پر ۱۲ کشتیاں ہیں - ہر ایک کشتی پر سولہ سولہ آدمی سوار ہیں - تو بتاؤ - کہ کُل کتنے آدمی ہیں +
۴ ایک زمیندار کی ۹ گاؤں میں ملکیت ہے - ہر ایک گاؤں پر اُس کو قسطِ ربیع کا معاملہ اٹھارہ روپیہ دینا پڑتا ہے - تو بتاؤ - کہ وہ کُل کتنا معاملہ ایک فصل میں دیتا ہے +
۵ ایک شخص پندرہ میل روز سفر کرتا ہے - اٹھارہ دن میں کتنا سفر کریگا ؟
۶ کسی مدرسے میں ۸ جماعتیں ہیں - ہر ایک جماعت میں سترہ سترہ لڑکے ہیں - تو کُل کتنے لڑکے اُس مدرسے میں ہیں ؟
۷ کسی ریل گاڑی کی رفتار فی گھنٹہ ۱۶ میل ہے - اور

وُہ رات دن میں ۱۸ گھنٹے چلتی ہے - تو بتاؤ - کہ وُہ
رات دِن میں کتنے مِیل طے کرتی ہے ٭

۸ ۱۲ پروں کی ایک درجن ہوتی ہے - ایک ڈِبیا میں
۱۲ درجن پر ہیں - تو بتاؤ - کہ اُس ڈِبیا میں کتنے پر
ہیں ٭

۹ بیس تھان پارچے کی ایک کوڑی ہوتی ہے - ایک گٹّھے
میں چھ کوڑی تھان ہیں - تو بتاؤ - کہ کُل کتنے تھان
ہیں ٭

۱۰ ایک کوڑی بلّوں کی قیمت ۱۳ روپے ہے - تو ایسی
۱۷ کوڑی کی کیا قیمت ہوگی ؟

۱۱ ایک روپے کے ۱۶ آنے ہوتے ہیں - تو بتاؤ - کہ ۱۸
روپے کے کتنے آنے ہوتے ہیں ٭

## کسی عدد کو بیس سے کم عدد میں ضرب دینے کا قاعدہ

۲۲ جس عدد کو بیس سے کم عدد میں ضرب دینا ہو -
اُس کو اُوپر - اور جس میں ضرب دینا ہو - اُس کو نیچے

اِس طرح لِکّھو۔ کہ اِکائیاں اِکائیوں کے اور دہائیاں
دہائیوں کے نیچے آ جائیں۔ اُن کے نیچے ایک سیدھی لکیر
کھینچ دو۔ اور جس عدد کو ضرب دینا ہو۔ پہلے اُس کی
اِکائی کو پہاڑوں کی مدد سے دُوسرے عدد میں ضرب دو۔
جو کچھ حاصل ہو۔ اُس کے اِکائی کے ہندسے کو لکیر
کے نیچے اِکائی کی جگہ لِکّھو۔ اور باقی کو ہاتھ لگا مانو۔ پھر
دہائیوں اور دُوسرے عدد کا حاصل دریافت کرو۔ اور جو
ہاتھ لگا تھا۔ اُس کو اُس میں مِلا دو۔ اور اُس کا پہلا
ہندسہ دہائیوں کی جگہ لِکھ دو۔ جو دُوسرا ہندسہ ہے۔
اُس کو سَینکڑے میں مِلانے کے واسطے ہاتھ لگا سمجھو۔
اِسی طرح عمل کرتے جاؤ۔ جب تک سارے اُوپر کے
ہندسوں سے ضرب نہ ہو جائے ٭

## مِثال

| عمل کا بیان | عمل |
|---|---|
| پہلے ۵ کو ۱۵ سے ضرب دِیا۔ تو پہاڑوں سے | ۸۲۵ |
| ہم جانتے ہیں۔ کہ ۷۵ ہوتے ہیں۔ ۵ کو | ۱۵ |
| اِکائیوں کے نیچے لِکّھا اور ۷ ہاتھ لگے۔ | ۱۲۳۷۵ |

پھر ۲ کو ۱۵ میں ضرب دِیا۔ تو ۳۰ ہوئے۔ اور ۷

ہاتھ لگے مِلانے سے ۳۷ ہُوئے۔ سات کو دہائیوں کے نیچے لکھا اور ۳ ہاتھ لگے مانے۔ پھر ۱۵ کو ۸ میں ضرب دیا۔ تو ۱۲۰ ہُوئے۔ اِس میں ۳ ہاتھ لگے شامل کرنے سے ۱۲۳ ہُوئے۔ جن کو ویسے ہی لکھ دیا۔ کیونکہ اُوپر کے عدد میں کوئی اور ہندسہ باقی نہیں رہا۔

## سوالات نمبر ۷

۱

| (۱) | (۲) | (۳) | (۴) |
|---|---|---|---|
| ۱۳۳۲ × ۱۷ | ۳۵۸ × ۱۹ | ۳۲۸۷ × ۱۴ | ۱۸۷ × ۱۹ |

| (۵) | (۶) | (۷) | (۸) |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۲ × ۱۴ | ۵۹۰ × ۱۵ | ۱۰۱۰۱ × ۱۷ | ۳۱۰۸۷ × ۱۲ |

| (۹) | (۱۰) | (۱۱) | (۱۲) |
|---|---|---|---|
| ۲۰۲۲۳ × ۱۱ | ۷۸۰۰ × ۱۰ | ۶۵۰۹ × ۲۰ | ۳۳۳۳۱ × ۹ |

(۱۳)
۴۰۴۴۴۵ × ۹

۲ ۶۳۲ × ۱۳ اور ۷۸۹۶ × ۱۷ اور ۵۶۴ × ۱۸ ÷

۳ ۱۸۱ × ۸ و ۷۰۷ × ۱۱ و ۱۰۰۰ × ۱۰ و ۶۰۰۷ × ۱۹ ÷

۴ ۲۲۰۴۰ × ۲۰ و ۸۸۷۰۰۶ × ۱۷ و ۲۲۵۰۰ × ۱۵ ÷

۵ ۳۰۰۳ × ۱۸ و ۱۲۳۴ × ۱۶ و ۵۶۷۸ × ۱۴ ÷

۶ ۹۱۱۱۲ × ۱۳ و ۱۹۰۹۰۰۹ × ۸ ÷

## کِسی عدد کو ۲۰ سے زِیادہ عدد میں ضرب دینے کا قاعِدہ

۲۲ عددوں کو اِس طرح لِکھّو۔ کہ اُن کی اِکائیاں اِکائیوں کے نِیچے آجائیں اور دہائیاں دہائیوں کے نِیچے وغیرہ وغیرہ۔ اور اُن کے نِیچے لکیر کھینچ دو۔ اور اُوپر کے عدد کے ہر ہِندسے کو اِکائی سے شرُوع کرکے نِیچے کے عدد کی اِکائی کے ہِندسے میں ضرب دو۔ اور حاصِل کو اُسی طرح لِکھّو۔ جِس طرح ضرب کے پہلے قاعدے میں بیان ہُوا ہے۔ پھر اُوپر کے عدد کے ہر ہِندسے کو نِیچے کے عدد کی دہائی کے ہِندسے میں ضرب دو۔ جو کُچھ حاصِل ہو۔ اُس کو دُوسری سطر میں دہائی کی جگہ سے لِکھنا شرُوع کرو۔ اور جب اُوپر کے عدد کو سینکڑے

کے ہندسے سے ضرب دو۔ تو حاصل کو تیسری سطر میں سینکڑے کی جگہ سے لکھنا شروع کرو۔ اِسی طرح عمل کرتے جاؤ۔ یہاں تک کہ نیچے کے سب ہندسوں میں ضرب ہو جائے۔ اِن تمام حاصل ہُوئے عددوں کو جمع کے قاعدے سے جوڑ لو۔ جو میزان ہو۔ اُسی کو ضرب کا حاصل سمجھو ✣

## مثال

| عمل | عمل کا بیان |
|---|---|
| ۱۵۷۴ | ۴ کو ۹ میں ضرب دیا ۳۶ ہُوئے۔ |
| ۳۵۹ | ۶ کو اِکائیوں کی جگہ لکھ دیا اَور ۳ |
| ۱۴۱۶۶ | ہاتھ لگے سمجھے۔ پھر ۷ کو ۹ میں ضرب |
| ۷۸۷۰ | دیا ۶۳ ہُوئے۔ اَور ۳ شامل کئے۔ تو |
| ۴۷۲۲ | ۶۶ ہو گئے۔ ۶۶ کے ۶ دہائی کی جگہ |
| ۵۶۵۰۶۶ | لکھے اَور ۶ ہاتھ لگے مانے۔ پھر ۵ کو |

۹ میں ضرب دیا۔ تو ۴۵ ہُوئے۔ ۶ شامل کرنے سے ۵۱ آئے۔ ۵۱ کا ایک سینکڑوں کے نیچے لکھا۔ اَور ۵ ہاتھ لگے سمجھے۔ پھر ایک کو ۹ میں ضرب دینے سے ۹ حاصل ہوتے ہیں۔ اِن میں ۵ مِلائے۔ تو ۱۴ حاصل

ہُوئے - چُونکہ اُوپر کے عدد میں کوئی اور ہِندسہ باقی نہیں رہا - اِس لِئے ۱۴ ہی لِکھ دِئے - پھر اُوپر کے عدد کے ہر ایک ہِندسے کو ۵ میں ضرب دِیا - تو ۷۰ ۸۷ حاصِل ہُوئے - اِن کو دہائی کی جگہ سے شرُوع کرکے دُوسری سطر میں لِکھ دِیا - پھر تِین میں ضرب دینے سے ۲۲ ۷ ۴ جو حاصِل ہُوئے - اُن کو سَینکڑے کی جگہ سے لِکھنا شرُوع کرکے ہر ایک ہِندسہ اپنی اپنی جگہ تِیسری سطر میں لِکھ دِیا - اِن حاصِلوں کے نِیچے جمع کی سی لکِیر کھینچ کر جوڑ دِیا - تو ۵۶۵۰۶۶ ۵ حاصِل ہُوئے +

## تنبیہ

۲۴ اگر کِسی عدد کو صِفر میں ضرب دیں - تو وُہ صِفر ہی رہتا ہے - اِس لِئے اگر اُن عددوں کے پِچھلے صِفر ہوں - جِن کو باہم ضرب دینا ہے - تو چاہیئے - کہ سِوا صِفروں کے جِتنے باقی کے ہِندسے ہر ایک رقم میں ہوں - اُن کو الگ عدد سمجھ کر قاعدے کے بمُوجب ضرب دے لو - جو کُچھ حاصِل ہو - اُس کے پِچھلے جِس قدر صِفر دونو اصل عددوں کے پِچھلے ہوں - لِکھ دو +

اگر بیچ میں صِفر ہوں ۔ مثلاً کِسی عدد کو ۷۰۳ میں ضرب دینا ہَے ۔ تو اُس کو ۳ میں ضرب دینگے ۔ مگر جب ۷ میں ضرب دیں ۔ تو حاصِل کے پہلے ہندسے کو تیسرے ہندسے یعنی سینکڑے کے نیچے سے لکھنا شرُوع کرینگے +

## مِثال نمبر ۱

| عمل | عمل کا بیان |
|---|---|
| ۶۳۰<br>۳۵۰<br>———<br>۳۱۵<br>۱۸۹<br>———<br>۲۲۰۵۰۰ | اِس میں پہلے ۶۳ کو ۳۵ میں ضرب دے کر جو ۲۲۰۵ حاصِل ہُوئے تھے ۔ اُن کے پہلے دونو عددوں کے صِفر لگا دِئے ہَیں + |

## مِثال نمبر ۲

| عمل | عمل کا بیان |
|---|---|
| ۹۵۶<br>۷۰۳<br>———<br>۲۸۶۸<br>۶۶۹۲<br>———<br>۶۷۲۰۶۸ | پہلے ۳ سے ضرب دے کر پھر صِفر کا لحاظ نہ کرکے ۷ ہی سے ضرب شرُوع کر دی ہَے ۔ اَور اُس حاصِل کو بجائے دہائی سے لکھنا شرُوع کرنے کے سینکڑے سے لکھا ہَے + |

# کِسی عدد کو اُس کے ٹکڑے کر کے دُوسرے عدد سے ضرب دینے کا قاعِدہ

۲۵ پہاڑوں کی مدد سے ۴۰۰ تک کے عددوں کے ٹکڑے آسانی سے ہو سکتے ہیں ÷

مثلاً ۶۷ کے ٹکڑے ۶ × ۱۰ + ۷ ہیں - یا ۱۰ × ۷ - ۳ ہو سکتے ہیں - اِسی طرح ۱۵۷ کے ٹکڑے ۱۲ × ۱۳ + ۱ یا ۱۵ × ۱۰ + ۷ وغیرہ ٹکڑے ہو سکتے ہیں - اِن ٹکڑوں سے ضرب کے عمل میں آسانی ہو جاتی ہے - چُنانچہ ۵۳۵ کو ۶۷ میں ضرب دینا ہو - تو اُس کو پہلے ۶ میں ضرب دِیا - حاصل ۳۲۱۰ ہُوئے - اُس کو ۱۰ میں ضرب دینے کے لِئے صِرف اُس کے پیچھے صِفر لگایا - تو ۳۲۱۰۰ ہُوئے - اب ۵۳۵ کو ۷ میں ضرب دے کر جو حاصل ۳۷۴۵ ہُوا - اُس کو پہلے حاصل میں جمع کیا - تو کُل ۳۵۸۴۵ ہُوئے - یہی نتیجہ ۵۳۵ کو ۷ میں ضرب کر کے حاصل کو دس گُنا کرنے یعنی اُس کے پیچھے صِفر لگانے سے اَور ۵۳۵ × ۳ کے حاصل کو

کم کرنے سے نکلتا ہے۔ پس جس طرح ٹکڑے کرنے میں آسانی معلوم ہو۔ اسی طرح کر لینے چاہئیں ✣

۲۶ جب دو عددوں کے بیچ میں یہ نشان = دیا جاتا ہے۔ تو اس کے یہ معنی ہوتے ہیں۔ کہ وہ دونو عدد آپس میں برابر ہیں۔ یہ نشان ٹکڑوں کا عمل دکھانے میں کارآمد ہوتا ہے۔ جیسا کہ مثال سے واضح ہوگا ✣

## مثال

۴۵۲۶ کو ۱۹۴ میں ٹکڑے کرکے ضرب دو۔

۱۹۴ = ۱۶ × ۱۲ + ۲

```
  ۴۵۲۶        ۴۵۲۶
    ۱۶           ۲
 ------      ------
 ۷۲۴۱۶        ۹۰۵۲
    ۱۲
 ------
```

۸۶۸۹۹۲ + ۹۰۵۲ کُل ۸۷۸۰۴۴ حاصل ہُوا ✣

## ضرب کی پڑتال کا قاعدہ

۲۷ جس عدد کو ضرب دینا ہو۔ اُس کے ہندسوں کو

اِکائیاں سمجھ کر میزان کرتے جاؤ- اور ۹ کم کرتے جاؤ- جس سے آخری عدد ۹ سے کم یا صفر باقی رہیگا- اُس کو یہ نشان × کرکے اُس کی بائیں طرف لکھ دو- جس عدد میں ضرب دینا ہے- اُس کے ساتھ بھی یہی عمل کرکے جو باقی بچے- اُس کو نشان کے دائیں طرف لکھّو- اِن دونو باقیوں کو آپس میں ضرب دے کر جتنی دفعہ ۹ کم ہو سکیں- کم کر دو- جو باقی رہے- اُس کو نشان کے اُوپر کی طرف لکھ دو- پھر جو کچھ ضرب دینے سے حاصل ہُوا ہو- اُس کے ساتھ بھی وُہی عمل کرکے جو باقی رہے- اُس کو نشان کے نیچے لکھّو- اگر نشان کے اُوپر اور نیچے کے ہندسے ایک ہی ہوں- تو جانو- کہ عمل صحیح ہے ÷ مثلاً ۹۵۶×۷۰۳ کا حاصل ۶۷۲۰۶۸ ہے- اِس کی صحت کے واسطے پہلے ۹۵۶ کے ہندسوں کو اِس طرح سے جمع کیا اور ۹ کم کیئے- مثلاً ۲×۱ ۲ ۲ - پہلے ۹ کو چھوڑ دیا- پھر ۵ اور ۶ کی میزان ۱۱ سے ۹ کم کیئے- تو ۲ رہے- اُس کو نشان کی بائیں طرف لکھا- پھر ۷۰۳ کے ہندسوں کو جوڑنے سے ۱۰ حاصل ہوئے- اُس میں سے ۹ کم کیئے-

تو ایک باقی رہا۔ اُس کو دائیں طرف لِکھّا۔اب ۲ کو ۱ میں ضرب دینے سے ۲ حاصِل ہُوئے ہَیں۔اُن کو نِشان کے اُوپر درج کر دِیا۔اب جو ضرب کرنے سے حاصِل ہُوا تھا۔اُس کے ہِندسوں کی میزان کی ۶ اَور ۷ جمع کِئے ۱۳ ہُوئے ۹ کم کِئے ۴ باقی رہے۔ ۴ اَور ۲ چھ ہُوئے ۶ اَور ۶ بارہ ہُوئے۔نَو کم کِئے۔ تو ۳ باقی رہے ۳ اَور ۸ گیارہ ہُوئے۔نَو کم کِئے ۲ بچے۔اُس کو نِشان کے نِیچے لِکھّا۔ چُونکہ نِشان کے اُوپر بھی دو ہی ہَیں۔اِس لِئے معلُوم ہُوا۔کہ عمل صحیح ہَے ÷

## سوالاتِ نمبر ۸

| (۱) | (۲) | (۳) |
|---|---|---|
| ۵۷۰۴۰۶ | ۲۷۳۵ | ۹۱۳ |
| ۱۴۰۰ | ۵۰۳ | ۱۰۱۹ |

| (۴) | (۵) | (۶) |
|---|---|---|
| ۷۰۰۶ | ۵۵۷۸۵۶ | ۳۰۰۰۳ |
| ۱۲۰ | ۱۴۰۰ | ۵۰۵ |

ف تنبیہ۔اُستاد کو چاہیئے۔کہ ٹکڑے ٹکڑے کر کے ضرب کرنے کی زیادہ مہارت کرائے ÷

| (٩) | (٨) | (٧) |
|---|---|---|
| ٩٧٨٠ | ١٢٣٤٥ | ١٦٣٩٢ |
| ١٧٠ | ٦٠٧٨ | ٧٧٥ |

| (١١) | (١٠) |
|---|---|
| ٥١٣٢ | ١٥٢٦٦٦ |
| ٣١٢ | ١٣٧٠٠ |

٢ ١٠٩٧ × ٢٥١ و ٣٢١٥٦ × ٢٢٢ ÷

٣ ١٠٧٠٩٠ × ٢٥٦ و ٦٧٨٠ × ٢٣٠ ÷

٤ ٢٥٨٣٤٦ × ٣٦١ و ٥٦٧٨ × ١٧٢ ÷

٥ ٥٠٠٠٥ × ٢٩٩ و ٦٣٤٨٠٠ × ٢٦١ و
١٠٠٦٠٠١ × ١٦٤ ÷

٦ کسی علاقے میں ١٣٢ گاؤں ہیں۔ اور ایک گاؤں کی اوسط جمع ٢٧٢٠ ہے۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس کُل علاقے کی کیا جمع ہوگی ÷

٧ ایک کنال زمین میں ٢٥١٨ بھُٹّے مکّی کے پیدا ہوتے ہیں۔ تو جو کھیت ٥٧ کنال کا ہے۔ اُسی حساب سے اُس میں کتنے بھُٹّے ہونگے ؟

٨ کسی باغ میں ٥٧٥ پیڑ ہیں۔ اگر لاہور سے

دِلّی تک ۱۸۸ ایسے ہی باغ ہوں۔ تو اُن میں کُل کِتنے درخت ہونگے ؟

۹ ۱۸ گُنا ۸۸ اور ۱۸ گُنا ۹۶ میں کیا فرق ہے ؟

۱۰ ضِلع امرِتسر میں ۸۵ مدرسے ہیں۔ اگر ہر ایک مدرسے میں لڑکوں کی اوسط ۱۳۴ ہو۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس ضِلع میں کِتنے لڑکے پڑھتے ہیں ٭

۱۱ ایک شہر میں پچّیس مدرسے ہیں۔ اور ہر مدرسے میں پینتالیس پینتالیس لڑکے۔ اگر ہر ایک لڑکے کو پینتیس پینتیس ریوڑیاں دی جائیں۔ تو کُل کِتنی ریوڑیاں خرچ ہونگی ؟

۱۲ ۲۰ مرلے کی ایک کنال ہوتی ہے۔ اور ۸ کنال کا ایک گھماؤں۔ تو ۱۷۶ گھماؤں کے کِتنے مرلے ہوتے ہیں ؟

۱۳ انُوپ سِنگھ ایک دِن میں ۱۵ کوس چلتا ہے۔ اور سرُوپ سِنگھ ۱۸ کوس۔ بیس دِن میں وُہ دونو کِتنا کِتنا سفر کرینگے ؟

۱۴ کِسی فوج میں ۱۲ پلٹن اور ۷ رِسالے ہیں۔ ہر پلٹن میں ۵۷۵ آدمی ہیں۔ اور ہر رِسالے میں ۵۰۴۔ اگر ہر روز فی آدمی دو سیر لکڑی کا خرچ ہو۔ تو

ایک روز میں کتنے سیر لکڑیاں خرچ ہونگی ؟

۱۵ ایک کتب فروش کے پاس ۲۸ جلدیں گلستاں کی ہیں۔ ہر ایک جلد میں ۱۷۵ صفحے ہیں۔ اور ہر صفحے میں پندرہ سطریں۔ تو بتاؤ۔ کہ کل کتابوں میں کتنی سطریں ہیں ؟

۱۶ اگر ایک ایکڑ زمین میں ۵۳۵ سیر مکی پیدا ہوتی ہو۔ اور ۲۲ ایکڑ کے ۱۸ کھاتے کسی گاؤں میں ہوں۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس گاؤں میں کتنے سیر مکی پیدا ہوگی ؟

۱۷ کسی بیوپاری نے ایک ایک گاڑی پر پینتیس پینتیس من گیہوں لادے۔ اور ۱۵ گاڑیاں گیہوں کی تھیں۔ اور ۴۰ من فی گاڑی جوار لادی۔ جوار کی ۱۲ گاڑیاں تھیں۔ اور چنے ۸ گاڑیوں میں لادے۔ جن کا بوجھ جوار کے برابر تھا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس کے پاس ہر قسم کا کتنا کتنا اناج ہے ؟

۱۸ ۲۸ کو چار دفعہ ۸ گنا کرنے سے کتنے ہو جاتے ہیں؟

۱۹ اگر ایک نارنگی کے پیڑ میں ۳۷۵ نارنگیاں لگیں۔ اور ۸۸ پیڑ ہوں۔ اور ان سے ۲۳۴ نارنگیاں خشک ہوکر گر جائیں۔ تو اُس باغ میں کتنی نارنگیاں ہونگی ؟

۲۷ کِسی شخص نے ایک روز میں ۷ روپے کمائے۔اِس کے بعد ۱۰ روز تک پہلے روز سے ہر دُوسرے روز دو چند کماتا رہا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس نے اخیر کے روز کِتنے روپے کمائے ×

# تقسِیم یا بانٹنا

۲۸ جس آسان طریق سے یہ معلُوم ہوتا ہے۔کہ ایک عدد دُوسرے عدد میں سے کِتنی دفعہ کم ہو سکتا ہے۔اُس کو تقسِیم کہتے ہیں۔ مثلاً اگر ۱۶ سے ۴ کو چار دفعہ گھٹائیں۔ تو وُہی حاصل ہوتا ہے۔ جو اُس کو ۴ پر تقسِیم کرنے سے نِکلتا ہے ×

۲۹ تقسِیم کا عمل ضرب کا اُلٹ ہے۔ مثلاً چار لڑکوں کے پاس تِین تِین سیب ہیں۔ تو کُل کے پاس ۱۲ سیب ہُوئے۔اِسی طرح اگر ۱۲ سیبوں کو چار لڑکوں میں تقسِیم کرنا ہو۔ تو ہر ایک لڑکے کو تِین تِین مِلینگے۔ اِس سے ظاہر ہے۔کہ جو ضرب کے پہاڑے پہلے لِکھّے گئے ہیں۔ وُہ تقسِیم میں بھی کام آتے ہیں۔ بلکہ

مُناسب یہ ہے۔ کہ اِن پہاڑوں کو تقسیم کے واسطے
اِس طرح یاد کر لیا جائے۔

۲ پر ۲ بٹے۔ تو حاصِل ہُوا ایک
۲ پر ۴ بٹے۔ تو حاصِل ہُوئے ۲
۲ پر ۶ بٹے۔ تو حاصِل ہُوئے ۳
۲ پر ۸ بٹے۔ تو حاصِل ہُوئے ۴ وغیرہ وغیرہ

| ۲ | | ۳ | | ۴ | | ۵ | | ۶ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۱ | ۳ | ۱ | ۴ | ۱ | ۵ | ۱ | ۶ | ۱ |
| ۴ | ۲ | ۶ | ۲ | ۸ | ۲ | ۱۰ | ۲ | ۱۲ | ۲ |
| ۶ | ۳ | ۹ | ۳ | ۱۲ | ۳ | ۱۵ | ۳ | ۱۸ | ۳ |
| ۸ | ۴ | ۱۲ | ۴ | ۱۶ | ۴ | ۲۰ | ۴ | ۲۴ | ۴ |
| ۱۰ | ۵ | ۱۵ | ۵ | ۲۰ | ۵ | ۲۵ | ۵ | ۳۰ | ۵ |
| ۱۲ | ۶ | ۱۸ | ۶ | ۲۴ | ۶ | ۳۰ | ۶ | ۳۶ | ۶ |
| ۱۴ | ۷ | ۲۱ | ۷ | ۲۸ | ۷ | ۳۵ | ۷ | ۴۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۸ | ۲۴ | ۸ | ۳۲ | ۸ | ۴۰ | ۸ | ۴۸ | ۸ |
| ۱۸ | ۹ | ۲۷ | ۹ | ۳۶ | ۹ | ۴۵ | ۹ | ۵۴ | ۹ |
| ۲۰ | ۱۰ | ۳۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۱۰ | ۶۰ | ۱۰ |

| | ۱۰ | | ۹ | | ۸ | | ۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۰ | ۱ | ۹ | ۱ | ۸ | ۱ | ۷ |
| ۲ | ۲۰ | ۲ | ۱۸ | ۲ | ۱۶ | ۲ | ۱۴ |
| ۳ | ۳۰ | ۳ | ۲۷ | ۳ | ۲۴ | ۳ | ۲۱ |
| ۴ | ۴۰ | ۴ | ۳۶ | ۴ | ۳۲ | ۴ | ۲۸ |
| ۵ | ۵۰ | ۵ | ۴۵ | ۵ | ۴۰ | ۵ | ۳۵ |
| ۶ | ۶۰ | ۶ | ۵۴ | ۶ | ۴۸ | ۶ | ۴۲ |
| ۷ | ۷۰ | ۷ | ۶۳ | ۷ | ۵۶ | ۷ | ۴۹ |
| ۸ | ۸۰ | ۸ | ۷۲ | ۸ | ۶۴ | ۸ | ۵۶ |
| ۹ | ۹۰ | ۹ | ۸۱ | ۹ | ۷۲ | ۹ | ۶۳ |
| ۱۰ | ۱۰۰ | ۱۰ | ۹۰ | ۱۰ | ۸۰ | ۱۰ | ۷۰ |

یہ پہاڑے ۱۰ تک دِئے گئے ہیں - آگے خُود سمجھ
لینا چاہیئے ✣

# سوالات نمبر ۹

۱ کسی شخص کے پاس ۴۲ آم ہیں۔ اور ۷ لڑکوں میں بانٹتے ہیں۔ تو ہر ایک کو کتنے ملے ؟

۲ چار کوڑی کا ایک گنڈا ہوتا ہے۔ تو ۴۸ کوڑی کے کتنے گنڈے ہوتے ہیں ؟

۳ ۸۰ روپئے کے کتنے پنجے ہوتے ہیں ؟

۴ ۱۶ چھٹانک کا ایک سیر ہوتا ہے۔ تو ۱۴۸۰ چھٹانک کے کتنے سیر ہوتے ہیں ؟

۵ ایک لڑکے کے پاس ۸۸ پیسے ہیں۔ وہ ہر روز گیارہ پیسے خرچ کرتا ہے۔ تو کل پیسے کتنے دنوں کے واسطے کافی ہونگے ؟

۶ کسی مدرسے میں ۱۴۴ لڑکے ہیں۔ اور ۸ جماعتیں ہیں۔ تو ہر ایک جماعت میں کتنے لڑکے ہیں ؟

۷ ۸ کنال کا ایک گھماؤں ہوتا ہے۔ تو ۱۵۲ کنال کے کتنے گھماؤں ہوتے ہیں ؟

۸ ۲۰ مرلے کی ایک کنال ہوتی ہے۔ تو ۲۴۰ مرلے کی کتنی کنالیں ہوتی ہیں ؟

۹ ایک روپے کی ۸ دوانّیاں ہوتی ہیں-کسی آدمی کے پاس ۱۳۶ دوانّیاں ہیں-تو اُس کے پاس کتنے روپے ہیں ؟

۱۰ ہمارے پاس ایک سو بارہ روپے ہیں اور ۱۶ روز میں خرچ کرنے ہیں-تو بتاؤ- ہر روز کیا خرچ کریں +

۱۱ ایک لڑکا ایک سو دو آڑو اپنے باغ سے لایا-اُس کے دو بھائی اور تین دوست ہیں-اور ایک آپ-تو ہر ایک کو کتنے کتنے آڑو دیوے-کہ سب کو برابر برابر ملیں ؟

۱۲ کھانڈ ۱۲ روپے کی ایک من بکتی ہے-تو ۹۶ روپے کی کتنے من کھانڈ ہوگی ؟

۱۳ ایک روپے کے ۷ انار آتے ہیں-تو ۶۳ انار کتنے کے آئینگے ؟

۱۴ ایک روپے کے ۴۸ ٹکے ہوتے ہیں-اور ۱۶ آنے-تو ایک آنے کے کتنے ٹکے ہوتے ہیں ؟

۱۵ ایک پیسے کے ۱۲ بٹن آتے ہیں-تو ۱۹۲ بٹن کتنے پیسے کے آئینگے ؟

۱۶ ۱۵ روپے کو ایک گھڑی آتی ہے-تو ۲۷۰ روپے میں کتنی گھڑیاں ملینگی ؟

# کِسی عدد کو بیس سے کم عدد پر تقسیم کرنے کا قاعدہ

۳۰۔ جس عدد کو تقسیم کرنا ہو۔ اُس کے بائیں طرف سے ایسا چھوٹے سے چھوٹا عدد الگ سمجھو۔ جو اُس عدد سے جس پر تقسیم کرنا ہے۔ کم نہ ہو۔ پھر دیکھو۔ کہ یہ اُس میں سے کے دفعہ گھٹ سکتا ہے۔ جو کچھ حاصل ہو۔ اُس کو الگ کئے ہوئے عدد کی اکائی کے نیچے لکھو۔ اگر کچھ باقی رہے۔ تو ایک اور عدد اُس کے دائیں طرف اُس کے ساتھ شامل کرو۔ جو عدد اِس طرح سے بنے۔ اُس کو پھر دیکھو۔ کہ کتنی دفعہ اُس عدد میں سے گھٹ سکتا ہے۔ جس پر تقسیم کرنا ہے۔ اگر ایک دفعہ بھی نہ جا سکے۔ تو حاصل کی سطر میں صفر لگا دو۔ پھر پہلے کی طرح ایک اور ہندسہ شامل کرو۔ اور اُن ہندسوں کو ایک عدد سمجھ کر تقسیم کا عمل کرو۔ جتنی دفعہ گھٹے۔ اُسے حاصل کے دائیں طرف لکھو۔ اِسی طرح پر عمل کرتے

جاؤ۔ جب تک کُل ہندسے ختم نہ ہو جائیں۔ اخیر پر اگر کچھ باقی رہے۔ تو حاصل کے دائیں طرف یہ علامت ،، دے کر اُسے لکھ دو۔ اِس کا عمل یوں دکھایا جاتا ہے۔

جس کو تقسیم کرنا ہو ) جس پر تقسیم کرنا ہو

باقی ،، حاصل

## مثال نمبر ۱

۸ ) ۳۶۵۲

باقی ۴ ،، ۴۵۶ حاصل

پہلے دیکھا۔ کہ ۳۶ کم سے کم ایسا عدد ہے۔ جس میں سے آٹھ جا سکتے ہیں۔ چار جو حاصل ہوئے۔ اُن کو ۳۶ کی اکائی ۶ کے نیچے لکھو۔ چار جو باقی رہے۔ اُس کو اگلے ہندسے ۵ کے ساتھ شامل کیا۔ تو ۴۵ ہوئے۔ جس میں سے ۸ پانچ دفعہ گئے۔ پانچ کو ۴ کے آگے لکھ دیا۔ اور باقی ۵ کے ساتھ ۲ شامل کئے۔ تو ۵۲ ہوئے ۵۲ میں سے ۸ چھ دفعہ گئے اور باقی ۴ رہے۔ ۶ کو حاصل میں لکھ دیا اور ۴ کو یہ نشان ،، دیکر اُس کی دائیں طرف لکھ دیا +

## مثال نمبر ۲

۱۷) ۴۱۲۳۵۷ (

۱۲ ″ ۲۴۴۳۰۶

پہلے ۵۷ میں سے ۱۷ چار دفعہ گئے۔ ۷ باقی رہے۔ پھر ۳ شامل کرنے سے ۷۳ ہوئے۔ جس میں سے ۱۷ چار دفعہ گئے۔ ۵ باقی بچے۔ پھر ۲ شامل کئے۔ تو ۵۲ ہوئے۔ اس میں سے ۱۷ تین دفعہ گئے۔ ایک باقی رہا۔ ایک کے ساتھ ایک شامل کیا۔ تو ۱۱ ہوئے۔ ۱۱ میں سے ۱۷ نہیں جا سکتے۔ اس واسطے حاصل میں صفر لکھا۔ اب ۱۱ میں ۴ شامل کئے۔ تو ۱۱۴ ہوئے۔ اس میں سے ۱۷ چھ دفعہ گئے اور باقی ۱۲ رہے ÷

تنبیہ۔ اس عمل کو چھوٹی تقسیم کہتے ہیں ÷

۱۳ جب ایک عدد دوسرے پر تقسیم کرنا ہو۔ تو اُن کے درمیان کبھی یہ نشان ÷ رکھ دیا کرتے ہیں ÷

## سوالات نمبر ۱۰

۱ ۲۳۲ کو ۷ پر تقسیم کرو۔ ۸۰۷۸ کو ۱۳ پر ۶۰۳۰۹ کو ۱۵ پر ۱۳۲۹۸۴ کو ۱۹ پر

۱۰۰۰۰۰۰۰۰۱ کو ۷ پر ۳۶۱۰۰ کو ۱۹ پر
۷۰۷۰۷۰۷۰ کو ۱۴ پر ۱۰۱۴۲۸ کو ۱۲ پر
۱۰۲۱۰۲ کو ۱۷ پر ۲۵۶۰۰۰ کو ۱۶ پر ÷

۲ ۵۷۶ ÷ ۱۲ اور ۱۰۲۴ ÷ ۸ و ۹۹۰۹۹ ÷ ۹ و
۷۰۶۵۶ ÷ ۱۶ و ۱۲۳۴۹۸ ÷ ۱۸ و ۱۷۶۰ ÷ ۲۰ و
۴۸۰۰ ÷ ۶ و ۱۳۶۵۵۷۸۲ ÷ ۱۱ و ۶۷۵۰۷۵۷۵ ÷ ۱۵ ÷

# بیس سے زیادہ عدد پر تقسیم کرنے کا قاعدہ

۳۲ جس عدد کو تقسیم کرنا ہو۔ اُس کی بائیں طرف سے اِتنے ہندسے لے لو۔ کہ وُہ اُس عدد سے جس پر تقسیم کرنا ہے۔ کم نہ ہوں۔ پھر جتنی دفعہ وُہ عدد جا سکے۔ اُس کو حاصل کی جگہ لکھ کر جس عدد پر تقسیم کرنا ہو۔ اُس میں ضرب دو۔ جو کچھ ضرب سے حاصل ہو۔ جُدا کئے ہُوئے عدد کے نیچے لکھ دو۔ اور باقی نکال کر اُس کی دائیں طرف ایک اور عدد اُتارو۔ مگر خیال رکھو۔ کہ اگر باقی اُس عدد کے برابر

یا زیادہ ہو۔ جس پر کہ تقسیم کرنا ہے۔ تو تقسیم کے
حاصل میں کوئی بڑا ہندسہ لکھنا ہوگا۔ جو عدد باقی
کے ساتھ ہندسہ اُتارنے سے بن گیا۔ اگر وہ تقسیم
کرنے والے عدد سے کم رہے۔ تو حاصل میں صفر
لکھ دو۔ اور ایک اور ہندسہ اُتار لو۔ اور اُسی طرح
عمل کرو۔ جس طرح پہلے کیا ہے۔ ہمیشہ یہ خیال رکھو۔
کہ ایک ایک ہندسہ اُتار کر دیکھنا چاہیئے۔ کہ وہ عدد
جس پر تقسیم کرنا ہے۔ اُس سے زیادہ تو نہیں۔
اگر زیادہ ہے۔ تو ہر ایک اُتارے ہوئے ہندسے کے
واسطے حاصل میں صفر لکھ دو۔ آخر میں اگر کچھ
باقی رہے۔ تو اُس کو رہنے دو۔ ایسے عمل کے لکھنے
کا طریق یہ ہے ÷

حاصل) جس عدد کو تقسیم کرنا ہو (جس پر تقسیم کرنا ہے

. . . . . . . . . .

---

. . . . . . . .

---

. . . . . . . .

---

| عمل | عمل کا بیان |
|---|---|
| ۳۲) ۳۸۶۵۷ (۱۲۰۸<br>۳۲<br>۶۶<br>۶۴<br>۲۵۷<br>۲۵۶<br>۱ | پہلے ۳۸ کو لیا اور ۳۲ پر تقسیم کیا۔ تو ایک دفعہ گئے۔ ایک کو حاصل کی جگہ لکھا۔ اب ۳۲ کو ۱ میں ضرب دیا۔ تو ۳۲ ہوئے۔ اُن کو ۳۸ کے نیچے لکھ کر گھٹا دیا۔ تو باقی چھ رہے۔ چھ کی داہنی |

طرف دُوسرا ہندسہ چھ اُتارا۔ تو ۶۶ ہوئے۔ اِس میں سے ۳۲ دو دفعہ گئے۔ دو کو حاصل ایک کے آگے لکھ دیا۔ اور ۲ کو ۳۲ میں ضرب دے کر جو حاصل ہُوا۔ اُس کو ۶۶ کے نیچے درج کرکے گھٹا دیا۔ تو باقی ۲ رہے۔ ۲ کے ساتھ اُوپر سے ۵ لیکر شامل کئے۔ تو ۲۵ ہوئے۔ ۲۵ میں سے ۳۲ نہیں جا سکتے۔ اِس واسطے حاصل میں صفر لکھا۔ اور ۲۵ کے آگے ۷ اُتار کر لکھ دئے۔ ۲۵۷ ہوئے۔ اِس میں سے ۳۲ آٹھ دفعہ گئے۔ آٹھ کو حاصل میں لکھ دیا۔ اور اُس کو ۳۲ میں ضرب دیکر حاصلِ ضرب کو ۲۵۷ میں سے گھٹایا۔ تو ایک باقی

رہا۔ یعنی ۱۲۰۸ حاصل ہوئے۔ اور ایک باقی رہا ÷

## مثال نمبر ۲

**عمل**

۵۴۳)۴۹۷۴۳۱۲(۹۱۶۰
۴۸۸۷
۸۷۳
۵۴۳
۳۳۰۱
۳۲۵۸
۴۳۲

**عمل کا بیان**

پہلے ۴۹۷۴ کو الگ کرکے ۵۴۳ پر تقسیم کیا۔ تو ۹ دفعہ گئے۔ ۹ کو ۵۴۳ میں ضرب دیا۔ اور حاصل کو ۴۹۷۴ کے نیچے لکھ کر گھٹایا۔ تو ۸۷ باقی رہے۔ اوپر سے ۳ اُتار کر اِس کے ساتھ شامل کئے۔ تو ۸۷۳ ہوئے۔ جن میں سے ۵۴۳ ایک دفعہ گئے۔ باقی ۳۳۰ رہے۔ اُوپر سے ایک اُتارا۔ ۳۳۰۱ ہوئے۔ اُن میں سے ۵۴۳ چھ دفعہ گئے۔ ۶ حاصل کے آگے لکھ دئے۔ اور اُن کو ۵۴۳ میں ضرب دیا۔ تو ۳۲۵۸ ہوئے۔ اُن کو ۳۳۰۱ میں سے گھٹایا۔ تو ۴۳ باقی رہے۔ اُن کے دائیں طرف دو اُتار لئے۔ تو ۴۳۲ ہوئے۔ اب ۴۳۲ میں سے ۵۴۳ نہیں جا سکتے۔ اِس لئے

حاصل میں صفر لکھا۔ اور ۴۳۲ باقی رہے ÷

## ۳۳ تقسیم

جس عدد پر تقسیم کرنا ہو۔ اُس کے دائیں طرف
ایک یا ایک سے زیادہ صفر ہوں۔ تو اُس سے صفروں
کو اِس نشان ، سے جُدا کر لو۔ اور جس عدد کو تقسیم
کرنا ہے۔ اُس کے دائیں طرف سے بھی اُتنے ہی
ہندسے الگ کرکے باقی عددوں کی تقسیم قاعدے کے
بموجب کرو۔ جو کچھ آخر کو باقی رہے۔ اُس کے دائیں
طرف وہ ہندسے شامل کرو۔ جو اُس عدد سے جس
کو تقسیم کیا ہے۔ الگ کئے تھے۔ یہ اصلی باقی ہوگی ÷

### مثال نمبر ۱

| عمل | عمل کا بیان |
| --- | --- |
| ۴،۰ ) ۴۷،۲<br>۱۱ ،، ۳۲ | ۴۰ میں سے صفر اور ۴۷۲ میں سے ۲ الگ کرکے چھوٹی تقسیم کے |

موافق عمل کیا۔ تو گیارہ حاصل ہوئے اور ۳ باقی
رہے ۳ کے دائیں طرف ۲ جو الگ کئے تھے۔ لکھ
دئے۔ یہی اصلی باقی ہے ÷

## مثال نمبر ۲

| عمل کا بیان | عمل |
|---|---|
| یہاں دو صفر ہیں۔ اِس لئے دُوسرے عدد کی دائیں طرف سے دو ہندسے الگ کئے۔ پھر ۴۳ پر اُس عدد کے | ۴۳:۰۰)۱۹۴۵:۲۶(۴۵ |
| | ۱۷۲ |
| | ۲۲۵ |
| | ۲۱۵ |
| | ۱۰۲۶ |

باقی ہندسوں کو تقسیم کرنا شروع کیا۔ تو ۴۵ حاصل ہوئے۔ اور ۱۰ باقی رہے ۱۰ کے دائیں طرف ۲۶ لکھ دئے۔ تو اصلی باقی ۱۰۲۶ رہی ؛

## ایک عدد کو دُوسرے عدد پر ٹکڑے کرکے تقسیم کرنے کا قاعدہ

۴۳ جب کسی ایسے عدد پر تقسیم کرنا ہو۔ جس کے ٹکڑے ضرب کے پہاڑے سے معلوم ہو سکتے ہیں۔ تو جس عدد کو تقسیم کرنا ہو۔ اُس کو اُن ٹکڑوں میں سے پہلے ایک ٹکڑے پر تقسیم کرو۔ جو اُس سے حاصل

ہو۔ اُس کو دُوسرے پر۔ اگر دونو دفعہ کچھُ کچھُ باقی رہے۔ تو دُوسری باقی کو پہلے ٹکڑے میں ضرب دو۔ اَور پہلی باقی اُس کے ساتھ جمع کرو۔ جو میزان ہو۔ وُہ اصلی باقی ہوگی ؂

## مِثال نمبر ۱

۷۵۸۳ کو ۴۲ پر اُس کے ٹکڑے کرکے تقسیم کرو۔

| عمل | عمل کا بیان |
| --- | --- |
| ۴۲ = ۶ × ۷ | پہلی تقسیم میں ۷ پر تقسیم |
| ۷)۷۵۸۳ | کرنے سے ۲ باقی رہے ہیں۔ |
| ۶)۱۰۸۳ ,, ۲ | اَور دُوسری میں ۶ پر تقسیم |
| ۱۸۰ ,, ۳ | کرنے سے ۳ اَور کُل ۱۸۰ |
| ۳×۷+۲ = ۲۳ باقی | حاصِل ہُوئے۔ پچھلی باقی کو |

پہلے ٹکڑے میں ضرب دے کر حاصِل ضرب کے ساتھ ۲ پہلی باقی کے جوڑے۔ تو ۲۳ اصلی باقی رہی۔ ۷۵۸۳ کو ۴۲ پر تقسیم کرنے سے بھی یہی نتیجہ حاصِل ہوتا ہے ؂

## مِثال نمبر ۲

۳۵۶۵۲ کو ۱۵۳ پر تقسیم کرو۔

| عمل کا بیان | عمل |
|---|---|
| پہلے ۹ پر تقسیم کیا۔ تو ۲۸۵۰ حاصل ہوئے اور ۲ باقی رہے۔ پھر ۲۸۵۰ کو ۱۷ پر تقسیم کیا۔ تو ۱۶۷ حاصل ہوئے اور ۱۱ باقی رہے۔ ۱۱ کو ۹ میں ضرب | ۹ × ۱۷ = ۱۵۳<br>۹)۲۵۶۵۲<br>۱۷)۲۸۵۰ — ۲<br>۱۶۷ — ۱۱<br>۱۱ × ۹ + ۲ = ۱۰۱ باقی |

دیکر ۲ شامل کئے۔ تو اصلی باقی ۱۰۱ ہوئی ۔

## تقسیم کی پڑتال

**۳۵** جب یہ دیکھنا ہو۔ کہ تقسیم کرنے سے جو حاصل ہوا ہے۔ وہ ٹھیک ہے یا نہیں۔ تو حاصل کو اُس عدد سے ضرب دو۔ جس پر تقسیم کیا ہے۔ اور باقی کو جمع کرو۔ جو میزان ہو۔ وہ اگر اُس عدد کے برابر ہے۔ جس کو تقسیم کیا ہے۔ تو عمل صحیح ہے ۔

## ۳۶ تنبیہ

اکثر ایسے سوالات ہوتے ہیں۔ جن میں اوسط دریافت کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اِس قسم کے سوالات

پچھلے قاعدوں سے حل ہو سکتے ہیں۔ چنانچہ ذیل کی مثالوں سے ظاہر ہو جائیگا ٭

## مثال نمبر ۱

ایک مدرسے میں ۲۷ لڑکے ہیں۔ ایک لڑکے کی عمر ۱۷ سال ہے ۲ کی سولہ سولہ سال ۷ کی پندرہ پندرہ سال۔ باقی سب کی دس دس سال۔ تو بتاؤ۔ اس مدرسے میں لڑکوں کی عمر کی اوسط کیا ہوگی۔

۱۷ = ۱۷ × ۱
۳۲ = ۱۶ × ۲
۱۰۵ = ۱۵ × ۷
۱۷۰ = ۱۰ × ۱۷

۹)۳۲۴(    ۳ × ۹ = ۲۷
۳)۳۶(
۱۲

ان کل لڑکوں کی عمروں کے سالوں کی حاصل جمع = ۳۲۴ سال اور چونکہ تعداد لڑکوں کی ۲۷ ہے۔ اس لئے کل سالوں کو ۲۷ یعنی ۹ × ۳ پر تقسیم کیا۔ تو ۱۲ سال لڑکوں کی اوسط عمر نکلی ٭

پس ۱۲ سال اوسط عمر ہے ٭

## مثال نمبر ۲

اگر کسی گاؤں میں پہلے سال ۵۱۰۷ کنال فصل پختہ ہوئی ہو۔ دوسرے سال ۴۶۳۲۔ تیسرے سال ۳۷۵۷۔

چوتھے سال ۵۶۹۸ - پانچویں سال صرف ۶۰۳ -
اوسطِ پنجسالہ کیا ہوگی ؟

۵۱۰۷
۴۶۳۲
۳۷۵۷
۵۶۹۸
۶۰۳
۵)۱۹۷۹۷(
۳۹۵۹ ״ ۲

پانچ سال میں کُل ۱۹۷۹۷ اکنال فصل ہوئی - اُس کو ۵ پر تقسیم کرنے سے اوسطِ مطلوبہ حاصل ہو جاتی ہے ۔

## سوالات نمبر ۱۱

۱ ایک سڑک کی مرمّت کے واسطے پیر کے روز ۵۴ قُلی حاضر تھے - منگل کے روز ۶۷ - بُدھ کے روز ۸۸ - جُمعرات کو ۹۶ - جُمعے کو ۴۵ - سنیچر کو ۵۸ - تو اوسطِ یومیہ نکالو ۔

۲ مکّی کا نرخ سمت ۱۹۴۱ میں ۵۳ سیر تھا - سمت ۱۹۴۲ میں ۶۸ سیر - سمت ۱۹۴۳ میں ۴۸ سیر - سمت ۱۹۴۴ میں ۲۴ سیر - سمت ۱۹۴۵ میں ۳۶ سیر - تو اوسطِ پنجسالہ کیا ہوگی ؟

ایک ریل گاڑی ۳ یوم تک تو ۵۰۰ میل ہر روز سفر
کرتی ہے۔ اور ۴ روز تک ۵۷۴ میل ہر روز۔ تو
اُس کی ایک ہفتے کی اوسطِ یومیہ رفتار معلوم کرو ÷

۴ کسی گاؤں میں ۱۵ گھماؤں میں مکی بحساب ۱۸ من
فی گھماؤں اور ۹ گھماؤں میں جوار بحساب ۱۲ من
فی گھماؤں اور ۱۱ گھماؤں میں باجرہ بحساب ۱۷ من
فی گھماؤں پیدا ہوا۔ تو اوسطِ پیداوار بحساب فی گھماؤں
کیا ہے ؟

۵ ایک گاؤں میں چاہی پر ۱۲ر کنال۔ بارانی پر ۶ر کنال۔
نہری پر ۹ر کنال معاملہ ہے۔ اور زمین چاہی ۸۷۔
نہری ۵۸۔ بارانی ۳۸ گھماؤں ہے۔ تو اوسط فی گھماؤں
معاملہ کی نکالو۔ ایک گھماؤں ۸ کنال کا ہوتا ہے ÷

۶ ۵۳۱۷۲۵۶۶۲ ÷ ۱۸۳ اور ۷۰۷۰۸۰۸ ÷ ۶۵۶
اور ۵۵۶۷۷۸۰ ÷ ۳۰۶۰۴ اور
۳۷۸۶۹۵۴۸ ÷ ۳۰۰۴۴ اور
۱۱۱۱۱۱۱ ÷ ۹۹۹۹۹ ÷

۷ ۱۵۵۶۶۹۹۶ کو ۲۵۶ پر تقسیم کرو۔ ۲۰۴۰۶۰ کو ۳۶۱
پر ۱۴۴ کو ۱۱۱۵۵۷۹۸۷ پر ۱۰۸ کو ۸۹۷۶۴۵۵ پر

۹۷۵۱ کو ۱۸ پر ۷۸۷۵۶۶ کو ۱۵۲ پر ۵۷۶۳۷۵۵
کو ۲۴۰ پر ۱۰۴۴۶۰۰ کو ۲۶۰ پر ۲۰۶۰۹۸۰۰ کو
۲۸۹ پر ؀

۸ ۱۱۷۳۶ کو ۱۶۸ پر ۹۰۷۶۷۵۲۰ کو ۲۰۳۰ پر
۵۸۸۹۷۱ کو ۳۷۳۶ پر ۲۱۱۰۷۹۸۷ کو ۱۵۰۰۷ پر
۱۸۷۳۵ کو ۸۹ پر ۱۳۸۵۶۰۰ کو ۶۴۰۰ پر
۹۴۶۸۰۰۹ کو ۵۳ پر ۱۳۵۳۷۰۶ کو ۱۰۱ پر
۳۳۰۷۸۲۸۱ کو ۷۲۸ پر ۵۵۰۹۰۶۰ کو ۱۰۰۱۷ پر ؀

۹ ۳۳۰۷۸۲۸۱ کو ۵۳۵ پر ۹۹۹۰۹۹۰ کو ۱۱۰۱ پر
۳۵۶۷۴۱۸۹۳۰ کو ۱۲۴۲۶ پر ۱۱۵۴۸۷۹۲
کو ۷۸۵۲ پر ۵۰۴۴۵۶۷۷۸۶ کو ۳۰۹۶ پر
۱۱۰۰۱۰۳۸۲ کو ۹۷۸۶ پر ۷۸۰۹۱۳۵۷
کو ۱۴۰۰ پر ؀

۱۰ (۱) کسی شخص کے پاس دو لاکھ باون ہزار من گیہوں
ہیں۔ اُس میں سے ہر روز ۵۸۵ من فروخت کرتا
ہے۔ تو کُل گیہوں کتنے دِن میں فروخت ہو جائینگے؟
(۲) ایک کُنجڑے کے پاس ۳۷۸۲۴ بیر ہیں۔ وُہ ایک
آنے کے ۸۵ بیر فروخت کرتا ہے۔ تو کُل بیر

کتنے آنے کو بک جائینگے ؟

(۳) ایک مسافر کو ۵۹۱۳ میل سفر کرنا ہے۔ وہ ۲۱۹ میل ہر روز چلتا ہے۔ تو کتنے دن میں کل سفر طے کر لیگا ؟

(۴) ایک دن رات میں ۱۴۴۰ منٹ ہوتے ہیں۔ تو ۱۵۰۰۷۸۹۰ منٹ کے کتنے دن ہوئے ؟

(۵) ۱۹۲ پائی کا ایک روپیہ ہوتا ہے۔ کسی ٹکسال میں ۱۵۵۹۰۴ پائیاں بنائی گئی ہیں۔ وہ کتنے روپوں کی ہونگی ؟

(۶) ۵۵۷۰۰۹۰ من غلہ ۳۵۲ دیہات میں برابر تقسیم کرنا ہے۔ تو ہر ایک گاؤں میں کتنا کتنا غلہ آئیگا ؟

(۷) وہ کونسا عدد ہے۔ جس کو ۱۵۶ میں ضرب دیں۔ تو ۴۹۹۲۰ ہو جائیں ؟

(۸) ۴۹۹۴۰۰۰ کو کس عدد پر تقسیم کریں۔ کہ حاصل ۱۵۶۰ ہو ؟

(۹) کسی ساہوکار کے پاس ۲۸۱۴۳۲ سیر چنے ہیں۔ اگر وہ ۶۶ سیر کے نرخ سے فروخت کرے۔ تو

اُسے کِتنے روپے مِلینگے ؟

(۱۰) کوئی پٹواری ۱۶۸ کنال رقبہ ہر روز پیمائش کرتا ہے۔ ایک گاؤں کا رقبہ ۵۲۷۵۲ کنال ہے۔ تو وُہ اُسے کِتنے دِن میں پیمائش کریگا ؟

# مُتفرّق سوالات نمبر۱۲

۱ ۱۶۰۷ اور ۹۰۳ اور ۶۴ اور ۱۲۱۳۲ کو جمع کرو +

۲ ایک ساہوکار کو پیر کے روز ۱۳۰۹ روپئے کی آمدنی ہُوئی۔ اور منگل کے روز ۸۸۴ کی۔ بُدھ کے روز اُن میں سے ۱۲۰۰ خرچ ہو گئے۔ اور جُمعرات کے روز ۶۵۶ روپئے آئے۔ جُمعے کو ۹۲۱ خرچ ہُوئے۔ سینچر کو ۲۹۱ روپئے آئے۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس کے پاس اب کُل کِتنے روپئے موجود ہیں ؟

۳ ۱۲۰۰۹ اور ۱۸۰۱۶ میں سے کونسا بڑا ہے اور کس قدر؟

۴ وُہ کونسا عدد ہے۔ جس میں ۸۹۱ جمع کریں۔ تو ۲۰۰۰ ہو جائیں ؟

۵ ایک بادشاہ سنہ۱۸۷۲ء میں تخت نشین ہُوا۔ دُوسرا سنہ۱۸۶۶ء میں۔ تو بتاؤ۔ کہ پہلا کِتنے برس بعد تخت پر بیٹھا +

۶ ۱۲۱۸۱ میں کتنے جمع کئے جائیں۔کہ ۳۵۷۲ ہو جائیں؟

۷ ایک ساہوکار کو دس ہزار روپئے کی ضرورت ہے۔اُس کے پاس صرف دو ہزار پانسو موجود ہیں۔اُس کے چار بھائی ہیں۔ ہر ایک نے اُس کو ۱۲۲۵ روپئے دئے۔اب وُہ کتنے روپئے قرض لیوے۔کہ رقم پُوری ہو جائے؟

۸ ایک عدد کو اگر ۹ پر تقسیم کرکے اُس میں ۲۱ جمع کریں۔تو ۳۰ ہو جاتے ہیں۔اُس عدد کو بتاؤ ÷

۹ کسی شخص نے ۲۵ سیر فی روپئے کے حساب سے ۸۷ روپئے کے گیہوں خرید کئے۔اور پھر ۳۲ سیر کے نرخ سے بیچ دئے۔تو بتاؤ۔کہ اُس کو کتنے روپئے خسارہ ہُوا ÷

۱۰ کسی شخص نے ۳۶ سیر کے نرخ سے چنے خرید کئے۔ اور ۲۷ سیر کے نرخ پر فروخت کرنے سے ۱۲۴۸ روپئے حاصل کئے۔تو بتاؤ۔کہ اُس نے کتنے روپئے کے چنے خرید کئے تھے ÷

۱۱ ۱۶ آنے کا ایک روپیہ ہوتا ہے۔چار پیسے کا ایک آنہ۔ تو بتاؤ۔کہ ۱۲۷ روپئے کے کتنے پیسے ہوتے ہیں ÷

۱۲ ۱۲ پائی کا ایک آنہ اور ۱۶ آنے کا ایک روپیہ ہوتا ہے۔

تو بتاؤ ۱۵۵۹۲۲ پائیوں کے کِتنے روپے ہوتے ہیں ✤

۱۳ ایک مدرسے میں ۲۱۲ لڑکے پڑھتے ہیں۔ ہر ایک کو اٹھارہ اٹھارہ لڈّو اِنعام مِلے۔ کُل کِتنے لڈّو تقسیم ہُوئے ؟

۱۴ کسی جِلد میں تِین کِتابیں ہیں۔ ایک کِتاب کے ۱۳۱ ورق ہیں۔ دُوسری کے ۲۱۳۔ تیسری کے ۲۴۶۔ اب آٹھ آٹھ ورق کے جُزو بنا کر اُس کو سِینا ہے۔ تو بتاؤ۔ کہ کِتنے جُزو کُل جِلد میں ہونگے ✤

۱۵ ایک روپے کے ۷۵ آم بِکتے ہیں۔ ایک لڑکے نے تِین روپے کے آم لِئے۔ دُوسرے نے پانچ کے اور تیسرے نے سات کے۔ تو بتاؤ۔ کہ اُن لڑکوں نے کِتنے آم خریدے ہیں ✤

۱۶ ایک بزّاز نے ۱۵ روپے فی تھان کے حساب سے ۲۵ تھان خرید کِئے۔ اَور ۹ روپے فی تھان کے حساب سے ۸۲ تھان اَور ۵ روپے فی تھان کے حساب سے ۱۷۵ تھان مُتفرّق کپڑے کے خریدے۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس نے کُل کِتنے روپے کا کپڑا خریدا ✤

۱۷ کسی مکان کی چادر چھت کے واسطے ۸۲۰ گز کپڑا

مطلوب ہے۔ایک بزّاز کی دُکان میں ۱۳ تھان بیس بیس گز کے اور باقی اٹھائیس اٹھائیس گز کے ہیں۔ تو بتاؤ۔کہ بیس بیس گز والے کُل تھان لے کر اٹھائیس اٹھائیس گز کے کتنے لینے چاہئیں۔کہ چادر چھت تیار ہو جائے ✦

۱۸ کسی گاؤں میں ۱۵۴۸ گھماؤں زمین شاملات ہے اور ۳۶ ہل۔تو فی ہل کتنے گھماؤں زمین ہے ؟

۱۹ اگر فی ہل ۳۵ گھماؤں کے حساب سے کسی گاؤں میں زمین بانٹی گئی ہو۔اور اُس گاؤں میں ۹۵ ہل ہوں۔تو بتاؤ۔کہ اُس گاؤں میں کتنی زمین ہے ✦

۲۰ ایک رقبہ ۵۰۰۰۰ کنال کا اُفتادہ ہے۔اُس میں ۲۲۲ کنال کا ایک کھیت بن جاتا ہے۔تو کُل کتنے کھیت اُس رقبے میں سے بن سکتے ہیں ؟

۲۱ ایک گاؤں میں کُل رقبہ ۲۲۸۴۸ کنال ہے۔اور ۱۹۲ کنال زمین ایک ہل کے واسطے کافی ہوتی ہے۔ تو بتاؤ۔کہ یہ زمین کتنے ہلوں کے واسطے کافی ہوگی ✦

۲۲ کسی گاؤں میں مزارعانِ موروثی کی کُل کاشت ۲۸۴۴ کنال ہے۔اور ۱۸ کھاتے ہیں۔تو فی کھاتہ

کیا اوسط ہوئی ؟

۲۳ کسی مدرسے میں ایک ماہ میں ۲۵ روز پڑھائی ہوئی۔ اُن میں سے ۱۲ روز تو فی یوم ۷۳ کے حساب سے لڑکے حاضر رہے۔ ۵ یوم ۸۸ کے حساب سے اور ۸ یوم ۶۶ کے حساب سے۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس مدرسے کی اوسطِ حاضری کیا ہے ؟

۲۴ ایک شخص نے ۲۱ روپئے فی تولہ کے حساب سے کچھ سونا خریدا۔ اور ۲۴ روپئے فی تولہ کے حساب سے بیچ دیا۔ اُس کو کُل ۸۴۰ روپئے ملے۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس نے کتنا سونا خریدا تھا ؟

۲۵ موضع علی وال میں ۱۴۷۵۲ کنال رقبہ مزروعہ تھا۔ اُس میں ۳۵۲ کنال خالی رہا۔ اور ۱۶۳۲ کنال میں آئندہ فصل کے واسطے تردّد کیا گیا۔ اور ۵۳۵ کنال میں فصل خراب ہوگئی۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس گاؤں میں کتنے کنال فصل پک کر تیار ہوئی ؟

۲۶ ایک سوداگر نے اپنا مال ۵۵ کشتیوں اور ۶۶ گاڑیوں میں بھرا۔ اور ہر ایک کشتی پر ۲۷۵ من اور ہر ایک گاڑی پر ۱۳۷ من اسباب لادا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس کا

کُل مال کِتنے من تھا ÷

۲۷ ایک گھوڑے کی عوض ۲۵ بکریاں اور ۱۵ روپے نقد مِلتے ہیں۔کسی شخص کے پاس ۷۷ گھوڑے ہیں۔تو اُس کو کِتنی بکریاں اور کِتنے روپے مِلینگے ؟

۲۸ ایک کُنجڑے نے تین باغ کے بیروں کی بہار مول لی ہے۔ایک باغ سے ۲۵۵۳ بیر چُنے۔دُوسرے سے ۳۸۹۱ اور تیسرے کے مِلاکر کُل ۱۱۹۹۴ بیر ہوگئے۔ مگر تیسرے باغ سے اُس نے ہر ایک بیری کے پیڑ سے ڈیڑھ ڈیڑھ سَو بیر چُنے ہیں۔تو بتاؤ۔کہ تیسرے باغ میں بیری کے کِتنے درخت ہیں ÷

۲۹ ایک شہر میں ۲۱۳۸ گھر ہیں۔اور ۳۸۴۸۴ آدمی۔ تو بتاؤ۔کہ فی گھر کِتنے آدمی ہیں ÷

۳۰ ایک خزانے میں چار صندُوق روپوں سے بھرے ہُوئے ہیں۔ہر ایک صندُوق میں پینتالیس پینتالیس تھیلیاں ہیں۔اور ہر ایک تھیلی میں ۱۰۷۸ روپے۔ تو اُس خزانے میں کُل کِتنا روپیہ ہے ؟

۳۱ اگر کوئی شخص پہلے روز ایک کوس۔دُوسرے روز دو کوس۔ تیسرے روز تین کوس۔اور اِسی طرح پر ایک ایک

کوس ہر روز زیادہ سفر کرے - تو بتاؤ - کہ وہ ۳۰ یوم میں کتنا سفر کریگا ۞

۳۲ سو کوس دلّی - ایک ایک کوس پر سو سو کیلی - ایک ایک کیلی پر سو سو بلّی - ہر ایک بلّی کے منہ میں ایک ایک چوہا - ایک ایک چوہے کے منہ میں تولہ تولہ کپاس - تو کل کپاس کتنے تولے ہوئی ؟

۳۳ کوئی شخص اپنے گھر سے کچھ روپیہ لیکر نکلا - اُس نے ارادہ کر لیا - کہ جب یہ روپے دوچند ہو جائینگے - تو سولہ روپے خرچ کرونگا - جب اُس کے پاس دوچند روپے ہو گئے - تو اُس نے ۱۶ روپے خرچ کر لئے - اِسی طرح دوسری دفعہ کیا - جب ایسا تیسری دفعہ کیا - تو اُس کے پاس ایک روپیہ بھی باقی نہ رہا - تو بتاؤ - کہ وہ کل کتنے روپے گھر سے لے کر نکلا تھا ۞

۳۴ دو شخص کلکتہ کو ایک جگہ سے ایک ہی روز روانہ ہوئے - ایک شخص ۱۵ میل ہر روز سفر کرتا ہے - دوسرا ۲۲ میل - اور اُس جگہ سے کلکتہ ۲۰۳۱ میل ہے - تو اُن میں سے کون پہلے پہنچیگا - اور کتنے دن پہلے ؟

۳۵ ایک راجہ کی فوج میں فی سوار ۴ سیر اور فی پیادہ
ایک سیر اور فی ہاتھی ۱۲ سیر اناج ہر روز لگتا ہے۔
اُس فوج میں ۴۴ ہاتھی۔ ۵۲۵ سوار اور ۲۷۵۰
پیدل ہیں۔ تو بتاؤ۔ کہ تیس دن کے مہینے میں کتنے
سیر اناج کی ضرورت ہوگی ✣

۳۶ ایک بیوپاری نے ۱۴۰۰ من کھانڈ ۱۵ روپے فی من
خریدی۔ دو روپے فی من کرایہ دیا۔ پچیس روپے دلال کو
دئے۔ اور ۲۷ روپے محصولِ چنگی دیا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُس
کا کُل کتنا روپیہ خرچ ہُوا ✣

۳۷ اگر دس روپے معاملے کے واسطے دو روپے رقم سوائی
ہو۔ تو جس گاؤں کی جمع ۱۲۵۰ ہے۔ اُس میں کتنے
روپے سوائی کے ہونگے ؟

۳۸ ایک رم کاغذ میں ۲۰ دستے ہوتے ہیں۔ اور ایک دستے
میں ۲۴ تختے۔ کسی تحصیل کے خرچ کے واسطے ۳۵ رم
کاغذ آیا۔ اگر اُس تحصیل میں ۷۰ پٹواری ہوں۔ تو
فی پٹواری کتنے کتنے تختے کاغذ کے ملینگے ؟

۳۹ اگر آٹھویں جماعت کو فی لڑکا ۱۶ پیسے۔ اور ساتویں کو
فی لڑکا ۱۲ پیسے۔ چھٹی کو فی لڑکا ۱۰ پیسے۔ پانچویں۔

چوتھی اور تیسری کو فی لڑکا ۸ پیسے۔ دُوسری اور پہلی کو فی لڑکا ۴ پیسے اِنعام مِلیں۔ اور ہر ایک جماعت میں سّتائیس سّتائیس لڑکے ہوں۔ تو اُس مدرسے میں کُل کِتنا اِنعام مِلیگا ؟

۴۰ کِسی شخص کے پاس ۴۰۰۰ روپئے ہیں۔ اُس نے پہلے روز ۴۰ خرچ کئے۔ دُوسرے روز اُس سے پانچ کم۔ تیسرے روز اُس سے پانچ کم۔ اِسی طرح پر ۶ روز تک پانچ روپئے کم خرچ کرتا گیا۔ جو کُچھ اُس نے چھٹے روز خرچ کیا۔ پھر اُتنا ہی ہر روز ۱۲ روز تک خرچ کرتا رہا۔ تو بتاؤ۔ کہ اُن ۱۲ روز کے بعد کِتنا روپیہ اُس کے پاس رہ گیا ؛

۴۱ ایک شخص کے پاس پانچ شاگرد پیشہ ہیں۔ اُس نے اُن کو ۵۲۵ روپئے اِس طرح پر تقسیم کئے۔ کہ جو پہلے کو دیا۔ اُس سے ۲۵ روپئے زیادہ دُوسرے کو اور دُوسرے سے ۲۵ زیادہ تیسرے کو اور چوتھے کو پہلے کے برابر اور پانچویں کو پہلے سے ۲۵ کم۔ تو بتاؤ۔ ہر ایک کو کِتنا کِتنا روپیہ دیا ؛

# دوسری فصل

## ٣٧ ہندوستانی نقدی کا اندازہ

| | | |
|---|---|---|
| ٣ پائی | کا | ایک پیسہ یا پاؤ آنہ |
| ٤ پیسے | کا | ایک آنہ |
| ١٦ آنے | کا | ایک روپیہ |
| ٢ اودھی | کی | ایک دمڑی |
| ٢ دمڑی | کا | ایک دھیلا |
| ٢ دھیلے | کا | ایک پیسہ |
| ٢ پیسے | کا | ایک ٹکہ |
| ٣٢ ٹکے | کا | ایک روپیہ |

ہندوستان میں اودھی کو دمڑی
اور دمڑی کو چھدام کہتے ہیں

### تنبیہ

منصوری اور نانک شاہی ٹکے روپے کے ۴۰ و ۴۸ ہوتے ہیں۔ مگر کبھی کبھی اِس سے کم و بیش بھی ہو جاتے ہیں ۔

۴ کوڑی کا ایک گنڈا
۱۵ کوڑی کی ایک دمڑی
۱۵ گنڈے کا ایک پیسہ یا پاؤ آنہ

## یادداشت

کوڑیوں کے سستا یا مہنگا ہونے پر کوڑیوں کے گنڈے فی پیسہ کم و بیش بھی ہو جاتے ہیں ÷

| | | | |
|---|---|---|---|
| ادھی | ۳ دام | ڈیڑھ دمڑی پیسہ | ۳۴ دام |
| دمڑی | چھ دام | ڈیڑھ پیسہ | ۳۷ دام |
| ڈیڑھ دمڑی | ۹ دام | ڈھائی دمڑی پیسہ | ۴۰ دام |
| دھیلا | ۱۲۰ دام | پونے دو پیسے | ۴۴ دام |
| ڈھائی دمڑی | ۱۵۰ دام | ساڑھے تین دمڑی پیسہ | ۴۷ دام |
| پون پیسہ | ۱۹ دام | ٹکہ | ۵ـ ” |
| ساڑھے تین دمڑی | ۲۲ دام | دو ٹکے | ساـ ” |
| پیسہ یا پاؤ آنہ | ۲۵ دام | تین ٹکے | ےـ ” |
| ادھی پیسہ | ۲۸ دام | ۴ ٹکے | للعہ ” |
| سوا پیسہ | ۳۱ دام | × | × |

یادداشت۔ دو سے زیادہ جتنے ٹکے لکھنے ہوں۔ اُن کو رقم میں لکھ کر آگے یہ (”) نشان کر دو ÷

| نام | صورت | نام | صورت | نام | صورت |
|---|---|---|---|---|---|
| پاؤ آنہ | ـ ر | سوا چار آنے | ۴ـ ر | سوا آٹھ آنے | ۸ـ ر |
| آدھ آنہ | ٠ر | ساڑھے چار آنے | ۴٠ر | ساڑھے آٹھ آنے | ۸٠ر |
| پون آنہ | ـ٠ر | پونے پانچ آنے | ۴ـ٠ر | پونے نو آنے | ۸ـ٠ر |
| آنہ | ۱ر | پانچ آنے | ۵ر | نو آنے | ۹ر |
| سوا آنہ | ۱ـ ر | سوا پانچ آنے | ۵ـ ر | سوا نو آنے | ۹ـ ر |
| ڈیڑھ آنہ | ۱٠ر | ساڑھے پانچ آنے | ۵٠ر | ساڑھے نو آنے | ۹٠ر |
| پونے دو آنے | ۱ـ٠ر | پونے چھ آنے | ۵ـ٠ر | پونے دس آنے | ۹ـ٠ر |
| دو آنے | ۲ر | چھ آنے | ۶ر | دس آنے | ۱۰ر |
| سوا دو آنے | ۲ـ ر | سوا چھ آنے | ۶ـ ر | سوا دس آنے | ۱۰ـ ر |
| ڈھائی آنے | ۲٠ر | ساڑھے چھ آنے | ۶٠ر | ساڑھے دس آنے | ۱۰٠ر |
| پونے تین آنے | ۲ـ٠ر | پونے سات آنے | ۶ـ٠ر | پونے گیارہ آنے | ۱۰ـ٠ر |
| تین آنے | ۳ر | سات آنے | ۷ر | گیارہ آنے | ۱۱ر |
| سوا تین آنے | ۳ـ ر | سوا سات آنے | ۷ـ ر | سوا گیارہ آنے | ۱۱ـ ر |
| ساڑھے تین آنے | ۳٠ر | ساڑھے سات آنے | ۷٠ر | ساڑھے گیارہ آنے | ۱۱٠ر |
| پونے چار آنے | ۳ـ٠ر | پونے آٹھ آنے | ۷ـ٠ر | پونے بارہ آنے | ۱۱ـ٠ر |
| چار آنے | ۴ر | آٹھ آنے | ۸ر | بارہ آنے | ۱۲ر |

| نام | صُورت | نام | صُورت | نام | صُورت |
|---|---|---|---|---|---|
| سوا بارہ آنے | ۱۲ار | دو روپے | عصایاعا | اٹھارہ روپے | مدعہ |
| ساڑھے بارہ آنے | ۱۲۰ر | تین روپے | سے | اُنّیس روپے | لوعہ |
| پَونے تیرہ آنے | ۱۲ار | چار روپے | للعہ | بیس روپے | عہ |
| تیرہ آنے | ۱۳ار | پانچ روپے | صہ | اکّیس روپے | لعہ |
| سوا تیرہ آنے | ۱۳ار | چھ روپے | ے | بائیس روپے | عمعہ |
| ساڑھے تیرہ آنے | ۱۳۰ر | سات روپے | ہہ | تیئیس روپے | سعہ |
| پَونے چَودہ آنے | ۱۳ار | آٹھ روپے | ہے | چوبیس روپے | للوعہ |
| چَودہ آنے | ۱۴ار | نَو روپے | لعہ | پچّیس روپے | صعہ |
| سوا چَودہ آنے | ۱۴ار | دس روپے | عہ | چھبّیس روپے | عیعہ |
| ساڑھے چَودہ آنے | ۱۴۰ر | گیارہ روپے | لعہ | ستائیس روپے | ہعہ |
| پَونے پندرہ آنے | ۱۴ار | بارہ روپے | ہعہ | اٹّھائیس روپے | ہعہ |
| پندرہ آنے | ۱۵ار | تیرہ روپے | سعہ | اُنتیس روپے | لوعہ |
| سوا پندرہ آنے | ۱۵ار | چَودہ روپے | للوعہ | تیس روپے | سہ |
| ساڑھے پندرہ آنے | ۱۵۰ر | پندرہ روپے | صعہ | اِکتّیس روپے | لعسہ |
| پَونے سولہ آنے | ۱۵ار | سولہ روپے | عہ | بتّیس روپے | عسہ |
| روپیہ | عہ | سترہ روپے | ہعہ | تینتیس روپے | سہ |

| نام | صورت | نام | صورت | نام | صورت |
|---|---|---|---|---|---|
| چونتیس روپے | للوسه | پچاس روپے | صه | چھیاسٹھ روپے | سه |
| پینتیس روپے | صسه | اکیاون روپے | لصه | سڑسٹھ روپے | لوسه |
| چھتیس روپے | سیه | باون روپے | عصه | اڑسٹھ روپے | مدسه |
| سینتیس روپے | لوسه | ترپن روپے | مدصه | انہتر روپے | لوسه |
| اڑتیس روپے | مدسه | چوّن روپے | للوصه | ستّر روپے | عه |
| انتالیس روپے | لوسه | پچپن روپے | صصه | اکہتّر روپے | لهعه |
| چالیس روپے | للعه | چھپّن روپے | صه | بہتّر روپے | عه |
| اکتالیس روپے | لهللعه | ستّاون روپے | لوصه | تہتّر روپے | مدعه |
| بیالیس روپے | عللعه | اٹھّاون روپے | مدصه | چوہتّر روپے | للوعه |
| تینتالیس روپے | مدللعه | انسٹھ روپے | لوصه | پچھتّر روپے | صعه |
| چوالیس روپے | للوللعه | ساٹھ روپے | سه | چھہتّر روپے | سعه |
| پینتالیس روپے | صللعه | اکسٹھ روپے | لهسه | ستتّر روپے | لوعه |
| چھیالیس روپے | سللعه | باسٹھ روپے | عسه | اٹھتّر روپے | مدعه |
| سینتالیس روپے | لوللعه | تریسٹھ روپے | مدسه | اناسی روپے | لوعه |
| اڑتالیس روپے | مدللعه | چونسٹھ روپے | للوسه | اسّی روپے | له |
| انچاس روپے | لوللعه | پینسٹھ روپے | صسه | اکیاسی روپے | لهله |

| نام | صورت | نام | صورت | نام | صورت |
|---|---|---|---|---|---|
| بیاسی روپے | عـلـه | اٹھانوے روپے | ہدلعه | چھ ہزار روپے | سمـ/// |
| تراسی روپے | ىدلـه | ننانوے روپے | للولعه | سات ہزار روپے | معمـ/// |
| چوراسی روپے | للولـه | سو روپے | مار | آٹھ ہزار روپے | ممـ/// |
| پچاسی روپے | صلـه | دو سو روپے | ما ر | نو ہزار روپے | لعمـ/// |
| چھیاسی روپے | لسـه | تین سو روپے | سار | دس ہزار روپے | عد/// |
| ستاسی روپے | ہولـه | چار سو روپے | اسار | بیس ہزار روپے | عد/// |
| اٹھاسی روپے | ہدلـه | پانچ سو روپے | صمار | تیس ہزار روپے | ىد/// |
| نواسی روپے | لولـه | چھ سو روپے | سمار | چالیس ہزار روپے | للعـ/// |
| نوے روپے | لعـه | سات سو روپے | معمار | پچاس ہزار روپے | صـ/// |
| اکیانوے روپے | لالعه | آٹھ سو روپے | لا ر | ساٹھ ہزار روپے | ـــ/// |
| بانوے روپے | عـلعه | نو سو روپے | لعمار | ستر ہزار روپے | معـ/// |
| ترانوے روپے | ىدلعه | ایک ہزار روپے | الـ/// | اسی ہزار روپے | لـ/// |
| چورانوے روپے | للولعه | دو ہزار روپے | اعـ/// | نوے ہزار روپے | لعـ/// |
| پچانوے روپے | صلعه | تین ہزار روپے | معمـ/// | ایک لاکھ | یک لاکھ |
| چھیانوے روپے | لعه | چار ہزار روپے | للعمـ/// | | |
| ستانوے روپے | ہولعه | پانچ ہزار روپے | صمـ/// | | |

۳۸ ساہوکاروں کا حساب کتاب ہندی میں ہوتا ہے۔
اُن کے ہاں روپئے۔ آنے اور پائی کے لکھنے کا اور
طریق ہے۔ اُس کے لکھنے کا قاعدہ نیچے درج کیا
جاتا ہے۔ اوّل جتنے روپئے ہوں۔ اُتنے کا ہندسہ
لکھ لیتے ہیں۔ اس کے آگے آنوں میں جتنی چونّیاں
ہیں۔ اُن کے واسطے فی چوّنی ایک خط الف کی طرح
کھڑا لکھتے ہیں۔ مثلاً (۱) اور فی آنہ ایک آڑی لکیر
کھینچ دیتے ہیں۔ مثلاً (–) پھر آنوں کے بعد ایک
ہنکار کھینچ دیتے ہیں۔ پاؤ آنہ بھی مثل چوّنی کے
لکھّا جاتا ہے۔ مگر وہ ہنکار سے باہر رہتا ہے۔
(ہنکار ایک ٹیڑھی لکیر ہے۔ جس کا نمونہ نیچے دکھایا
جاتا ہے)۔ اگر پائیاں لکھنی ہوں۔ تو جتنی پائیاں
ہوں۔ اُتنے کا ہندسہ لکھ دیتے ہیں۔ اور یہ ہندسہ
ہنکار سے باہر رہتا ہے۔ مثلاً بیس روپئے چھ آنے
آٹھ پائی کو یوں لکھتے ہیں ۲۰ ۱=)۸ اور پانچ
روپئے ساڑھے نو آنے کو اس طرح لکھینگے۔ ۵ ۱۱–۱۱
آسانی کے واسطے پاؤ آنے سے دس روپئے تک کی
رقمیں آگے لکھی جاتی ہیں ÷

| نام | رقم | نام | رقم | نام | رقم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پیسہ یا پاؤ آنہ | ار | آٹھ آنے | لا) | چھ روپے | ۶) |
| آدھ آنہ | اار | نو آنے | اا-) | سات روپے | ۷) |
| پونہ آنہ | ااار | دس آنے | اا=) | آٹھ روپے | ۸) |
| آنہ | -) | گیارہ آنے | اا≡) | نو روپے | ۹) |
| سوا آنہ | ا-) | بارہ آنے | ااا) | دس روپے | ۱۰) |
| ڈیڑھ آنہ | اا-) | تیرہ آنے | ااا-) | . | . |
| پونے دو آنے | ااا-) | چودہ آنے | ااا=) | . | . |
| دو آنے | =) | پندرہ آنے | ااا≡) | . | . |
| تین آنے | ≡) | ایک روپیہ | ۱) | . | . |
| چار آنے | ا) | دو روپے | ۲) | . | . |
| پانچ آنے | ا-) | تین روپے | ۳) | . | . |
| چھ آنے | ا=) | چار روپے | ۴) | . | . |
| سات آنے | ا≡) | پانچ روپے | ۵) | . | . |

## پہاڑے

| نمبرِ شمار | پؤا | ادّھا | پونا | سوایا | ڈیوڑھا | ڈھام |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ـ | ٠ | ٠̲ | ۱̲ | ٠۱ | ٠۲ |
| ۲ | ٠ | ۱ | ٠۱ | ٠۲ | ۳ | ۵ |
| ۳ | ٠̲ | ٠۱ | ۲̲ | ٠۳̲ | ٠۴ | ٠۷ |
| ۴ | ۱ | ۲ | ۳ | ۵ | ۶ | ۱٠ |
| ۵ | ۱̲ | ٠۲ | ٠۳̲ | ۶̲ | ٠۷ | ٠۱۲ |
| ۶ | ٠۱ | ۳ | ٠۴ | ٠۷ | ۹ | ۱۵ |
| ۷ | ٠۱̲ | ٠۳ | ۵̲ | ٠۸̲ | ٠۱٠ | ٠۱۷ |
| ۸ | ۲ | ۴ | ۶ | ۱٠ | ۱۲ | ۲٠ |
| ۹ | ۲̲ | ٠۴ | ٠۶̲ | ۱̲۱̲ | ٠۱۳ | ٠۲۲ |
| ۱٠ | ٠۲ | ۵ | ٠۷ | ٠۱۲ | ۱۵ | ۲۵ |
| ۱۱ | ٠۲̲ | ٠۵ | ۸̲ | ٠۱̲۳̲ | ٠۱۶ | ٠۲۷ |
| ۱۲ | ۳ | ۶ | ۹ | ۱۵ | ۱۸ | ۳٠ |
| ۱۳ | ۳̲ | ٠۶ | ٠۹̲ | ۱̲۶̲ | ٠۱۹ | ٠۳۲ |
| ۱۴ | ٠۳ | ۷ | ٠۱٠ | ٠۱۷ | ۲۱ | ۳۵ |
| ۱۵ | ٠۳̲ | ٠۷ | ۱̲۱̲ | ٠۱̲۸̲ | ٠۲۲ | ٠۳۷ |
| ۱۶ | ۴ | ۸ | ۱۲ | ۲٠ | ۲۴ | ۴٠ |

| نمبر شمار | پوّا | ادّھا | پونا | سوایا | ڈیوڑھا | ڈھام |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۴ | ۰۸ | ۰۱۲ | ۲۱ | ۰۲۵ | ۰۴۲ |
| ۱۸ | ۰۴ | ۹ | ۰۱۳ | ۰۲۲ | ۲۷ | ۴۵ |
| ۱۹ | ۰۴ | ۰۹ | ۱۴ | ۰۲۳ | ۰۲۸ | ۰۴۷ |
| ۲۰ | ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۵ | ۳۰ | ۵۰ |
| ۲۱ | ۵ | ۰۱۰ | ۰۱۵ | ۲۶ | ۰۳۱ | ۰۵۲ |
| ۲۲ | ۰۵ | ۱۱ | ۰۱۶ | ۰۲۷ | ۳۳ | ۵۵ |
| ۲۳ | ۰۵ | ۰۱۱ | ۱۷ | ۰۲۸ | ۰۳۴ | ۰۵۷ |
| ۲۴ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۳۰ | ۳۶ | ۶۰ |
| ۲۵ | ۶ | ۰۱۲ | ۰۱۸ | ۳۱ | ۰۳۷ | ۰۶۲ |
| ۲۶ | ۰۶ | ۱۳ | ۰۱۹ | ۰۳۲ | ۳۹ | ۶۵ |
| ۲۷ | ۰۶ | ۰۱۳ | ۲۰ | ۰۳۳ | ۰۴۰ | ۰۶۷ |
| ۲۸ | ۷ | ۱۴ | ۲۱ | ۳۵ | ۴۲ | ۷۰ |
| ۲۹ | ۷ | ۰۱۴ | ۰۲۱ | ۳۶ | ۰۴۳ | ۰۷۲ |
| ۳۰ | ۰۷ | ۱۵ | ۰۲۲ | ۰۳۷ | ۴۵ | ۷۵ |
| ۳۱ | ۰۷ | ۰۱۵ | ۲۳ | ۰۳۸ | ۰۴۶ | ۰۷۷ |
| ۳۲ | ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۴۰ | ۴۸ | ۸۰ |

(۲۴) ۳۶ سیر روغن کی قیمت بحساب ۵ روپے ۹ر فی من

(۲۵) ۱۰۱ من ۱۵ سیر " ۳۰ روپے ۹ر ۵/۷ ۵ پائی فی من

(۲۶) ۱۴۱ من ۱۰ سیر ۸ چھٹانک " ۲ روپے ۸ر ۳/۷ ۱۱ پائی فی من

(۲۷) ۱۲۶ ایکڑ ۱۸ پول " ۱۱ روپے ۱۳ر ۴ پائی فی ایکڑ

(۲۸) ۵ ایکڑ ۳ روڈ ۴ پول ۱/۲ ۴ گز کی " ۱۰۰ روپے فی ہنڈرڈ ویٹ

(۲۹) ۱۵ مہینے ۲ ہفتے ۶ دن کی تنخواہ بحساب ۱۱۱ روپے ۱۰ر ۸ پائی فی ماہ

(۳۰) ۶ مہینے ۳ ہفتے ۲ دن کی آمدنی بحساب ۳۰ روپے ۴ر فی ماہ

(۳۱) ایک شخص کی کل آمدنی ۲۵۶۳۰ روپے ہے۔ اور اس کا ٹکس ۴ر ۳/۵ پائی فی روپیہ دینا پڑتا ہے۔ اس کی خالص آمدنی بتاؤ

(۳۲) ایک قرضخواہ کو ۶ ہزار روپے لینے ہیں۔ اول اس کو ۹ر فی روپیہ ملا۔ پھر کمی پر دوبارہ ایک آنہ ۵/۷ ۱ پائی فی روپیہ ملا بتاؤ اس کو کل کتنا نقصان ہوا۔

(۳۳) ایک شخص نے ۳۴۴ گز کپڑا ۳ روپے ۱۵ر فی گز کے حساب سے خریدا۔ اس میں سے ۱/۴ حصہ ۵ روپے ۲ر فی گز اور ۱/۳ حصہ ۴ر ۱/۲ فی گز اور باقی کو ۳ر ۶ پائی فی گز کے حساب فروخت کر دیا۔ بتاؤ اسکو کیا فایدہ ہوا

(۳۴) ایک پنساری نے ۶ ہنڈرڈ ویٹ ۵ پونڈ چینی ۱۸ روپے ۸ر کو خریدی اور اسکو ۱/۲ ۲ روپے فی ہنڈرڈ ویٹ کے حساب سے بیچ ڈالا۔ بتاؤ اسکو کیا فائدہ رہا؟

(۳۵) ایک دیوالیہ کو ۴۴۰۰ روپے کا قرضہ دینا ہے اور وہ قرضخواہوں کو ۱۲ر ۴ پائی فی روپیہ ادا کر سکتا ہے۔ اس کی کل جائداد بتاؤ۔

(۳۶) ایک شخص نے ۳۴ گز ۸ گرہ ململ بحساب ۷ر ۸ پائی فی گز اور ۵۷ گز ۱۲ گرہ مینہ بحساب ۴ر ۸ پائی فی گز اور ۱۱۸ گز خاصہ بحساب ۶ر ۶ پائی فی گز خریدا بتاؤ کل کتنے روپے خرچ کئے

(۳۷) ۸ سال ۵ مہینے ۳ ہفتے ۴ دن کی آمدنی بحساب ۲۵۳۰ پونڈ ۹ شلنگ ۷ پنس فی سال دریافت کرو

(۳۸) ایک سونے کی انگوٹھی کا وزن ۴ تولے ۸ ماشے ۴ رتی ہے۔ دریافت کرو کہ ایسی ۱۷ انگوٹھیوں پر کیا خرچ ہوگا جب کہ سونا ۲۳ روپے ۸؍ فی تولہ بکتا ہو

(۳۹) ۵ پیپے گھی کے ہیں۔ ان میں سے دو ایسے ہیں۔ جن میں سے ہر ایک میں ۳/۴ ۳۱ سیر گھی آتا ہے اور باقی ۳ میں سے ہر ایک میں ۱/۲ ۵۷ سیر۔ بتاؤ ۸ روپے ۴؍ فی من کے حساب سے کل گھی کی کیا قیمت ہوگی؟

(۴۰) ایک مزدور ۲؍ ۳/۴ ۹ پائی ہر روز کماتا ہے۔ بتاؤ ۲۳ آدمی ۲۵ دن میں کیا کمائیں گے؟

(۴۱) روئی کے ۲۴ بوروں کی قیمت بحساب ۱۴ روپے ۱۲؍ ۸ پائی فی من دریافت کرو۔ جبکہ ہر ایک بورے میں ۴ من ۳ سیر ۱۲ چھٹانک روئی بھری ہو

(۴۲) ۱/۲ ۸۱۷ چیزوں کی قیمت بحساب ۱۲ روپے ۱۵؍ ۷ پائی فی شے دریافت کرو

(۴۳) ۱۲ من ۵ سیر ۴ چھٹانک گیہوں کی قیمت دریافت کرو جب کہ ۳ من گیہوں ۴ روپے ۱۰؍ ۱ پائی کو آئے

(۴۴) ۵ تولہ ۲ ماشہ ۷ رتی سونے کی قیمت کیا ہوگی جب کہ ۱۰ تولے سونا ۱۷۰ روپے ۸؍ کو آتا ہو

(۴۵) ۱۵ میل ۳ فرلانگ ۸۰ پول لمبی سڑک کی مرمت پر کیا خرچ ہوگا جب کہ ۱۲ پونڈ ۲ شلنگ ایک میل پر خرچ ہو

(۴۶) ایک دیوالیہ کا ۵۰۷۳ روپے ۱۴؍ ۶ پائی قرضہ نکلا۔ اگر وہ ایک روپیہ پیچھے ۱۳؍ ۱/۲ ۴ پائی ادا کر سکے۔ تو اس کی کل جائداد بتاؤ

(۴۷) ۷ من ۳۹ سیر ۳ پاؤ ۲ چھٹانک چارے کی قیمت بحساب ۵ روپے ۱۴؍ ۶ پائی فی سیر بتاؤ

(۴۸) میں نے ۵۰۰ قلمیں بحساب ۵ پائی فی قلم خریدیں بتاؤ کل کیا خرچ ہوا۔

(۴۹) اگر کھانڈ کا بھاؤ ۱۲۳۱ روپے ۴؍ فی سیکڑہ من ہو۔ تو ۴۹۳ ۷ من ۲۰ سیر کی قیمت معلوم کرو

(۵۰) ۷ میل ۵ فرلانگ ۱۵۴ گز لمبی سڑک نکالنے میں ۵۰۰ ۴ روپے فی میل کے حساب سے کیا لاگت آئے گی؟

# نسبت اور تناسب

(۱) عددوں کی قیمتوں میں کمی اور بیشی کا اندازہ دو طرح سے کیا جاتا ہے

(اول) اس طرح کہ ایک عدد دوسرے عدد سے کتنا بڑا ہے۔ اور یہ تفریق کے قاعدہ سے معلوم ہوتا ہے

(دوم) اسطرح کہ ایک عدد دوسرے عدد میں کے دفعہ شامل ہے۔ اور یہ تقسیم کے قاعدہ سے دریافت ہوتا ہے

(۲) **تعریف**۔ نسبت وہ تعلق ہے۔ جس سے یہ معلوم ہو جائے کہ ایک مقدار دوسری مقدار سے کتنی گنا زیادہ یا کم ہے۔ مثلاً ایک لڑکے کے پاس ۸ سیب ہیں اور دوسرے کے پاس ۴ تو کس کے پاس زیادہ ہیں اور کس قدر۔ اول تفریق کے ذریعہ سے ۴ زیادہ ہیں۔ دوم تقسیم سے دو چند یا دُگنے ہیں۔

(۳) جن دو مقداروں میں نسبت ظاہر کرنی ہوتی ہے۔ ان کے درمیان اس شکل کے دو نقطے : لکھے جاتے ہیں۔ مثلاً ۴ و ۸ کی نسبت اس طرح لکھی جاتی ہے۔ ۴ : ۸ اور اس کو پڑھتے اس طرح ہیں کہ ۴ کو جو نسبت ۸ سے ہے۔ اور یہ نسبت مکسور سے اس طرح ظاہر ہوتی ہے کہ پہلے عدد کو کسر اور دوسرے کو مخرج بنائیں جیسے ۴ : ۸ یا $\frac{۴}{۸}$ سے ایک ہی مراد ہے

(۴) نسبت ہمیشہ ایک جنس کی مقداروں میں ہوا کرتی ہے۔ اور وہ کوئی مقید چیز نہیں۔ صرف اعداد مجرد ہوتے ہیں۔ مثلاً ایک شخص کے پاس ۸ روپے ہیں۔ اور دوسرے کے پاس ۴ بیل۔ تو ہم ان دونوں کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ کہ کس کے پاس اور کتنے زیادہ ہیں

## (۵) دو اعداد میں نسبت دریافت کرنے کا قاعدہ

(ا) اگر دو نو ایسے صحیح عدد ہوں۔ جن کا عاد اعظم اکائی سے زیادہ ہو۔ تو ہر ایک عدد کو جدا جدا ان کے عاد اعظم پر تقسیم کرو۔ اور خارج قسمت کو نسبتوں کے عدد سمجھو۔ مثلاً ۷۲ : ۸۱ = ۸ : ۹

(ب) اگر نسبت کے دونو عدد مقرون* ہوں تو پہلے ان کو ایک ہی درجہ میں تحویل کرو اور ان کو اعداد مجرد خیال کر کے نسبت بتاؤ مثلاً ۷ روپے ۸ر : ۵ روپے ۴ر = ۱۲۰ر : ۸۴ر = ۱۰ : ۷

---

* مجرد۔ جس عدد کے ساتھ کسی قسم کی قید نہ ہو۔ جیسے ۸

* مقرون۔ جس کے ساتھ قید لگائی جائے۔ جیسے ۸ گھوڑے یا ۸ روپے وغیرہ۔

(ج) اگر دونو اعداد میں سے کوئی عدد مکسور ہو۔ تو دونوں کو کسر مفرد کی صورت میں لاکر ان کو ہم مخرج کرو۔ اور پھر مخرجوں کو کاٹ کر کسروں کی نسبت کے عدد مانو

مثلاً $2\frac{1}{4} : 3\frac{1}{4} = \frac{9}{4} : \frac{13}{4} = 9 : 13$

اور $4\frac{1}{2} : 3\frac{3}{4} = \frac{9}{2} : \frac{15}{4} = \frac{18}{4} : \frac{15}{4} = 18 : 15 = 6 : 5$

(۶) - دو یا زیادہ نسبتوں کا مقابلہ کسر عام کے قاعدہ سے کیا جاتا ہے

مثلاً ۲ : ۳ و ۳ : ۴ و ۴ : ۵ کا مقابلہ کرو۔

تینوں نسبتیں = $\frac{2}{3}$ و $\frac{3}{4}$ و $\frac{4}{5}$ ہم مخرج کرنے سے $\frac{40}{60}$ و $\frac{45}{60}$ و $\frac{48}{60}$

پس اس سے ظاہر ہے کہ تیسری یعنی ۴ : ۵ سب سے بڑی ہے - اور دوسری یعنے ۳ : ۴ اس سے چھوٹی اور پہلی یعنے ۲ : ۳ سب سے چھوٹی ہے۔

(نوٹ) نسبت کے پہلے عدد کو مقدم (پہلا) اور دوسرے کو تالی (پیچھے آنیوالا) کہتے ہیں۔ جیسے ۲ : ۳ میں ۲ کو مقدم اور ۳ کو تالی کہتے ہیں۔

(۷) یاد رکھو کہ جو نسبت درمیان دو عددوں کے ہوتی ہے۔ وہی نسبت دو اور عددوں میں بھی ہو سکتی ہے مثلاً ۳ و ۴ میں وہی نسبت ہے جو ۹ و ۱۲ میں ہے - کیونکہ جس طرح ۹ تین سے تین گنا ہے - اسی طرح ۱۲ چار سے تین گنا ہے۔

(۸) پس جب اس طرح دو نسبتیں برابر ہوں تو ان کو تناسب بولتے ہیں - اور جن اعداد میں تناسب ہوتا ہے انکو متناسب کہتے ہیں۔

(۹) اعداد متناسب کو اس طرح لکھتے ہیں ۳ : ۴ :: ۹ : ۱۲ اور اسکو پڑھتے اسطرح ہیں کہ ۳ کو ۴ سے وہی نسبت ہے جو ۹ کو ۱۲ سے اور اس سے مراد یہ ہوتی ہے $\frac{3}{4} = \frac{9}{12}$

(۱۰) ان اعداد متناسب میں اول اور آخر کے ہندسوں کو اعداد اطراف اور درمیانی ہندسوں کو اعداد اوساط بولتے ہیں - مثلاً ۳ و ۱۲ کو اعداد اطراف اور ۴ و ۹ کو اعداد اوساط کہتے ہیں۔

(۱۱) ہر ایک تناسب میں اعداد اطراف کا حاصل ضرب اعداد اوساط کے حاصل ضرب کے برابر ہوتا ہے - مثلاً اسی مثال میں $3 \times 12 = 4 \times 9$

(۱۲) اور اس تناسب کے تین عدد معلوم ہونے سے چوتھا عدد نامعلوم اسطرح دریافت کیا جاتا ہے۔ کہ اگر اوساط کے دونوں عدد معلوم ہوں تو ان کی حاصلضرب کو اطراف کے ایک عدد معلوم پر تقسیم کرو اور اگر اطراف کے اعداد معلوم ہوں تو ان کی حاصلضرب کو اوساط کے ایک عدد معلوم پر تقسیم کرو خارج قسمت نامعلوم عدد ہوگا۔

مثلاً (۱) ۳ : ۴ :: ۹ : ن ∴ ن = $\frac{۹ \times ۴}{۳}$ = ۱۲

(۲) ۳ : ن :: ۹ : ۱۲ ∴ ن = $\frac{۳ \times ۱۲}{۹}$ = ۴

## سوالات نمبر ۳

۱۔ نسبت دریافت کرو درمیان

(۱) ۶ و ۱۲ کے اور ۷ و ۲۱ کے ۹ و ۳۶ اور ۸ و ۴۰ کے

(۲) ۹ و ۱۲ کے اور ۲۸ و ۳۵ کے ۸ و ۶۶ کے ۲۱ و ۵۶ کے

(۳) ۱۰ ۱/۲ و ۲۴ کے ۵ ۱/۴ و ۴۸ کے اور ۸ ۳/۴ و ۳ ۳/۴ کے اور ۹ ۱/۵ و ۱۱ ۱/۲ کے

(۴) ۲۷ من و ۱۸ من کے ۴۵ روپے و ۸۷ روپے کے

(۵) ۴ روپے ۸ آنہ و ۳ روپے ۶ آنہ کے اور ۳ من ۵ سیر و ۲ من ۲۰ سیر کے

۲ ۔ ذیل کی نسبتوں کی قیمتوں کا مقابلہ کرو کسر دور کرکے

(۱) ۳ : ۵ و ۸ : ۱۰ و ۱۳ : ۱۵

(۲) ۷ : ۸ و ۹ : ۱۲ و ۵ : ۹

(۳) ۳ : ۳ ۱/۲ و ۸ : ۲ ۲/۵ و ۱۱ : ۶ ۳/۵

(۴) ۴ ۱/۲ : ۳ ۳/۴ و ۸ ۱/۳ : ۲ ۲/۳ و ۱۵ : ۱۴ ۱/۶

۳۔ ذیل کی تناسبوں میں نامعلوم عدد دریافت کرو۔ اور نامعلوم سے مراد ن ہے

(۱) ۶ : ۷ :: ۱۲ : ن     (۲) ۵ : ۶ :: ۱۰ : ن

(۳) ۲ : ۳ :: ن : ۹     (۴) ۸ : ۹ :: ن : ۲۴

(۵) ۳ : ن :: ۷½ : ۱۰  (۶) ۱۲ : ن :: ۱۸ : ۱۰½

(۷) ن : ۱۱ :: ۷ : ۴ ۲/۵  (۸) ن : ۴½ :: ۸ : ۳ ۳/۵

(۹) ۳ ۳/۴ : ۳ ۱/۵ :: ۷½ : ن  (۱۰) ۳ ۲/۷ : ۲ ۲/۵ :: ن : ۱۷½

۴ ایک عدد ایسا معلوم کرو جو ۱۸ سے وہی نسبت رکھے جو ۱۶ رکھتا ہے ۴۴ سے

۵ - ایک ایسا عدد دریافت کرو - جو ۴۰ سے وہی نسبت رکھے جو ۱۵ رکھتا ہے ۲۰ سے

۶ - دو شخصوں کے حصوں میں ۵ و ۶ کی نسبت ہے - اور دوسرے کا حصہ ۳۶ روپے ہے پہلے شخص کا حصہ معلوم کرو -

۷ دو شخصوں کی عمر میں ۸ و ۹ کی نسبت ہے - اگر چھوٹے کی عمر ۴۴ سال ہو تو بڑے کی عمر کیا ہوگی؟

۸ ڈنگہ اور گجرات کے گیہوں کے نرخ میں ۵ و ۶ کی نسبت ہے - اگر ڈنگہ کا نرخ ۱۳½ سیر فی روپیہ ہو تو گجرات کا نرخ بتاؤ -

۹ لٹھے اور بانات کی قیمتوں میں ۵ و ۹ کی نسبت ہے - اگر بانات فی گز ایک روپیہ ۱۱ ر ہو - تو لٹھے کی فی گز کیا قیمت ہوگی؟ -

۱۰ راہدجا اور ہرنام کی رفتار میں ۷ و ۱۱ کی نسبت ہے - اگر ہرنام کی رفتار فی یوم ۶۴½ میل ہو - تو راہدجا کی رفتار کیا ہوگی؟

# تناسب مُفرد

۱ **تعریف** - جس ترکیب سے تناسب کے تین ارکان معلوم ہونے سے چوتھا ایسا رکن (کہ جس کو تیسرے سے وہی نسبت ہو جو دوسرے کو پہلے سے ہے) دریافت کیا جاتا ہے - تناسب مفرد یا اربعہ متناسبہ بولتے ہیں

۲ تناسب مفرد کی دو صورتیں ہیں (ا) مستقیم (ب) معکوس

اربعہ متناسبہ مستقیم میں بڑے عدد کا جواب بڑا ہوتا ہے اور چھوٹے کا چھوٹا - مثلاً (۱) ۶ گھوڑوں کی قیمت ۸۴ روپے ہے - تو ۹ گھوڑوں کی کیا قیمت ہوگی؟

اس مثال میں ۹ گھوڑے ۶ گھوڑوں سے زیادہ ہیں - اس لئے ان کی قیمت بھی زیادہ ہوگی

(۶) ۱۲ گھماؤں زمین کی قیمت ۴۸۰ روپے ہے - تو ۶ گھماؤں کی کیا قیمت ہوگی ؟

اس مثال میں ۶ گھماؤں ۱۲ گھماؤں سے تھوڑے ہیں اس لئے ان کی قیمت بھی تھوڑی ہوگی

**اربعہ متناسبہ معکوس** میں بڑے عدد کا جواب چھوٹا ہو اور چھوٹے کا بڑا

مثلاً (۱) ۱۴۴ آدمی ایک کام کو ۱۰ دن میں کرتے ہیں تو ۱۸۰ آدمی کتنے دنوں میں کرینگے ؟

اس مثال میں ۱۸۰ آدمی ۱۴۴ آدمیوں سے زیادہ ہیں - اس لئے تھوڑے دنوں میں کر لیں گے

(۲) ۲۷ آدمی ایک دیوار کو ۲۰ دن میں بناتے ہیں تو ۱۶ آدمی کتنے دنوں میں بنائیں گے ؟

اس میں ۱۶ آدمی ۲۷ آدمیوں سے کم ہیں - اس لئے زیادہ دن لگائیں گے

**قاعدہ** (۱) سوال کے تینوں مقداروں سے معلوم کرو کہ جس قسم کا چوتھا عدد ہے - اس قسم کا ان میں کونسا عدد ہے - اسکو بجائے تیسرے عدد کے لکھو اور عدد مطلوب کی بجائے د چوتھے مرتبہ پر لکھو

(ب) پھر باقی دو مقادیر سے از روئے سوال معلوم کرو کہ جواب تیسرے عدد کی نسبت کم آئیگا یا زیادہ اگر کم آئے تو بڑے عدد کو پہلی جگہ اور چھوٹے کو دوسری جگہ لکھو - اور اگر زیادہ آئے تو چھوٹے عدد کو پہلی جگہ اور بڑے کو دوسری جگہ پر لکھ دو

(ج) پھر تناسب کے قاعدے سے دوسری اور تیسری مقدار کو ضرب دیکر پہلی پر تقسیم کرو

**تنبیہ ۱** - یہ ضروری ہے کہ پہلی اور دوسری قموں کو ایک درجہ میں لے آؤ

**تنبیہ ۲** - جواب اسی درجہ میں آئیگا جس میں تیسری مقدار ہے

**مثال ۱** اگر ۳۲ سیر روغن زرد کی قیمت ۳۶ روپے ہو تو ۲۴ سیر کی کیا قیمت ہوگی ؟

۳۲ سیر : ۲۴ سیر :: ۳۶ روپے : د    اس مثال میں چوتھی مقدار نقدی ظاہر ہوتی ہے

$$\therefore د = \frac{۳۶ \times ۲۴}{۳۲} = ۲۷ \text{ روپیہ}$$

اس لئے ۳۶ روپے کو تیسرے مرتبہ پر لکھا - اب سوال پر غور کرنے سے معلوم ہوا کہ ۲۴ سیر کی قیمت کم ہوگی - اسلئے ۳۲ کو پہلے اور ۲۴ کو دوسرے مرتبہ پر لکھا

**مثال ۲** ایک آدمی ۱۴ دن میں ۲۴ روپے خرچ کرتا ہے تو اسکا ۲۱ دن کا کیا خرچ ہوگا ؟

۱۴ دن : ۲۱ دن :: ۲۴ روپے : د

$$\therefore د = \frac{۲۱ \times ۲۴}{۱۴} = ۳۶ \text{ روپے}$$

**مثال (۴۳)** ۱۶ آدمی ایک تالاب کو ۲۵ دن میں کھود لیتے ہیں بتلاؤ ۲۰ آدمی کتنے دنوں میں کھودیں گے

۲۰ آدمی : ۱۶ آدمی :: ۲۵ دن : د ∴ د = $\frac{۱۶ \times ۲۵}{۲۰}$ = ۲۰ دن

**مثال ۴۴** ۴۸ آدمی ایک کام کو ۳۹ دن میں کرتے ہیں بتاؤ ۳۶ آدمی کتنے دنوں میں کریں گے؟

۳۶ آدمی : ۴۸ آدمی :: ۳۹ دن : د ∴ د = $\frac{۴۸ \times ۳۹}{۳۶}$ = ۵۲ دن

# سوالات نمبر ۴

**۱** (۱) اگر ۱۶ گز کپڑے کی قیمت ۱۲ روپے ہو۔ تو ۴۸ گز کی کیا قیمت ہوگی؟

(۲) اگر ۲۷ گز بانات کی قیمت ۸۴ روپے ہو۔ تو ۷۲ گز کی کیا قیمت ہوگی؟

(۳) اگر ۶۵ گیلن شراب کی قیمت ۴۰ روپے ہو تو ۱۲ گیلن کی کیا قیمت ہوگی؟

(۴) اگر ۳۹ کتابوں کی قیمت ۱۲ روپے ہو تو ۵۲ کتابوں کی کیا قیمت ہوگی؟

(۵) اگر ۱۱۲ من کھانڈ کی قیمت ۷۰۰ روپے ہو تو ۷۰ من کھانڈ کی کیا قیمت ہوگی؟

**۲** (۱) اگر ۳۲ من چنے کی قیمت ۷۲ روپے ہوں تو ۳۶ من کی قیمت بتاؤ؟

(۲) اگر ۱۶ روپے کا ۴۸ گز لٹھا آئے۔ تو ۲۵ روپے کا کتنا آئیگا؟

(۳) اگر ۱۷ سیر جوار کی قیمت ۱۲ روپے ۱۲ آنہ ہو تو ۹½ سیر کی کیا قیمت ہوگی؟

(۴) ۲½ روپے کا ۵ من دانہ آتا ہے بتاؤ ۹ روپے کا کتنا آئیگا؟

(۵) ۵½ من لوہا ۷ روپے کو آتا ہے بتاؤ ۵½ من کتنے کو آئیگا

**۳** (۱) جس بوجھ کا ۱۲۳ کوس کا کرایہ ۸ ۲/۳ روپے ہو وہ بوجھ ۱۰ روپے میں کتنی دور جائیگا

(۲) ۳۶ تھانوں کی قیمت ۶۶ روپیہ ۱۰ آنہ ۸ پائی ہے بتاؤ ۳۳ روپے ۵ آنہ ۴ پائی کی کتنے تھان آئینگے

(۳) ۱۷½ گز کپڑے کی قیمت ۵۶ روپے ۱۰ آنہ ۸ پائی ہے بتاؤ ۱۰۲ روپے کا کتنا آئیگا

(۴) ۱۵ سیر جوار کی قیمت ۱۲ روپے ۴ آنہ ۹ ۳/۵ پائی ہے بتاؤ ۴۴ روپیہ ۵ آنہ ۴ پائی کی کتنی جوار آئے گی؟

(۵) اگر ۱۷ من نمک کی قیمت ۳۹ روپے ۵ آنہ ہو۔ تو ۴۰ سیر ۱۲ چھٹانک کے کیا دام ہوں گے؟

(۶) ۶۴ روپے ۶ آنے ۴ ۵/۷ پائی کی ۱۲ من ۱۲ سیر کھانڈ ملتی ہے بتاؤ ۳۹ روپے ۱۳ آنے

۸ ۱/۲ پائی کی کتنی آئے گی؟

(۷) ایک شخص ۵۶ میل کا سفر ۱۲ دن میں کرتا ہے بتاؤ ۴۲ میل کا سفر کتنی مدت میں کرے گا؟

(۸) اگر ۷ من ۱۲ سیر مصری ۱۸۲ روپے ۴ کو ملے تو ۵۵ روپے ۱۰ آنے میں کتنی آئیگی؟

۴-(۱) ۱۴ درجن بوتل شراب کی کیا قیمت ہوگی - جبکہ ۷۰ روپیہ کی ۲۸ درجن بوتلیں آتی ہیں

(۲) ۲۱۶ روپے کا کتنا سونا آئیگا - جب کہ ۱۲ تولے کی قیمت ۳۲۴ روپے ہو

(۳) ۱۴ سیر لوہے کی قیمت بتاؤ جب کہ ۱۵ روپے میں ۳ من ۲۰ سیر لوہا آتا ہو

(۴) ایک مزدور کی ۳۰ دن کی مزدوری کیا ہوگی - جب کہ ۵ روپے ۵ آنے ۴ پائی ۲۴ دن میں کمائے

(۵) ایک یکہ ۱۰ روپے میں کتنی دور جائیگا - جب کہ ۴ روپے میں ۱۱۵ کوس تک جاتا ہے

(۶) ۲۳۰ روپیہ ۱۳ آنے ۴ پائی آمدنی پر کیا چندہ لگایا جائے جب کہ ۹۸۹ روپے ۹ آنے ۴ پائی آمدنی پر ۹۴ روپے ۷ آنے ۸ پائی چندہ ہو

(۷) ۲۴۳ روپے ۱۲ آنے کرایہ والے مکان پر کیا ٹیکس چاہئے - جب کہ ۶۵ روپے ۱۰ آنے کے کرایہ پر ۱۱ روپے ۷ آنے ۹ پائی ٹیکس ہو

۵ (۱) جس دیوار کو ۱۲ آدمی ۳۵ دن میں بنا لیتے ہیں - اُسے ۱۴ آدمی کتنے دنوں میں بنائیں گے

(۲) ایک حوض کو ۱۹ اپیل ۷ ۱/۲ دن میں خالی کر دیتے ہیں - بتاؤ ۱۵ اپیل کتنی مدت میں خالی کرینگے

(۳) اگر ۱۸ آدمی ایک فصل کو ۶ دن میں کاٹیں - تو اسکو ۲۴ آدمی کتنے دنوں میں کاٹیں گے؟

(۴) ایک کام ۳۶ آدمیوں نے ۷ ماہ میں ختم کیا - اگر وہی کام ۹ مہینے میں کرانا ہو - تو کتنے مزدور چاہئیں

(۵) اگر ایک تالاب ۱۶ دن میں کھدوانا ہو تو ۱۸ مزدور لگائے جاتے ہیں - جب ۱۲ دن میں کھدانا ہو تو کتنے مزدور چاہئیں؟

۶ (۱) ایک شخص ۱۲ گھنٹے روز کام کرکے ایک کام کو ۲۵ دن میں بناتا ہے - بتاؤ ۱۰ گھنٹے روز کر کے کتنے دنوں میں بنالیگا

(۲) ایک شخص ۱/۲ ۴ گھنٹے روز چل کر ۱۲ دن میں اپنا سفر طے کر لیتا ہے بتاؤ ۴ گھنٹے روز

چل کر کتنے عرصہ میں طے کرے گا؟

(۳) ایک شخص ۱۲ گھنٹے کے دن میں ایک کام ½ ۴ دن میں بنا لیتا ہے۔ بتاؤ وہی کام ۶ دن میں ختم کرنا ہو۔ تو کتنے گھنٹے کا دن چاہیے

(۴) ایک آدمی ایک خندق ۹ گھنٹے روز کام کر کے ½ ۷ مہینے میں کھودتا ہے۔ بتاؤ ½ ۴ گھنٹے روز کام کر کے کتنے عرصہ میں کھودے گا؟

(۵) جب میں ۱۱ گھنٹے روز چلوں تو ۲۵ دن میں کوہاٹ سے ڈنگہ پہنچ جاتا ہوں بتاؤ ½ ۳ گھنٹے روز چل کر کتنے دنوں میں پہنچوں گا؟

۷ (۱) ۱۰ گرہ عرض کا کپڑا ایک کوٹ کو ½ ۴ گز لگتا ہے بتاؤ ۸ گرہ عرض کا کتنا لگے گا؟

(۲) ۱۸ گرہ عرض کا کپڑا ایک کرتہ کو ۳ گز لگتا ہے بتاؤ ½ ۱ گز عرض کا کتنا لگیگا

(۳) ۱۶ گرہ عرض کا لٹھہ ایک پاجامہ کو ۲ گز ۲ گرہ لگتا ہے بتاؤ ½ ۱۰ گرہ عرض کا کتنا لگیگا؟

(۴) ۱۵ گرہ عرض کا کپڑا ایک انگرکھے کو ½ ۳ گز لگتا ہے۔ تو ¾ ۱ گز عرض کا کتنا لگیگا؟

A
۸ (۱) کرم سنگھ کی ماہوار تنخواہ ۱۲۵ روپے ہے۔ دھرم سنگھ کی ۱۲۰ روپے رام سنگھ کی ۱۱۰ روپے شام سنگھ کی ۳۵۰ روپے۔ انہوں نے اپنی اپنی تنخواہ کے بموجب ۴۷۰ روپے خیرات کئے بتاؤ ہر ایک کو کیا دینا چاہیے؟

(۲) گوکل کی ماہوار تنخواہ ۲۱۰ روپے ہے۔ ساونمل کی ۲۴۰ اور دلیپ راج کی [illegible] تینوں نے تنخواہ کے بموجب ۱۵۰ روپے چندہ جمع کیا بتاؤ ہر ایک نے کیا کیا دیا؟

(۳) تین قصبوں کی آبادی ۱۵۰۰ و ۱۲۰۰ و ۱۳۰۰ آدمی کی ہے۔ ان سے ۲۰۰۰ روپے وصول کرنے ہیں بتاؤ ہر ایک قصبے سے کیا وصول ہو گا؟

(۴) چار حصہ داروں نے ۱۴۰ و ۱۲۰ و ۱۱۵ و ۶۵ روپے لگا کر سوداگری کی۔ انکو ۱۶۵ روپے نفع ہوا بتاؤ ہر ایک کو کیا ملیگا؟

---

A چاروں کی ماہواری تنخواہ کا مجموعہ ۷۰۵ روپے ہے۔ اس لئے پہلا اربعہ بناؤ کہ ۷۰۵ : ۱۲۵ :: ۴۷۰

ج: اسی طرح باقی اربعے بناؤ۔

۹ (۱) جب آٹے کا بھاؤ ۱۵ ارمن ہوتا ہے تو ایک روپی ۳ پائی کو ملتی ہے تو جب بھاؤ ۱۲ ارمن ہوگا - تو وہی روٹی کتنے کو ملے گی ؟

(۲) جب گیہوں ۱۴ ارمن بکتی ہے تو کسی قدر قیمت میں ½ ۴ ڈروٹی ملتی ہے - بتاؤ جب بھاؤ ½ ۱۰ ارمن ہوگا تو اسی قدر قیمت میں کتنی روٹی آئے گی ؟

(۳) جب آٹا ایک روپیہ ۱۲ ارمن بکتا ہے - تو ایک شخص ½ ۳ پائی میں سیر ہوتا ہے تو بتاؤ جب بھاؤ ایک روپیہ ۱۴ ار ہو جائے تو وہی شخص کتنے میں سیر ہوگا ؟

(۴) جب چاول ۱۲ ارمن بکتے ہیں تو کسی قدر قیمت میں ⅔ ۲ پاؤ ملجاتے ہیں - بتاؤ جب بھاؤ ۱۶ ار ہو - تو اسی قدر قیمت میں کتنے ملیں گے ؟

(۵) جب آٹا ایک روپیہ ۸ من بکتا ہے - تو کسی قدر قیمت میں ½ ۲ پاؤ روٹی آتی ہے بتاؤ جب اسی قدر قیمت میں ⅔ ۳ پاؤ روٹی آئے تو کیا بھاؤ ہوگا ؟

۱۰ (۱) اگر میں ۶۰۰ روپے ایک دوست کو ۸ مہینے کے لئے قرض دوں - تو وہ مجھ کو ۴۰۰ روپے کتنی مدت کے لئے دے کہ احسان اس پر نہ رہے

(۲) اگر میں ۳۲۰ روپے کسی دوست کو ۷ مہینے کے لئے قرضہ دوں تو وہ مجھ کو ۵۶۰ روپے کتنی مدت کے لئے دے کہ احسان اتر جائے

(۳) اگر میں کسی دوست سے ۳۲۵ روپے ۶ ماہ کے لئے قرضہ لوں - تو اس کے عوض وہ میرے ۱۵۰ روپے کتنی مدت رکھ سکتا ہے ؟

(۴) اگر میں ۲۵۰ روپے ایک شخص سے ۴ مہینے کے لئے قرضہ لوں - تو اسکے بدلے ۵ مہینوں کے لئے میں اسکو کتنا روپیہ دوں ؟

(۵) دنی چند نے دلیپ چند کو ۲۲۵ روپے ½ ۷ ماہ کے وعدے پر ادھار دیئے - بتاؤ دلیپ چند ½ ۶ ماہ کے لئے دنی چند کو کتنا روپیہ دے گا ؟

B ۱۱ (۱) ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۴۸۰ روپے ہے اور سے خرچ فی روپیہ بابت انکم ٹیکس ۶ پائی تو اسکی سالانہ بچت بتاؤ

B اگر روپیہ میں خرچ فی روپیہ منہا کر کے اس طرح اربعہ بتاؤ کہ ایک روپیہ پر یہ بچت ہے - تو ۴۸۰ پر کیا ہوگی ؟

(۲) ایک آدمی کی سالانہ آمدنی ۱۲۸۰ روپے ہے اور خرچ فی روپیہ ۱ر۹ پائی - اسکی سالانہ بچت کیا ہوگی؟-

(۳) ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۲۶۶ روپے ۱۰ر۸ پائی ہے - اور فی روپیہ چندہ ۴ر۶ پائی - تو سالانہ بچت کیا ہوگی؟

C (۴) ایک شخص ۶ ماہ میں ۲۴۷ روپے ۴ر کماتا ہے - اور سال بھر میں ۳ پائی فی روپیہ خیرات کرتا ہے بتاؤ اس کی سال بھر کی بچت کیا ہوگی؟-

۱۲ (۱) ایک شخص کی سالانہ بچت بعد منہائی ۳ر فی روپیہ بابت خرچ ۱۰۵۶ روپیہ ۴ر رہے ہے بتاؤ اس کی اصل آمدنی کیا ہے؟-

(۲) ایک شخص کی سالانہ بچت ۹ پائی فی روپیہ انکم ٹیکس دے کر ۲۱۷ روپے ۱۳ر۴ پائی ہے اس کی آمدنی بتاؤ

(۳) ایک شخص کے پاس اپنی آمدنی سے ۱ر۳ پائی فی روپیہ خیرات دیکر ۲۹۱۰ روپے ۱۰ر۸ پائی بچ رہے - تو اس کی آمدنی بتاؤ

(۴) ایک شخص نے اپنی آمدنی سے ۱ر۸ پائی فی روپیہ یتیم خانہ میں دیدیا - تو اس کے پاس ۲۲۵ روپے ۱۲ر بچ رہے - اس کی آمدنی بتاؤ

۱۳* (۱) ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۲۱۶ روپیہ ہے - اور سال میں ۷۴ روپے کا قرضدار ہوجاتا ہے تو اسکا ۱۴۶ دن کا خرچ بتاؤ

(۲) ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۵۷۶ روپے ۱ر۸ پائی ہے - اور وہ سال میں ۱۲۰ روپے کا قرضدار ہوجاتا ہے - اسکا ۹ ماہ کا خرچ معلوم کرو

(۳) ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۱۰۲۰ روپے ہے اور وہ سال میں ۱۲ روپے بچاتا ہے تو اسکا ۶ ماہ کا خرچ بتاؤ

---

C ایسے سوالوں میں پہلے سال کی آمدنی معلوم کرلو - پھر وہی عمل ہوگا

نوٹ: اس سوال میں سال کا خرچ = ۲۱۶ + ۷۴ = ۲۹۰ روپے اب صورت اربعہ یہ کہ ۳۶۵ دن : ۱۴۶ دن :: ۲۹۰ روپے : د

$\therefore$ د = $\frac{۲۹۰ \times ۱۴۶}{۳۶۵}$ = ۱۱۶ روپیہ جواب -

(۴) ایک شخص سال بھر میں ۷۰۰ روپے کماتا ہے اور ۲۲۰ روپے سال میں جمع کرتا ہے۔ تو اس کا ۵ ماہ کا خرچ بتاؤ

**۱۴** - ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۱۵۰۰ روپے ہے۔ اور وہ ماہوار ۱۲ روپے ۸ کا قرضدار ہو جاتا ہے تو اسکا ۲۹۲ دن کا خرچ بتاؤ

(۲) ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۸۰۰ روپے ہے اور وہ سہ ماہی ۹ روپے ۸ کا قرضدار ہو جاتا ہے اسکا ۸ ماہ کا خرچ بتاؤ۔

(۳) ایک آدمی سال بھر میں ۲۳۳ روپے ۵ آنے ۴ پائی کماتا ہے۔ اور ماہوار ۶ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی بچا لیتا ہے اسکا $\frac{1}{2}$۷ ماہ خرچ معلوم کرو۔

(۴) ایک شخص کی ماہوار تنخواہ ۷۵ روپے ۱۳ آنے ۴ پائی ہے۔ اور سالانہ بچت ۳۱۰ روپے تو اسکا $\frac{1}{2}$۵ ماہ کا خرچ معلوم کرو

**۱۵** (۱) ایک دیوالئے نے ۹۶۰ روپے قرض دینا ہے۔ اور اس کی جائداد ۵۹۰ روپیہ کی ہے۔ بتاؤ اسکے قرضخواہوں کو فی روپیہ کیا ملیگا؟

(۲) ایک دیوالیئے کی جائداد ۲۰۸ روپیہ کی ہے۔ اور لوگوں کی ۲۳۰۴ روپے اسکے ذمے ہے۔ بتاؤ وہ روپیہ میں کیا ادا کر سکتا ہے؟

(۳) ایک دیوالئے کی جائداد ۱۰۲۶ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی ہے اور ۲۱۵۰ روپے کا اسکا دیوالہ نکلا تو بتاؤ جس قرضخواہ کو ۳۰۷ روپے ۸ لینے ہیں۔ اسکو کیا ملیگا؟

(۴) ایک دیوالیئے کی جائداد ۵۰۲۸ روپے ۶ آنے ۹ پائی ہے۔ اور ۲۲۵۵ روپے ۲ آنے ۱۱ پائی کا اسکا دیوالہ نکلا تو جس کا اس کو ۱۵۴ روپے ۷ پائی دینے ہیں۔ اسکو کیا ملیگا؟

**۱۶** (۱) ایک قلعے کی محصور فوج کے پاس $\frac{1}{2}$ ۱ من اسیر فی کس روزانہ کے حساب سے ۷۲ دن کی خوراک موجود ہے بتاؤ فی سپاہی کتنا راشن دیں کہ ۹۶ دن تک گذارہ ہو جائے

(۲) ایک محصور فوج کے پاس ۱۴ چھٹانک فی کس یومیہ کے حساب سے ۹ ماہ کی خوراک موجود ہے لیکن ان کو ۱۲ ماہ تک محصور رہنا پڑے گا۔ بتاؤ ہر ایک کو روزانہ کتنی خوراک ملیگی

(۳) ایک قلعے میں کچھ فوج محصور ہے۔ اور ان کے پاس اس قدر خوراک ہے کہ اگر ۸ چھٹانک روزانہ ہر ایک کو دی جائے تو ۷ ماہ تک گذارہ ہو سکتا ہے۔ بتاؤ اگر ان کی خوراک ۱۲ چھٹانک کر دی جائے تو وہ کتنی مدت تک کافی ہوگی؟

(۴) ایک محصور فوج کے پاس ۲۰ چھٹانک فی کس یومیہ کے حساب سے ۵ ہفتے کی خوراک موجود ہے بتاؤ وہی خوراک کتنی مدت تک کافی ہوگی اگر ۵ چھٹانک فی کس دی جائے۔

**۱۷*** (۱) رام داس نے ہرنام داس سے ۲۷ گز پشمینہ کے عوض ۴۵ گز مخمل لی۔ پشمینہ کا بھاؤ ۳ روپے ۱۲ آ فی گز ہے۔ مخمل کا بھاؤ بتاؤ۔

(۲) کرپا سنگھ نے ہیرا سنگھ سے ۴۸ گز اطلس کے بدلے ۶۳ گز بانات لی۔ اگر اطلس کا بھاؤ ۱ روپیہ [illegible] ہو تو بانات کا نرخ معلوم کرو

(۳) رام چند نے کرم چند سے ۵۶ گز زین کے بدلے ۸۴ گز ململ لی۔ زین کی قیمت بتاؤ جب کہ ململ کی قیمت ۳ آ ۹ پائی ہو

(۴) گوکل نے گوپی کو ۷ قلمدانوں کے بدلے ۹ کتابیں دیں۔ اگر ایک کتاب کی قیمت ۸ آ ۴ پائی ہو تو قلمدان کی قیمت بتاؤ۔

**۱۸*** (۱) رام ایک کام کو ۸ دن میں ہرنام ۱۲ دن میں بناتا ہے۔ تو دونوں ملکر کتنے دنوں میں بنائیں گے

(۲) دو آدمی ایک کام کو علیحدہ علیحدہ ۱۵ و ۲۰ دن میں پورا کرتے ہیں تو دونو ملکر کتنے عرصہ میں کرینگے

(۳) گوکل ۱۲ دن میں ڈنی ۱۶ دن میں اور دلیپ ۲۰ دن میں الگ الگ ایک کام کو بناتے ہیں بتاؤ تینوں مل کر کتنے دنوں میں بنائیں گے؟

(۴) زید عمر بکر ایک کام کو جداگانہ ۸ و ۱۰ و ۱۲ دن میں کر سکتے ہیں بتاؤ تینوں ملکر کتنے عرصہ میں بنائینگے

* اس کا مطلب یہ ہے کہ جتنی قیمت میں ۲۷ گز پشمینہ ۳¾ روپے فی گز والا ملتا ہے۔ اگر اتنی ہی قیمت میں ۴۵ گز مخمل ملے۔ تو اُسکا بھاؤ فی گز کیا ہوگا؟

* رام کا ایکدن کا کام = $\frac{1}{8}$ } دونوں کا ایک دن کا کام = $\frac{1}{8}+\frac{1}{12}=\frac{5}{24}$ ۔ اب ارجعہ یہ ہوگا کہ $\frac{5}{24}$ کام
ہرنام کا 〃 〃 = $\frac{1}{12}$ } تو ایک دن میں بناتے ہیں۔ ایک کام کتنے عرصے میں بنائیں گے؟

**۱۹** (۱) سیتارام ایک کتاب $4\frac{2}{3}$ دن میں منگل $3\frac{3}{4}$ دن میں گلزار $6\frac{2}{3}$ دن میں جداگانہ لکھ سکتے ہیں تباؤ تینوں ملکر کتنے دنوں میں لکھ لیں گے ؟

(۲) تین آدمی ایک دیوار کو جداگانہ $\frac{1}{4}$ او $1\frac{1}{2}$ و $1\frac{1}{2}$ دن میں لیپ سکتے ہیں تباؤ تینوں ملکر کتنے عرصہ میں لیپ لیں گے ؟

(۳) زید عمر بکر ایک کام کو $\frac{3}{4}$ و $\frac{6}{7}$ و $\frac{9}{11}$ دن میں بناتے ہیں تباؤ تینوں ملکر کتنے دنوں میں بنائینگے

**۲۰** * (۱) متھراداس ایک کام کے $\frac{3}{4}$ حصے کو ۶ دن میں بناتا ہے۔ محکم چند اسکے $\frac{1}{2}$ حصے کو ۸ دن میں تباؤ دونوں ملکر اس کام کو کتنے عرصہ میں کرلیں گے ؟

(۲) سندر سنگھ ایک کام کا $\frac{1}{2}$ حصہ ۵ دن میں اور شیر سنگھ $\frac{1}{4}$ حصہ ۶ دن میں رام سنگھ $\frac{1}{5}$ حصہ ۴ دن میں بناتا ہے تباؤ تینوں ملکر کتنے عرصے میں بنائیں گے ؟

(۳) جبار ایک کام کا $\frac{1}{2}$ حصہ ۴ دن میں غفار $\frac{1}{2}$ حصہ $1\frac{1}{2}$ دن میں اور عطار $\frac{1}{2}$ حصہ $\frac{1}{2}$ دن میں بناتا ہے تباؤ تینوں ملکر کتنے عرصے میں بنالیں گے۔

**۲۱** * (۱) زید عمر ملکر ایک کام $3\frac{3}{4}$ دن میں بنالیتے ہیں۔ اکیلا زید ۶ دن میں بنالیتا ہے۔ اکیلا عمر کتنے عرصے میں بنائیگا۔

(۲) ساون اور متھرا ملکر ایک کتاب $4\frac{1}{2}$ دن میں لکھ لیتے ہیں۔ اکیلا ساون $5\frac{6}{7}$ دن میں تباؤ اکیلا متھرا کتنے دنوں میں لکھ لیگا

(۳) گوکل متھرا۔ بندرا ایک دیوار $2\frac{2}{5}$ دن میں بنالیتے ہیں۔ لیکن اکیلا گوکل ۶ دن میں اور اکیلا متھرا ۹ دن میں تباؤ اکیلا بندرا کتنے دنوں میں بنائیگا

(۴) زید عمر بکر ملکر ایک کام $1\frac{2}{3}$ دن میں بنالیتے ہیں لیکن زید اور عمر جداگانہ $3\frac{1}{3}$ و

* پہلے ان کا ایکدن کا کام معلوم کیا $\frac{3}{6\times4}=\frac{1}{8}$ و $\frac{1}{8\times2}=\frac{1}{16}$ پھر $\frac{1}{8}+\frac{1}{16}=\frac{3}{16}$ کام ایکدن میں توکل کام $\frac{16}{3}$ دن یعنی $5\frac{1}{3}$ دن میں کریں گے

* اس سوال میں دونوں کے ایک دن کے کام میں سے اکیلے ایک کا ایک دن کا کام تفریق کرینگے تو باقی دوسرے کا ایک دن کا کام رہجائے گا

$\frac{3}{4}$ ۳ دن میں - تو اکیلا بکر کتنے عرصہ میں بنائیگا ؟

۴۳ (۱) ایک کام کو زید عمرو - ۱۰ دن میں عمر بکر ۱۲ دن میں اور زید بکر ۱۵ دن میں بنا سکتے ہیں تو تینوں ملکر کتنے دنوں میں بنائیں گے ؟

(۲) پریتم - ہرجی اور گوردت ملکر ایک کام کو ۱۵ دن میں بنا لیتے ہیں - لیکن پریتم اور ہرجی ۲۵ دن میں ہرجی اور گوردت ۲۰ دن میں تباؤ پریتم اور گوردت ملکر کل کام کتنی دیر میں کرینگے ؟

(۳) زبردست - ظریف اور منوہر ملکر ایک کام ۲۰ دن میں کرتے ہیں - لیکن زبردست و منوہر ۲۵ دن میں اور ظریف و منوہر ۳۰ دن میں تباؤ زبردست اور ظریف کتنے عرصہ میں کریں گے -

(۴) آ ب و ج ملکر ایک کھیت ۱۲ دن میں کاٹتے ہیں - لیکن آ و ج ۲۴ دن میں ب و ج ۱۸ دن میں کاٹتے ہیں تباؤ آ و ب ملکر $\frac{1}{2}$ ۹ دن میں کتنا حصہ کھیت کا کاٹیں گے -

۴۴ (۱) غلام رسول و پیر بخش ایک کام الگ الگ ۱۴ گھنٹے روز کام کر کے ۱۲ و ۱۶ دن میں کر سکتے ہیں تباؤ ۸ گھنٹے روز کر کے دونو ملکر کتنے عرصہ میں کریں گے ؟ -

(۲) بھگوان و کبیر ایک کام ۶ گھنٹے روز لگا کر ۹ و ۶ دن میں علیحدہ علیحدہ کر لیتے ہیں تباؤ دونو ملکر ۹ گھنٹے روز لگا کر کتنے عرصہ میں کرینگے ؟

(۳) گوکل - لابھا اور رلا ایک دیوار ۸ گھنٹے روز کام کر کے $\frac{1}{2}$ ۵ و $\frac{2}{5}$ ۴ و $\frac{3}{5}$ ۱ دن میں علیحدہ علیحدہ بنا لیتے ہیں - تباؤ تینوں ملکر ۱۱ گھنٹے روز کام کر کے کتنی مدت میں کریں گے

۴۵ (۱) ۱۴ مرد یا ۷ لڑکے ایک کام ۱۶ دن میں کرتے ہیں تباؤ ۱۴ مرد اور ۷ لڑکے مل کر اس کام کو کتنے دنوں میں کرینگے ؟

---

۴۳ تینوں کا دو دن کا کام = $\frac{1}{10}+\frac{1}{12}+\frac{1}{15} = \frac{6+5+4}{60} = \frac{1}{4}$

اب یہ اربعہ جاؤ کہ $\frac{1}{4}$ کام : ۱ کام :: ۲ دن : د :: د = $\frac{4\times 2}{1}$ = ۸ دن

۴۴ دونوں کا ایکدن کا کام = $\frac{1}{12}+\frac{1}{16} = \frac{7}{48}$ کل کام $\frac{48}{7}$ دن میں کریں گے اب یہ اربعہ بناؤ کہ ۱۴ گھنٹے روز کام کر کے تو $\frac{48}{7}$ دن میں کرتے ہیں - ۸ گھنٹہ روز کام کر کے کتنے عرصہ میں کریں گے ؟

۴۵ ۱۴ مرد اور ۷ لڑکے = ۷ + ۷ = ۱۴ لڑکے - اب یہ اربعہ بناؤ کہ ۷ لڑکے تو ۱۶ دن میں کرتے ہیں ۱۴ لڑکے کتنے دنوں میں کرینگے ؟

(۲) ۳ مرد یا ۸ لڑکے ایک کام ۱۸ دن میں کرتے ہیں تباؤ ۲ مرد اور ۸ لڑکے ملکر کتنے عرصہ میں کرینگے

(۳) ۲ مرد یا ۳ عورتیں یا ۴ لڑکے ایک کام ۲۷ دن میں کرتے ہیں تباؤ ۲ مرد ۳ عورتیں اور ۴ لڑکے مل کر اسی کام کو کتنے عرصہ میں کرینگے؟ —

(۴) ۴ مرد یا ۶ عورتیں یا ۱۰ لڑکے ایک دیوار ۳۶ دن میں بناتے ہیں۔ تو تباؤ ۴ مرد ۶ عورتیں اور ۱۰ لڑکے مل کر اس دیوار کو کتنے دنوں میں بنالیں گے؟

**۲۵** (۱) ۴ مرد یا ۶ عورتیں ایک کام ۸ ۲/۳ دن میں کرتی ہیں تباؤ ۶ مرد اور ۴ عورتیں ملکر کتنے عرصہ میں کریں گی؟

(۲) ۴ مرد یا ۵ عورتیں ایک کام ۳ ۳/۵ دن میں کرتی ہیں۔ تو ۲ مرد اور ۲ عورتیں ملکر کتنے عرصہ میں کریں گی؟

(۳) ۱ مرد یا ۲ عورتیں یا ۳ لڑکے ایک کھیت ۱۰ ۱/۲ دن میں کاٹتے ہیں تباؤ ۲ مرد ۳ عورتیں اور ۴ لڑکے ملکر کتنے دنوں میں کاٹیں گے؟

**۲۶** (۱) اگر ۳ مردوں کا کام ۵ عورتوں کے کام کے برابر ہو۔ تو جس کام کو ۹ مرد ۱۸ دن میں کرتے ہیں۔ اسکو ۱۲ عورتیں کتنے عرصہ میں کریں گی؟

(۲) ۸ مرد ایک مکان کو ۲۴ دن میں بناتے ہیں تباؤ ۱۶ لڑکے اس مکان کو کتنے عرصہ میں بنائیں گے۔ جب کہ ۲ مردوں کا کام ۵ لڑکوں کے کام کے برابر ہو

(۳) ۸ عورتیں ایک کام ۱۴ دن میں کرتی ہیں تباؤ ۱۲ مرد اس کام کو کتنے عرصہ میں کریں گے جب کہ ۴ مرد ۷ عورتوں کے برابر کام کریں

(۴) ۲ مرد اور ۱۶ عورتیں ملکر ایک کام ۷ ۱/۲ دن میں کرتی ہیں تباؤ ۱۰ مرد اور ۱۵ عورتیں اسکام کو کتنے عرصہ میں کریں گی جب کہ مرد اور عورت کے کام میں نسبت ۳ و ۲ کی ہو

**۲۷** (۱) ۶ مرد اور ۸ لڑکے ایک کام ۱۵ دن میں بناتے ہیں۔ تباؤ ۱۵ مرد اور ۱۳ لڑکے اس کام کو کتنے عرصے میں کریں گے جب کہ کام میں ۳ مرد برابر ۴ لڑکوں کے ہوں

(۲) ایک دیوار ۹ مرد اور ۱۲ عورتیں ۲۸ دن میں بناتی ہیں تباؤ ۶ مرد اور ۸ عورتیں کتنے

دنوں میں بنائیں گی۔ جب کہ ۵ مرد = ۶ عورت

(۳) ۴ گھوڑے اور ۶ بیل ایک گھاس $\frac{۳}{۵}$ ۸ دن میں چر لیتے ہیں تباؤ ۸ گھوڑے اور ۹ بیل اس گھاس کو کتنی مدت میں چریں گے جبکہ ۳ گھوڑوں کی خوراک ۴ بیلوں کے برابر ہو۔

(۴) اگر ۵ مرد اور ۱۳ لڑکے ایک کام ۲۰ دن میں بنائیں بتاؤ ۵ مرد اور ۱۵ لڑکے اس کام کو کتنی مدت میں بنائیں گے۔ یاد رہے کہ ۲ مردوں کا کام ۵ لڑکوں کے کام کے برابر ہے

**۲۸** (۱) ۱۵ مرد اور ۲۰ عورتیں ایک کام ۱۴ دن میں کرتی ہیں بتاؤ ۹ مرد اور ۳ لڑکے اسکو کتنی دیر میں کریں گے۔ جب کہ ۳ مردوں کا کام برابر ۵ عورتوں یا ۶ لڑکوں کے ہو۔

(۲) ۸ مرد اور ۵ لڑکے ایک کھیت ۲۰ دن میں کاٹ لیتے ہیں بتاؤ ۲۰ مرد اور ۱۰ عورتیں کتنے عرصہ میں کاٹیں گی جبکہ ۳ مردوں کا کام برابر ۴ عورتوں یا ۵ لڑکوں کے ہو

(۳) اگر ۱۵ مرد ۱۲ عورتیں اور ۹ لڑکے ایک کام ۲۵ دن میں پورا کریں تاؤ ۹ مرد ۱۵ عورتیں اور ۱۸ لڑکے اس کام کو کتنی مدت میں پورا کریں گے۔ مرد عورت اور لڑکے کے کام میں ۴ و ۳ و ۲ کی نسبت ہے

**۲۹** (۱) ۸ گھوڑے اور ۱۲ بیل ایک کھیت میں بخوبی پرورش پا سکتی ہیں۔ اور دوسرے کھیت میں ۱۸ گھوڑے اور ۹ بیل۔ بتاؤ پہلے کھیت کو دوسرے کھیت سے کیا نسبت ہے۔ یاد رہے کہ ۷ بیلوں کی خوراک ۵ گھوڑوں کی خوراک کے برابر ہے ※

(۲) ۱۵ گھوڑے اور ۶ ٹٹو ایک کھیت ایکدن میں ختم کر لیتے ہیں اور اسی قدر عرصہ میں دوسرے کھیت کو ۱۶ ٹٹو اور ۱۲ گھوڑے۔ تو دونوں کھیتوں میں نسبت بتاؤ جبکہ ۵ گھوڑوں کی خوراک ۴ ٹٹو کی خوراک کے برابر ہے۔

(۳) ایک کھیت کو ۵ مرد اور ۳ لڑکے اور دوسرے کو ۲ مرد اور ۲ لڑکے کاٹتے ہیں۔ تو دونو کھیتوں میں نسبت بتاؤ۔ مرد اور لڑکے کے کام میں ۳ و ۲ کی نسبت ہے

※ بموجب شرط سوال ۸ گھوڑوں اور ۱۲ بیلوں کو بیلوں کی خوراک میں لاؤ۔ اسی طرح ۱۸ گھوڑوں اور ۹ بیلوں کو بھی پھر ان بیلوں میں جو نسبت ہوگی وہی کھیتوں میں ہوگی۔

(۴) ایک کام کو ۷ مرد اور ۹ عورتیں اور دوسرے کو ۶ مرد اور ۲ لڑکے کرتے ہیں بتاؤ دونوں کاموں میں کیا نسبت ہوگی۔ یاد رکھو کہ ۲ مردوں کا کام ۳ عورتوں یا ۴ لڑکوں کے برابر ہے

*۳۰

(۱) ۵ گھوڑے اور ۴ گائیں ایک کھیت کو ۱۲ دن میں چرتے ہیں۔ اور ۳ گھوڑے ۳۵ دن میں بتاؤ ایک گائے اسکو کے دن میں چرے گی؟

(۲) ۴ مرد اور ۱۰ لڑکے ایک کام ۵ دن میں بناتے ہیں۔ اگر ایک لڑکا ۸۰ دن میں بنائے تو ایک مرد کتنی مدت میں بنائیگا؟

(۳) ۸ مرد اور ۱۴ لڑکے ایک کام ۴۵ دن میں کرسکتے ہیں۔ بتاؤ ۶ مردوں کے ساتھ کتنے لڑکے کام کریں۔ کہ وہی کام ۳۶ یوم میں ختم ہوجاوے؟

(۴) ایک کام کو ۷ مرد اور ۴ عورتیں ۲۵ دن میں بناتے ہیں۔ لیکن ۴ مرد اور ۴ عورتیں ۳۵ دن میں بتاؤ ایک مرد اکیلا اسکام کو کتنے عرصے میں بنالیگا؟

(۵) ۶ مرد اور ۷ لڑکے ایک کام ۷۲ دن میں ختم کرسکتے ہیں۔ اور ۵ مرد اور ۴ لڑکے ۹۰ دن میں بتاؤ ایک مرد اور ایک لڑکا دونو ملکر اس کام کو کتنے دنوں میں پورا کریں گے؟

(۶) ۴ مرد اور ۵ عورتیں ایک کام ۲ ۴/۱۱ دن میں کرسکتے ہیں۔ اور ۳ مرد اور ۵ عورتیں ۲ ۲/۷ دن میں بتاؤ ایک مرد اور ایک عورت الگ الگ اسکام کو کتنے عرصے میں کریں گے؟

*۳۱

(۱) دیسراج ایک جہاز کے ۷/۱۶ حصے کا مالک ہے۔ اس نے اپنے حصے کے ۴/۹ کا ۱ ۱۳/۱۴ حصہ ۲۸۳ روپے ۴ آنے کو بھیجدیا۔ بتاؤ اس جہاز کے (۱ ۳/۱۱)/(۱ ۱/۵) کے ۲ ۱/۴ کی کیا قیمت ہے

(۲) ایک شخص ایک مکان کے ۱۳/۲۵ حصے کا مالک ہے۔ اس نے اپنے حصے کے ۲ ۱/۲ کا ۳۰/(۴ ۳/۴) حصہ

*اول یہ معلوم کرو کہ اکیلے ۵ گھوڑے کتنے دنوں میں چرینگے ۵ : ۳ :: ۳۵ : ۲۱ دن۔ پھر ۵ گھوڑوں اور ۴ گایوں کی ایک دن کی خوراک میں سے ۵ گھوڑوں کی ایک دن کی خوراک تفریق کرو تو باقی ۴ گایوں کی ایک دن کی خوراک رہ جائیگی: ۱/۱۲ − ۱/۲۱ = ۱/۲۸ حصہ کھیت۔ اب یہ اربعہ بناؤ کہ ۱/۲۸ : ۱ :: ۱ دن : ۲۸ دن ۴ گائیں چریں گی۔ تو ایک گائے ۱۱۲ دن میں

*(۷/۱۶ کا ۴/۹ کا ۲۷/۱۴) : {۱۴/۳ × ۴/۲۱ کا ۹/۴} :: ۲۸۳ روپے ۴ر : د

۳۹۰ روپے ۱۰ آنہ ۱۰ پائی کو بیچدیا تباؤ اس مکان کے [illegible] کے [illegible] کی کیا قیمت ہے۔

(۳) ایک شخص ایک کارخانہ کے [illegible] حصے کا مالک ہے۔ اس نے اپنے حصے کے $\frac{1}{۳}$ ۵ کا $\frac{\frac{۵}{۱۲}}{۳\frac{۲}{۵}}$ حصے ۲۵ ، روپے کے [illegible] کو بیچدیا تباؤ اس کارخانہ کے [illegible] کے [illegible] کی کیا قیمت ہے

(۴) ایک شخص ایک گاؤں کے [illegible] کے $\frac{۵}{۹}$ کے [illegible] حصے کا مالک ہے اس نے اپنے حصے کے [illegible] کے [illegible] کو ۵۰۰۴ روپے کے [illegible] کو بیچدیا۔ تباؤ اس گاؤں کے [illegible] کے [illegible] کے $\frac{۵}{۹}$ کی کیا قیمت ہے؟

**۳۲** (۱) ایک کام کو ۴۵ آدمی ۳۲ دن میں کر سکتے ہیں لیکن ان میں سے ۱۵ آدمی ۸ دن کے بعد چلے گئے تباؤ باقی آدمی باقی کام کو کتنے دنوں میں کرینگے؟

(۲) ۵۴ آدمی ایک دیوار کو ۶۰ دن میں بنا سکتے ہیں۔ لیکن ۲۰ دن کے بعد ۱۲ آدمی چلے گئے۔ بتاؤ باقی آدمی باقی دیوار کو کتنے عرصے میں بنالیں گے۔

(۳) ۳۰ آدمی ایک کام ۱۰ گھنٹے میں کر لیتے ہیں لیکن ۷ گھنٹے کے بعد ۲۴ آدمی چلے گئے۔ تباؤ باقی آدمی باقی کام کو کتنی دیر میں کریں گے؟

(۴) ۱۲۸ آدمیوں کے پاس ۹ ماہ کی خوراک موجود ہے۔ لیکن ۴ ماہ کے بعد ان سے ۸۰ آدمی چلے گئے۔ تباؤ باقی خوراک باقی آدمی کتنے عرصے میں کھائیں گے؟

**۳۳** (۱) ۹۶ آدمیوں کے پاس ۵۰ دن کی خوراک موجود تھی۔ لیکن ۲۳ دن کے بعد ان میں ۴۲ آدمی اور آملے۔ تباؤ باقی خوراک کتنی مدت تک کافی ہوگی؟

(۲) ۵۰ آدمی ایک کام ۳۲ گھنٹے میں کر سکتے ہیں۔ لیکن ۱۴ گھنٹے کے بعد ۲۲ آدمی ان کی مدد کو اور آگئے۔ تباؤ باقی کام کتنے عرصے میں ختم ہو جائیگا۔

(۳) ایک قلعے میں ۱۵۰۰ جوان محصور ہیں۔ اور ان کے پاس ۱۷۵ دن کی خوراک موجود ہے اگر ۴۵ دن کے بعد ان میں ۵۰۴ جوان اور آجائیں۔ تو باقی خوراک کتنے عرصے تک چلیگی؟

---

۴۵ − ۱۵ = ۳۰ آدمی

۳۲ − ۸ = ۲۴ دن

اب یہ ارجعہ بناؤ کہ اگر ۴۵ آدمی رہتے تو باقی کام ۲۴ دن میں ختم ہوتا۔ مگر اب ۳۰ آدمی رہ گئے ہیں۔ تو کتنی مدت میں ختم ہوگا

(۴) ایک قلعہ میں ۱۵۲ سپاہیوں کے لئے ۸ ماہ کا غلہ موجود ہے۔ لیکن ۲½ ماہ کے بعد ۵۷ آدمی اور آ گئے بتاؤ باقی غلہ کتنی مدت تک کافی ہوگا؟

**۳۴** (۱) ایک قلعہ میں ۸۰۰ آدمیوں کیواسطے ۹ ماہ کی خوراک موجود تھی۔ لیکن ۳ ماہ کے بعد ان میں سے کچھ آدمی چلے گئے۔ تو باقی خوراک باقی آدمیوں نے ۱۰ ماہ میں ختم کی۔ بتاؤ کتنے آدمی چلے گئے تھے۔

(۲) ایک قلعہ میں ۷۲۰ آدمیوں کے لئے ۱۱ ماہ کا غلہ موجود تھا۔ لیکن ۵ ماہ کے بعد ان میں کچھ آدمی اور آ ملے۔ تو باقی غلہ ۴½ ماہ میں ختم ہو گیا۔ بتاؤ کتنے آدمی اور آ ملے تھے۔

(۳) ایک قلعہ میں ۳۲۰ آدمی گھرے ہوئے تھے۔ اور ان کے پاس ۱۰ ماہ کی خوراک موجود تھی لیکن کچھ مدت کے بعد ان میں ۲۴۰ جوان اور آ ملے۔ تب باقی غلہ ۴ ماہ میں ختم ہو گیا۔ بتاؤ وہ جوان کتنی مدت کے بعد آ ملے تھے؟

(۴) ایک قلعہ میں ۲۴۰ آدمیوں کے لئے کچھ مدت کے واسطے غلہ موجود تھا۔ لیکن ۳۵ دن کے بعد ان میں ۱۶۰ جوان اور آ ملے۔ تب باقی غلہ ۳۲ دن میں ختم ہو گیا۔ بتاؤ پہلے آدمیوں کیواسطے کے دن کے لئے غلہ تھا

**۳۵** (۱) ایک شخص نے ۱۶۰ من کھانڈ ۷۲۰ روپے کو خریدی۔ اس پر ۲۵ روپے محصول اور ۱۵ روپے کرایہ خرچ ہوا۔ اب وہ ایک سو روپے فائدہ لینا چاہتا ہے بتاؤ فی من کس نرخ سے بیچے؟ *

(۲) ایک شخص نے ۱۲۵ من کھانڈ ۹۰۴ روپے کو خریدی۔ اس پر ۴۲ روپے زاید خرچ ہوئے اور ۷ من کھانڈ چوری ہو گئی۔ بتاؤ باقی کو فی من کس قیمت پر بیچے کہ اُسے ۱۶۱ روپے فائدہ ہو

(۳) ایک شخص نے ۸۰ بیل ۳۲۰۰ روپے کو خریدے۔ اور ۱۹۰ روپے ان کی خوراک پر صرف ہوئے لیکن ان میں سے ۸ بیل مر گئے بتاؤ باقی کو فی بیل کس قیمت پر بیچے کہ ۶۶ روپے فائدہ ہو

(۴) ایک آدمی نے ۲۰ من ۴ سیر گھی ۳۲۵ روپے ۱۲ آنہ کو خریدا۔ اس پر ۱۷ روپے ۴ آنہ کرایہ اور محصول کی بابت خرچ ہوئے۔ اور ۸ من ۸ سیر گھی ضایع ہو گیا بتاؤ باقی کو فی من کس نرخ سے

---

* اس سوال کی یہ عبارت بن جائے گی کہ ۱۶۰ من کھانڈ کے ۷۲۰ + ۲۵ + ۱۵ + ۱۰۰ = ۸۶۰ روپے چاہتا ہے۔ تو ایک من کی کیا قیمت ہوگی؟

بیچے کہ اُسے اصلی لاگت کے علاوہ ۱۵۴ روپے ۱۲ ر نفع ہو

**۳۶** (۱) ایک حوض میں تین نہریں گرتی ہیں۔ پہلی اُسکو $\frac{1}{2}$۳ دوسری $\frac{1}{2}$ ۷ اور تیسری $\frac{1}{2}$ ۸ گھنٹے میں الگ الگ بھرتی ہے۔ اگر حوض خالی ہو اور تینوں ایک ہی دفعہ چھوڑ دی جائیں تو حوض کتنے عرصے میں بھر جائیگا۔

(۲) ایک تالاب کو ۲ نہریں ۱۲ و ۱۶ گھنٹے میں علیحدہ علیحدہ بھرتی ہیں۔ اور ایک نل بھرے ہوئے تالاب کو ۶ گھنٹے میں خالی کر دیتا ہے۔ اگر تالاب خالی ہو اور دونو نہروں اور نل کو ایک ہی دفعہ چھوڑ دیں۔ تو تالاب کتنے عرصے میں بھر جائیگا

(۳) ایک تالاب کو دو نہریں ۱۶ و ۲۰ گھنٹے میں علیحدہ علیحدہ بھرتی ہیں۔ اور ایک نکاس ۶ گھنٹے میں خالی کر دیتا ہے۔ اگر تالاب بھرا ہو۔ اور تینوں چھوڑ دی جائیں بتاؤ تالاب کتنے عرصے میں خالی ہو جائے گا؟

(۴) ایک تالاب کو دو نل ۸ و ۱۲ گھنٹے میں علیحدہ علیحدہ بھر سکتے ہیں۔ لیکن ایک تیسرا نل ۲ گھنٹے میں خالی کر سکتا ہے۔ بتاؤ اگر تینوں نل ایک ہی دفعہ کھولدئے جائیں۔ تو کتنا تالاب ۲ گھنٹے میں بھر جائیگا۔ اور کتنا خالی رہجائیگا

**۳۷** *(۱) زید ایک کام کے $\frac{3}{5}$ حصے کو ۶ گھنٹے میں۔ عمرو باقی کام کے $\frac{5}{9}$ حصے کو ایک گھنٹے میں کرتا ہے اور بکر باقی کو ۳۶ منٹ میں۔ تو تینوں ملکر اسکام کو کتنے عرصے میں کرلیں گے؟

(۲) ہری چند ایک کام کے $\frac{2}{9}$ حصے کو ۴ گھنٹے میں۔ نیر بخش باقی کے $\frac{3}{7}$ کو ۶ گھنٹے میں کرتا ہے بقیہ جو بچتا ہے۔ اُسے گوکل ۴۰ منٹ میں پورا کر لیتا ہے بتاؤ تینوں ملکر اسکو کتنے عرصے میں کرلیں گے۔

(۳) ایک تالاب میں تین نہریں گرتی ہیں۔ پہلی اس کے $\frac{4}{9}$ حصے کو ۵ دن میں۔ دوسری

* پہلے تینوں کا ایک ایک گھنٹے کا کام معلوم کر کے جمع کیا۔ یعنی زید کا ایک گھنٹے کا کام $= \frac{3}{6\times5} = \frac{1}{10}$ باقی کام $= 1 - \frac{1}{10} = \frac{9}{10}$ اس کے $\frac{5}{9}$ یعنی $\frac{1}{2}$ کو عمر ایک گھنٹے میں پھر باقی کام یعنی $\frac{9}{10} - \frac{1}{2} = \frac{2}{5}$ کو بکر ۳۶ منٹ میں۔ تو بکر کا ایک گھنٹے کا کام $= \frac{2}{3}$۔ اب تینوں کا ایک ایک گھنٹے کا کام جمع کر کے اربعہ بنا کر جواب نکالو۔

باقی کے $\frac{33}{44}$ حصے کو ۳ دن میں۔ تیسری باقی تالاب کو ۱۲ گھنٹے میں بھر سکتی ہے۔ بتاؤ تینوں ملکر اس تالاب کو کتنے عرصے میں بھر دیں گی؟

(۴) نرائن داس نے ایک کام کے $\frac{9}{16}$ حصے کو ۱۰ دن میں کیا۔ پھر رام داس نے باقی کام کے $\frac{7}{12}$ حصے کو ۱۲ دن میں کر لیا۔ جتنا باقی رہا اُسے دیوی داس ۴۵ گھنٹے میں کر سکتا ہے۔ بتاؤ تینوں ملکر اس کام کو کتنے عرصے میں کر سکتے ہیں؟

**۳۸** (۱) ایک شخص نے ۶۰۰ انار ۵ انار فی آنہ کے حساب سے خریدے۔ اور پھر اسی قدر اور ۴ انار فی آنہ کے حساب سب کو ملا کر دو آنے کے نو نو کے حساب بیچ دیئے۔ بتاؤ اُسکو کیا نفع یا نقصان ہوا؟

(۲) ایک شخص نے ایک ہزار قلمیں پیسے کی چار چار خریدیں۔ پھر اسی قدر اور ایک پیسے کی چھ چھ کے حساب۔ اور دونوں کو ملا کر فی پیسہ ۵ کے حساب سے بیچ دیں بتاؤ اُسے کیا نفع نقصان ہوا؟

(۳) ایک بزاز نے ۷۰ گز کپڑا ۱۱ فی گز کے حساب اور ۸۴ گز ۳ر۶ پائی فی گز کے حساب خرید کر سارا ۱/۳ر۹ پائی فی گز کے حساب بیچ دیا۔ بتاؤ اسے کیا نفع یا نقصان ہوا؟

(۴) ایک دکاندار نے $\frac{1}{4}$ من چاول بحساب ۵ سیر فی روپیہ اور ایک من بحساب ۴ سیر فی روپیہ خرید کر دونوں کو ملا دیا۔ اور ۶ سیر فی روپے کے حساب فروخت کر دیا۔ بتاؤ اُسے کیا نقصان ہوا؟

**۳۹** (۱) ایک ملک میں سالانہ جس قدر ریشم خرچ ہوتا ہے اسکے پیدا کرنے کے لئے ۱۴ کروڑ ریشمی کیڑے* کفایت کر سکتے ہیں۔ اگر ایک سیر کچا ریشم پیدا کرنے کے لئے ۳۵۰۰ کیڑے درکار ہوں اور $\frac{1}{5}$ حصہ اسکا صاف کرنے میں خراب ہو جائے تو بتاؤ اس ملک میں صاف ریشم کسقدر خرچ ہوتا ہے؟

(۲) ایک شہر میں سالانہ جسقدر ریشم صرف ہوتا ہے۔ اسکے پیدا کرنے کے لئے ۲۴ ہزار ریشمی کیڑے کفایت کر سکتے ہیں۔ اگر ایک سیر کچا ریشم پیدا کرنے کیلئے ۶۰ کیڑے درکار ہوں

---

* اس سوال کو یوں سمجھو کہ ۳۵۰۰ کیڑوں سے $1 - \frac{1}{5} = \frac{4}{5}$ سیر صاف ریشم تیار ہوتا ہے۔ تو ۱۴ کروڑ سے کتنا تیار ہوگا؟

اور $\frac{1}{4}$ حصہ اسکا صاف کرنے میں جاتا رہے۔ بتاؤ اُس شہر میں صاف فی ریشم کتنا لگتا ہے۔

(۳) ایک ملک میں جس قدر صاف اون صرف ہوتا ہے۔ اُس کے پیدا کرنے کے لئے ۲۰ ہزار بھیڑیں پالنی پڑتی ہیں۔ اگر ایک من اون ۳۵ بھیڑوں سے اُترے اور $\frac{3}{4}$ حصہ اسکا صاف کرنے میں نکل جائے۔ تو بتاؤ اس ملک میں صاف اون کسقدر خرچ ہوتا ہے؟

**۴۰*** (۱) ایک شخص کی ۳ مہینے کی آمدنی اتنی ہے۔ جتنا ۴ مہینے کا خرچ ہے لیکن اُس کی ۶ مہینے کی آمدنی ۱۵۰ روپے ۱۱ ہے۔ اس کی سالانہ بچت بتاؤ

(۲) ایک شخص کی ۵ مہینے کی آمدنی اتنی ہے۔ جتنا ۶ مہینے کا خرچ لیکن اس کی ۸ ماہ کی آمدنی ۹۷۲ روپیہ ۸ ہے۔ اس کی سالانہ بچت بتاؤ؟

(۳) ایک شخص کی ۹ ماہ کی اتنی آمدنی ہے۔ جتنا ۱۰ ماہ کا خرچ۔ لیکن اس کی ۳ ماہ کی آمدنی ۲۴۰ روپے ۱۳ ۶ پائی ہے۔ ایک سال کی بچت بتاؤ۔

(۴) ایک شخص کی ۲ ہفتے کی اتنی آمدنی ہے۔ جتنا ۳ ہفتے کا خرچ۔ لیکن اس کی ۵ ماہ کی آمدنی ۶۱۴ روپے ۱۴ ہے۔ تو اس کی ۹ ماہ کی بچت بتاؤ

(۵) ایک شخص کی ۲ دن کی اتنی آمدنی ہے۔ جتنا ۵ دن کا خرچ۔ اگر اس کی ۳ ماہ کی آمدنی ۴۴ روپے ۸ ہو۔ تو ۱۱ ماہ کی بچت معلوم کرو۔

**۴۱** (۱) زید کا ۳ دن کا کام عمر کے ۴ دن کے کام کے برابر ہے اور بکر کا ۵ دن کا کام عمر کے ۶ دن کے کام کے۔ بتلاؤ جس کام کو بکر ۱۵ دن میں کرتا ہے۔ زید کے دن میں کرے گا؟

(۲) اگر دلیپ ۲ دن میں اتنا کام کرے جتنا دنی ۳ دن میں کرتا ہے۔ اور دنی ۷ دن میں

---

* صورت اوّل۔ آمدن سالانہ = ۳۰۱ روپے ۴ ہر خرچ سالانہ معلوم کرنیکے واسطے اوّل یہ ارجہ ہوا۔ کہ $\frac{\text{خرچ}}{\text{کر}}$ ۱۲ مہینے خرچ : : ۴ مہینے کی آمدنی : ۹ مہینے کی آمدنی = ۲۲۵ روپے ۱۵ ر

بچت سالانہ = (۳۰۱ روپے ۴ ر - ۲۲۵ روپے ۱۵ ر) = ۷۵ روپے ۵ ر

صورت دوم۔ ۴ مہینے کی آمدنی میں ایک ماہ کی آمدنی بچت ہوتی ہے۔ تو ۱۲ مہینے میں کتنی بچت ہوگی۔ = ۳ ماہ کی آمدنی۔ اور آمدنی ۳ ماہ = ۷۵ روپے ۵ ر پس یہی بچت سالانہ جواب ہوا۔

اتنا کام کرے جتنا ایشر ۷ دن میں۔ تو جس کام کو ایشر ۱۲ دن میں کرتا ہے اسکو دلیپ کتنی دیر میں کرے گا؟

(۳) جس کام کو عطا ۴ دن میں کرتا ہے۔ ربانی ۵ دن میں اور ربانی جس کو ۶ دن میں کرتا ہے۔ آغا ۷ دن میں۔ بتاؤ جس کام کو آغا ۱ ہفتہ میں کرے اسکو عطا کتنی دیر میں کرے گا؟۔

(۴) میں نے کچھ روپئے تین بھائیوں میں اس طرح تقسیم کئے۔ کہ اگر متھرا کو ۶ روپئے دوں تو ساونمل کو ۷ روپے۔ اور اگر ساونمل کو ۸ روپئے دئے جائیں تو دلیسراج کو ۹ روپے۔ بتاؤ اگر دلیسراج کے حصے میں ۲۴ روپے آئے۔ تو ساونمل اور متھرا داس کو کیا ملا ہوگا؟

(۵) آ کا ۲ دن کا کام ب کے ۳ دن کے کام کے برابر ہے۔ اور ب کا ۴ دن کا ج کے ۵ دن کے اور ج کا ۶ دن کا د کے ۷ دن کے کام کے برابر۔ بتاؤ جس کام کو ج ۲۵ دن میں کرتا ہے۔ آ و د علیحدہ علیحدہ کتنی دیر میں کریں گے؟

(۱) ۵۲۶ من ۳۰ سیر گیہوں ۲۷۵ روپے ۸ر کو خریدے۔ اس میں ۴ر من نرخ کے جو کتنے ملائیں کہ قیمت فی من ۸ر ہو جائے۔

(۲) ایک شخص نے ۵۷ من ۲۴ سیر آٹا ۳۱۹ روپے ۷ر کو خریدا۔ بتاؤ اس میں ۱۵ر من نرخ کے جو کا آٹا کتنا ملائے کہ قیمت فی من ایک روپیہ ۹ر ہو جائے۔

(۳) ایک شخص نے ۲۰۰ من گیہوں ۱۲ر فی من کے حساب خریدے۔ بتاؤ ان میں ۳ر من نرخ کے جو کتنے ملائے کہ مرکب کو ۸ر من بیچنے سے کچھ نفع نقصان نہ ہو

(۴) ایک شخص نے ۱۰۰ من گیہوں ۲ روپے من کے حساب خریدے۔ بتاؤ ان میں ڈیڑھ روپے من کے جو کس قدر ملائیں کہ ۵۰ روپے فائدہ ہو۔

*۱ اصل گیہوں ۸ر من بیچنے سے $\frac{۳}{۴}$ ۵۲۶ × $\frac{۱}{۲}$ = ۲۶۳ روپے ۶ر وصول ہوتے ہیں جن سے ۲۷۵ روپے ۸ر ـ ۲۶۳ روپے ۶ر یعنی ۱۲ روپے ۲ر کل نقصان ہوتا ہے۔ اور یہ نقصان ۴ر من کے جو ملا کر ۸ر من بیچنے سے پورا کرتا ہے۔ لیکن ایک من جو ملانے سے ۴ر نفع ہوتا ہے۔ اس لئے بذریعہ بتاؤ۔ ۴ر کا نقصان ایک من جو ملانے سے پورا ہوتا ہے تو ۱۲ روپے ۲ر یعنی ۱۹۴ر کا نقصان کتنے جو ملانے سے پورا ہو جائیگا

۴۳ (۱) زید اور عمرو نے ۱۴ اور ۱۰ سیب خریدے۔ کھاتے وقت بکر بھی شامل ہو گیا۔ اور تینوں نے مل کر برابر برابر کھائے۔ چلتے وقت بکر ان کو ۸ر دے گیا۔ بتاؤ زید اور عمر نے کتنے کتنے پیسے کے سیب خریدے؟

(۲) بوڑ سنگھ کے پاس ۱۴ اور مول سنگھ کے پاس ۱۶ سنگترے ہیں۔ ان میں تیسرا ہری سنگھ بھی شامل ہو گیا۔ اور تینوں نے مل کر برابر برابر کھائے۔ ہری سنگھ چلتی دفعہ ۱۴ر ۲ پائی دے گیا بتاؤ اس میں سے بوڑ سنگھ اور مول سنگھ کو کیا کیا ملیگا؟

(۳) بندرابن کے پاس ۱۰۔ نندلال کے پاس ۱۲ اور رامداس کے پاس ۱۴ انار ہیں۔ اب ان میں رلا رام بھی آ شامل ہوا۔ اور سب نے برابر برابر بانٹ لیے۔ رلا رام نے اپنے حصے کے عوض ۲ر ۳ پائی دیئے۔ بتاؤ اس سے ہر ایک کو جداگانہ کیا کیا ملیگا؟

۴۴ (۱) ایک کتے نے ایک خرگوش ۲۷ گز کے فاصلے پر دیکھا۔ خرگوش فی سکنڈ ۷ گز دوڑ رہا تھا۔ کتے نے ۱۰ گز فی سکنڈ کے حساب سے اسکا تعاقب کیا۔ بتاؤ کتا خرگوش کو کتنے فاصلہ پر اور کتنی دیر میں پکڑ لے گا؟

(۲) ایک سپاہی نے ایک چور کو ۲۸۰ گز کے فاصلہ پر ۴½ گز فی سکنڈ کی رفتار سے بھاگتا دیکھا۔ اور ۵¾ گز فی سکنڈ کی رفتار سے اسکا تعاقب کیا۔ بتاؤ سپاہی چور کو کتنی دور چل کر اور کتنے عرصے میں پکڑ لیگا۔

(۳) ایک لڑکا کوہاٹ سے صبح کے ۷ بجے ۲½ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے بنوں کی طرف روانہ ہوا۔ اور اس کی روانگی کے ۴ گھنٹے کے بعد اسکا باپ اسکو پکڑنے کے لیے ۶¼ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے یکہ پر سوار ہوا۔ بتاؤ لڑکا کوہاٹ سے کتنے فاصلے پر اور کس وقت پکڑا جائیگا

(۴) سلیم عزیز خاں سے ۲۲۰ گز کے فاصلہ پر کھڑا تھا سلیم ۴ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے دوڑا اور عزیز خاں اس سے ۱۵ منٹ بعد ۵ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے بھاگا۔ بتاؤ عزیز خاں کتنے فاصلے پر اور اپنے چلنے سے کتنے عرصہ بعد سلیم کو پکڑ لیگا۔

۴۵ (۱) ایک شکاری کتنے نے ایک ہرن کو ۳۰۰ گز کے فاصلہ پر دیکھا۔ جتنی دیر میں ہرن ۱۲½ گز
* گز جاتا ہے۔ کتا ۱۶¼ گز۔ بتاؤ کتا کتنی دور چل کر ہرن کو پکڑ لے گا؟

(۲) رامداس سے کرم چند ۹۰ گز کے فاصلہ پر کھڑا تھا۔ دونو شرط لگا کر دوڑے۔ جتنی دیر میں کرم چند ۵½ گز دوڑتا ہے۔ رامداس ۶ گز۔ بتاؤ رام داس کتنی دور چلکر کرم چند کو پکڑ لے گا۔

(۳) ایک چور سپاہی سے ۴۰ گز آگے ہے۔ لیکن جتنی دیر میں سپاہی ۴ قدم اٹھاتا ہے اتنی دیر میں چور ۵ قدم۔ اگر سپاہی کا قدم ۳½ گز اور چور کا ۲½ گز کا ہو تو چور کتنی فاصلہ پر پکڑا جائیگا

(۴) ایک خرگوش کتے سے ۶۴ گز آگے ہے لیکن جتنی دیر میں خرگوش ۴ قدم اٹھاتا ہی کتا ۳ قدم اگر خرگوش کا قدم ۱½ گز اور کتے کا ۲½ گز کا ہو تو خرگوش کتنی فاصلہ پر پکڑا جائیگا

۴۶ (۱) ایک سٹیشن سے اسباب گاڑی ۱۲ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے روانہ ہوئی اور اس کے ۲½ گھنٹہ بعد مسافر گاڑی ۱۴ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے۔ بتاؤ یہ دونو کتنی فاصلہ پر لجائینگی؟

(۲) راول پنڈی اور خوشحال گڈھ کے درمیان ۷۵ میل کا فاصلہ ہے۔ دو ریل گاڑیاں
* ایک ہی وقت ایک دوسری کی طرف ۲۰ و ۲۵ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے روانہ ہوئیں۔ بتاؤ دونو کتنے عرصے بعد اور خوشحال گڈھ سے کتنے فاصلہ پر مل جاویں گی؟

(۳) کوہاٹ اور ہنگو کے درمیان ۲۷½ میل کا فاصلہ ہے۔ دو یکے ایک ہی وقت ایکدوسرے کی طرف ۵ و ۶ میل کی رفتار سے روانہ ہوئے۔ بتاؤ وہ دونو کتنی دیر کے بعد اور ہنگو سے کتنے فاصلے پر مل جائیں گے؟

(۴) وزیر چند صبح کے ۶ بجے ڈنگہ سے رہتاس کی طرف جن میں ۳۲ میل کا فاصلہ ہی ۲ میل

---

* ظاہر ہے کہ شکاری کتا ۳۰۰ گز زیادہ چل کر ہرن کو پکڑ لیگا۔ لیکن وہ ۱۶¼ − ۱۲½ = ۳¾ گز یعنی ۳¾ گز کتا ۱۶¼ گز کی مسافت میں زیادہ چلتا ہے تو ۳۰۰ گز کتنی مسافت میں زیادہ چلیگا؟

* اگر ان کے درمیان ۲۰ + ۲۵ یعنی ۴۵ میل کا فاصلہ ہوتا تو ایک گھنٹہ میں مل جاتیں لیکن فاصلہ ۷۵ میل کا ہے
* زیادہ عرصہ میں ملیں گی یعنی ۷۵/۴۵ یا ۵/۳ گھنٹہ میں۔ اب دوسرا جواب یہ ہوگا ۵/۳ × ۲۵ = ۱۲۵/۳ = ۴۱⅔ میل

فی گھنٹہ کی رفتار سے روانہ ہوا۔ اور ٹھاکر داس صبح کے ½ ۷ بجے رہتاس سے ڈنگہ کی طرف ½ ۲
میل فی گھنٹہ کی رفتار سے چلا۔ بتاؤ وہ دونو کس وقت اور ڈنگہ سے کتنے فاصلے پر ملیں گے؟

۷ ہم (۱) دنی چند ۵ میل فی گھنٹہ چلتا ہے۔ دلیپ چند اور دنی چند دونو کوہاٹ سے بنوں کی
طرف روانہ ہوئے۔ دنی چند ۱۲ گھنٹے میں بنوں پہنچ گیا۔ اور دلیپ چند کو ابھی ۱۲ میل بنوں
پہنچنے میں باقی ہیں۔ بتاؤ دلیپ چند کس رفتار سے چلا اور بنوں و کوہاٹ کے درمیان کتنا فاصلہ ہے

(۲) خوشحال گڈھ اور امرتسر کے درمیان ۲۴۴ میل کا فاصلہ ہے۔ ایک ہی وقت دو ٹرینیں
دونو مقاموں سے ایک دوسری کی طرف روانہ ہوئیں۔ اور ۴ گھنٹے میں دونو مل گئیں۔
خوشحال گڈھ سے جو ٹرین چلی اس کی رفتار دوسری طرف سے ۱۶ میل فی گھنٹہ زیادہ ہے
تو دونو کی رفتار بتاؤ۔

(۳) ایک ریل گاڑی ٹھہر ٹھہر کر ایک گھنٹے میں ۲۷ میل چلتی ہے۔ اگر بالکل نہ ٹھہرے
۳۰ میل فی گھنٹہ چلے بتاؤ کتنے فاصلہ میں صرف اسکے ٹھہرنے سے ۲ منٹ ضائع ہونگے

(۴) حمد البخش پشاور سے کسی شہر کو جس میں ۵۲ میل کا فاصلہ ہے۔ ۵ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے روانہ
ہوا۔ لیکن ہر ۲ میل کے بعد ۶ منٹ آرام لیتا ہے بتاؤ وہ کتنی دیر میں منزل پر پہنچیگا۔

۸ ہم (۱) ایک لڑکا ۸ دن میں ۱۵ حروف یاد کرتا ہے۔ اور ½ ۱ مہینے میں ۷۵ حروف بھول جاتا ہے
بتاؤ ۲۷ حروف کتنی مدت میں یاد کرے گا؟

(۲) ایک طالب علم ۱۵ دن میں ۸ حروف یاد کرتا ہے اور ½ ۴ ماہ میں ۵۶ حروف بھول جاتا ہے
بتاؤ ۸۴ حروف کتنی مدت میں یاد کرلے گا؟

(۳) ہرنام ۴ دن میں ۷ صفحے یاد کرتا ہے۔ اور ۲ مہینے میں ۹۶ صفحے بھول جاتا ہے بتاؤ
وہ ۳۶۵ صفحے کتنے عرصے میں یاد کرے گا؟

۹ ہم (۱) ایک گاڑی کے پہیے نے ۳۰ میل چلنے میں ۱۲۰ چکر لگائے پہیہ کا محیط بتاؤ۔

(۲) ایک گاڑی کے پہیے کا قطر ۱۴ گز ہے وہ ایک میل چلنے میں کتنے چکر لگائیگا۔ جبکہ

نوٹ: جتنا فاصلہ ایک چکر کا ہوگا۔ وہی محیط پہیے کا؟

قطر کو محیط سے نسبت ۷ : ۲۲ ہو۔

(۳) ایک گاڑی کے پہیو کا محیط ۸ گز ہے بتاؤ اس کے ۱۵۰ چکر کتنے فاصلے میں ختم ہونگے؟

۵۰ (۱) ایک گاڑی کا اگلا پہیہ جسکا محیط ۴۴ فٹ ہے ۹ میل چلنے میں پچھلے پہیے سے ۲۰ دفعہ زیادہ گھوما پچھلے پہیے کا محیط بتاؤ

(۲) ایک گاڑی کے پہیوں کا محیط ۷ و ۸ فٹ ہے۔ بتاؤ ان میں ۵۴ چکروں کا فرق کتنے فاصلے میں ہوگا؟

(۳) ایک گاڑی کے پچھلے پہیے کا محیط ۱۱ گز ہے اور اگلے کا قطر ۱۴ فٹ بتاؤ انمیں ۸ چکروں کا فرق کتنے فاصلہ میں ہوگا جبکہ قطر ۷ ہو تو محیط ۲۲۔

۵ (۱) ایک شخص نے ایک آدمی کو اس شرط پر نوکر رکھا کہ مہینے میں ۲۷ روپے نقد اور ایک گھوڑا دونگا۔ لیکن ۱۲ دن کے بعد نوکر کو گھوڑا دیکر رخصت کر دیا۔ گھوڑے کی قیمت بتاؤ۔

(۲) ایک امیر نے ایک شخص کو اس شرط پر نوکر رکھا کہ مہینے میں ۹۰ روپے نقد اور ایک گھوڑا دونگا۔ لیکن ۱۰ دن کے بعد نوکر کو ۹۰ روپے دیکر رخصت کر دیا۔ گھوڑی کی قیمت بتاؤ۔

(۳) ایک نوکر نے اقرار کیا کہ سال بھر کی نوکری میں ایک گھوڑا اور ۱۲۰ روپے نقد لونگا لیکن ۸ مہینے کے بعد میں نے اس سے ۲۰ روپے نقد لیکر گھوڑا دیدیا گھوڑی کی قیمت اور اس کی ماہواری تنخواہ بتاؤ

(۴) ایک دولتمند نے ایک نوکر کو سال میں ایک گھوڑا اور ۱۵۰ روپے نقد دینے کا وعدہ کیا۔ لیکن ۷ مہینے کے بعد گھوڑا اور ۵۰ روپے دیکر رخصت کر دیا گھوڑے کی قیمت بتاؤ؟

(۵) ایک نوکر نے ۲۵ دن کی ملازمت میں ایک گھوڑا اور ۴ روپے نقد لئے۔ اگر وہ

---

اگلے پہیے کے چکروں کی تعداد = ۳×۱۷۶۰×۹ / ۴۴ = ۱۰۸۰

پچھلے پہیے کے چکروں کی تعداد = ۱۰۸۰ + ۲۰ = ۱۱۰۰ محیط پچھلے پہیے کا = ۱۷۶۰×۹ / ۱۱۰۰ = ۱۴ ۲/۵ گز

شرط سوال سے ظاہر ہے کہ اگر ۸ دن اور رہتا تو ۲۷ روپے نقد بھی لیتا یعنی اسکی ۱۸ دن کی تنخواہ ۲۷ روپے ہے تو ۱۲ دن کی کیا ہوگی۔ وہی قیمت گھوڑے کی ہے۔

پورا مہینہ رہتا تو اسکو ۱۲ روپے نقد اور گھوڑا ملتا۔ گھوڑے کی قیمت بتاؤ۔

**۵۲** (۱) ایک گھڑی بدھ کے دن ۱۲ بجے ۱۰ منٹ تیز تھی۔ اور ۳ منٹ ۱۰ سکنڈ ہر روز تیز ہو جاتی ہے۔ بتاؤ اس گھڑی میں دوشنبہ کے دن سوا دس بجے پر کیا وقت ہوگا؟

(۲) ایک گھڑی سہ شنبہ کے دن ۱۰ بجے ۴ منٹ ۵۴ سکنڈ تیز تھی۔ اور ۳ منٹ ۱۰ سکنڈ ہر روز سست ہو جاتی ہے۔ بتاؤ شنبہ کے دن ۱ بجے گھڑی میں کیا وقت ہوگا

(۳) ایک گھڑی ہفتے کی رات کو ۱۲ بجے چلائی گئی۔ اور منگل کو دوپہر تک ۴ منٹ تیز چلی بتاؤ جس وقت جمعرات کے دن گھڑی چار بجائے۔ اس وقت اصلی وقت کیا ہوگا؟

(۴) میں نے اپنی گھڑی جمعے کے دن ۱۲ بجے توپ کے ساتھ درست کیا۔ دوسرے دن جب دوپہر کی توپ چلی تو میری گھڑی میں ½۱ منٹ باقی تھا بتاؤ منگل کے دن دوپہر کے بعد ۳ بجے میری گھڑی میں کیا وقت ہوگا

**۵۳** (۱) دو گھڑیوں میں سے ایک ہر روز ۲ منٹ ۵ سکنڈ تیز اور دوسری اسی قدر سست ہو جاتی ہے۔ پیر کے دن رات کے ۹ بجے دونو درست کر کے چلائی گئیں۔ بتاؤ ان میں ایک گھنٹے کا فرق کب ہوگا؟

(۲) دو گھڑیاں ایک ہی تاریخ کو ۲ بجے دن کے چلائی گئیں۔ ایک ۲۴ گھنٹے میں ۱۸ سکنڈ تیز ہو جاتی ہے اور دوسری ۲ سکنڈ سست۔ بتاؤ جب ایک گھڑی دوسری سے ½ گھنٹہ آگے ہوگی تو اصلی وقت کیا ہوگا؟ اور ہر ایک میں کیا بجا ہوگا؟

(۳) ہفتہ کی رات کے ۱۰ بجے دو گھڑیاں چلائی گئیں منگل کی رات کو ۱۲ بجے ایک ۲ منٹ ۵ سکنڈ تیز اور دوسری ۴ منٹ ۱۰ سکنڈ سست تھی۔ بتاؤ ان میں ایک گھنٹے کا فرق کب ہوگا؟

(۴) ایک گھنٹہ جمعے کی صبح کو ۹ بجے کوکا گیا۔ ہفتے کو شام کی ۵ بجے تین منٹ سست تھا بتاؤ جب جمعرات کی دوپہر کو اس میں ۱۲ بجینگے۔ اصلی وقت کیا ہوگا؟

(۵) بتاؤ ۳ و ۴ بجے کے درمیان گھنٹے اور منٹ کی سوئیاں (ا) کب منطبق ہونگی (ب) کب زاویہ قائمہ بنائیں گی (ج) اور کب ایک دوسری کے مقابل ہونگی؟

**۵۴** (۱) آ ب س ایک کام کو ملکر ۱۲ دن میں کر سکتے ہیں۔ آ اکیلا ۴۸ دن میں ب ۲۶ دن میں سب نے ملکر ۷ دن کام کیا۔ پھر آ نے چھوڑ دیا۔ بتاؤ باقی کام کو ب و س ملکر کتنے عرصے میں ختم کریں گے؟۔

(۲) ایک کام کو گوکل ۱۲ دن میں لابھا ۲۰ میں اور رلا ۱۶ دن میں جداگانہ کر سکتے ہیں۔ گوکل نے کام شروع کیا اور ۴ دن کے بعد لابھا شامل ہؤا اور چھٹے دن رلا بھی آ ملا۔ بتاؤ تینوں نے کام کتنے دنوں میں ختم کیا۔

(۳) ایک حوض کو تین نالیاں آ ب س ۵، ۶، ۸ گھنٹوں میں علیحدہ علیحدہ بھر سکتی ہیں پہلے آ نالی کھولی گئی ایک گھنٹہ بعد ب اور پھر ½ گھنٹہ بعد س۔ تباؤ حوض کتنے عرصے میں بھر جائے گا؟

(۴) ایک تالاب کو دو نل ۳ و ۴ گھنٹے میں بھر سکتے ہیں۔ اور ایک موری ایک گھنٹے میں خالی کر سکتی ہے۔ بتاؤ اگر دونوں نل اور موری بالترتیب ایک ایک گھنٹے کے بعد کھولدئے جائیں تو تالاب کتنے عرصہ میں بھر جائیگا۔

**۵۵** (۱)* محکم اور متھرا ایک کام کو ۶۴ و ۵۶ دن میں کر سکتے ہیں۔ پہلے محکم نے کام شروع کیا اور کام ختم ہونے سے ۷ دن پیشتر متھرا بھی آ شامل ہؤا۔ تباؤ وہ کام کتنے عرصے میں ختم ہؤا۔

(۲) زید ایک کام کو ۲۰ دنمیں عمر ۲۵ دنمیں بکر ۵۰ دن میں جداگانہ بنا سکتے ہیں۔ تینوں نے کام شروع کیا۔ عمر ۸ دن اور بکر ۱۳ دن پہلے چلے گئے۔ تباؤ کام کتنی دیر میں ختم ہؤا۔

---

* تینوں کا ۷ دن کا کام $= \frac{۱}{۱۲} \times ۷ = \frac{۷}{۱۲}$ باقی کام $= ۱ - \frac{۷}{۱۲} = \frac{۵}{۱۲}$ جس کو صرف ب اور س نے ملکر کیا

ان دونوں کا ایک دن کا کام $= \frac{۱}{۱۲} - \frac{۱}{۴۸} = \frac{۱}{۱۶}$

اب یہ اربعہ بناؤ کہ $\frac{۱}{۱۶}$ کام تو ایک دن میں کرتے ہیں $\frac{۵}{۱۲}$ کام باقیماندہ کتنے عرصے میں کریں گے؟

* خود سوال سے ظاہر ہے کہ متھرا نے صرف ۷ دن یعنی $\frac{۱}{۸}$ کام کیا باقی یعنے $\frac{۷}{۸}$ کام محکم نے کیا۔ جس پر اس کے $\frac{۷}{۸} \times ۶۴$ یعنی ۵۶ دن لگے۔

# تناسب مرکب

**۱۔ تعریف** - اس مختصر قاعدے کو جس کے ذریعے ایسے سوال جن میں نامعلوم عدد دریافت کرنے کو دو یا زیادہ دفعہ اربعہ متناسبہ کا قاعدہ برتنا جاتا ہے۔ **تناسب مرکب** بولتے ہیں۔

**مثال ۱** - اگر ۵ گھوڑوں کی ۸ دن کی خوراک ۳۰ روپے ہو تو ۶ گھوڑوں کی ۱۲ دن کی کیا ہوگی؟
اس سوال کو اربعہ متناسبہ کے قاعدے سے حل کرنے میں اول یہ اربعہ بنانا پڑیگا کہ ۵ گھوڑے، تو ۳۰ روپے کھاتے ہیں ۶ گھوڑے زیادہ کھائیں گے جس سے ۳۶ روپے جواب حاصل ہوگا۔
دوم یہ اربعہ بنیگا کہ ۸ دن میں ۳۶ روپے کھاتے ہیں ۱۲ دن میں زیادہ کھائیں گے - اس سے جواب ۵۴ روپے حاصل ہوگا۔ لیکن اسی سوال کو ایک اور مختصر قاعدے سے حل کر سکتے ہیں جو آگے لکھا جائیگا۔ اسکو **تناسب مرکب** کہتے ہیں۔

**(۲)** تناسب مرکب میں اگر پانچ مقداریں معلوم اور چھٹی نامعلوم ہو تو اسکو ستہ متناسبہ بولتے ہیں۔ اور اگر سات مقداریں معلوم ہونے سے آٹھویں دریافت کرنی ہو تو اسکو ثمانیہ متناسبہ کہتے ہیں۔

**(۳) قاعدہ** - پہلے اس رقم کو جو مطلوب رقم کی ہمجنس ہے تناسب کی تیسری جگہ حسب قاعدہ اربعہ متناسبہ لکھو - اب باقی مقداروں میں سے کوئی دو ہمجنس مقداریں لو - اور ان کو تناسب مفرد کے مطابق معلوم کرو کہ تیسری مقدار کی نسبت جواب زیادہ آئیگا یا کم - اگر زیادہ آئیگا - تو ان میں سے بڑی مقدار کو دوسرے مرتبہ پر اور چھوٹی کو پہلے مرتبہ پر لکھو اور اگر کم آئیگا - تو چھوٹی کو دوسرے مرتبے پر اور بڑی کو پہلے مرتبے پر لکھو - پھر اسی طرح باقی دو دو ہمجنس مقداروں کو اسی قاعدے کے مطابق پہلی مقداروں کے نیچے لکھو - علی ہذا القیاس اسی طرح عمل کرتے جاؤ - پھر دوسرے درجہ کی سب مقداروں اور تیسرے درجہ کی مقدار کو باہم ضرب دے کر پہلے درجہ کی مقداروں کی حاصلضرب پر تقسیم کرو - خارج قسمت جواب ہوگا

**مثال (۱)** اگر ۵ آدمی ۴۸ گھماؤں کھیت ۱۲ دن میں کاٹیں تو بتاؤ ۲۰ گھماؤں کھیت ۱۶ دن میں کتنے آدمی کاٹیں گے۔

## عمل

$$\left.\begin{matrix} ۴۸ : ۷۲ \\ ۱۶ : ۱۲ \end{matrix}\right\} :: ۸ \text{ آدمی} : د$$

$$\frac{۸ \times ۱۲ \times ۷۲}{۱۶ \times ۴۸} = ۹ \text{ آدمی جواب}$$

## بیان عمل

اس مثال میں جواب کے ہمجنس ۸ آدمی کو تیسری جگہ لکھا۔ اور اسکے دائیں طرف چار نقطے لکھکر نسبتیں لکھنی شروع کیں۔ چنانچہ پہلی دو ہمجنس مقداروں یعنی ۴۸ و ۷۲ گھماؤں کو لیکر اس طرح پڑھو کہ ۴۸ گھماؤں ۸ آدمی کاٹتے ہیں ۷۲ گھماؤں زیادہ آدمی کاٹیں گے۔ تناسب مفرد کے قاعدے سے ۴۸ کو پہلے اور ۷۲ کو دوسرے مرتبہ پر لکھو۔ پھر باقی دو ہمجنس مقداروں یعنی ۱۲ و ۱۶ دن کو لیکر اس طرح پڑھو کہ ۱۲ دن میں تو ۸ آدمی کاٹ لیتے ہیں ۱۶ دن میں تھوڑے آدمی کاٹیں گے۔ اس لئے پہلی مقداروں کے نیچے ۱۶ کو پہلے اور ۱۲ کو دوسرے مرتبے پر لکھو۔ پھر دوسرے اور تیسرے درجے کی مقداروں ۷۲ و ۱۲ و ۸ کو باہم ضرب دیکر پہلے درجے کی مقداروں ۴۸ و ۱۶ کی حاصلضرب پر تقسیم کرو۔ خارج قسمت ۹۔ آدمی جواب ہوگا۔

مثال (۲) ۷۵ آدمی ۱۰ گھنٹے روز کام کرکے ۶۴ دن میں ۵۰ گز لمبی ۱۲ فٹ گہری اور ۱۰ فٹ چوڑی خندق کھود لیتے ہیں۔ بتاؤ ۴۸ آدمی ۱۸ دن میں ۸ گھنٹے روز کام کرکے ۷۲ گز لمبی ۹ فٹ گہری خندق کو کتنا چوڑا کھودیں گے

## عمل

$$\left.\begin{matrix} ۷۵ : ۴۸ \\ ۷۲ : ۵۰ \\ ۹ : ۱۲ \\ ۱۰ : ۸ \\ ۶۴ : ۱۸ \end{matrix}\right\} :: ۱۰ \text{ فٹ چوڑی} : د$$

$$\therefore د = \frac{۱۰ \times ۱۸ \times ۸ \times ۱۲ \times ۵۰ \times ۴۸}{۷۵ \times ۷۲ \times ۹ \times ۱۰ \times ۶۴} = \text{۱ } \tfrac{۱}{۳} \text{ فٹ جواب}$$

اس مثال میں ۱۰ ربع میں۔ جواب کے ہم جنس ۱۰ فٹ چوڑی کو تیسری جگہ پر لکھو پھر دو دو ہم جنس مقداروں کو لیکر معلوم کرو کہ جواب زیادہ آئیگا یا کم۔ جیسی صورت ہو۔ تناسب مفرد کے قاعدے سے معلوم کرکے اگر زیادہ آئیگا تو چھوٹی کو پہلے اور بڑی کو دوسرے مرتبے پر لکھو۔ اگر کم آئیگا۔ تو اس کے برعکس لکھو؛

## سوالات نمبر ۵

(۱) ۱۲ آدمی ۶ دن میں ۳۶ گز دیوار بنالیتے ہیں تو ۲۰ آدمی ۸ دن میں کتنی دیوار بنائیں گے؟

(۲) ۱۲ آدمیوں کی ۷ ماہ کی آمدنی ۱۶۸ روپے ہے بتاؤ ۱۸ آدمیوں کی ۹ ماہ کی کتنی آمدنی ہوگی

(۳) ۷۵ آدمیوں کا ۸ مہینے کا خرچ ۴۸۰۰ روپے ہے بتاؤ ۹۶ آدمیوں کا ۱۰ ماہ تک کتنا ہوگا؟

(۴) اگر ۹ آدمیوں کا قبیلہ ۸ ہفتے میں ۲۱ روپے خرچ کرے تو ۴۲ آدمیوں کا گروہ ۱۲ ہفتے میں کیا خرچ کرے گا؟۔

(۵) اگر ۲۸ آدمی ۱۶ دن میں ۱۹ ایکڑ زمین جوتیں۔ تو ۳۵ آدمی ۲۰ دن میں کتنے ایکڑ جوتیں گے۔

۲ (۱) ۴۸ آدمی ۹ دن میں ۳۶ گز خندق کھودتے ہیں۔ بتاؤ ۶ آدمی ۱۲ دن میں کتنی خندق کھودینگے

(۲) اگر ۲۵ آدمیوں کی ۸ دن کی مزدوری ۳۴ روپے ۱۲ ار ہو۔ تو بتاؤ ۱۵ آدمی ۲ دن میں کیا کمائیں گے

(۳) اگر ۴ گھوڑوں کی پرورش میں ۸ ماہ میں ۳۳ روپے ۵ ر ۴ پائی صرف ہوں۔ تو ۲۵ گھوڑوں کی پرورش میں ۶ ماہ میں کیا خرچ ہوگا؟

(۴) اگر ۲ من ۱۰ سیر کا ۴۸ کوس کا کرایہ ۴ روپے ۱۳ ر ۵ پائی ہو۔ تو ½۲۲ سیر کا ۲۷ کوس کا کتنا کرایہ ہوگا

(۵) اگر ۲۶ آدمی ۳۶ گز لمبی دیوار ۱۲ دن میں بنائیں۔ تو ۴۲ گز لمبی دیوار ۱۶ آدمی کتنے دنوں میں بنائیں گے

۳ (۱) اگر ۴۲ آدمی ۸ گھنٹے روز کام کرکے ۱۲۸ ایکڑ زمین ۱۸ دن میں جوت لیں۔ تو ۳۰ آدمی ۹ گھنٹے روز کام کرکے ۱۳۵ ایکڑ زمین کتنے دنوں میں جوتیں گے

(۲) اگر ۳۶ آدمی ۹ گھنٹے روز کام کرکے ۴۵ گز لمبی ۲۰ گز چوڑی دیوار ۱۵ دن میں بنائیں تو ۴۲ آدمی ۳۲ گز لمبی ۱۲ گز چوڑی دیوار ۱۰ دن میں کتنے گھنٹے روز کام کرکے بنائیں گے

(۳) اگر ۴۲ آدمی ۹ گھنٹے روز کام کرکے ۳۲ گز لمبی دیوار ۵۴ دن میں بنائیں۔ تو بتاؤ ۴۰ آدمی کتنے گھنٹے روز کام کریں کہ ۲۷ گز لمبی دیوار ۲۰ دن میں ختم ہوجائے

(۴) اگر ۹ آدمی ۴ گھنٹے روز کام کرکے ۱۵ گز لمبی کھائی ۱۲ دن میں کھودیں تو ۳ گھنٹے روز کام کرکے ۱۳ دن میں ۶۰ گز لمبی خندق کتنے آدمی کھودیں گے؟

(۵) ۷۵ آدمی ۴ گھنٹے روز کام کرکے ۲۳ ایکڑ زمین ۴ دن میں جوتتے ہیں۔ بتاؤ کتنے آدمی

۶ گھنٹے روز کام کرکے ۳۷۸ ایکڑ زمین ۲۸ دن میں جوتیں گے۔

(۶) اگر ۴۲ آدمی ۹ گھنٹے ہر روز کام کرکے ۳۶۰ گز لمبی خندق ۲۲½ دن میں کھودیں۔ تو ۴۳ آدمی کتنے گھنٹے روز کام کریں۔ کہ ۴۸۰ گز لمبی خندق ۵۴ دن میں کھودی جائے

(۷) اگر ۲۸ آدمی ۲۴ من بوجھ ۲۴ دن میں ۴½ گھنٹے روز سفر کرکے منزل پر پہنچادیں۔ تو بتاؤ ۴۰ آدمی ۵۲ من بوجھ ۵½ گھنٹے روز چل کر کتنے دنوں میں پہنچائیں گے۔

(۱) اگر ۲۵ آدمی ایک کام کو ۵ ۳/۵ دن میں جب کہ دن ۹ ۳/۵ گھنٹے کا ہو بنائیں۔ تو اس سے دوچند کام کو ۱۴ آدمی جب دن ۱۲ گھنٹے کا ہو۔ کتنے دن میں بنائیں گے؟۔

(۲) ۱۵ مزدور ایک دیوار ۷½ گھنٹے روز کام کرکے ۲۵ ۳/۵ دن میں بناتے ہیں۔ بتاؤ اس سے ۲½ گنی دیوار کو ۲۰ مزدور ۹ ۳/۵ گھنٹے روز کام کرکے کتنے دنوں میں بنائیں گے؟

(۳) اگر ۲۵ آدمی ۱۶ ماہ میں ۷۶۶ روپے ۱۰ آنہ ۸ پائی کمائیں۔ تو بتاؤ ۱۰۳۵ روپے کمانے کو ایسے آدمی جن کی روزانہ تنخواہ ان سے نصف ہو کتنے چاہئیں؟۔

(۴) اگر ۱۲ آدمی ۵۰۰ روپے خرچ کرکے ۸ مہینے تک گذارہ کرسکیں۔ تو ۹ آدمی ۱۰ مہینے تک کتنے روپے میں گذارہ کرسکیں گے۔ یاد رہے کہ پہلوں کی نسبت دوسرے آدمی ۱/۴ خوراک کھاتے ہیں۔

(۵) ۱۲۵ آدمی ۲۰۰ گز لمبی ۱۰ فٹ چوڑی ۴ گز گہری خندق ۱۸ دن میں کھودتے ہیں۔ بتاؤ ۹۰ آدمی ۴۰۰ گز لمبی ۴ فٹ چوڑی اور ۳ گز گہری خندق کو نصف وقت کام کرکے کتنے دنوں میں کھودیں گے؟

(۶) اگر ۴۸ آدمی ۴۲ گز لمبی ۳۰ گز چوڑی ۱۰ گز گہری کھائی ۳۶ دن میں ۶ گھنٹے روز کام کرکے کھودیں۔ تو بتاؤ ۱۴۴ آدمی ۶۰ گز لمبی ۳۲ گز چوڑی ۱۵ گز گہری کھائی کو ۳ گھنٹے روز کام کرکے کتنے دنوں میں کھودیں گے۔

(۷) اگر ۴۲ آدمی ۳۰ فٹ لمبی ۲ فٹ چوڑی ۱۰ فٹ اونچی دیوار ۶ گھنٹے روز کام کرکے ۴۲ دن میں بنائیں۔ تو بتاؤ ۵۰ فٹ لمبی ۱½ فٹ چوڑی اور ۶ فٹ اونچی دیوار کو ۱۸ دن میں ۴۲

گھنٹے روز کام کرکے کتنے آدمی بنائیں گے؟ -

**۵** (۱) اگر ۹ لکڑہارے جن کے پاس اٹھارہ اٹھارہ نوکر ہیں - ۹ ہفتوں میں فی ہفتہ ۴ دن کام کرکے ۲۰۰ روپے کمائیں - تو ۹ لکڑہارے جن کے پاس بارہ بارہ نوکر ہیں - ۶ ہفتوں میں فی ہفتہ ۶ دن کام کرکے کتنے روپے کمائیں گے؟ -

(۲) اگر ۶ شالباف جن کے پاس آٹھ آٹھ شاگرد ہیں ۱۰ ہفتوں میں فی ہفتہ ۵ دن کام کرکے ۸۴ روپے کمائیں - تو ۱۰ شالباف جن کے پاس پانچ پانچ شاگرد ہیں ۱۲ ہفتوں میں ہر ہفتہ ½۴ دن کام کرکے کیا کمائیں گے

(۳) اگر ۳۰ کاتب ۱۴ دن میں ۸ گھنٹے روز کام کرکے ۱۲ تختے لکھتے ہوں - اور ہر تختے میں ۱۶ صفحے اور ہر صفحے میں ۱۵ سطریں ہوں - تو ۱۴ کاتب ۴۴ تختوں کی کتاب جس میں فی تختہ ۱۲ صفحے اور فی صفحہ ۱۸ سطریں ہوں ۷ گھنٹے روز کام کرکے کتنے دنوں میں لکھ لیں گے؟

(۴) اگر ۸ توپیں ۶ منٹ میں ۶ دفعہ فیر کرتی ہوں اور ان سے ۲۰۰ آدمی ½۲ گھنٹے میں مرجاتے ہوں تو کتنی توپیں ۹ منٹ میں ۸ دفعہ فیر کریں کہ ۳۰۰۶ آدمی ۴۰ منٹ میں اسی حساب سے اڑ جائیں

(۵) کسی قبیلے کے ۱۱ آدمیوں کا خرچ ۳۵ دن کا ۱۷۴ روپے ۴ آنہ پائی ہے - اور دوسرے قبیلہ کا اسی انداز سے ۳۳ دن کا ۵۵۳ روپے تو دوسرے قبیلے کے آدمیوں کی تعداد بتاؤ

**۶** (۱) ۴۲ آدمی ایک خندق ۶۰ گز لمبی ایک فٹ ۶ انچ چوڑی اور ۴۲ فٹ گہری ۱۰ گھنٹے کے ۱۸ دن میں کھودتے ہیں بتاؤ دوسری کتنی چوڑی کھائی ہوگی جو ۲۰۴ گز لمبی ½۲ فٹ گہری ہے ۷ آدمی اسکو ۹ گھنٹے کے ½۲۲ دن میں کھودتے ہیں -

(۲) اگر ۴۲ آدمی ۴۲ گز لمبا ۶ گز چوڑا ۴ فٹ گہرا حوض ۸ گھنٹے روز کام کرکے ۳۰ دن میں کھودیں تو دوسرا حوض جس کو ۶۰ آدمی ۱۲ گھنٹے روز کام کرکے ۲۰ دن میں کھودیں - جسکی چوڑائی ۱۲ گز اور گہرائی ۴ گز ہو کتنا لمبا ہوگا؟ -

(۳) اگر ۱۵ آدمی ۱۵ گز لمبے ۱۰ گز چوڑے فرش پر ۶ دن میں نقش کر سکیں - تو بتاؤ - ۵ آدمی

۵۴ گز لمبے اور کتنے چوڑے فرش پر ۸ دن میں نقش کر سکینگے؟

(۴) اگر ۸۴ فٹ لمبا ۳ فٹ چوڑا اور ۶ انچ موٹا شہتیر ۱۲۶۰ سیر وزن میں ہو تو جو شہتیر ۸ فٹ چوڑا ۱۰ انچ موٹا اور ۳۱۵ سیر وزن میں ہے۔ اسکی لمبائی کیا ہوگی؟

(۵) اگر ۱۵۰ معمار ۳ ۱/۲ فٹ چوڑی ۲۷ فٹ اونچی ۳۰۰ گز لمبی دیوار ۱۲ گھنٹے کے ۹۰ دن میں بنائیں۔ تو ۳۵۰ گز لمبی ۴ ۱/۲ فٹ چوڑی دیوار کی کتنی اونچائی رکھیں کہ ۱۰ گھنٹے روز کام کر کے ۱۲۵ آدمی ۷۲ دن میں بنالیں۔

۷

(۱) اگر ۸۴ آدمی ۹۶ بیگھہ کھیت ۱۵ دن میں کاٹ لیں۔ تو دوسرا کھیت جو انداز میں اس سے ۱/۴ ہے پہلے وقت کے ۱/۵ حصہ میں کتنے آدمی کاٹیں گے؟۔

(۲) اگر ۵۴ آدمی ۴۰۰ گز لمبے ۲۵۰ گز چوڑے کھیت کو ۲۴ دن میں کاٹ لیں تو بتاؤ پہلے وقت کے ۵/۶ حصہ میں دوسرے کھیت کو جس کی ہر طرف پہلے کی نسبت ۲/۳ ہے۔ کتنے آدمی کاٹیں گے؟۔

(۳) ایک خندق جو ۸۰۰ گز لمبی ۱۲ گز چوڑی ۱۵ فٹ گہری ہے ۲۷ آدمی ۳۶ دن میں ۸ گھنٹے روز کام کر کے کھودیں تو بتاؤ پہلے وقت کے ۳/۴ میں دوسری خندق کو جسکا ہر ایک پہلو ۱/۴ کم ہے ۹ گھنٹے روز کام کر کے کتنے آدمی کھودیں گے؟

(۴) ۱۴ انچ لمبی ۸ انچ چوڑی اور ۲ انچ موٹی سلیں ایک دیوار کو ۱۰۸۰ لگتی ہیں بتاؤ اس سے تگنی دیوار پر کو ایسی سلیں کتنی خرچ ہوں گی جو ہر ایک پہلو میں پہلی سلوں کی نسبت ۳/۴ ہوں۔

(۵) ۶ انچ لمبے ۱۲ انچ چوڑے پتھر ایک فرش کو ۵۲۰ لگتے ہیں۔ بتاؤ ایسے پتھر اس سے دگنے فرش میں کتنے لگیں گے۔ جو پہلوں کی نسبت ۱/۲ حصہ لمبائی میں اور ۱/۵ حصہ چوڑائی میں کم ہوں

۸

(۱) اگر کوہاٹ میں ۸ آدمیوں کا قبیلہ ۳۲۰ روپے سالانہ آمدنی پر گذارہ کر سکے۔ تو پشاور میں جہاں کھانے کی چیزوں کا بھاؤ کوہاٹ کی نسبت ۷/۸ ہے ۱۴ آدمیوں کا قبیلہ ۹ مہینے تک

٭ جس سوال کے ایک حصہ میں کوئی مقدار دوسرے حصہ کی ہم جنس مقدار کی کسور ہو۔ اس میں اصلی مقدار کی بجائے ایک اکائی فرض کر لینے سے آسانی ہوگی۔ مثلاً ۹۶ بیگھہ اور ۱۵ دن کی بجائے ایک بیگھہ اور ایک دن۔

اسی انداز سے کتنے میں گدازہ کر سکیگا -

(۲) اگر ۱۰ آدمیوں کا قبیلہ انگلستان میں ۷۴۰ روپے سالانہ آمدنی پر گذارہ کر سکے - تو روس میں جہاں اشیاءے ضروریہ کی قیمت ۳/۵ ہے ۸ آدمیوں کا قبیلہ ۷ مہینے تک اسی انداز سے کتنے روپے میں گذارہ کر سکیگا -

(۳) اگر ڈنگہ میں ۱۲ شخص ہزار روپے خرچ کر کے ۸ مہینے تک گذارہ کر سکیں تو گجرات میں ۹ آدمی اسی انداز سے ۱۰ مہینے تک کتنے میں گذارہ چلا سکیں گے - نرخ اشیا ڈنگہ کی نسبت گجرات میں ۲/۳ ہے -

(۴) اگر لاہور میں ۵۰ آدمیوں کا خرچ ۳۲۰ روپے ماہوار ہو - تو کلکتہ میں ۷۵ آدمیوں کا خرچ ۲½ مہینے میں کیا ہوگا - جبکہ لاہور اور کلکتہ کی اشیا کی قیمت میں نسبت ۳ و ۴ کی ہو

(۵) ایک شخص کا لاہور میں ۸ آدمیوں کے لئے ۹۰۰ روپیہ ڈیڑھ سال میں خرچ ہوا - پھر اسکو ۲ برس کے لئے امرتسر جانا پڑا وہاں اس کو ۲ آدمی اور رکھنے پڑے - بتاؤ اسکا امرتسر میں کیا خرچ ہوگا - یاد رہے کہ جو چیز لاہور میں ۸ کو ملتی ہے - امرتسر میں ۵ سیر پانی کو آتی ہے -

۹ (۱) ایک قلعے میں ۶۰۰ آدمی محصور تھے - اور ان کے پاس ۲ چھٹانک فی کس روزانہ کے حساب سے ۷ ماہ کی خوراک موجود تھی - مگر اتفاق سے ۲۰۰ جوان ان میں اور آملے - اور ان کو ۹ مہینے محاصرہ میں رہنا پڑا - بتاؤ ہر ایک کو کتنی خوراک روزانہ دینے سے گذارہ چل سکیگا -

(۲) ایک قلعے میں ہزار جوان گھرے ہوئے تھے - اور ان کے پاس ۱۴ چھٹانک فی کس روزانہ کے حساب ۳۵ دن کی خوراک تھی - لیکن ۲۵۰ آدمی ان کی مدد کو اور آگئے - اور انکو ۴۸ یوم قلعے میں رہنا پڑا بتاؤ ہر ایک کو کتنی خوراک دینی چاہیئے -

(۳) ایک شہر میں ۱۲۰۰۰ آدمی ہیں - اور ان کے پاس ۲ چھٹانک فی کس روزانہ کے حساب سے ۳ ماہ کی خوراک موجود ہے - مگران میں ۴۰۰۰ آدمی نکل گئے بتاؤ باقیوں کو ۵ ماہ گزارنے کے لئے کتنی خوراک فی کس روزانہ دینی چاہیئے -

(۴) ایک قلعہ میں ۱۴۰ سپاہیوں کو لئے ۱۵ چھٹانک کے حساب سے ۵½ مہینے کا غلہ موجود ہے

لیکن ان سے ۴۰۰ سپاہی نکل کر چلے گئے - اور باقیوں کو ۹ ماہ قلعے میں رہنا پڑا - بتاؤ فی کس روزانہ کتنی خوراک دی جائے -

(۵) ایک قلعے میں ۸۰۰ جوان محصور تھے - اور ان کے پاس ۴ چھٹانک کے حساب $\frac{1}{2}$ ۷ ماہ کا غلہ موجود تھا - لیکن ان میں کچھ آدمی اور آملے - تب وہ خوراک ۳ چھٹانک کے حساب سے ۱۰ ماہ تک چلی - بتاؤ کتنے جوان اور آملے ؟ -

(۶) ایک قلعے کچھ آدمیوں کے واسطے ۱۲ ماہ کا غلہ موجود تھا - لیکن ۳ ماہ کے بعد ان میں ۴۰۰ جوان اور آملے بتاؤ باقی غلہ ۷ ماہ میں ختم ہوگیا - بتاؤ غلہ کتنے آدمیوں کے لئے بھرا گیا تھا

(۷) ایک قلعے میں ۶۰۰ آدمی محصور تھے - جن کے پاس ۱۹ چھٹانک فی آدمی روزانہ کے حساب ۵۴ دن کی خوراک تھی - مگر ان میں سے کچھ آدمی نکل گئے اور باقیوں نے اس خوراک میں ۱۸ چھٹانک کے حساب سے ۷۵ دن تک گذارہ کیا - بتاؤ کتنے آدمی چلے گئے تھے ؟ -

(۸) ایک گاؤں میں ۷۰۰ آدمی کے واسطے ۱۶ چھٹانک فی کس کے حساب سے $\frac{3}{4}$ ۱۰ ماہ کی خوراک تھی - لیکن ان میں ۱۶۰ آدمی اور آملے اور ان کو $\frac{1}{2}$ ۱ چھٹانک کے حساب سے رسد ملنے لگی - بتاؤ اب ان کا کتنی مدت تک گذارہ ہو سکتا ہے -

**۱۰** (۱) ایک شخص نے ایک کام ۶۰ دن میں تیار کرنے کا ٹھیکہ لیا - اور اس پر صرف ۲۴ آدمی لگائے - مگر ۴۸ دن کے بعد معلوم ہوا کہ صرف $\frac{1}{2}$ کام تیار ہوا ہے بتاؤ اب وہ کتنے آدمی اور زیادہ کرے کہ کام میعاد کے اندر پورا ہو جائے -

(۲)* ایک شخص نے ۱۸۹ میل سڑک ۱۵ ماہ میں بنانیکا ٹھیکہ لیا - اور ۱۲۸ مزدور لگائے - مگر ۳ ماہ کے بعد معلوم ہوا کہ صرف ۲۸ میل سڑک تیار ہوئی ہے - بتاؤ کتنے آدمی اور زیادہ کرے کہ سڑک میعاد کے اندر بن جائے -

* پہلے اس سوال کی یہ صورت ہوگی کہ ۲۸ میل سڑک کو ۳ مہینوں میں ۱۲۸ مزدور بناتے ہیں - تو (۱۸۹ - ۲۸) یعنے ۱۶۱ میل سڑک کو (۱۵ - ۳) یعنی ۱۲ مہینوں میں کتنے آدمی بنائیں گے - پھر اس کے جواب میں سے ۱۲۸ مزدور تفریق کرنے سے اصلی جواب حاصل ہو جائیگا -

ایک ٹھیکہ دار نے ۴۸ میل سڑک ۲½ سال میں بنانے کا ٹھیکہ لیا۔ اور ۱۵۰ مزدور لگا دئے۔ ۸ ماہ کے بعد معلوم ہوا کہ صرف ۸ میل سڑک تیار ہوئی ہے۔ بتاؤ میعاد کے اندر تیار کرنے کے لئے وہ کتنے آدمی اور لگا دے؟

(۴) ایک شخص نے ۸۰ ہزار من بوجھ خوشحال گڑھ سے کوہاٹ ۹ دن میں پہنچانے کا ٹھیکہ لیا۔ لیکن ۴ دن میں ۱۸۰ اونٹ ۵۰۰۰ من لے آئے۔ بتاؤ کتنے اونٹ اور لگائے کہ باقی بوجھ باقی دنوں میں کوہاٹ پہنچ جائے

(۵) ایک ٹھیکہ دار نے ۴۰ دن میں ایک کام بنانے کا ٹھیکہ لیا۔ اور ۶۰ آدمی لگائے ¾ وقت گذرنے پر معلوم ہوا کہ صرف ¼ کام ہوا ہے۔ بتاؤ کتنے آدمی اور بڑھائے کہ باقی کام مقررہ وقت پر بن جائے۔ یاد رہے کہ پہلے آدمی ۹ گھنٹے اور پچھلے ۱۵ گھنٹے روز کام کرتے ہیں۔

(۶) ایک شخص نے ایک کام ۵۴ دن میں بنانے کا ٹھیکہ لیا۔ اور ۳۰۰ آدمی لگائے ⅖ وقت گذرنے پر معلوم ہوا کہ صرف ¼ کام ہوا ہے۔ بتاؤ کتنے آدمی اور بڑھائے کہ کام وقت پر ختم ہو جائے لیکن پچھلے ۴ آدمی ۳ دن میں اتنا کام کرتے ہیں جتنا پہلے ۵ آدمی ۳ دن میں

## ۱۱

(۱) جب آٹے کا بھاؤ ۹ سیر فی روپیہ ہوتا ہے۔ تو ½ پاؤ روٹی کی قیمت ۴½ پیسے دینی پڑتی ہے۔ بتاؤ جب بھاؤ ۸ سیر ہوگا۔ تو ۳¾ سیر روٹیوں کی کیا قیمت دینی پڑے گی۔

(۲) اگر ۶½ ماشے کی سونے کی انگوٹھی پر ۱۵ روپے خرچ ہوں اور در ۲۴ روپے تولہ ہو۔ تو بتاؤ اگر سونا ۲۶ روپے تولہ ہو جائے۔ تو ۱۳ تولے کے کڑے پر اسی حساب سے کیا خرچ آئیگا

(۳) جب گیہوں کا بھاؤ ۲ روپے ۸ من ہو۔ تو ۵ چھٹانک کی روٹی ۱۲ پائی کو ملتی ہے بتاؤ اگر ۹ چھٹانک کی روٹی ۴ پائی کو بکے۔ تو گیہوں کا کیا بھاؤ ہوگا؟

(۴) جب میدہ ۴ روپے ۸ من بکتا ہے۔ تو ۴ چھٹانک کی روٹی ۱۲ پائی کو آتی ہے۔ بتاؤ جب ۹ چھٹانک کی روٹی ۱۵ پائی میں آئے۔ تو میدہ کا کیا بھاؤ ہوگا؟

## ۱۲

(۱) ۳ مرد اور ۴ عورتیں ایک کام ۱۵ دن میں کرتی ہیں۔ تو ۶ مرد اور ۲ عورتیں اس سے ۲½ گنی

نوٹ: ایسے سوالوں میں مرد اور عورتوں کو ایک جنس بنا دو۔ مثلاً ۳ مرد برابر ۴ عورتوں کے ہیں۔ اسلئے ۳ مرد + ۴ عورت

کام کو کتنے عرصہ میں کریں گی ۔ مرد اور عورت کے کام میں نسبت ۲ و ۳ کی

(۲) ۶ مرد اور ۸ لڑکے ایک کام ۱۲ دن میں بناتے ہیں بتاؤ ۹ مرد اور ۵ لڑکے اس سے گنے کام کو کتنے عرصہ میں بنائیں گے ۔ ۳ مردوں کا کام ۵ عورتوں کے کام کے برابر ہے۔

(۳) اگر ۵ مرد اور ۳ لڑکے ایک کام ۲۷ دن میں بنائیں ۔ تو ۳ مرد اور ۵ لڑکے اس سے ۶ گنے کام کو کتنے دنوں میں بنائیں گے ۔ مرد اور لڑکے کے کام میں نسبت ۵ و ۳ کی ہے

(۴) ۱۲ مرد اور ۸ عورتیں ایک کام ۱۶ دن میں بناتی ہیں بتاؤ ۹ مرد اور ۵ عورتیں اس سے $\frac{۵}{۱۶}$ کام کو کتنے عرصہ میں بنائینگی ۔ یاد رہے کہ ۳ مرد = ۵ عورت

(۵) اگر ۴ مرد اور ۲ عورتیں ملکر ایک کام $۹\frac{۲}{۵}$ گھنٹے میں بنائیں ۔ تو ۸ مرد اور ۵ عورتیں اس کے $\frac{۱}{۴}$ حصے کو کتنے عرصے میں بنائیں گی ۔ مرد عورت کے کام میں نسبت ۴ و ۳ کی ہے ۔

۳ | (۱) ۳ مرد اور ۴ عورتیں ایک کام ۲۸ گھنٹے میں بناتی ہیں بتاؤ ۳ مرد اور ایک لڑکا اس سے ۲ گنے کام کو کتنے عرصے میں بنائے گا ۔ یاد رہے کہ ۳ مرد = ۵ عورت = ۹ لڑکے ۔

(۲) اگر ۵ مرد ۴ عورتیں اور ۳ لڑکے ملکر ایک کام ۵۰ دن میں کریں ۔ تو اس سے ۴ گنے کام کو ۳ مرد ۵ عورتیں اور ۶ لڑکے کتنے عرصے میں کریں گے ۔ مرد عورت لڑکے کے کام میں نسبت ۳ و ۲ و ۱ کی ہے ۔

(۳) اگر ۲ مرد ۴ عورتیں اور ۵ لڑکے ۱۱ دن میں ۴۶ روپے ۸ کمائیں ۔ تو ۶ مرد ۴ عورتیں اور ۳ لڑکے ۸ دن میں کیا کمائیں گے ۔ مرد عورت اور لڑکے کے کام میں نسبت ۴ و ۳ و ۲ کی ہے

(۴) ۲ گھوڑے اور ۲ بیل ۴۰ بیگھے گھاس کو ۶ گھنٹے روز چر کر $۱۳\frac{۱}{۲}$ دن میں تمام کر لیتے ہیں بتاؤ ۸ گھوڑے اور ۱۲ بیل ۶۰ بیگھے گھاس کو کتنے گھنٹے روز چر کر ۵۴ دن میں ختم کریں گے ۔ گھوڑا بیل کی نسبت $\frac{۳}{۴}$ گنی گھاس کھاتا ہے ۔

۴ | (۱) اگر ۱۰ مرد اور ۸ لڑکے ۸ گھنٹے روز کام کر کے ۲۵ ۔ ایکڑ زمین ۳۰ دن میں جوتیں ۔ تو ۴۲ مرد اور ۲ لڑکے ۴ گھنٹے روز کام کر کے ۱۵ ۔ ایکڑ زمین کتنے دنوں میں جوتیں گے ۔ یاد رہے کہ لڑکا مرد سے $\frac{۱}{۲}$ کام کرتا ہے

(۲) اگر ۱۵ مرد اور ۷ لڑکے ایک کھیت کو جسکا رقبہ ۱۲۰ ایکڑ ہے ۔ ۱۶ دن میں کاٹیں تو ۱۲ مرد اور ۳ لڑکے

ایک اور کھیت کو جسکا رقبہ ۱۴۵ ایکڑ ہے۔ کتنے دنوں میں کاٹیں گے۔ جبکہ لڑکا مرد سے $\frac{۱}{۳}$ کام کرتا ہو

(۳) اگر ۵ مرد اور ۷ لڑکے مل کر ۱۲۵ بیگھے کھیت ۵۴ دن میں کاٹیں۔ تو ۱۰ مرد اور ۳ لڑکے ۷۵ بیگھے کھیت کتنے دنوں میں کاٹیں گے۔ مرد اور لڑکے کے کام میں نسبت ۳ و ۱ کی ہے

(۴) ۳ مرد اور ۲ لڑکے ایک کام ۱۰ گھنٹہ روز کام کر کے ۱۶ دن میں کرتے ہیں تو ۲ مرد اور ۳ لڑکے اس سے $\frac{۱}{۴}$۴ گنے کام کو ۹ گھنٹہ روز کام کر کے کتنے دنوں میں کریں گے؟

لیکن یاد رہے کہ ۳ مرد ۴ لڑکوں کے برابر کام کرتے ہیں۔

**۱۵** (۱) ۲ مرد یا ۳ عورتیں یا ۴ لڑکے ایک دیوار ۴ گھنٹے روز کام کر کے $\frac{۱}{۲}$۲۹ دن میں بناتے ہیں۔ تو ۳ مرد ۵ عورتیں اور ۷ لڑکے ۶ گھنٹے روز کام کر کے پانچ گنی دیوار کو کتنے عرصے میں بنائینگے۔

(۲) ۳ مرد یا ۴ عورتیں یا ۵ لڑکے ایک کھیت کو ۱۱ گھنٹے روز کام کر کے $\frac{۱}{۴}$۵۶ دن میں جوتتے ہیں۔ تو ۲ مرد ۳ عورتیں اور ۷ لڑکے اس سے $\frac{۱}{۲}$۴ گنے کھیت کو ۹ گھنٹے روز کام کر کے کتنے دنوں میں جوتیں گے؟

(۳) ۲ مرد یا ۴ عورتیں یا ۶ لڑکے ۱۲ گھنٹے روز کام کر کے ایک کام ۵۴ دن میں بناتے ہیں تو ۱ مرد ۳ عورتیں اور ۵ لڑکے کتنے گھنٹے روز کام کریں کہ $\frac{۱}{۲}$۲ گنا کام ۳۶ دن میں بنجائے۔

(۴) ۴ مرد یا ۹ عورتیں یا ۱۲ لڑکے ۸ گھنٹے روز کام کر کے ایک کام $\frac{۱}{۲}$۳۴ دن میں کرتی ہیں تو ۴ مرد ۲ عورتیں اور ۸ لڑکے ۹ گھنٹے روز کام کر کے کتنے گنا کام ۵۶ دن میں کریں گے۔

**۱۶** (۱) اگر ۵ مرد یا ۶ عورتیں یا ۸ لڑکے ایک کام ۱۰ گھنٹہ روز کر کے ۴۲ دن میں ختم کریں تو بتاؤ ۴ مرد اور ۹ عورتوں کے ساتھ کتنے لڑکے اور کام کریں کہ اس سے چار گنا کام ۱۲ گھنٹے روز کرنے سے ۳۰ دن میں ختم ہو جائے۔

٭ پہلے اس سوال کی یہ صورت بناؤ کہ ایک کام کو ۱۰ گھنٹے روز کام کر کے ۴۲ دن میں ۸ لڑکے بناتے ہیں تو چو گنے کام کو ۱۲ گھنٹے روز کام کر کے ۳۰ دن میں کتنے لڑکے بنائیں گے۔ پھر جو جواب نکلے اس سے ۴ مرد اور ۹ عورتوں کے کام کو لڑکوں کے کام میں تحویل کر کے تفریق کر دو۔

(۲) اگر ۱۲ مرد یا ۱۸ عورتیں یا ۱۶ لڑکے ۱۲۸ ایکڑ کھیت کو ۹ گھنٹے روز کام کر کے ۴۸ دن میں کاٹ لیں۔ تو بتاؤ ۸ مرد اور ۳ عورتوں کے ساتھ کتنے لڑکے ملائے جائیں کہ ۱۷۶ ایکڑ کھیت ۱۱ گھنٹے کے ۳۶ دن میں کٹ جائے

(۳) اگر ۱۰ گھوڑے یا ۱۵ بیل یا ۲۰ گائیں ۴۸ بیگھے کھیت کو ۱۰ گھنٹے روز چرنے سے ۱۲ دن میں چر لیں۔ تو بتاؤ ۱۲ گھوڑے اور ۱۵ بیلوں کے ساتھ کتنی گائیں اور چریں کہ ۹۹ بیگھے کھیت ۱۱ گھنٹے روز چر کر ۷½ دن میں ختم کر ڈالیں۔

(۴) اگر ۱۰ اونٹ یا ۲۰ گھوڑے یا ۴۰ گدھے ۸۵ بیگھے کھیت ۱۲ گھنٹے روز چرنے سے ۱۵ دن میں چر لیں تو ۵ اونٹ اور ۱۶ گدھوں کے ساتھ کتنے گھوڑے چریں کہ ۱۰۲ بیگھے کھیت ۱۰ گھنٹے روز چرنے سے ۱۶ دن میں ختم ہو جائے۔

(۵) ۲۵ مردوں کی ۱۶ دن کی مزدوری ۷۶ روپے ۱۰ ار ۸ پائی ہے اور لڑکے کی مزدوری مرد سے آدھی ہے۔ تو ۲۴ دن کی مزدوری میں ۱۰۳ روپے ۸ ر کتنے لڑکے پائیں گے؟

٭ (۱) اگر ۷ گھوڑے اتنی خوراک کھائیں جتنی ۸ ٹٹو کھاتے ہیں۔ اور ۲۰ من دانہ ۱۲ ٹٹوؤں کے واسطے ۴۵ دن میں خرچ آئے۔ تو بتاؤ جب بھاؤ ۲ روپے ۷ ر من ہو ۲۱ گھوڑے ۱۸ روپے ۴ ر کا دانہ کتنی مدت میں کھائیں گے؟

(۲) اگر ۳ مرد اس قدر خوراک کھاتے ہوں جس قدر ۴ عورتیں۔ اور ۱۲ من آٹا ۴۴ آدمیوں کے واسطے ۴۲ دن میں خرچ آئے۔ تو بتاؤ جب بھاؤ فی من عہ ہو تو ۸۴ عورتیں ۲۶ روپے ۱۰ ار ۸ پائی کا آٹا کتنی مدت میں کھائیں گی

(۳) اگر ۱۵ بیل ۵۰ دن میں ۲۲۵ من گھاس کھائیں۔ تو بتاؤ ۴۰ گھوڑے ۲۱۶ روپے کا گھاس کتنی مدت میں کھائیں گے جب گھاس ۱۲ ر کا ایک من آتا ہے اور ۲ بیل ۵ گھوڑوں کے برابر کھاتے ہیں

٭ اس سوال کے دونوں حصوں میں خوراک کی مختلف مقداروں کو ایک نوع یعنی ۲۱ گھوڑوں کی خوراک کو ٹٹوؤں کی خوراک میں اور ۱۸ روپے ۴ ر کے دانہ کو منوں میں تحویل کیا تو سوال کی یہ صورت ہوئی کہ ۱۲ ٹٹو ۲۰ من دانہ ۴۵ دن میں کھاتے ہیں تو ۲۴ ٹٹو ۳۳½ من دانہ کتنے عرصے میں کھائیں گے؟

۸ (۱) ایک کام کو ۴۵ آدمی ۵۴ دن میں تمام کرتے ہیں۔ ان میں سے ہر بیسویں دن ۷ آدمی خارج کئے گئے۔ بتاؤ کام کتنے دنوں میں ختم ہوگا؟

(۲) ۳۰ آدمی ۹ گھنٹے روز کام کر کے ۱۶ دن میں وہ سڑک تیار کرتے ہیں۔ جو ۱۵۴۰ گز لمبی اور ۳۰ فٹ چوڑی ہے۔ بتاؤ ۱۵۷۵ گز لمبی $۲۵\frac{۱}{۲}$ فٹ چوڑی سڑک پر ۴۲ آدمی اس طرح کام کریں کہ دو آٹھ آٹھ گھنٹے اور دو دس دس گھنٹے۔ تو کتنے دنوں میں وہ سڑک تیار ہوگی؟

(۳) ۳ مرد اور ۵ عورتیں ۸ دن میں اتنا کام کرتے ہیں۔ جتنا ۲ مرد اور ۷ لڑکے ۱۲ دن میں۔ بتاؤ ۱۳ مرد ۱۴ لڑکے اور ۱۵ عورتیں مل کر اس سے چار گنے کام کو کتنے دنوں میں کریں گی؟

(۴)* ایک جہاز پر اس قدر ذخیرہ تھا کہ ہر آدمی سیر بھر روز کھاتا تو ۸۰ دن تک کافی ہوتا لیکن ۳۰ دن کے بعد طوفان آجانے سے ۱۵ آدمی مر گئے۔ اور ۲۵ دن ہر جبہ کے باعث ٹھہرنا پڑا اور ہر شخص کو $\frac{۳}{۴}$ سیر خوراک دینی پڑی۔ بتاؤ کل کتنے آدمی سوار ہوئے تھے؟

(۵) ایک قلعہ میں کچھ آدمی محصور تھے۔ اور ان کے پاس اس قدر خوراک موجود تھی کہ اگر ہر آدمی ۳ پاؤ روز کھائے تو ۶۰ دن تک کافی ہو لیکن ۲۰ دن کے بعد ۱۰ آدمی بھاگ گئے۔ اور باقیوں کو ۴۴ دن زیادہ ٹھہرنا پڑا۔ اسلئے ہر شخص کو $۲\frac{۱}{۱۲}$ پاؤ خوراک دینی پڑی۔ بتاؤ پہلے کتنے آدمی محصور ہوئے تھے؟

## سُود مفرد

۱۔ سود یا بیاج۔ جو روپیہ قرضہ کے روپے کے استعمال کے عوض قرضدار ادا کرتا ہے۔ اسے سود یا بیاج کہتے ہیں۔

* شرط سوال سے ظاہر ہے کہ ہر آدمی کیواسطے ۸۰ سیر خوراک موجود تھی جس سے ۳۰ سیر تو ۳۰ دن میں کھالی۔ باقی ۵۰ سیر ہی پھر انہوں نے ۵۰+۲۵ = ۷۵ دن میں $\frac{۳}{۴}$ سیر روزانہ کے حساب سے $۷۵ \times \frac{۳}{۴} = \frac{۲۲۵}{۴}$ کھائی یعنی $\frac{۲۲۵}{۴} - ۵۰ = \frac{۲۵}{۴}$ زیادہ کھائی اور یہ مرے ہوئے آدمیوں کی خوراک ۱۵ × ۵۰ یعنی ۷۵۰ سیر سے لی گئی۔ اب یہ اربعہ بناؤ کہ $\frac{۲۵}{۴}$ سیر تو ایک آدمی نے کھائی ۷۵۰ کے کتنے آدمیوں نے۔ پچاس میں ۱۵ مرے ہوئے بھی جمع کر دو۔

۲- جو روپیہ قرض پر دیا جاتا ہے۔ اُسے **زرِ اصل یا مول** بولتے ہیں۔

۳- جتنے روپے یا پیسے سو روپے پر یا ایک روپے پر ایک سال یا ایک مہینے کے واسطے ٹھہرائے جائیں۔ اُسے **شرح سود** کہتے ہیں۔

۴- زرِ اصل اور سود کی حاصل جمع کو **کل زر** یا مول بیاج یا اصل مع سود بولتے ہیں

مثلاً۔ ایک شخص نے مجھ سے ۵۰۰ روپے قرض لئے۔ اور اقرار کیا کہ ہر ایک سیکڑہ پر فی سال ۵ روپے زائد ادا کر دوں گا ۳ سال کے بعد اس نے مجھے میرے روپے کے استعمال کے عوض ۷۵ زائد اور ۵۰۰ اصل کل ۵۷۵ روپے دیدیئے

پس اس مثال میں ۷۵ روپے کو سود ۵ روپے کو شرح سیکڑہ سالانہ ۵۰۰ روپے کو زرِ اصل اور ۵۷۵ روپے کو کل زر اور ۳ سال کو مدت بولیں گے۔

۵- سود مفرد تناسب کے ذریعے سے دریافت کیا جاتا ہے لیکن عموماً اس کی مندرجہ ذیل مختصر صورت عمل میں لائی جاتی ہے۔

(۱) **قاعدہ**۔ زرِ اصل شرح اور مدت کو باہم ضرب دیکر حاصل ضرب کو (اگر شرح سیکڑہ ہے تو) ۱۰۰ پر یا اُس تعداد پر تقسیم کرو جس کے لحاظ سے شرح قرار پائی ہو۔

تنبیہ ۱- شرح کو ہمیشہ روپوں میں یا روپوں کی کسور میں رکھو۔

تنبیہ ۲- اگر شرح سالانہ ہو تو مدت سالوں میں ہونی چاہئے۔ اگر شرح ماہوار ہو تو مدت مہینوں میں اور اگر شرح ششماہی یا سہ ماہی وغیرہ ہو۔ تو مدت کو بھی اسی جنس میں لے آؤ +

فائدہ۔ سود کے سوالات کبھی تو کسور عام اور کبھی ضرب و تقسیم مرکب سے بآسانی حل ہو جاتے ہیں جیسا کہ ذیل کی مثالوں سے ظاہر ہے۔

مثال (۱) ۵۰۰ روپے کا سود ۳ سال میں ۵ روپے فی صدی فی سال کی شرح سے دریافت کرو۔

**کسور عام کے ذریعے سے**

سود مفرد = $\frac{\text{اصل} \times \text{شرح} \times \text{مدت}}{۱۰۰}$ = $\frac{۵۰۰ \times ۵ \times ۳}{۱۰۰}$ = ۷۵ روپے جواب۔

**ضرب و تقسیم مرکب کے اعمال سے**

| | روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|---|
| زر اصل | ۵۰۰ | — | $\frac{1}{2}$ |
| شرح | | | ۵ |
| | ۲۵۰۰ | ۰ | ۰ |
| مدت | | | $\frac{1}{2}$ |
| ۱۰۰ | ۷۵۰۰ | ۰ | ۰ |
| | ۷۵ روپیہ | ۰ | ۰ |

مثال (۲) ۵۳۸ روپیہ ۱۲ آنہ ۴ پائی کا سود ۳ سال ۴ مہینے میں ۴ روپیہ سیکڑہ سالانہ کے حساب سے دریافت کرو۔

(کسور عام سے) $\frac{4 \times 775}{100 \times 9} \times \frac{4}{3} \times 4 = \frac{245}{12} =$ ۲۰ روپیہ ۶ آنہ ۸ پائی جواب۔

## ضرب و تقسیم مرکب کے اعمال سے

| | روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|---|
| زر اصل | ۱۴۵ | ۱۳ | ۴ |
| شرح | | | ۴ |
| اصل × شرح | ۵۸۳ | ۵ | ۴ |
| مدت | | | $3\frac{1}{3}$ |
| (اصل × شرح × ۳) | ۱۷۵۰ | ۰ | ۰ |
| (اصل × شرح × $\frac{1}{3}$) | ۲۹۱ | ۱۰ | ۸ |
| اصل × شرح × مدت | ۲۰۴۱ | ۱۰ | ۸ |
| | ۲۰۴ | ۲ | ۸ |
| سود | ۲۰ | ۶ | ۸ |

(تقسیم بر ۱۰۰ = ۱۰ × ۱۰)

مثال (۳) ۱۳۳ روپیہ ۵ آنہ ۴ پائی کا سود مفرد ایک سال ۴ مہینے میں ۱۲ آنہ سیکڑہ ماہوار دریافت کرو۔

۱۲ آنہ = $\frac{12}{16} = \frac{3}{4}$ روپیہ } سود مفرد = $\frac{\frac{3}{4} \times 16 \times 133\frac{1}{3}}{100} =$

چونکہ شرح ماہوار ہے ∴ مدت = ۱۶ ماہ } $\frac{3 \times 16 \times 400}{4 \times 100 \times 3} =$ ۱۶ روپیہ

مثال (۴) ۴۲۷ روپیہ ۶ آنہ ۸ پائی کا سود مفرد ۴ پائی فی روپیہ کے درسے $\frac{1}{2}$ ۱ سال میں کیا ہوگا؟

شرح = $\frac{4}{192} = \frac{1}{48}$ روپیہ } سود مفرد = (۴۲۷ روپیہ ۶ آنہ ۸ پائی) × $\frac{1}{48}$ × ۱۸

مدت = ۱۸ ماہ } = (۴۲۷ روپیہ ۶ آنہ ۸ پائی) × $\frac{3}{8}$

= $\frac{2173}{4}$ روپیہ = ۱۶۰ روپیہ ۴ آنہ ۱۰ پائی جواب

(نوٹ) اگر ایک تاریخ مفروض ہو دوسری تاریخ تک سود لگانا ہو۔ تو پہلی تاریخ چھوڑ دیتے ہیں۔

مثلاً ۱۰ مارچ سے ۱۴ مارچ تک صرف ۵ دن شمار کرتے ہیں۔

مثال ۵ ۹۶۰ روپے کا سود ۱۹- اپریل ۱۹۴۶ء سے ۱۲ ستمبر ۱۹۴۶ء تک ۶¼ فیصدی سالانہ شرح سے معلوم کرو۔

اپریل مئی جون جولائی اگست ستمبر
۱۹- اپریل سے ۱۲ ستمبر تک مدت = ۱۱ + ۳۱ + ۳۰ + ۳۱ + ۳۱ + ۱۲ = ۱۴۶ دن

$= \frac{۱۴۶}{۳۶۵} = \frac{۲}{۵}$ سال

سود مفرد $= \frac{۲۵ \times ۲ \times ۹۶۰}{۱۰۰ \times ۴ \times ۵} = ۲۴$ روپے۔

مثال (۶) ۲۹۸۶ روپے ۱۰ آنہ ۸ پائی کا مول بیاج ۶ سال کے عرصہ میں ۵ فیصدی فی سال کی شرح سے کیا ہوگا؟

سود مفرد $= \frac{۵ \times ۶ \times ۲۹۶۰}{۱۰۰ \times ۳} = ۲۹۶$ روپے

کل زر = (۲۹۸۶ روپے ۱۰ آنہ ۸ پائی) + ۲۹۶ روپے = ۳۲۸۲ روپے ۱۰ آنہ ۸ پائی

# سوالات نمبر ۶

## مفرد سود دریافت کرو

۱- (۱) ۲۰۰ روپے کا ۴ سال میں ۵ فیصدی فی سال کی شرح سے۔

(۲) ۵۰۰ " کا ۳ سال " ۴ " "

(۳) ۴۵۰ " ۲ سال " ۵ " "

(۴) ۷۵۰ " ½۴ سال " ۴ " "

(۵) ۸۹۶ " ¼۶ سال " ۶ " "

(۶) ۱۶۰۰ " ½۳ سال " ¼۶ " "

(۷) ۲۷۲۵ " ⅓۳ " " ½۲ " "

(۸) ۳۲۱۵ " ۲۰ سال " ½۴ " "

۲ (۱) ۱۴۳۳ روپے ۵ آنہ ۴ پائی کا ۵ فیصدی فی سال کی شرح سے

(۲) ۵۶۶ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی کا ۶ فیصدی فی سال کی شرح سے۔
(۳) ۳۲۹ روپے ۶ آنے ۱۰ پائی کا ۴ " "
(۴) ۱۳۱۸ روپے ۷ آنے ۵ پائی کا ۳ " "
(۵) ۲۶۷ روپے ۱۳ آنے ۸ پائی کا ½۵ " "
(۶) ۲۰۳ روپے ۲ آنے کا ½۵ " "

۳ (۱) ۳۱۲ روپے ۸ آنے کا ۲ سال میں ۸ فیصدی فی سال کی شرح سے۔
(۲) ۱۸۵ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی کا ۴ سال میں ۵ فیصدی فیسال کی شرح سے۔
(۳) ۳۴۴ " ۲ آنے ۸ پائی " ۵ سال " ۴ " "
(۴) ۱۰۳۱ روپے ۹ آنے کا ۳ سال " ۴ " "
(۵) ۴۷۱۲ روپے ۸ آنے ۴ پائی کا ½۴ سال " ۶ " "
(۶) ۱۲۱۰ روپے ۱۳ آنے ۴ پائی کا ½۲ سال " ۳ " "
(۷) ۲۹۹ روپے ۲ آنے ۸ پائی کا ½۲ سال " ۱۰ " "
(۸) ۷۷ روپے ۵ آنے ۶ پائی کا ۵ سال " ½۵ " "
(۹) ۶۱۲ روپے ۶ پائی " ۴ سال " ½۷ " "
(۱۰) ۱۱۲ روپے ۸ آنے ۹ پائی " ۳ سال " ¾۴ " "

۴۔ مفرد سود دریافت کرو۔
(۱) ۲۹۲ روپے ۹ آنے ۸ پائی کا ½۴ سال میں ½۳ روپے فیصدی فیسال کی شرح سے۔
(۲) ۵۶۳ روپے ۵ آنے ۴ پائی کا ½۷ سال میں ½۴ " "
(۳) ۱۲۲۶ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی کا ½۳ سال " ¾۳ " "
(۴) ۸۷۹ روپے ۵ آنے ۶ پائی کا ½۱ سال " ½۴ " "
(۵) ۴۰۴ روپے ۲ آنے ۸ پائی کا ½ سال " ½۵ " "
(۶) ۸۳۴ روپے ۴ آنے ۹ پائی کا ۱ سال " ½۷ " "

(۷) ۷۷۸ روپے ۱۳ ؍ کا ۲½ سال میں ۴½ روپے فی صدی فی سال کی شرح سے۔

(۸) ۵۷۰ روپے ۳ ؍ ۴ پائی کا ۴½ سال میں ۵½ " " "

(۹) ۸۸۴ روپے ۵ ؍ ۴ پائی کا ۳½ سال میں ۲½ " " "

(۱۰) ۱۲۱۷ روپے ۱۳ ؍ ۸ پائی کا ۳½ سال میں ۲½ " " "

## ۵- سود معلوم کرو

* (۱) ۷۵۰ روپے کا ۲ مہینے میں ۶ ؍ فیصدی ماہوار کی شرح سے

(۲) ۱۳۵ روپے ۶ ؍ ۸ پائی کا ۶ " " ۱۰ ؍ " "

(۳) ۴۰۲ " ۱ ؍ ۴ " " ۸ " " ۱۲ ؍ " "

(۴) ۷۸۵ " ۱۳ ؍ ۴ " " ۱۰ " " ۱۴ ؍ " "

(۵) ۴۵۸ " ۱۲ ؍ " ۱۴ " " ۱۵ ؍ " "

(۶) ۱۴۳ " ۶ ؍ ۸ پائی " ایک سال ۳ مہینے " ۴ ؍ " "

(۷) ۱۹۳ روپے ۹ ؍ ۴ پائی " ۲ سال ۱ مہینے " ۸ ؍ " "

(۸) ۱۵۶۱ روپے ۳ ؍ ۲ پائی " ۱۲ مہینے " ۱۲ ؍ " "

(۹) ۸۴۷۵ روپے ۱۵ ؍ ۵ پائی " ۹ مہینے " ۲ روپے ۳ ؍ ۸ "

(۱۰) ۱۲۹۶ روپے ۳ ؍ ۷ پائی " ۲ سال ۲ مہینے " ۶ ؍ ۲ پائی " "

## ۶- سود نکالو

** (۱) ۸۰۰ روپے کا ۹ مہینے میں ۳ پائی فی روپیہ ماہوار کی شرح سے

(۲) ۴۶۵ روپے ۸ ؍ " ۶ " ۴ پائی " "

(۳) ۳۶۴ روپے ۹ ؍ ۴ پائی " ۸ " ۳ پائی " "

(۴) ۷۴۵ روپے ۲ ؍ ۴ پائی " ۵ " ۶ پائی " "

* اس قسم کے سوالوں میں اگر مدت سالوں میں ہو تو اسکو مہینوں میں لے آؤ۔ ** اس قسم کے سوالوں میں اگر مدت سال و ماہ میں بتائی جائے تو اسکو مہینوں میں لانا چاہئے۔ اور حل کرنے میں ۱۰۰ پر تقسیم نہیں کرنا چاہئے یعنی مفروضہ = اصل × شرح × مدت

(۵) ۹۸۸ روپے ۱۳ر ۶ پائی کا ۴ مہینے میں ۸ پائی فی روپیہ ماہوار کی شرح سے

(۶) ۸۷۶۶ روپے ۸ر ۳ پائی کا ۱ ۱/۲ سال " ۵ پائی " "

(۷) ۱۲۴۸ روپے ۱۳ر ۴ پائی کا ۲ سال " ۹ پائی " "

(۸) ۱۰۶۶ روپے ۱۰ر ۸ پائی " ۲ سال ۴ مہینے " ۴ ۱/۲ پائی " "

(۹) ۴۰۳ روپے ۳ر ۲/۵ ۲ پائی " ۴ سال " ۷ ۱/۲ پائی " "

(۱۰) ۱۵۹۷ روپے ۸ر " ۲ سال ۴ مہینے " ۳ ۱/۵ پائی " "

(۱۱) ۱۷۳۱ روپے ۴ر کا ۹ مہینے ۱۸ دن میں ۷ پائی فی روپیہ ماہوار کی شرح سے

(۱۲) ۲۴۰ روپے ۹ر ۵ پائی کا ۷ مہینے ۱۵ دن میں ۵ ۱/۴ پائی " "

## ۷- سود بتاؤ

(۱) ۳۷۵ روپے کا ۷۳ دن میں ۴ روپے سیکڑہ سالانہ کے حساب سے

(۲) ۶۸۹ روپے ۱۱ر ۲ پائی کا ۱۱۵ دن میں ۵ روپے سیکڑہ سالانہ کے حساب سے

(۳) ۲۴۳ روپے ۵ر ۴ پائی کا ۹۰ دن میں ۵ روپے " "

(۴) ۱۳۵ روپے ۶ر ۸ پائی کا ۱ سال ۱۴ر ۶ ۱/۲ " " "

(۵) ۳۴۴ روپے ۱۳ر ۷ پائی کا ۱۵ اپریل سے ۸ جولائی تک ۸ فی صدی فیسال کے حساب سے

(۶) ۱۵۸ روپے ۲ر ۸ پائی کا یکم اکتوبر سنہ ۹۴ء سے ۲۹ جنوری سنہ ۹۵ء تک ۵ فیصدی فیسال کے حساب سے

(۷) ۳۳۸ روپے ۵ر ۴ پائی کا ۲۷ مارچ سنہ ۹۵ء سے ۸ جون سنہ ۹۵ء تک ۷ ۱/۲ " "

(۸) ۴۲۵ روپے ۱۳ر ۸ پائی کا ۷ نومبر سنہ ۹۶ء سے ۱۲ مارچ سنہ ۹۷ء تک ۵ ۱/۲ " "

(۹) ۱۴۸۷ روپے ۸ر کا یکم جون سنہ ۹۶ء سے ۱۲ دسمبر سنہ ۹۶ء تک ۳ ۳/۴ " "

(۱۰) ۱۱۹۹ روپے ۱۲ر ۸ پائی کا ۱۷ جولائی سنہ ۸۳ء سے ۲۷ اپریل سنہ ۸۴ء تک ۴ ۱/۲ " "

## ۸- اصل مع سود دریافت کرو۔

(۱) ۴۲۰ روپے کا ۲ ۱/۲ سال میں ۴ فیصدی فیسال کی شرح سے

(۲) ۹۷۲ روپے ۸ر کا ۴ سال میں ۵ فیصدی فیسال کی شرح سے

(۳) ۶۴۶ روپے ۱۰ر ۸ پائی کا ۱ ۱/۴ سال میں ۳ ۱/۲ فیصدی فیسال کی شرح سے
(۴) ۱۹۵ روپے ۴ر ۸ پائی کا ۶ سال ۳ ماہ میں ۶ " "
(۵) ۱۴۴ روپے ۱۵ر ۸ پائی کا ۳ سال ۴ ماہ " ۴ ۱/۲ " "
(۶) ۱۲۳۳ روپے ۵ر ۴ پائی کا ۸ سال " ۲ ۱/۲ " "
(۷) ۹۵۲ روپے ۱ر ۴ پائی کا ۶ سال میں ۵ فیصدی فیسال کی شرح سے
(۸) ۱۱۴۳ روپے ۱۲ر کا ۲ ۱/۴ " ۴ " "
(۹) ۷۲۹ روپے ۲ر ۸ پائی کا ۱ سال ۸ مہینے " ۵ ۱/۴ " "
(۱۰) ۶۳۳ روپے ۷ر ۱ ۱/۲ پائی کا ۲۱۹ دن میں ۷ ۱/۲ " "
(۱۱) ۳۲۳۱ روپے ۱۲ر ۴ پائی کا ۳۰۰ دن میں ۳ ۱/۴ " "
(۱۲) ۷۲۹ روپے ۲ر ۴ پائی کا ۱۴۶ دن میں ۵ ۱/۷ " "

۹ سود دریافت کرو۔

(۱) ۲۳۲۸ روپے ۱۰ر ۸ پائی کا ۱۲ر در ماہوار فیصدی سے ۴ مہینے ۱۵ دن کا
(۲) ۱۹۹ روپے ۸ر کا ۱۲ر " ۶ مہینے ۱۰ دن کا
(۳) ۱۷۸ روپے ۵ر ۳ پائی کا ۷ر " ۸ مہینے ۱۹ دن کا
(۴) ۱۵۲۳ روپے ۳ر ۸ پائی کا ۵ر ۶ پائی " ۵ مہینے ۳ دن "
(۵) ۱۲۱۳ روپے ۵ر ۴ پائی کا ۲ر ۳ پائی " ۹ مہینے ۱۸ دن "
(۶) ۷۶ روپے ۴ر کا ۳ پائی فی روپیہ ماہوار سے ۲۲ ۳/۴ دن "
(۷) ۹۳ روپے ۹ر ۹ پائی کا ۷.۳۰ دام " ۵ مہینے ۱۰ دن "
(۸) ۳۵ روپے ۱۱ر ۷ ۱/۲ پائی کا ۳۱ دام " ۱۰ ماہ ۱۷ دن "
(۹) ۴۸۱ روپے ۸ر ۴ پائی کا ۴ پائی " ۱۰ ۲/۳ دن "
(۱۰) ۱۸۷ روپے ۹ر ۸ پائی کا ۶ پائی " ۴ مہینے ۴۲ دن "

۱۰- سود نکالو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| *(۱) ۳۴۴۲ روپے ۵ر۶ پائی | کا ۲ر | درششماہی کے حساب سے | ۲سال کا |
| (۲) ۸۵۶۸ روپے ۱۰ر۸ پائی | کا ۲ر | " | ۱سال ۶ مہینے " |
| (۳) ۹۵۸ روپے ۳ر ۲/۵ ۲ پائی | کا ۲ر۰ | درششماہی | ۱سال ۴ مہینے " |
| (۴) ۱۲۸۵ روپے ۵ر۴ پائی | کا ۲ر۰ | " | ۳سال ۹ مہینے " |
| (۵) ۲۰۴۰ روپے ۹ر ۵/۷ ۱ پائی | کا ۲/۲ر | " | ۳سال ۶ مہینے " |
| (۶) ۴۴۷۵ روپے ۸ر | کا ۳ر | " | ۲سال ۴ مہینے " |
| (۷) ۱۷۱ روپے ۹ر۴ پائی | کا ۱۰ر | دوسہ ماہی | ۱سال ۶ مہینے " |
| (۸) ۴۴۲ روپے ۱۰ر۸ پائی | کا ۱ر | " | ۲سال ۳ مہینے " |
| (۹) ۳۳۹ روپے ۱۲ر | کا ۰ر | " | ۳سال ۲ مہینے " |
| (۱۰) ۴۸۰۰ روپے | کا ۶/۰ر | " | ۱سال ۳ مہینے ۱۰ دن کا |
| (۱۱) ۳۲۱ روپے ۵ر۳ پائی | کا ۲ر | " | ۴سال ۴ مہینے ۸ دن " |
| (۱۲) ۱۴۸۵ روپے ۲ر۸ پائی | کا ۲/۱ر | " | ۱سال ۹ مہینے ۲۰ دن " |

II (۱) ۴۸۲ روپے ۸ر کے ۲ سال میں ۵ فیصدی فیسال کی شرح سے کتنے بن جائیں گے۔

(۲) ۶۰۲ روپے ۱ر۴ پائی کے ۶ مہینے میں ½ ۲ فیصدی فیسال کی شرح سے کتنے بن جائیں گے

(۳) ۹۲۳ روپے ۴ر۸ پائی کے ۳ سال ۴ ماہ میں ۶ فیصدی فیسال کی شرح سے کتنے بن جائیں گے

(۴) ۳۸۰۰ روپے کا مول بیاج ۳ سال ۴۵ دن میں ۳/۴ ۴ فیصدی فیسال کے حساب سے کیا ہوگا؟ -

(۵) ۳۴۰ روپے ۴ر۱۰ پائی کا ۸ مہینے میں ایک روپیہ سیکڑہ ماہوار کے حساب سے مول بیاج کیا ہوگا؟

(۶) ۴۵۰ روپے کے ۹ جنوری سنہ ۳۱ع سے ۴ جون سنہ ۳۱ع تک ½ ۳ فیصدی فیسال کی شرح سے کتنے بن جائیں گے

(۷) ۲۶۶۴ روپے ۱۰ر۸ پائی کا ۲۶ مئی سنہ ۹۵ع سے ۱۳ دسمبر سنہ ۹۷ع تک ½ ۳ فیصدی ماہوار کے حساب سے کل زر بتاؤ

(۸) ۵۱ روپے ۸ر کا ۱۲ اکتوبر سنہ ۹۱ع سے ۲۲ اپریل سنہ ۹۲ع تک ۶ پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب سے مول بیاج بتاؤ

* اس قسم کے سوالوں میں مدت کو سالوں کی کسر میں لا کر ۲ سے ضرب دیکر ششماہیاں بناؤ۔ اور ۱۰۰ پر تقسیم کرو۔

+ مدت کو سالوں کی کسر میں لا کر ۴ سے ضرب دو۔ سہ ماہیاں بن جائیں گی۔

(۹) ۳۵۰ روپے ۸ر ۹ پائی کا ایک سال ۳ مہینے میں ۶ پائی فی روپیہ فی ماہ کے حساب سے بیاج کیا ہوگا؟

(۱۰) ۲۰ر۷ روپے کا بیاج ۸ ؎ فی روپیہ در چار ماہی کے حساب ۹ مہینے میں کیا ہوگا؟

۱۲ دلیپ چند نے دنی چند سے ۱۴۶۰ روپے ۱۲ ر بیوپار کیواسطے ۳½ مہینے کے وعدے پر قرض لئے۔ اور سود ڈیڑھ پیسہ فی روپیہ ٹھہرا۔ تباؤ دلیپ چند کتنے روپے ادا کرے گا؟

۱۳ نندرابن نے رامداس سے ۱۹۳۶ روپے اپنے بیٹے کی شادی کیلئے۔ روپے کے در سے قرض لئے۔ ۴۸۰۰ روپے تو تینوں سے اسی وقت ادا کر دیئے۔ اور ۲۴۰ روپے فصل خریف پر ۴ ماہ بعد دیئے۔ پھر ۳۲۰ روپے ۹ مہینے بعد فصل ربیع پر۔ اب سال کے بعد حساب ہوا۔ تو تباؤ کل روپیہ ایک آنہ روپیہ سود کی چھوٹ کی مجرائی کے بعد اس کے ذمے کتنا ہوگا؟۔

۱۴۔ ایک زمیندار نے ساہوکار سے ۵ من ۸ سیر گیہوں سوائیوں پر قرض لئے اس وقت نرخ ۱۴ سیر فی روپیہ تھا۔ جب فصل کا موقع آیا اور بھاؤ ۱۶ سیر نکلا۔ تو ساہوکار نے اب کے نرخ سے روپے لیلیئے تباؤ زمیندار نے کتنے روپے دیئے۔ اور ان میں بیاج کتنا تھا؟

۱۵۔ ایک زمیندار نے ۱۲½ من چاول ڈیوڑھوں پر قرض لئے۔ اس وقت چاول ۱۲½ سیر فی روپیہ تھے۔ جب نئی چاول نکلے اور بھاؤ ۱۵ سیر ہو گیا۔ تو ساہوکار نے اس نرخ سے روپے لے لئے۔ تباؤ زمیندار نے کتنے روپے دیئے اور ان میں بیاج کس قدر ہے؟۔

۱۶۔ رام چند نے ۳۲۰۰ روپے ۱۲ ر سیکڑہ کے حساب سے قرض لیکر تین ہزار گھماؤں میں خریدی اس سے اسکو ۱۸۰ روپے فصل خریف پر اور ۲۶۸ روپے فصل ربیع پر آمدنی ہونے لگی۔ تباؤ سود دے دلا کر اسکو سالانہ کیا بچت ہوئی۔ اور اگر وہ اس بچت سے قرض ادا کرنا چاہے تو کتنی مدت میں ادا ہو جائیگا؟

۱۷۔ نروتم سنگھ نے ۹۶۰ روپے ۹ پائی فی روپیہ در کے حساب سے اور عطر سنگھ نے اتنے ہی روپے زیور رکھ کر ۶ پائی فی روپے کے حساب سے قرض لئے۔ اور ملکر بیوپار شروع کیا۔ ایکسال بعد انکو ۱۲۸۰ روپے نفع ہوا تباؤ سود دیکر ہر ایک کو ماہوار کیا فائدہ ہوا۔

۱۸ سیتارام نے ۲۰ر۷ روپے ۳ پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب سے اور کرشن لال نے اسی قدر

روپے ۲؍ در ششماہی کے حساب سے قرض لیکر باہم بیوپار شروع کیا۔ ۹ مہینے بعد ان کو ۳۴۲۲ روپے فائدہ ہوا۔ بتاؤ سود دے دلا کر ہر ایک کو ماہوار کیا نفع یا نقصان ہوا۔

۱۹- ایک ساہوکار نے ۵۶۲۳ روپے ۸؍ ۴؍ روپے فیصدی سالانہ کی شرح سے قرض لینا ہے دو سال کے بعد اسکو ۷۴۴۱ روپے ۸؍ وصول ہوگئے۔ تیسرے سال کے ختم ہونے پر اس نے باقی مول بیاج کی نالش دائر کی۔ بتاؤ زر دعوے کس قدر ہے۔

---

سود مفرد کے سوالوں میں ان چار رقموں اصل[1]۔ شرح[2]۔ مدت[3] اور سود[4] یا کل زر میں سے تین رقموں کے معلوم ہونے سے چوتھی رقم تناسب کے ذریعہ سے معلوم ہو سکتی ہے چنانچہ پہلی تین رقموں کے معلوم ہونے سے سود یا کل زر کے دریافت کرنے کا قاعدہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔ اب باقی رقموں کے دریافت کرنے کا قاعدہ ذیل میں درج ہے۔

**(۲) قاعدہ زر اصل دریافت کرنیکا۔ جبکہ سود۔ شرح اور مدت معلوم ہو۔**

(مدت × شرح) : کل سود :: ۱۰۰ : زر اصل

**مثال (۱)** ۵ روپے فیصدی سالانہ کے حساب سے ۶ سال میں کس زر اصل سے ۷۵۰ روپے سود حاصل ہوگا

۵ × ۶ : ۷۵۰ :: ۱۰۰ : زر اصل

پس زر اصل = $\frac{۱۰۰ \times ۷۵۰}{۳۰}$ = ۲۵۰۰ روپے

**(۳) قاعدہ زر اصل دریافت کرنیکا جبکہ کل زر۔ شرح اور مدت معلوم ہو**

(شرح × مدت + ۱۰۰) : کل زر :: ۱۰۰ : زر اصل۔

**مثال (۲)** کتنا روپیہ ۴ فیصدی سالانہ سے سود پر دیا جائے کہ ۵ سال میں اس کے ۷۲۰ روپے کل زر بن جائیں۔

(۱۰۰ + ۵ × ۴) : ۷۲۰ :: ۱۰۰ : زر اصل

∴ زر اصل = $\frac{۷۲۰ \times ۱۰۰}{۱۲}$ = ۶۰۰ روپے جواب۔

(۴) قاعدہ شرح دریافت کرنیکا جبکہ کل زر۔ زر اصل اور مدت معلوم ہو

کل زر ۔ اصل زر = کل سود اور $\frac{\text{کل سود}}{\text{مدت}}$ = سود ایک سال

زر اصل : ۱۰۰ :: $\frac{\text{کل سود}}{\text{مدت}}$ : شرح مطلوب

مثال (۳۳) ۴۵۰ روپے کس شرح سود پر قرض دیں کہ ۶ سال میں ۵۵۰ روپے بن جائیں۔

۵۵۰ − ۴۵۰ = ۱۰۰ روپے کل سود اور $\frac{۱۰۰}{۶}$ = ۱۸ روپے سود ایک سال

تناسب ۴۵۰ : ۱۰۰ :: ۱۸ : شرح مطلوب

∴ شرح مطلوب = $\frac{۱۸ \times ۱۰۰}{۴۵۰}$ = ۴ روپے فیصدی فیسال

(۵) قاعدہ مدت دریافت کرنیکا جبکہ کل زر۔ زر اصل اور شرح معلوم ہو

کل زر ـ زر اصل = کل سود ∴ تناسب ذیل ہوا

$\frac{\text{زر اصل} \times \text{شرح}}{۱۰۰}$ : کل سود :: ایک سال : مدت مطلوب

مثال (۳۴) کتنی مدت میں ۴۲۵ روپے $۳\frac{۱}{۲}$ شرح سے ۵۴۴ روپے بن جائیں گے۔

۵۴۴ − ۴۲۵ = ۱۱۹ روپے کل سود

$\frac{۴۲۵ \times ۷}{۲ \times ۱۰۰}$ : ۱۱۹ :: ایک سال : مدت مطلوب

پس مدت مطلوب = $\frac{۱۱۹ \times ۱۰۰ \times ۲}{۷ \times ۴۲۵}$ = ۸ سال جواب

**نوٹ** (۱)۔ مندرجہ بالا قاعدے شرح فیصدی کے لحاظ سے ہیں۔ اگر شرح فی روپیہ ہو تو جہاں جہاں ۱۰۰ لکھا ہے۔ وہاں ایک لکھنا چاہیئے

**نوٹ** (۲) قاعدہ ۴ و ۵ میں اگر کل زر کی بجائے کل سود معلوم ہو۔ تو تفریق کرنے کی ضرورت نہیں

ہر ایک جزُ کے دریافت کرنے کا قاعدہ ابیات میں طلبا کی سہولت کے لئے درج ذیل ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| مدت۔ | کُل زر سے تم اصل نکالو | باقی کو سو گُنا بنالو | شمار کنندہ |
| | اصل شرح کی ضرب لگالو | خارج قسمت مدت پالو | نسب نما |
| شرح | کل زر سے تم اصل گھٹالو | باقی کو سو گنا بنالو | شمار کنندہ |

نسبت نمار — اصل مدت کی ضرب لگاؤ — خارج قسمت شرح بتاؤ

**سود۔** اصل شرح اور وقت کو ضرب کر دو ایجان — نکلے حاصل ضرب جو سود اُسے پہچان

**زر اصل** — وقت شرح کی ضرب لگاؤ — حاصل پر پھر ایک بڑھاؤ

کل کو تم مقسوم بناؤ — خارج قسمت اصل بتاؤ

**کل زر** — شرح مدت کو ضرب دے اور ایک بڑھا — ضرب کر و پھر اصل میں کل جواب بتا

**تنبیہ** ۔ یاد رکھو کہ مندرجہ بالا ابیات میں شرح سے مراد شرح فی روپیہ ہے ۔

## سوالات نمبر ۷

۱۔ کتنے روپے کا ۴ سال میں ۵ فیصدی فی سال کی شرح سے ۲۰ روپے سود حاصل ہوگا

(۲) کتنے روپے کا ۵ سال میں ۴½ فیصدی " ۱۴۸ روپے ۱۲ سود "

(۳) کتنے روپے کا ۲½ سال میں ۲½ " " ۳۷۶ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی سود "

(۴) کتنے روپے کا ۵ سال میں ۴ " " ۹۶ روپے ۲ آنے ۶ پائی سود "

(۵) کتنے روپے کا ۲½ سال میں ۶ " " ۱۸۲ روپے ۴ آنے سود "

(۶) کتنا روپیہ سود پر دیں کہ ۴½ سال میں ۵½ شرح سے ۷۵ روپے ۹ آنے ۷½ پائی سود حاصل ہو

(۷) کس زر اصل کا ۳ سال ۷۳ دن میں ۴¾ شرح سے ۱۳۱ روپے ۱۲ سود حاصل ہوگا ۔

(۸) کس قدر روپے کا ۱ سال ۲۳۵ دن میں ۴½ شرح سے ۵۴ روپے ۱۲ آنے ۶ پائی سود حاصل ہوگا ۔

(۹) کتنا روپیہ سود پر لگایا جائے کہ ۸ فیصدی ماہوار کے حساب سے ۲۵ مارچ سے ۴ دسمبر تک ۱۸ روپے ۴ آنے ۳ پائی سود حاصل ہو ۔

(۱۰) کتنا روپیہ سود پر لگایا جائے کہ ۴ پائی فی روپیہ ماہوار کی در سے ۵ اپریل ۱۸۹۶ء سے ۵ اگست ۱۸۹۶ء تک ۴۴ روپے ۵ آنے ۴ پائی سود حاصل ہو ۔

۲ (۱) کونسی رقم ۴ روپے ۸ آنے شرح فیصدی سود پر دی جائے کہ ۲½ سال میں کل ۴۹۴ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی بن جائیں

(۲) کتنا روپیہ ۱۲ فیصدی فی سال سود پر دیا جائے کہ ۲ سال ۷ ماہ میں ۴۲۷ روپے ۱ آنہ ۳ پائی بیاج حاصل ہو ۔

(۳) کونسی رقم ۳¾ شرح سود پر دی جائے کہ ۲½ سال میں کل ۹۵۴ روپے ۱۳ آنے بن جائیں۔

(۴) وہ رقم بتاؤ جو ۹ مہینے میں ۴¾ شرح فیصدی ماہوار سے ۱۰۷ روپے ۱۱ آنے ۴ پائی بن جائے۔

(۵) ۷ مہینے ۱۵ دن میں ۵ آنے ۴ پائی شرح فیصدی ماہوار سے کتنے روپے کے ۶۴ روپے ۱۳ آنے ۳ پائی بن جائیں گے

(۶) ۳ سال میں ۵ پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب سے کتنے روپے کے ۱۷۶ روپے ۷ آنے ۹ پائی بن جائیں گے۔

(۷) کتنا روپیہ ۲½ پائی فی روپیہ ماہوار سود پر دیا جائے کہ ۸ مہینے میں کل زر ۲۸۶ روپے ۸ آنے بن جائے۔

(۸) کتنے روپے کے ۳ سال ۳ ماہ ۷ دن میں ۲ پائی فی روپیہ کی در سے ۱۱۲ روپے کل زر کے بن جائیں گے

(۹) کچھ روپیہ ۴ فیصدی فی سال کی شرح سے ۲۷ اپریل سے یکم جون تک ۷۰۰ روپے ۱۰ آنے ۴ پائی بن گیا
بتاؤ وہ روپیہ کتنا تھا۔

(۱۰) کتنے روپے کے ۲۴ اگست ۱۹۲۶ء سے ۱۳ مارچ ۱۹۲۷ء تک ۴½ فیصدی فی سال کی
شرح سے کل ۴۲۱ روپے بن جائیں گے۔

۳ (۱) ۷۵۰ روپے کا ۴ سال میں ۶۰ روپے سود کس شرح سے حاصل ہوگا

(۲) ۹۵۰ روپے کا ۳ سال میں ۱۱۴ روپے سود کس شرح سے حاصل ہوگا؟

(۳) ۱۰۵ روپے ۶ آنے ۸ پائی کا ۴½ سال میں ۲۳ روپے ۱۱ آنے ۰ سود کس شرح سے حاصل ہوگا؟

(۴) ۱۲۱۸ روپے ۸ آنے کا ۲ سال ۴ ماہ میں ۱۷۱ روپے ۳ آنے بیاج کس شرح سے حاصل ہوگا؟

(۵) ۸۴ روپے ۵ آنے ۴ پائی کا ۳ سال ۴ ماہ میں ۳۶ روپے ۱۰ آنے بیاج کس شرح سے حاصل ہوگا؟

(۶) کس شرح سے ۲ سال ۶ مہینے میں ۲۳۳۳ روپے ۵ آنے ۴ پائی کا ۲۳۶ روپے ۴ آنے سود حاصل ہوگا؟

(۷) ۷۴۵ روپے کا سود ۸ سال میں ۳۰۶ روپے ۷ آنے ۲⅖ پائی کس شرح سے ہوگا؟

(۸) اگر ۸ مہینے میں ۷۰۴ روپے ۸ آنے کا سود ۸۰ روپے ۱ آنہ حاصل ہو تو شرح فیصدی ماہوار۔ بتاؤ۔

(۹) اگر ۹۲۵ روپے ۱ آنہ ۴ پائی کا ۳ سال ۴ مہینے میں ۲۳۴ روپے ۳۰ سود ملے تو شرح فیصدی
ماہوار بتاؤ۔

(۱۰) ۱۳۴ روپے کا سود ۲۶ روپے ۱۵ آنے ۳ پائی ۴ مہینے میں کس شرح فی روپیہ ماہوار سے حاصل ہوگا

۴ (۱) کس شرح سے ۲ سال میں ۵۰۴ روپے کے ۵۹۵ روپے بن جائیں گے۔

(۲) کس شرح سے ۱۸۰۵ روپے ۱۰ ار ۸ پائی کے ۶۹۸ روپے ۴ سال کے عرصہ میں بن جائیں گے۔

(۳) کس شرح سے ۳۰۴ روپے ۱۴ ار کل زر ۲۹۹ روپے ۲ ار ۸ پائی کا $3\frac{1}{2}$ سال میں ہوگا

(۴) ۷۷ روپے ۵ ار ۶ پائی کے ۵ سال میں ۹۷ روپے ۱۵ ار ۶ پائی کس شرح سے بن جائیں گے؟

(۵) ۴۰۴ روپے ۲ ار ۸ پائی کے ۴۳۹ روپے ۴ ار ۴ پائی ۶ مہینے کے عرصہ میں کس شرح فی صدی فی سال سے بن جائیں گے؟

(۶) کس شرح سے ۱۹۸۴ روپے کے ۵۶۹۵ روپے ایک سال ۱۳۵ دن میں بن جائیں گے

(۷) میں نے ۵ مارچ کو ۱۲۰ روپے قرض دیئے ۱۸ - اکتوبر کو ۱۳۲ روپے ۸ آنے ۴ پائی وصول ہوئے تو شرح فی صدی فیسال بتاؤ۔

(۸) ۱۹ - جون ۹۶ء سے ۳۱ - اگست ۹۷ء تک ۳۳۳ روپے ۵ ار ۴ پائی کے ۳۹۱ روپے بن گئے شرح فی صدی فیسال بتاؤ۔

(۹) ۶۰۰ روپے کے ۶۶۲ روپے ۸ ار کس شرح فی روپیہ ماہوار سے ۵ مہینے میں بن جائیں گے۔

(۱۰) ۱۶۶ روپے ۱۰ ار ۸ پائی کے ۱ سال ۴ مہینے میں ۱۷۶ روپے ۱۰ ار ۸ پائی بن گئے شرح فیصدی ماہوار بتاؤ۔

**۵** (۱) کتنی مدت میں ۱۳۰۰ روپے کا ۴ شرح فیصدی فیسال سے ۱۵۶ روپے سود ہوگا

(۲) کتنی مدت میں ۴۰۵ روپے کے $2\frac{1}{2}$ فیصدی فیسال کی شرح سے ۲۱۰ روپے ۱۲ ار سود کے وصول ہوں گے

(۳) کتنے عرصہ میں ۵۲۸ روپے ۸ ار کا $4\frac{1}{2}$ شرح سے ۳۲۰ روپے ۱۴ ار ۶ پائی سود ملیگا۔

(۴) ۶۷۹ روپے ۹ ار ۴ پائی کا ۳۰۸ روپے ۱۴ ار سود ۵ شرح سے کتنی مدت میں ہوگا

(۵) کتنی مدت میں ۱۷۲۶ روپے ۸ ار کا سود ۵ شرح سے ۷۴۶ روپے ۷ ار حاصل ہوگا۔

(۶) ۱۵۸ روپے ۱۳ ار ۴ پائی کا سود $11\frac{1}{2}$ روپے کی شرح سے ۶۹۴ روپے ۷ ار کتنے عرصہ میں ہوگا

(۷) ۱۵ ار فیصدی ماہوار کی شرح سے ۲۴۹ روپے ۸ ار کا سود ۱۳۹ روپے ۱۰ ار ۱ پائی کتنی مدت میں ملیگا؟

(۸) ۱۰ ار فی صدی ماہوار کی شرح سے کتنے عرصہ میں ۱۸۴ روپے ۱۰ ار ۸ پائی سے ۵۹۰ روپے ۸ پائی سود ملیگا

(۹) ۳ پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب سے ۶۲۶ روپے ۱۰ ار ۸ پائی کا سود ۳۱ روپے ۲ ار ۸ پائی کتنے عرصہ میں وصول ہوگا۔

(۱۰) ۴ پائی فی روپیہ کے در سے ۱۲۱۷ روپیہ ۸ ر ۹ پائی کا سود ۲۳۰ روپیہ ۱۲ ر ½ ۴ پائی کتنی مدت میں ملیگا ؟

٦ (۱) کتنی مدت میں ۱۵۰ روپے کے ۱۶۵۰ روپے ۴ فیصدی فیسال کی شرح سے بن جائیں گی

(۲) ۱۱۵۰ روپے کے ۱۳٦۵ روپیہ ۱۰ ار اڑھائی روپے کی شرح سے کتنے عرصہ میں بن جائیں گی ؟

(۳) ۱۲ ۹ روپیہ ٦ پائی کا کل زر ۷۹۵ روپیہ ۱ ر ½ روپیہ کی شرح سے کتنی مدت میں بن جائیگا ؟

(۴) ۲۷۵۲ روپیہ کا کل زر ۳۲۵۰ روپیہ ½ ۴ روپے کی شرح سے کتنی مدت میں بن جائیگا ؟

(۵) کتنے عرصہ میں ۱٦۰ روپیہ ۸ر ٦ پائی کا کل زر ½ ۴ فیصدی فیسال کی شرح سے ۱۷٦ روپیہ ۱۰ ر ۸ پائی بن جائیگا

(٦) کتنی مدت میں ۴۰۰ روپیہ ۵ ر ۴ پائی کے ۴۴۳ روپیہ ۷ ر ۴ پائی ۱۲ ار فیصدی ماہوار کی شرح سے بن جائینگے

(۷) ۱۹۱۹ روپیہ ۴ ار ½ ۲ پائی کل زر ۲۳۴ روپیہ ۴ ار ۲ پائی کا ٦ پائی فی روپیہ ماہوار

کی در سے کتنی مدت میں حاصل ہوگا۔

(۸) ۵۷٦ روپے کا کل زر ٦۷۲ روپے ۴ پائی فی روپیہ ماہوار کی در سے کتنی عرصہ میں بن جائیگا

(۹) ۷۵۰۰ روپیہ کا مول بیاج جو ۵ مئی کو ½ ۳ روپے فیصدی فیسال کی شرح سے قرض لیا تھا آج

۷٦۴۰ روپے ۱۰ ار ادا کیا۔ بتاؤ آج تاریخ کونسی ہے

(۱۰) ۹٦۴۸ روپے کا مول بیاج ۱۲ ار فیصدی ماہوار سے ۷۰۳۸ روپیہ کتنی مدت میں حاصل ہوگا

۷ (۱) ۲۲۵ روپے کے دوگنے ۵ فیصدی فیسال کی شرح سے کتنی مدت میں بن جائیں گے ؟

(۲) ۹٦۴ روپے ۱۲ ار کے دوگنے ۸ فیصدی فیسال کی شرح سے کتنی مدت میں بن جائیں گی ؟

(۳) ۱٦۱۴ روپیہ ۱۰ ار ۸ پائی کی تگنے ½ ۴ روپے شرح سے کتنے عرصہ میں بن جائیں گے ؟

(۴) ۳۱۸ روپے ۸ ر کے تگنے ٦ روپے کی شرح سے کتنے عرصہ میں حاصل ہونگے

(۵) ایک روپے کے دوگنے ۲ پائی فی روپیہ ماہوار کی شرح سے کتنے عرصہ میں بن جائیں گے

(٦) ۱۵۰ روپے کے چارگنے ½ ۱۲ فیصدی فیسال کی شرح سے کتنے عرصہ میں بن جائیں گے۔

(۷) ۵ سال میں ۵۴۸ روپے کے دوگنے کس شرح سے بن جائیں گے ؟

(۸) کس شرح سے ۳۲۴ روپیہ ۸ ر کے دوگنے ½ ۱۲ سال میں بن جائیں گے

(۹) ۱۷۱۴ روپے ۳ ر ۴ پائی کے تگنے ½ ۱۳ سال میں کس شرح سے بن جائیں گے

(۱۰) کس شرح سے ۲۰ سال کے عرصہ میں ۱۴۱۹ روپے ۹ر کے تگنے بن جائیں گے۔

(۱۱) ۳۳۵ روپے ۵ر ۴ پائی کے ۲½ گنے ۲۵ سال میں کس شرح سے بن جائیں گے؟

(۱۲) ۲۴۵ روپے ۹ر ۶ پائی کے چار گنے ۴۴ سال کے عرصہ میں کس شرح سے بن جائیں گے

۸ (۱) ایک رقم کے تگنے ۲۰ سال میں کس شرح سے بن جائیں گے؟

(۲) ۹۱ روپے ار ۹ پائی کے ۱۰۸ روپے ۱۱ر ۱ پائی ۲½ سال میں کس شرح سے بن جائینگے

(۳) ۳۰۵ روپے ۴ر ۱۰ پائی کے ۵۷۵ روپے ۱۱ر ۵ پائی ۴۰ سال کے عرصہ میں کس شرح سے بن جائیں گے؟

(۴) ۲۳۰۴ روپے سود ۴۰۹ روپے کا ۱۲½ روپے کی شرح سے کتنے عرصہ میں حاصل ہوگا

(۵) ۲۸۷ روپے ۸ر کا کل زر ۴۰۰ روپے ۴ر فیصدی ماہوار کے حساب سے کتنے عرصہ میں بن جائیگا

(۶) ۹۴ روپے ۵ر ۴ پائی کا مول بیاج ۴ سال ۶ ماہ میں ۵ر ۴ پائی کی شرح سے دریافت کرو

(۷) ۵۷ روپے کا سود ۲ر درششماہی کے حساب سے ۲½ سال کا دریافت کرو۔

(۸) ۴½ سال میں ۴½ روپے کی شرح سے ۱۲ روپے ۱۰ر ۶ پائی کو کس راصل حاصل ہوگا

(۹) ۱۰½ پائی کا سود ۱۰½ آنے ۵۰ سال میں کس شرح سے حاصل ہوگا؟

(۱۰) کتنا روپیہ سود پر دیا جائے کہ اس سے ۴ ہفتے میں ۶½ روپے شرح سے ۳۸ روپے ۸ر سود ملے

۹ (۱) کس اصل زر کا ۴½ شرح سے ۵ سال میں وہی سود ہوگا جو ۷۶۵ روپے کا ۴ سال میں ۵ شرح سے ہوتا ہے

(۲) کس رقم کا ۳½ سال میں ۳½ روپے شرح سے وہی سود ہوگا۔ جو ۲۲۰ روپے ۱۳ر ۴ پائی کا ۸ سال میں ۴½ روپے کی شرح سے ہوتا ہے۔

(۳) کتنی مدت میں ۳۶۰ روپے کا ۵ فیصدی شرح سے وہی سود ہوگا۔ جو ۱۲۰۰ روپے کا ۲½ سال میں ۴ شرح سے ہوتا ہے۔

(۴) کتنی مدت میں ۴ شرح سے ۵۲۵ روپے کا وہی سود ہوگا۔ جو ۳۶۰ روپے کا ۷ سال میں ۶½ روپے شرح سے ہوتا ہے۔

(۵) کس شرح سے ۴۰۰ روپے کا ۱۲½ سال میں وہی بیاج ہوگا۔ جو ۱۵۰۰ روپے کا ۳½ سال

میں ۴ شرح سے ہوتا ہے۔

(۶) کس شرح سے ۲۵۰ روپے کا ۲½ سال میں وہی بیاج ہوگا۔ جو ۳۴۰ روپے ۵ رہ پائی کا ۸ سال میں ۳⅓ روپے شرح سے ہوتا ہے۔

(۷) کتنا روپیہ ½۵ روپے شرح سے سود پر دیا جائے کہ ½۴ سال میں اس کا کل زر راس کل زر کے برابر ہو۔ جو ۲۰۰۰ روپے کا ۴ سال ۱۰ ماہ میں ۳ شرح سے ہوتا ہے۔

(۸) کتنا روپیہ ۴ فیصدی شرح سود پر دیا جائے کہ ½۴ سال میں اسکا کل زر راس کل زر کے برابر ہو۔ جو ۵۰۰ روپے کا ۳ سال میں ½۲ روپے شرح سے ہوتا ہے۔

۱۰

(۱) میں نے ۴۰۰ روپے کسی شرح سود پر دیئے۔ دو سال کے بعد ایک روپیہ شرح فیصدی اور بڑھا دی تیسرے سال کے اخیر میں ۵۲ روپے سود ملا شرح تبلاؤ۔

(۲) میں نے ۷۵۰ روپے سود پر دیئے۔ ایک سال بعد پہلے سے ایک روپیہ شرح زیادہ کر دی۔ تیسرے سال کے اخیر میں ۹۰ روپے سود ملا۔ شرح بتاؤ۔

(۳) گلزار سنگھ نے کچھ روپے سود پر دیئے۔ اور شرح ۵ روپے مقرر کی ۳ سال کے بعد حساب کیا تو سود اصل رقم سے ۵۶۰ روپے کم نکلا۔ بتاؤ گلزار سنگھ نے کتنا روپیہ قرض دیا تھا۔

(۴) جگدمبے سہای نے ۶ روپے شرح سے کچھ روپیہ سود پر لگایا ۲۵ سال کے بعد حساب کیا تو سود اصل سے ۴۰۰ روپے بڑھ گیا۔ بتاؤ کتنا روپیہ سود پر لگایا گیا

(۵) میں نے کچھ روپیہ قرض دیا ۲ سال ۶ ماہ میں اس کا سود ۲۷۰ روپے بن گیا۔ اگر شرح فیصدی ایک روپیہ زیادہ ہوتی تو ۳۰۰ [?] روپے سود ملتا۔ اصل اور شرح بتاؤ۔

(۶) کچھ مدت میں ۸ فیصدی شرح سے کسی رقم کا کل زر ۱۲۰۰ روپے بن گیا۔ اگر اصل رقم دو سال اور سود پر رہتی۔ تو مول بیاج ۱۴۰۰ روپے بن جاتا۔ اصل اور مدت بتاؤ۔

(۷) ایک ساہوکار نے اپنا ⅓ سرمایہ ۴ فیصدی سود پر لگایا۔ اور باقی کا ۵ فیصدی پر۔ ½۲ سال کے بعد اسکو ۱۶۵ روپے سود ملا۔ بتاؤ اسکا سرمایہ کتنا ہے۔ اور دونوں شرحوں پر علٰحدہ علٰحدہ کتنا دیا ہے؟

(۸) ایک شخص نے ساہوکار کے ۳۰۰۰ روپے دینے ہیں - دوسال کےبعد سود ادا کر دیا اور آئندہ کے لئے ½ ۱ فیصدی شرح بڑھ گئی - اور ایک سال کےبعد ۱۴۴ روپے سود دینا پڑا - پہلے سال کی شرح بتاؤ -

(۹) میں نے کچھ روپے قرضہ دیئے - ۴ سال ۴ مہینے میں ان کا سود ۲۴۲۰ روپے ملا - اگر شرح فیصدی ایک روپیہ زیادہ ہوتی - تو ۳۰۰ روپے سود ملتا - اصل اور شرح بتاؤ -

(۱۰) نردتم سنگھ نے سیتارام سے ۹۶۰ روپے ۵ پائی فی روپیہ ماہوار کی در سے قرض لئے اور عطر سنگھ نے اسی قدر جگبد سہائے سے ۴ فی روپیہ ششماہی کے حساب سے - لیکن عطر سنگھ نے ۲۰ روپے لیکر ۹۶۰ کا نوٹ لکھ دیا - بتاؤ سال کے اخیر میں کون فائدے میں رہا اور کتنا فائدہ رہا

# سطحوں کی پیمائش

**تعریفیں** - (۱) سطح وہ ہے جس میں صرف طول اور عرض ہو - موٹائی گہرائی نہ ہو -

(۲) زاویہ اس کو کو بولتے ہیں - جو دو خطوں کے ملاپ سے پیدا ہو -

(۳) جب ایک خط دوسرے خط پر سیدھا کھڑا ہو تو ایک کو دوسرے پر عمود بولتے ہیں اور ان کے درمیانی کونے کو زاویہ قائمہ -

(۴) مستطیل یا قائم الزوایا وہ چار ضلعے کی شکل ہے - جس کے چاروں زاویے قائمے ہوں اور مقابل کے دو دو ضلعے آپس میں برابر ہوں -

(۵) مربع وہ چار ضلعوں کی شکل ہے - جس کے چاروں ضلعے برابر اور چاروں زاویے قائمے ہوں -

(۶) کسی شکل کا رقبہ وہ سطح ہوتی ہے - جو اس شکل کے اندر گھری ہو -

(۷) کسی شکل کی لمبائی کو طول اور چوڑائی کو عرض بولتے ہیں -

جس طرح کسی چیز کا طول و عرض ناپنے کے لئے گز - فٹ - انچ وغیرہ طولانی پیمانے مقرر ہیں اسی طرح رقبہ کا اندازہ کرنے کے لئے مربع گز - مربع فٹ وغیرہ مربع پیمانے معین ہیں -

ایک مربع گز وہ مربع پیمانہ ہے۔ جس کا ہر ایک پہلو ایک گز ہو۔ علی ہذا القیاس مربع فٹ مربع انچ وغیرہ سمجھو

نوٹ۔ طالب علم کو مربع انچ اور انچ مربع میں تمیز کر لینی لازم ہے۔ مثلاً ۹ مربع انچ سے وہ سطح مراد ہے۔ جس کا رقبہ ۹ مربع انچ ہے اور ۹ انچ مربع سے وہ مربع مراد ہے جسکا ہر ایک ضلع ۹ انچ ہے اور اس کا رقبہ ۸۱ مربع انچ

| (۱) انگریزی پیمانے | | | (۲) پنجابی پیمانے | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۴۴ مربع انچ | کا | ایک مربع فٹ | ایک مربع کرم | کا | ایک سرساہی |
| ۹ مربع فٹ | کا | ایک مربع گز | ۹ سرساہی | کا | ایک مرلہ |
| ۳۰¼ مربع گز | کا | ایک مربع پول | ۲۰ مرلے | کا | ایک کنال |
| ۴۰ مربع پول | کا | ایک روڈ | ۴ کنال | کا | ایک بیگھ |
| ۴ روڈ یا ۴۸۴۰ مربع گز | کا | ایک ایکڑ | ۲ بیگھے | کا | ایک گھماؤں |
| ۶۴۰ ایکڑ | کا | ایک مربع میل | | | |

(۳) ہندوستانی پیمانے

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰ کچوانسی | کی | ایک بسوانسی |
| ۲۰ بسوانسی | کا | ایک بسوہ |
| ۲۰ بسوہ | کا | ایک بیگھ |

## قاعدہ مستطیل اور مربع کے رقبہ دریافت کرنیکا

طول اور عرض کو آپس میں ضرب دو۔ حاصلضرب رقبہ ہوگا۔

مثال (۱) ایک مستطیل صحن ۱۲ گز لمبا اور ۸ گز چوڑا ہے۔ اسکا رقبہ بتاؤ

رقبہ صحن = ۱۲×۸ = ۹۶ مربع گز

مثال (۲) ایک فرش بشکل مربع گز ۶ فٹ طول میں ہے۔ اس کا رقبہ بتاؤ

رقبہ فرش = ۶⅔ × ۶⅔ = ۴۰۰/۹ = ۴۴ مربع گز ۴ مربع فٹ

مثال (۳) ایک کمرہ ۱۰ فٹ ۸ انچ لمبا اور ۹ فٹ چوڑا ہے اس کے فرش کی لاگت ۴ ر ۲ پائی

فی مربع گز کے حساب سے دریافت کرو۔

رقبہ فرش = ٣٢/٣ × ٩ = ٩٦ مربع فٹ یا ٩٦/٩ مربع گز

∴ لاگت فرش = ٩٦/٩ × ٩/٣٢ = ٣ روپے

(٢) چونکہ مستطیل کے طول کو عرض میں ضرب دینے سے رقبہ حاصل ہوتا ہے۔ اس لئے صاف ظاہر ہے کہ اگر رقبے کو طول یا عرض میں سے کسی ایک پر تقسیم کریں۔ تو خارج قسمت دوسرا ضلع آئیگا لیکن تقسیم سے پہلے دونوں اعداد ایک ہی درجے میں ہونے چاہئیں مثلاً رقبہ اگر مربع گزوں میں ہو تو طول یا عرض طولانی گزوں میں ہونا چاہئے۔ اور خارج قسمت بھی طولانی پیمانے میں ہوگا۔

**مثال (٤)** ایک مستطیل کا رقبہ ٤٨ مربع گز ہے اور عرض ١٨ فٹ طول بتاؤ۔

طول = ٤٨ × ٩ / ١٨ = ٢٤ فٹ یا ٨ گز۔

اسی طرح اگر طول ٢٤ فٹ معلوم ہو تو عرض = ٤٨ × ٩ / ٢٤ = ١٨ فٹ

## (٣) کمرے کی چاروں دیواروں کا رقبہ نکالنے کا قاعدہ

رقبہ چار دیواری = (طول + عرض) × ٢ × بلندی۔

**نوٹ (١)** اگر فرش کا رقبہ بھی نکالنا ہو تو بموجب قاعدہ نمبر ا نکال کر رقبہ چار دیواری میں جمع کر دو۔ اگر چھت کا بھی نکالنا ہو۔ تو رقبہ فرش کو دوچند کر لو۔

**نوٹ (٢)** اگر کمرے میں دروازے اور کھڑکیاں وغیرہ ہوں۔ تو ان کا رقبہ تفریق کر دو۔

**مثال (٥)**۔ ایک کمرہ ١٦ فٹ لمبا ١٤ فٹ چوڑا اور ٨ فٹ اونچا ہے اس کی چاروں دیواروں کی سطح بتاؤ۔

بموجب قاعدہ رقبہ چار دیواری = (١٦ + ١٤) × ٢ × ٨

= ٣٠ × ١٦ = ٤٨٠ مربع فٹ

(٤) اگر کسی مستطیل کے گرد اندر یا باہر سڑک بنائی جائے تو سڑک کا رقبہ معلوم کرنے کا قاعدہ۔

(١) بڑی مستطیل کے رقبہ سے اندر کی چھوٹی مستطیل کا رقبہ تفریق کرو۔ حاصل تفریق رقبہ سڑک کا ہوگا

(ب)۔ (بیرونی مستطیل کا طول + اندرونی مستطیل کا عرض) × ٢ × عرض سڑک = رقبہ سڑک۔

**مثال (۶)** ایک مستطیل صحن ۳۲ فٹ لمبا اور ۲۵ فٹ چوڑا ہے ۔ اس کے گرد چاروں طرف ۴ فٹ چوڑا راستہ چھوڑنا منظور ہے ۔ تو اس راستہ کا رقبہ بتاؤ ۔

صورت اول جس میں راستہ باہر ہے

**بطرز اول** رقبہ مستطیل بیرونی = ۴۰ × ۳۳ = ۱۳۲۰ مربع فٹ

رقبہ مستطیل اندرونی = ۳۲ × ۲۵ = ۸۰۰ م فٹ

رقبہ راستہ = ۱۳۲۰ − ۸۰۰ = ۵۲۰ مربع فٹ جواب

**بطرز دوم** (۴۰ + ۲۵) × ۲ × ۴ = ۶۵ × ۸ = ۵۲۰ مربع فٹ

صورت دوم جس میں راستہ اندر ہے

**بطرز اول** رقبہ مستطیل بیرونی = ۳۲ × ۲۵ = ۸۰۰ م فٹ

رقبہ مستطیل بیرونی = ۲۴ × ۱۷ = ۴۰۸ م فٹ

رقبہ راستہ = ۸۰۰ − ۴۰۸ = ۳۹۲ مربع فٹ

**بطرز دوم** (۳۲ + ۱۷) × ۴ × ۴ = ۴۹ × ۸ = ۳۹۲ م فٹ

(۵) گول کمرے کے محیط کو اونچائی میں ضرب دینے سے اسکی دیواروں کا رقبہ معلوم ہوتا ہے

**مثال (۷)** ایک گول کمرے کا محیط ۴۸ فٹ اور اونچائی ۱۰ فٹ ہے ۔ ۶ پائی فی مربع فٹ کے حساب سے اس کی دیواروں پر سفیدی کرانے میں کیا لاگت آئیگی ؟ ۔

رقبہ = ۴۸ × ۱۰ = ۴۸۰ مربع فٹ اور لاگت = $\frac{۶ × ۴۸۰}{۱۹۲}$ = ۱۵ روپے

**مثال (۸)** ایک کمرہ ۲۴ فٹ ۵ انچ لمبا ۱۱ فٹ ۷ انچ چوڑا اور ۱۵ فٹ بلند ہے ۔ اس کی دیواروں پر ۱۲ گرہ عرض کا ۴ر گز والا کپڑا کتنا اور کس قیمت کا لگیگا

رقبہ = (۲۴ فٹ ۵ انچ + ۱۱ فٹ ۷ انچ) × ۲ × ۱۵ = $\frac{۳۰ × ۳۶}{۹}$ = ۱۲۰ مربع گز

طول کپڑے کا = $\frac{۱۶ × ۱۲۰}{۱۲}$ = ۱۶۰ گز لاگت = $\frac{۴ × ۱۶۰}{۱۶}$ = ۴۰ روپے

**مثال (۹)** ۔ ایک صحن کا فرش ۲۵ گز لمبا ۱۶ گز چوڑا ہے ۔ بتاؤ اس میں ۵ فٹ لمبے ۴ فٹ چوڑے پتھر کتنے لگیں گے ۔ اور ۴ پائی فی پتھر کے حساب سے کیا لاگت آئیگی ؟

رقبہ فرش = ۱۶×۲۵ = ۴۰۰ مربع گز - تعداد پتھروں کی = ۴۰۰×۹ / ۴×۵ = ۱۸۰

لاگت = ۱۸۰×۴ / ۱۹۲ = ۱۵/۴ = ۳ روپے ۱۲ ار جواب -

## سوالات نمبر ۸

**۱- ان مستطیل کمروں کے فرش کا رقبہ معلوم کرو جن کا طول عرض حسب ذیل ہے۔**

(۱) ۴ گز و ۳ گز (۲) ۸ گز و ۶ گز (۳) ۳ گز ۲ فٹ و ۲ گز ۱ فٹ (۴) ۴ گز ۱ فٹ و ۳ گز (۵) ۹ گز و ۵ گز ۲ فٹ (۶) ۱۴ فٹ ۶ انچ و ۸ فٹ ۴ انچ (۷) ۱۶ فٹ ۸ انچ و ۱۲ فٹ ۳ انچ (۸) ۴ فٹ ۱۰ انچ و ۱۵ فٹ ۷ انچ (۹) ۴ گز ۲ فٹ ۶ انچ و ۳ گز ۱ فٹ (۱۰) ۳۶ گز ۱ فٹ ۵ انچ و ۲۵ گز ۲ فٹ

**۲**- (۱) ایک کمرہ ۷ گز ۲ فٹ ۴ انچ لمبا اور ۴ گز ۹ انچ چوڑا ہے- اس کے فرش کا رقبہ بتاؤ-

(۲) ایک صحن ۴ گز ۱ فٹ ۵ انچ چوڑا اور ۶ گز ۲ فٹ ۱ انچ لمبا ہے- اسکے فرش میں کتنی دری بچھیگی

(۳) ایک دیوار ۸ اگز ½ ۱ فٹ لمبی اور ۵ گز ½ ۲ فٹ اونچی ہے- اس کی سطح کا رقبہ بتاؤ-

(۴) ایک مکان ۱۴ اگز ۹ انچ طول میں اور ۸ گز ۸ انچ عرض میں ہے اس کی چھت کا رقبہ بتاؤ-

(۵) ایک دری ۱۹ اگز ۲ فٹ لمبی اور ۲۷ فٹ ۲ انچ چوڑی ہے بتاؤ وہ کسقدر زمین پر آئیگی؟-

**۳ ان مربعوں کے رقبے بتاؤ جن کی ایک ایک ضلع کی لمبائی معلوم ہے-**

(۱) ۴ گز ۲ فٹ (۲) ۹ گز ۱ فٹ (۳) ۸ گز ۴ انچ (۴) ۱۷ اگز ۱۰ انچ (۵) ۸ فٹ ۶ انچ (۶) ۳۶ گز ۵ انچ (۷) ۷ فٹ ۹ انچ (۸) ۶ گز ½۱ ۲ فٹ (۹) ۲۵ گز ۱ فٹ ۴ انچ (۱۰) ۷۱ گز ۶ انچ-

**۴**- (۱) ایک مربع صحن کا ہر ایک پہلو ۷ گز ۲ فٹ ہے- بتاؤ وہ صحن کتنی جگہ میں ہے؟-

(۲) ایک مربع حوض کا ہر ایک کنارہ ۱۶ اگز ۵ انچ ہے- اس کی تہ کا رقبہ بتاؤ-

(۳) ایک کپڑے کا مربع ٹکڑہ ۱۱ فٹ ۸ انچ چوڑا ہے- بتاؤ وہ کتنی جگہ میں بچھیگا-

(۴) ایک کمرہ ۲۲ گز ۴ انچ لمبا اور اتنا ہی چوڑا ہے- بتاؤ وہ کتنی جگہ میں بنا ہے-

(۵) ۸ گز ۲ فٹ ۳ انچ لمبی اور اتنی ہی اونچی دیوار پر کتنا کمیٹر الگیگا؟

**۵**- (۱) ایک کھیت ایکطرف سے ۴۰ کان ہے اور دوسری طرف سے ۴۴ کان- اسکا رقبہ بتاؤ-

(۲) ایک قطعہ زمین ۶۴ کرم طول میں اور ۱۲ کرم عرض میں ہے - اسکا رقبہ بتاؤ -

(۳) ایک بنجر کا طول ۱۶ جریب اور عرض ۶۴ گٹھے ہے - اسکا رقبہ کتنا ہوگا ؟

(۴) ایک کھیت ۵۴ گٹھے طول میں اور ۱۵ گٹھے عرض میں ہے - اسکا رقبہ کتنا ہوگا ؟

(۵) ایک قطعہ زمین ۴ جریب طول میں اور ۱۲ کرم عرض میں ہے - اس کی مساحت دریافت کرو -

۶ (۱) ایک قطعہ زمین ۲۲ فٹ لمبا اور ۱۴ فٹ چوڑا ہے - اسکے فرش پر ۱ روپیہ ۶ پائی فی مربع فٹ کے حساب کیا لاگت آئیگی ؟

(۲) ایک کھیت ۷ جریب طول میں اور ۲۸ گٹھے عرض میں ہے - اس پر ۴ فی بیگھہ کے حساب ہل چلانے میں کیا لاگت لگیگی ؟

(۳) ۳۰ فٹ ۴ انچ لمبے ۲۵ فٹ ۶ انچ چوڑے کمرے کے فرش میں ۳ روپے ۱۲ مربع گز کے حساب کیا خرچ ہوگا ؟

(۴) ایک سڑک ۱۵ گز چوڑی اور ۱ میل لمبی ہے - بتاؤ اس پر مٹی ڈلوانے میں ۱ فی مربع گز کے حساب کیا صرف ہوگا ؟

(۵) ایک مربع کھیت میں جس کا ہر ایک پہلو ۱۳ گز ہے - ۱۰ پائی فی مربع گز کے حساب گھاس لگانے میں کیا خرچ ہوگا ؟

۷ (۱) ایک مستطیل صحن کا رقبہ ۱۳۲ مربع گز اور طول ۳۶ فٹ ہے - صحن کا عرض بتاؤ

(۲) ایک کھیت کا رقبہ ۶ بیگھے ۱ بسوہ ہے - اور چوڑائی ۲۵ گٹھے - لمبائی بتاؤ -

(۳) ایک کمرے کا فرش ۴۰۰ مربع فٹ ہے - اور طول ۸ گز ۲ فٹ ۸ انچ عرض بتاؤ -

(۴) ایک کھیت کا رقبہ ۲ گھماؤں اور طول ۴۴ کرم ہے - عرض بتاؤ -

(۵) ایک کھیت کا رقبہ ۱۲ ایکڑ ہے اور عرض ۱۶ پول - طول کھیت کیا ہوگا ؟

۸ (۱) ۴۲ فٹ لمبے ۱۳ فٹ ۹ انچ چوڑے کمرے کے فرش پر ۷ فٹ ۱ انچ چوڑی دری کتنی بچھیگی -

(۲) ایک کمرہ ۴۳ فٹ ۶ انچ لمبا ۹ فٹ ۹ انچ چوڑا ہے اس کے فرش میں ۴ فٹ ۶ انچ چوڑا بوریہ کتنا بچھیگا ؟ -

(۳) ایک گز عرض کا ٹاٹ ۴۲ فٹ لمبے ۸ فٹ ۳ انچ چوڑے فرش پر کتنا بچھیگا ؟

(۴) ایک کمرہ ۲۷ فٹ ۴ انچ لمبا ۱۸ فٹ ۳ انچ چوڑا ہے اسکے فرش میں ۲۱ انچ عرض کا کپڑا کتنا صرف ہوگا ؟ ۔

(۵) ۴۴ گز لمبے ۱۰ گز ½ ۲ فٹ چوڑے چبوترے پر ۱ گز ۸ گرہ عرض کی بانات کتنی لگیگی ؟ ۔

**9**

(۱) ایک کمرے کے فرش پر ۲ ر ۶ پائی مربع گز کے حساب ۱۵ روپے خرچ ہوئے ۔ اگر اس کا طول ۱۶ گز ہو ۔ تو عرض کیا ہوگا ؟ ۔

(۲) ایک کھیت کا گھاس ۱۲ ر فی بیگھ کے حساب ۲۷ روپے کو بکا ۔ اگر اس کا عرض ۵۴ گٹھے ہو ۔ تو عرض کیا ہوگا ؟

(۳) ایک دری کے بنوانے میں ۴ ر ۸ پائی مربع فٹ کے حساب ۱۸ روپے ۱۰ ر ۸ پائی صرف ہوئے اگر اسکا طول ۷ فٹ ۶ انچ ہو تو عرض بتاؤ

(۴) ایک دیوار کے پلستر میں ۲ ر ۴ پائی مربع گز کے حساب ۲۹ روپے ۲ ر ۸ پائی خرچ ہوئے ۔ اگر اس دیوار کی اونچائی ۱۴ فٹ ہو ۔ تو لمبائی بتاؤ ۔

(۵) ایک کمرہ ۲۵ فٹ لمبا ہے ۔ اس کے فرش پر ۱۰ ر مربع گز کے حساب ۱۵ روپے ۱۰ ر لگے تو کمرے کا عرض بتاؤ ۔

**10**

(۱) ایک کمرہ ۸۴ گز لمبا اور ۳۰ گز چوڑا ہے ۔ اس کے فرش میں ۳ فٹ لمبے ۹ انچ چوڑے پتھر کے چوکے کتنے لگیں گے ؟ ۔

(۲) ایک مستطیل کھیت ۱۲۴ کرم لمبا اور ۲۷ کرم چوڑا ہے ۔ اس میں ۳ کرم لمبے ½ ۱ کرم چوڑے کیارے کتنے بنیں گے ؟ ۔

(۳) ایک مربع چھت ۴ گز چوڑی ہے ۔ بتاؤ اس میں لکڑی کے تختے ۱۰ انچ لمبے ۶ انچ چوڑے کتنے لگیں گے ؟ ۔

(۴) ۳ گز ۲ فٹ لمبے ½ ۲ گز چوڑے بوریے اس مربع صحن میں کتنے بچھیں گے ۔ جس کا طول ۱۰۸ گز ہے ۔

(۵) ۱۰ گز ۴ انچ لمبے ۲۲ فٹ ۶ انچ چوڑے کمرے کے فرش پر ۱۱ انچ عرض کے مربع پتھر کتنے صرف ہونگے

**۱۱** (۱) ۲۳ فٹ ۶ انچ لمبے ۱۳ فٹ ۴ انچ چوڑے کمرہ کے فرش میں ۲ گرہ والا ٹاٹ ۱۹ روپے ۱۴ / ۱ کا بچھا ٹاٹ کا عرض بتاؤ۔

(۲) ۸ گز ۹ انچ لمبے ۶ گز ۲ فٹ چوڑے کمرہ پر ۹ / ۴ پائی گرہ والا کپڑا ۱۸ / ۳ روپے ۸ / کا بچھا۔ کپڑے کا عرض بتاؤ۔

(۳) ایک کمرہ ۱۵ فٹ ۹ انچ لمبا ۱۲ فٹ ۵ انچ چوڑا ہے۔ اس کے فرش پر ۴ / گز کی چٹائی ۷ روپے ۳ آنے ۱/۲ ۱۰ پائی کی خرچ ہوئی۔ اس چٹائی کا عرض بتاؤ۔

**۱۲** (۱) ۱۸ فٹ چوڑے کمرے کے فرش پر ۲۸ انچ چوڑی دری ۲ / ۳ پائی گز والی ۱۶ روپے ۱۴ / ۱ کی لگی۔ تو کمرے کی لمبائی بتاؤ؟ ۔

(۲) ۱۶ فٹ ۶ انچ چوڑے کمرہ کے فرش پر ایک گز عرض کا کپڑا ۱۵ آنے ۴ پائی گز کے حساب ۲۴ روپے ۱۰ / ۸ پائی کا لگا کمرے کا طول معلوم کرو؟

(۳) ۲۷ فٹ ۳ انچ لمبے کمرے کی فرش پر ۱ فٹ ۶ انچ عرض کا ٹاٹ ۱۳ / ۴ پائی گز والا ۸۶ روپے ۲ / کا صرف ہوا۔ کمرے کی چوڑائی بتاؤ۔

**۱۳** (۱) ۷ ۱/۲ فٹ لمبے ۶ گز ۲ فٹ چوڑے کمرہ کے فرش پر ۲ فٹ چوڑی دری ۳۴ روپے ۵ / ۴ پائی کی بچھی۔ ایک گز دری کی قیمت بتاؤ۔

(۲) ۱۳ فٹ ۶ انچ لمبے ۳ گز ۱ فٹ چوڑے کمرے کے فرش پر ۴ فٹ چوڑا ٹاٹ ۲۲ روپے ۸ / کا بچھا ایک گز ٹاٹ کی قیمت دریافت کرو۔

(۳) ۲۰ فٹ ۳ انچ لمبے ۱۲ فٹ ۶ انچ چوڑے کمرہ میں ۲۲ فٹ ۶ انچ لمبا فرش ۱۰ روپے ۱۲ / ۱ کا صرف ہوا ایک گز فرش کی قیمت کیا ہوئی؟

(۴) ۱۲ فٹ ۶ انچ چوڑے مربع کمرے کے فرش پر ۱ فٹ ۳ انچ چوڑا قالین ۶۲ روپے ۸ / کا خرچ ہوا ایک گز قالین کی قیمت بتاؤ

**۱۴** (۱) ایک کمرہ ۱۵ فٹ ۹ انچ لمبا اور ۱۲ فٹ ۵ انچ چوڑا ہے۔ بتاؤ اس کے فرش میں ۱۲ گرہ

عرض اور ۱۲ ار گز قیمت کا کپڑا کتنا اور کس قیمت کا خرچ ہوگا

(۲) ایک کمرہ ۴۵ فٹ ۸ انچ لمبا اور ۲۰ فٹ ۴ انچ چوڑا ہے۔ اس کے فرش میں ۴ فٹ ۸ انچ عرض کی دری ۸ ر گز والی کتنی اور کس قیمت کی بچھے گی؟۔

(۳) ایک کمرہ ۱۰ فٹ ۶ انچ لمبا ۱۱ فٹ ۳ انچ چوڑا ہے۔ اس میں ۳۰ انچ عرض کا فرش ۱ ر گز والا کتنے کا لگیگا؟۔

(۴) ایک مربع کمرے کا ½ ۱۷ فٹ عرض ہے۔ اس کے فرش میں ۲ فٹ ۶ انچ عرض کی بانات ۵ ر گز والی کتنے کی درکار ہوگی؟۔

**۱۵- ان کمروں کی دیواروں کی سطح کا رقبہ دریافت کرو جن کا طول عرض اور بلندی حسب ذیل ہے۔**

(۱) طول ۱۵ فٹ عرض ۱۲ فٹ بلندی ۸ فٹ (۲) طول ۲۴ فٹ ۹ انچ عرض ۱۱ فٹ ۳ انچ بلندی ۹ فٹ ۴ انچ (۳) طول ۱۳ گز ۱ فٹ عرض ۲۲ گز ۲ فٹ بلندی ۱۵ گز (۴) طول ۱۵ فٹ ۴ انچ عرض ۲۰ فٹ ۸ انچ بلندی ۱۵ فٹ ۹ انچ (۵) طول ۴۴ گز ۲ فٹ ۱۰ انچ عرض ۴ گز ۹ انچ بلندی ۲ گز ۲ فٹ ۳ انچ (۶) طول ۸ گز عرض ۴ گز ½ ۱ فٹ بلندی ۱۴ فٹ (۷) طول ۲/۵ ۲۰ فٹ عرض ۳/۴ ۱۵ فٹ بلندی ۵/۶ ۱۲ فٹ (۸) طول ۱۵ فٹ ۱۰ انچ عرض ۱۲ فٹ ۲ انچ بلندی ۱۰ فٹ

**۱۶** (۱) ایک مربع کمرہ ۱۲ گز لمبا اور ۱۲ فٹ اونچا ہے۔ اسکی چاروں دیواروں کا رقبہ بتاؤ۔

(۲) ایک مربع مکان ۲۸ فٹ ۹ انچ چوڑا اور ۱۶ فٹ ۸ انچ بلند ہے اسکی چاروں دیواروں کا رقبہ بتاؤ۔

(۳) ایک حوض مربع شکل کا ½ ۳ گز لمبا اور ۲ گز ۲ فٹ گہرا ہے بتاؤ اسکی دیواروں پر سفیدی کتنی جگہ ہوگی

(۴) ایک کمرہ ۷ گز ½ ۱ فٹ لمبا اور اتنا ہی چوڑا اور ½ ۱۳ فٹ بلند ہے۔ اسکی دیواروں پر پلستر کتنی جگہ میں ہوگا؟۔

(۵) ایک مربع کمرے کا عرض ½ ۱۲ فٹ اور ارتفاع ۵/۶ ۹ فٹ ہے اسکی چاروں دیواروں کا رقبہ بتاؤ۔

۱۷ (۱) ایک کمرہ ۴۰ فٹ ۹ انچ لمبا ۱۶ فٹ ۹ انچ چوڑا اور ۱۷ ۳/۴ فٹ اونچا ہے۔ اس کی دیواروں پر کپڑا کتنی جگہ لگیگا جب کہ اس میں ایک دروازہ ۶ ۱/۲ فٹ سے ۴ ۱/۴ فٹ ہے۔

(۲) ایک مکان ۱۶ فٹ لمبا ۱۴ فٹ چوڑا اور ۱۲ ۱/۲ فٹ اونچا ہے۔ اس میں دو دروازے ہیں جن میں سے ہر ایک ۴ ۱/۲ فٹ سے ۲ ۳/۴ فٹ ہے۔ تباؤ اس کی دیواروں پر لیپائی کتنی جگہ میں ہوگی۔

(۳) ایک کمرے کا طول ۳۲ فٹ ۷ انچ عرض ۱۷ فٹ ۵ انچ اور ارتفاع ۱۶ فٹ ہے۔ اسکی دیواروں پر کاغذ کتنی جگہ لگیگا جب کہ اس میں دو دروازے ہوں جو ہر ایک ۷ ۱/۲ فٹ سے ۳ ۱/۵ فٹ اور ایک آتشدان ۴ ۱/۲ فٹ سے ۳ ۱/۳ فٹ ہو۔

(۴) ایک مربع کا طول ۴۰ فٹ اور ارتفاع ۱۸ فٹ ۸ انچ ہے اور اس میں ۳ دروازے ہیں ایک ۹ ۳/۴ فٹ سے ۲ ۱/۲ فٹ تباؤ اسکی دیواروں پر کاغذ کتنی جگہ لگیگا؟ —

۱۸ (۱) ایک کمرہ ۲۴ فٹ ۴ انچ لمبا ۱۹ فٹ ۸ انچ چوڑا اور ۱۵ فٹ بلند ہے۔ اس کی دیواروں پر ۴ آ فی مربع گز کے حساب سے سفیدی کرانے میں کیا خرچ آئیگا

(۲) ایک کمرہ ۲۴ فٹ ۳ انچ لمبا ۱۴ فٹ ۶ انچ چوڑا اور ۱۰ فٹ ۴ ۱/۲ انچ اونچا ہے۔ اس میں دو کھڑکیاں ہیں۔ ہر ایک ۷ ۱/۲ فٹ سے ۴ ۳/۴ فٹ ہے۔ تباؤ ۲ ر ۹ پائی مربع گز کی حساب سے اسکی دیواروں پر سفیدی کرائی کیا خرچ ہوگا؟

(۳) ایک کمرے کا طول ۴۰ فٹ عرض ۱۷ فٹ اور ارتفاع ۱۲ فٹ ہے۔ اس میں دو دروازے ہیں۔ ہر ایک ۸ فٹ سے ۵ فٹ اور دو کھڑکیاں ہر ایک ۳ فٹ سے ۲ فٹ ہے۔ تباؤ اس کی دیواروں پر ۱۴ ر ۹ پائی فی مربع گز کے حساب سے کپڑا کتنے کا لگیگا؟

(۴) ایک کمرہ ۱۶ فٹ لمبا ۱۴ فٹ چوڑا اور ۸ فٹ بلند ہے۔ اس میں ۳ دروازے اور ۲ کھڑکیاں ہیں جن کا کل رقبہ ۴۸ مربع فٹ ہے۔ تباؤ اس کی دیواروں پر ۴ ر ۶ پائی مربع فٹ کے حساب کیا خرچ ہوگا؟

۱۹ (۱) ۲۷ ۱/۲ فٹ لمبے ۱۲ ۱/۲ فٹ چوڑے اور ۷ ۱/۲ فٹ اونچے کمرے کی دیواروں پر اگر ۲ فٹ چوڑا کاغذ کتنا لگیگا؟ —

(۲) ۱۸ فٹ لمبے ۱۲ فٹ چوڑے ½ ۱۰ فٹ اونچے کمرہ کی دیواروں پر ۱۸ انچ عرض کا کاغذ کتنا لمبا درکار ہوگا؟

(۳) ۲۰ فٹ لمبے ۱۲ فٹ ۶ انچ چوڑے ۱۳ فٹ بلند کمرہ کی دیواروں پر ۲ گز ۴ انچ عرض کا کپڑا کتنا لگیگا۔ جبکہ اس میں دو دروازے ہیں جو ہر ایک ¾ ۶ فٹ سے ½ ۳ فٹ ہے۔

(۴) ایک مربع کمرہ کا ہر ایک پہلو ۱۹ فٹ ۶ انچ اور اونچائی ½ ۱۰ فٹ ہے۔ اس میں ایک دروازہ ½ ۴ فٹ سے ½ ۶ فٹ ہے۔ اور دو کھڑکیاں ہر ایک ¾ ۳ فٹ سے ۲ فٹ ہے۔ اسکی دیواروں پر ½ ۱ گز عرض کا کپڑا کتنا لگیگا؟

۲۰ (۱) ۲۰ فٹ ۳ انچ لمبے ۱۹ فٹ ۶ انچ چوڑے ۱۰ فٹ اونچے کمرہ کی دیواروں پر ¾ ۴ فٹ لمبے ½ ۱ فٹ چوڑے تختے کاغذ کے کتنے خرچ ہوں گے؟

(۲) ۳۶ فٹ لمبے ۲۸ فٹ چوڑے ۱۵ فٹ اونچے کمرہ کی دیواروں پر کتنے تختے کاغذ کے لگیں گے۔ جب کہ ہر ایک تختہ ½ ۴ فٹ سے ⅔ ۲ فٹ ہو۔

(۳) ایک کمرہ ⅓ ۲۷ فٹ لمبا ½ ۱۹ فٹ چوڑا اور ⅖ ۱۲ فٹ بلند ہے۔ اسکو ⅔ ۲ فٹ چوڑے کاغذ سے منڈھنا ہے۔ بتاؤ اس پر ۱۰ ار گز کے حساب سے کیا لگیگا؟

(۴) ایک کمرہ ۱۲ فٹ ۸ انچ لمبا ۱۴ فٹ ۶ انچ چوڑا اور ۱۲ فٹ اونچا ہے۔ اس کی دیواروں پر ۱۰ انچ عرض کا ٹاٹ ۳ پائی گز کا کتنے کا خرچ ہوگا؟

(۵) ایک کمرہ ۴۴ گز لمبا اور اتنا ہی چوڑا ہے اور اسکا ارتفاع ۱۵ فٹ ہے۔ بتاؤ اسکی دیواروں پر ۳ فٹ ۴ انچ چوڑا کاغذ جس کی قیمت ۹ پائی فی گز ہے کتنے کا خرچ ہوگا۔ جب کہ اس میں دو دروازے ہر ایک ۹ فٹ سے ۶ فٹ اور ایک انگیٹھی ۶ فٹ سے ۳ فٹ ہے۔

۲۱ – (۱) ایک کمرہ ۱۵ فٹ لمبا ۱۲ فٹ چوڑا اور ۱۰ فٹ اونچا ہے اسکی دیواروں اور چھت کا رقبہ بتاؤ۔

(۲) ایک کمرہ ۱۲ فٹ ½ ۴ انچ لمبا ۶ گز ¾ ۴ فٹ چوڑا اور ½ ۷ فٹ بلند ہے۔ اسکی چاروں دیواروں اور فرش کا رقبہ بتاؤ۔

(۳) ایک مربع کمرہ ۲۰ گز چوڑا اور ½ ۱۴ فٹ اونچا ہے اسکی چاروں دیواروں اور فرش کا رقبہ کیا ہوگا؟

(۴) ایک کمرہ ۱۸ فٹ ۳ انچ لمبا ۱۳ فٹ ۹ انچ چوڑا اور ۱۲ فٹ بلند ہی۔ اس میں دو دروازے اور ایک آتشدان ہے۔ ہر ایک ۵ × ۴ فٹ اور آتشدان ۴ فٹ سے ۲ فٹ ہی۔ اسکی چاروں دیواروں اور فرش پر پلستر کتنی جگہ میں ہوگا؟

(۵) ایک کمرہ ۱۶ گز لمبا ۱۲ گز چوڑا اور ۱۰ گز اونچا ہے۔ بتاؤ اس کی دیواروں اور چھت پر ۲ گرہ عرض کا کپڑا کتنے گز لگیگا۔ اور اس پر ۶ پائی گز کے حساب کیا خرچ ہوگا؟

(۶) ایک کمرہ کا طول ½ ۱۰ گز عرض ۸ گز اور ارتفاع ۶ گز ہے۔ اس میں ۴ دروازے ہیں۔ ہر ایک دروازہ ½ ۴ فٹ سی ½ ۲ فٹ ہے۔ بتاؤ اسکی دیواروں اور چھت پر ۸ انچ چوڑا کاغذ ۲ ر ۶ پائی گز کا کس قیمت کا لگیگا؟

۲۲ (۱) ایک گول کمرے کا محیط ۲۰ گز اور ارتفاع ½ ۱۵ گز ہے۔ بتاؤ اسکی دیواروں پر ۲ پائی فی مربع گز کے حساب پلستر کرانے میں کیا لاگت آئیگی۔

(۲) ایک گول کوٹھی کا محیط ۲۰ فٹ ۴ انچ اور ارتفاع ۱۱ فٹ ۸ انچ بتاؤ اس کی دیوار ونپر ¾ گز عرض کا کاغذ کتنا لگیگا؟

(۳) ایک کوئیں کی گولائی ۱۲ گز اور گہرائی ½ ۷ فٹ بتاؤ اسکی دیواروں پر ۸ پائی فی مربع فٹ کی حساب سفیدی کرانے میں کیا خرچ ہوگا؟

(۴) ایک گول کمرہ کا محیط ۱۵ گز اور ارتفاع ۵ فٹ ۴ انچ ہی بتاؤ اس پر سفیدی کرانے میں ۲ پائی فی مربع فٹ کی حساب کیا لاگت آئیگی جبکہ اس میں دو دروازے ہوں جو ہر ایک ½ ۴ فٹ سی ½ ۲ فٹ ہو۔

(۵) ایک گول کمرہ کا ارتفاع ۱۰ فٹ ہی۔ اسکی دیواروں پر رنگ کرانے میں ۲ ر ۶ پائی فی مربع فٹ کے حساب ۲۰ روپے خرچ ہوئے۔ اس کا محیط بتاؤ۔

۲۳ (۱) ایک کمرہ ۱۹ فٹ لمبا اور ۱۵ فٹ اونچا ہے۔ اسکی دیوارونپر سفیدی کرانے میں ۱ ر ۶ پائی فی مربع گز کے حساب ۱۱ روپے ۴ ر صرف ہوئے اس کی چوڑائی بتاؤ۔

(۲) ایک کمرہ کا عرض ۱۰ فٹ اور بلندی ¾ ۹ فٹ ہی۔ اسکی دیواروں پر رنگ کرانی میں ۱۲ ر فی مربع گز کے حساب ۴۰ روپے ۱۰ ر صرف ہوئے۔ اسکا طول بتاؤ۔

(٣) ایک کمرہ ١٨ فٹ ٩ انچ لمبا اور ١٦ فٹ ٣ انچ چوڑا ہے۔ اس کی دیواروں پر کاغذ لگانے میں ½٧ پائی فی مربع فٹ کے حساب ٣٤ روپے ٣ ر خرچ ہوئے۔ اس کی بلندی بتاؤ۔

(٤) ایک کمرہ ١٤ فٹ چوڑا ہے۔ اس کی فرش پر ١٢ ر فی مربع گز کے حساب ٢٨ روپے خرچ ہوئے اور دیواروں پر ٤ ر فی مربع گز کے حساب ٢٠ روپے۔ تو اسکی بلندی اور ارتفاع بتاؤ۔

(٥) ایک کمرہ ١٢ گز لمبا ہے۔ اس کے فرش میں ٣ گرہ عرض کا کپڑا ٢ ر ٣ پائی گز کا ٩٢ روپے ٢ ر کا صرف ہوا۔ اور اس کی دیواروں پر ½٢ فٹ عرض کا کاغذ ٤ پائی فٹ کے حساب ٢٣ روپے ا ر کا لگا۔ تو اس کمرے کی بلندی اور عرض بتاؤ۔

(٦) ایک کمرہ کا فرش جس قدر چوڑا ہے۔ اس سے دو چند لمبا اور اس پر ٥ ر مربع گز کے حساب ٧ روپے ١٠ ر ٦ پائی خرچ ہوئے۔ اور دیواروں کی رنگائی میں ٩ پائی فی مربع گز کے حساب ٣ روپے ٤ ر ٦ پائی۔ تو اس کمرے کی لمبائی چوڑائی اور بلندی بتاؤ۔

(٧) ایک کمرے کا طول عرض سے دگنا اور بلندی ١١ فٹ ہے۔ اور اس کی دیواروں پر ٢ فٹ چوڑا کاغذ ٣٤ گز لگتا ہے۔ اس کا طول و عرض بتاؤ۔

(٨) ایک کمرے کی چھت اور فرش پر کپڑا لگانے میں ٢ ر ٦ پائی گز کے حساب ¾ گز عرض کا کپڑا ٣٠ روپے کا لگا اور دیواروں پر ٨ ر فی تصویر کے حساب ٢٨٤ روپے ٨ ر کی تصویریں خرچ ہوئیں۔ اگر ہر ایک تصویر ٤ مربع فٹ ہو اور طول کمرہ ٢٥ گز ہو۔ تو اس کی اونچائی اور چوڑائی بتاؤ۔

(٩) ایک کمرے کی فرش پر ١ ر ٦ پائی فی مربع گز کے حساب ٨ روپے خرچ ہوئے۔ اور دیواروں پر ٤ ر ٦ پائی فی مربع گز کے حساب ١٤١ روپے ١٢ ر لگے۔ اگر اس میں دو دروازے ہر ایک ٣ × ٤ فٹ اور ٦ کھڑکیاں ہر ایک ٤ × ٢ فٹ ہوں تو اس کی بلندی و عرض کیا ہوگا۔ جبکہ اسکا طول ٢٤ گز ہو۔

(١٠) ایک کمرے کا طول عرض سے ٥ گنا ہے اور اس کے فرش کا خرچ ¾١٣ ر فی مربع گز کے حساب ٨ روپے ١٢ ر ہوتا ہے۔ اس کا طول و عرض بتاؤ۔

۲۴ (۱) ایک کھیت ۵۴ فٹ لمبا اور ۳۰ فٹ چوڑا ہے۔ اس کی گرد باہر کی طرف ۲½ فٹ چوڑا راستہ بنا ہوا ہے۔ تو اس راستے کا رقبہ بتاؤ۔

(۲) ایک صحن ۱۲۰ گز لمبا اور ۷۰ گز چوڑا ہے۔ اس کی گرد باہر کی طرف ۵ گز چوڑی گلی بنی ہوئی ہے۔ تو اس گلی کا رقبہ بتاؤ۔

(۳) ایک مربع تالاب کی گرد جسکا ہر ایک پہلو ۳۰۰ گز ہے ۶ فٹ چوڑا راستہ بنا ہوا ہے۔ تو اس راستے کا رقبہ بتاؤ۔ اور ۶ پائی مربع گز کے حساب اس کی درستی پر کیا خرچ ہوگا؟

(۴) ایک مستطیل باغ ۲۴ فٹ لمبا اور ۱۰ گز چوڑا ہے اگر اس کے باہر چاروں طرف یکساں عرض کی ۴ فٹ چوڑی سڑک بنائیں تو اس سڑک پر مٹی ڈلوانے میں ½ ۷ پائی فی مربع فٹ کے حساب کیا لاگت آئیگی؟

(۵) ایک باغیچہ ۴۸ فٹ طول میں اور ۱۲ فٹ عرض میں ہے۔ اس کے باہر چاروں طرف ۵ فٹ چوڑا راستہ بنا ہوا ہے۔ تو اس کے فرش میں ۱۰ انچ لمبی ۵ انچ چوڑی سلیں کتنی لگیں گی؟

۲۵ (۱) ایک صحن ۲۶ فٹ لمبا اور ۳۷ فٹ چوڑا ہے۔ اس کے اندر چاروں طرف ½ ۴ فٹ چوڑی خندق کھودی گئی ہے۔ تو بتاؤ اس خندق نے کتنی جگہ گھیری ہے؟

(۲) ایک کھیت بشکل مربع ۶۴ گز طول میں ہے۔ اس کے اندر چاروں طرف ۴ گز چوڑی سڑک بنی ہوئی ہے۔ تو بتاؤ سڑک بغیر باقی کھیت کتنا ہے؟

(۳) ایک کھیت بشکل مربع ۱۶ گز لمبا ہے۔ اس کے اندر چاروں طرف ۳ فٹ چوڑی پٹڑی بنی ہوئی ہے۔ تو بتاؤ اس پٹڑی میں کتنی زمین ہے۔ اور ۲ ۶ پائی فی مربع گز کے حساب اسپر کنکر کتنے کے بچھیں گے؟

(۴) ایک کھیت ۹۰ کرم طول میں ۶۷ کرم عرض میں ہے۔ اس کے اندر چاروں طرف ۸ کرم چوڑی زمین میں پوست بویا گیا ہے تو بتاؤ اس پوست کا لگان ۲ روپے ۱۲ آنے فی گھماؤ کے حساب کیا دینا پڑے گا؟

(۵) ایک کھیت ۹۴ کرم لمبا اور ۳۴ کرم چوڑا ہے۔ اس کے اندر چاروں طرف ۵ کرم چوڑی زمین

میں کیارے بنائے گئے ہیں - اگر ایک کیارہ ۴ ۱/۲ کرم لمبا اور ۲ ۱/۲ کرم چوڑا ہو - تو کل کتنی کیاریں بنیں گے ؟ -

۲۶ (۱) ایک باغ ۵۰ گز لمبا اور ۳۰ فٹ چوڑا ہے - اس میں دو سڑکیں ۶ فٹ عرض کی ایک طول میں دوسری عرض میں ایک دوسری کو کاٹتی ہوئی بنائی ہیں - تو ۹ آنے فی مربع گز کی حساب ان کی بنوائی میں کیا خرچ ہوگا ؟ -

(۲) ایک باغ ۱۱۰ کرم طول میں اور ۸۰ کرم عرض میں ہے - دو راستے اس کے عین درمیان ایک دوسرے کو کاٹتے ہوئے اور باغ کو چار برابر حصوں میں تقسیم کرتے ہوئے بنائے گئے ہیں اگر ان راستوں کا عرض ۵ کرم ہو - تو بتاؤ باقی ہر ایک حصہ کا رقبہ کتنا ہے -

(۳) ایک سڑک ۲ ۱/۲ میل لمبی اور ۲۰ گز چوڑی ہے اس کے دونوں طرف کچھ کچھ برابر عرض کا راستہ چھوڑ کر درمیان میں کنکر بچھوائی گئی ہے - جس میں ساری سڑک کا ۳/۵ حصہ شامل ہے - تو راستہ کا عرض بتاؤ -

(۴) ایک باغ کا طول ۲۵۰ گز عرض ۱۲۰ گز ہے - اس کے درمیان میں ایک ایسی سڑک بنوانی ہے جس میں باغ کا ۱/۲ حصہ آ جائے - تو سڑک کی چوڑائی بتاؤ اور ۱۲ پائی فی مربع گز کے حساب اس کے بنوانے کا خرچ معلوم کرو -

۲۷ (۱) ایک پٹواری نے ایک کھیت کا رقبہ جسکا طول ۲۰ ۱/۲ جریب اور عرض ۱۱ ۱/۲ جریب ہے - زمیندار کو ۲۹ گھماؤں ۷ کنال ۶ مرلہ بتایا - بتاؤ اس نے کتنا کم یا زیادہ بتایا -

(۲) ایک کھیت میں جس کا طول ۳۳ ۱/۲ جریب اور عرض ۱۴ ۲/۵ جریب ہے - گندم بوئی گئی اگر ایک کنال میں ۲ سیر بیج پڑے اور ۱۴ سیر روپے کا ملے - تو بتاؤ بیج کتنا اور کتنے کا درکار ہوگا ؟

(۳) ایک زمیندار کا کھیت ۱۰۸ کرم طول میں اور ۱۶۰ کرم عرض میں ہے - اور اسکو سالانہ لگان ۳۳ روپے ۵ آنہ ۴ پائی دینا پڑتا ہے - تو شرح لگان فی گھماؤں بتاؤ -

(۴) ایک ٹھیکہ دار نے ۳۰۰۰۰ روپے ۱۰ آنہ کو ایک میل لمبی ۲۵ گز چوڑی سڑک بنانیکا ٹھیکہ لیا

اور اس نے ۱۰ پائی فی مربع گز کے حساب مزدوری مزدوروں کو دی۔ بتاؤ ٹھیکہ دار کو کیا نفع ہوا۔
(۵) ایک کھیت ۶ جریب ۱۰ گٹھے طول میں اور ۲ جریب ۱۲ گٹھے عرض میں ہے۔ بتاؤ اس کی کٹوائی ۴ر بیگہ کے حساب کیا ہوگی؟

۲۸ (۱) ایک مربع کھیت کا رقبہ ۱۲ کنال ہے۔ تو اس مستطیل کھیت کا عرض بتاؤ جس کا رقبہ مربع سے نصف اور طول ۴۰ کرم ہے۔
(۲) ایک مستطیل ۴۵ فٹ لمبا اور ۳۴ فٹ چوڑا ہے۔ بتاؤ اس مربع کا رقبہ کیا ہوگا جس کا مجموعہ اضلاع برابر اس مستطیل کے مجموعہ اضلاع کے ہو۔
(۳) ایک قطعہ زمین ۲۲۵ فٹ لمبا اور ۹۶ فٹ چوڑا ہے۔ بتاؤ اس کھیت کی لمبائی کیا ہوگی جس کی چوڑائی ۷۵ فٹ ہے اور رقبہ پہلے کھیت کے برابر ہے۔
(۴) ایک مربع باغ کے گرد مینڈ بنوانے میں $2\frac{3}{4}$ پائی فی گز کے حساب ۲۷ روپے ۳ آنے ۲ پائی صرف ہوئے۔ تو اس باغ کا ایک ضلع بتاؤ۔
(۵) ایک مستطیل کا طول ۲۷ گز ہے۔ اور اس کے گرد مینڈ بنوانے میں ۶ پائی فی گز کے حساب ۷ روپے ۸ آنے صرف ہوئے۔ تو اس کا عرض بتاؤ۔

۲۹ (۱) ایک مربع کھیت کا ایک ضلع ۲۰۰ گز ہے۔ اس کے اندر ایک تالاب ۵۰ فٹ چوڑا بنا ہوا ہے جس میں کل کھیت کا $\frac{1}{4}$ رقبہ شامل ہے۔ تو تالاب کا طول بتاؤ۔
(۲) ایک کمرہ کے فرش میں چاروں طرف $2\frac{1}{2}$ فٹ چوڑی جگہ چھوڑ کر ۱۴ فٹ ۳ انچ لمبی ۱۹ فٹ چوڑی دری بچھائی گئی ہے۔ تو بتاؤ خالی جگہ کا رقبہ کیا ہے۔

## متفرق سوالات نمبر ۹

(۱) $\frac{31}{45} + 17\frac{1}{6} + \frac{14}{35} + \frac{24}{27}) \times \{(16\frac{5}{8} - 3\frac{1}{4})$ کا $3\frac{1}{5}\}$
(۲) ۲۴۷ چیزوں کی قیمت بحساب ۴ شلنگ ۹ پنس فی چیز تجارت سے کیا ہوگی؟
(۳) دو اعداد میں نسبت ۳ و ۲ کی ہے لیکن بڑا عدد ۲۱۰ ہے۔ تو چھوٹا کیا ہوگا؟

(۴) ایک کتاب کے $\frac{1}{2}$ حصہ کی قیمت ۱۰ روپیہ کی $\frac{1}{2}$ ہے اور جو اس کے $\frac{3}{4}$ حصے کی قیمت ہے وہی مال ایک صندوق کے $\frac{1}{4}$ حصے کی ہے تو ایسے ۵۰ صندوقوں کی کیا قیمت ہوگی

(۵) اگر ۲ لاکھ اینٹیں ۹ انچ لمبی ۱۵ انچ چوڑی $2\frac{1}{2}$ انچ موٹی ۵ مکانوں کے بنانے میں خرچ ہوں تو کتنی اینٹیں ۱۸ انچ لمبی ۹ انچ چوڑی ۴ انچ موٹی ویسے ۱۲ مکانوں کے لئے درکار ہونگی ؟ -

(۶) ۵۰۰ پونڈ کا سود $4\frac{1}{2}$ فیصدی شرح سے ۱۵-اپریل سے ۷ ستمبر تک کیا ہوگا ؟ -

(۷) ایک مربع کمرہ کی بلندی ۱۱ فٹ ۶ انچ ہے تو بتاؤ اس کی چھت اور دیواروں پر سفیدی کرانے میں ۱ آنہ ۶ پائی فی مربع گز کے حساب سے کیا خرچ ہوگا - جبکہ اسکا طول ۴ فٹ ہی -

(۸) $\frac{\frac{5}{6} - 2\frac{1}{2}}{\frac{5}{7} + 2\frac{1}{2}} + \frac{7}{12}$ کا $\frac{90}{42} - \frac{22\frac{1}{2}}{30}$ کو مفرد کرو -

(۹) $2\frac{1}{2}$ ۲۰۲ چیزوں کی قیمت بحساب ۱۳ شلنگ ۳ پنس فی چیز کیا ہوگی -

(۱۰) ۷ گھوڑے اور ۵ گائیں ملکر ایک کھیت میں ۹ دن تک چر سکتی ہیں - اور فقط ۵ گھوڑے ۳۵ دن تک - تو بتاؤ صرف ایک گائے کتنے عرصہ تک چر سکیگی -

(۱۱) ایک قلعہ میں ۲۴۰۰ جوان ہیں - اور ان کے پاس ۵ ہفتہ کی خوراک موجود ہے - بتاؤ کتنے آدمی چلے جائیں کہ وہ خوراک ۷ ہفتہ تک کافی ہو سکے -

(۱۲) ۱۵۰ آدمی ۱۰ گھنٹہ روز کام کرکے ۶ دن میں ایک خندق ۲۰۰ گز لمبی ۳ گز چوڑی اور ۲ گز گہری کھود لیتے ہیں تو کتنے دنوں میں ۱۰۰ آدمی ۸ گھنٹہ روز کام کرکے ۳۶۰ گز لمبی ۴ گز چوڑی ۳ گز گہری خندق کھود لیں گے -

(۱۳) اگر ایک سال ۶ مہینے میں ۴۵۰ پونڈ سے ۲۷ پونڈ ۱۰ شلنگ سود حاصل ہو تو شرح فی صدی فی سال کیا ہے ؟ -

(۱۴) ایک کمرہ ۲۵ فٹ لمبا ہے اور اس کے فرش میں ۵ آنہ فی مربع گز کے حساب سے ۲۷ روپے ۱۳ آنہ خرچ ہوئے - تو کمرے کا عرض بتاؤ -

(۱۵) [illegible] کو مفرد کرو

(۱۶) ۴ من ۲ سیر ۴ چھٹانک کی قیمت بحساب ۲ روپے ۹ پائی فی من تجارت سے معلوم کرو۔

(۱۷) جس کام کے $\frac{1}{3}$ کو ۴ آدمی ۱۰ دن میں ختم کر لیتے ہیں۔ اُس کل کو ۱۲ روز میں ختم کرنے کے لئے کتنے آدمی درکار ہوں گے

(۱۸) ایک شخص نے اپنے سرمایہ کا $\frac{1}{2}$ بیٹے کو دیا۔ پھر باقی کا $\frac{1}{3}$ بیٹی کو اور پھر باقی کا $\frac{1}{4}$ عورت کو تب باقی اُس کے پاس ۳۰۰۰ روپے رہ گئے۔ بتاؤ پہلے اس کا سرمایہ کتنا تھا؟

(۱۹) اگر ۵ مرد اور ۳ لڑکے ۵۴ دن میں ۱۲ گھنٹے روز کام کر کے ایک کام کر لیں تو کتنے دنوں میں ۱۰ گھنٹے روز کام کر کے ۱۶ آدمی اس سے $\frac{1}{2}$ ۱ اگنا کام کر لیں گے۔ یاد رہے کہ ۲ مردوں کا کام ۳ لڑکوں کے کام کے برابر ہے۔

(۲۰) ۵۶۶ پونڈ ۳ شلنگ ۲ پنس $\frac{1}{2}$ ۳ سال میں کس شرح سے ... پونڈ ہو جائیں گے۔

(۲۱) ایک باغ بشکل مستطیل ۱۶۰ فٹ لمبا اور ۱۰۰ فٹ چوڑا ہے۔ اُس کے گرد اگرد ۴ فٹ چوڑا راستہ ہے۔ تو اس راستہ کے فرش پر ۹ آنے فی مربع گز کے حساب کیا خرچ ہوگا؟

(۲۲) $\frac{\frac{3}{7} - \frac{2}{9}}{\frac{3}{7} + \frac{2}{9}}$ کا $\frac{1}{2}$ ۲ ÷ $\frac{4}{5\frac{5}{9} - 15}$ + $\frac{11}{16}$ ۲ ... $\frac{3}{2\frac{5}{14}}$

(۲۳) اگر $\frac{1}{2}$ ا گز بانات ۳ روپے ۴ گز کے تو حساب تجارت سے ۱۲ گز ۴ گرہ کی کیا قیمت ہوگی

(۲۴) ایک چور ۱۵ میل نکل گیا تھا کہ ایک افسر اس کے پکڑنے کو روانہ ہوا۔ بتاؤ افسر اس کو کتنی دور جا کر پکڑ سکے گا جبکہ جتنی دیر میں چور ۱۶ میل چلتا ہے۔ اتنی دیر میں افسر ۱۹ میل۔

(۲۵) ایک محصور قلعہ میں ۴ ہفتہ کا کھانا بحساب ۱۴ چھٹانک فی کس یومیہ موجود ہے۔ تو فی صدی کتنا گھٹایا جائے کہ وہی کھانا ۵ ہفتہ کو کافی ہو سکے۔

(۲۶) ایک آدمی نے ۱۰ مہینے کے اندر ۶۰ میل سڑک تیار کرنے کا ٹھیکہ لیا اور ۲۶ آدمی لگائے۔ ۴ ماہ بعد معلوم ہوا کہ صرف ۲۰ میل سڑک تیار ہوئی ہے تو بتاؤ کتنے اور زیادہ آدمی لگائے کہ سڑک میعاد کے اندر تیار ہو جاوے۔

(۱...) کس رقم سے $\frac{1}{2}$ ۴ شرح سے ۵ سال میں وہی سود ہوگا جو ۱۲۵ روپے ... کا ... سے ۴ سال

میں ہوتا ہے۔

(۲۸) ۵ گز لمبے ۴ گز چوڑے کمرہ کی دیواروں پر ۲ ر ۸ پائی فی مربع فٹ کے حساب سے ۴۹ روپے ۱۰ ر ۸ پائی رنگت میں خرچ ہوئے۔ تو اس کمرہ کا ارتفاع بتاؤ۔

(۲۹) $\frac{11\frac{1}{9} - 2\frac{1}{4}}{6\frac{1}{4} - 3\frac{1}{12}} \div \frac{3\frac{1}{4} + 1\frac{1}{2}}{2\frac{1}{2} + 1\frac{3}{4}} \times \frac{3\frac{1}{2} - 1\frac{1}{2}}{2\frac{1}{2} - 1\frac{3}{4}}$ کو حل کرو۔

(۳۰) اگر کھانڈ کا بھاؤ ۱۲۳ ۱ روپے ۴ ر فی سیکڑہ من ہو تو ۳۹۷ ½ من کھانڈ کی قیمت حساب تجارت سے کیا ہوگی؟۔

(۳۱) ایک ولائتی کپڑے کا بھاؤ ۳ روپے ۱۳ ر ۸ پائی فی گز ہے۔ اور ململ کا بھاؤ ۵ ر ۴ پائی فی گز تو ۴۳ گز ولائتی کپڑے کے بدلے کتنی ململ آئیگی؟

(۳۲) ایک خاص کام کو ۴ مرد یا ۷ عورتیں یا ۹ لڑکے ۱۸ دن میں کر لیتے ہیں۔ تو اس کام کو ۵ مرد اور ۴ عورتیں اور ۲ لڑکے ملکر کتنے عرصہ میں کر لیں گے۔

(۳۳) اگر ۷ آدمی ۱۳۲۰ گز لمبے ۸۸ گز چوڑے کھیت کو ۴۲ دن میں کاٹیں۔ تو دریافت کرو کہ ۱۳۲ گز چوڑے کھیت کی جس کو ۴ آدمی ۲۴ دن میں کاٹتے ہیں کیا لمبائی ہوگی؟۔

(۳۴) ۲۵۰۶ روپے ۴ ر ۲۶ مارچ ۱۸۸۰ء سے ۳۱ اکتوبر ۱۸۸۲ء تک ۳ روپے فی صدی فی سال کے حساب سے کتنے ہو جائیں گے؟

(۳۵) بتاؤ کہ ایک تختے میں سے جس کا عرض ½ ۷ انچ ہے۔ کس قدر لمبا ٹکڑا کاٹیں کہ اس کا رقبہ ۳ مربع فٹ ہو۔

(۳۶)
$$\frac{2\frac{1}{2} - \frac{5}{9}}{2\frac{1}{2} + \frac{5}{9}} + \frac{7}{12} \text{ کا } \left(\frac{10\times 9}{13\times 14} - \frac{22\frac{1}{2}}{30}\right)$$

(۳۷) ۳۰۲ ⅚ چیزوں کی قیمت بحساب ۱۷ پونڈ ۲ شلنگ ۲ ½ پنس فی چیز تجارت سے معلوم کرو۔

(۳۸) ۴ گز ۲ فٹ ۱۰ انچ کا ⅚ + ۷ گز ۳ انچ کا ⅛ - ۲ گز ۱ فٹ کا ¾ کو ۱۵ گز ۲ فٹ ۳ انچ کے ½ کی کسور میں لاؤ۔

(۳۹) ایک گاڑی کے اگلے پہیے کا محیط $\frac{1}{2}$ ۷ فٹ ہے۔ اور اس نے ایک میل چلنے میں ۷۰۴ چکر کئے۔ تو پچھلا پہیہ جس کا محیط ۹ فٹ ۱۲ انچ ہے اتنے ہی فاصلہ میں کتنے چکر کریگا۔

(۴۰) ۱۲۰ آدمی ۶ دن میں ۱۲ گھنٹے روز کام کر کے ایک خندق ۲۸۰ گز لمبی ۳۰ گز چوڑی ۲ فٹ گہری کھود دیتے ہیں۔ تو بتاؤ ۵۰ آدمیوں کے ساتھ کتنی عورتیں کام کریں کہ ۸ دن میں ۱۰ گھنٹے روزانہ کام کر کے ۳۵۰ گز لمبی ۲۵ گز چوڑی ۳ گز گہری خندق تیار ہو جائے۔ ۲ مرد کا کام = ۳ عورت کے۔

(۴۱) ۳۳۲ پونڈ کے ۴۳۳ پونڈ ۱۳ شلنگ $\frac{1}{2}$ ۴ پونڈ فیصدی فی سال کی شرح سے کتنے عرصہ میں ہو جائینگے۔

(۴۲) ایک کمرہ $\frac{2}{3}$ ۱۹ فٹ چوڑا اور $\frac{1}{9}$ ۸ گز لمبا اور $\frac{1}{2}$ ۱۳ فٹ اونچا ہے اس کی دیواروں پر $\frac{3}{4}$ ۲ فٹ چوڑا کاغذ لگانے میں کیا خرچ ہوگا جب کہ ۱۲ گز کے ٹکڑے پر ۵ روپے ۸ر خرچ ہوتے ہوں۔

(۴۳) $\left( 6\frac{3}{7} \text{ کا } \frac{4\frac{7}{12} - 5\frac{1}{6}}{7\frac{5}{12} - 12\frac{2}{3}} \right) \div \frac{\frac{3}{7} + 1}{2}$ کو مفرد کرو۔

(۴۴) ۷۲۹ من ۲۵ سیر نیل کی قیمت بحساب ۲۵۴ روپے ۱۲ ر $\frac{2}{3}$ ۱۰ پائی فی من دریافت کرو۔

(۴۵) ۸ شلنگ ۴ پنس فی گز والے ۱۲۱ گز کپڑے کے عوض ۹ شلنگ ۲ پنس گز والا کپڑا کتنا دیا جائے۔ کہ دونوں کی قیمت برابر ہو جائے۔

(۴۶) میں نے مولا مل کے ۴۶۰ روپے ۳ مہینے تک مفت برتے۔ تو وہ میرے ۴۸۰ روپے کتنے عرصہ تک بلا سود برتے۔ کہ میرے پر احسان بالکل نہ رہے۔

(۴۷) ۲۳۷۰ سپاہیوں کے لئے ۵۷ دن کی خوراک موجود ہے۔ اگر ۱۷ دن کے بعد ان میں سے ۱۲۰ سپاہی چلے جاویں۔ تو باقی خوراک باقی آدمیوں کو کتنے عرصہ تک کافی ہوگی؟

(۴۸) اگر ۲۰ آدمی ۱۲ بیگہ کا کھیت ۱۲ دن میں ۹ گھنٹے روز کام کر کے کاٹیں تو پہلے سے $\frac{1}{2}$ آدمی $\frac{1}{2}$ مدت میں $\frac{1}{2}$ وقت کام کر کے کتنے بیگھے کا کھیت کاٹیں گے؟

(۴۹) ۲۵۰ پونڈ کا کل زر ۵ برس میں ۳۰۲ پونڈ ۱۰ شلنگ کس شرح سے ہو جائیگا؟

(۵۰) ایک صحن ۲۴ گز لمبا اور $\frac{1}{2}$ ۷ گز چوڑا ہے۔ اس میں $\frac{1}{2}$ ۹ فٹ لمبے اور ۲ فٹ چوڑے ٹاٹ

بچھانے ہیں۔ اگر ۹ ر ۲ پائی ایک ٹاٹ پر لگے۔ تو کل کیا خرچ ہوگا؟۔

(۵۱) $\frac{۱\frac{۳}{۴} - \frac{۷}{۹} \text{ کا } \frac{۱۵}{۲۸}}{\frac{۵}{۹} \text{ کا } \frac{۱۲}{۲۰} + ۵\frac{۱}{۲}} \div \frac{۱}{۹} - \left\{\left[\frac{۳\frac{۱}{۳}}{۷} + \frac{۲}{۱۰\frac{۱}{۲}} - \frac{۱۰}{۶۳}\right]\right\} \div \frac{۴}{۷}$

(۵۲) آ ایک کام کا $\frac{۴}{۵}$ حصہ ۹ دن میں کرتا ہے۔ اور باقی کام ب کی مدد سے ۶ دن میں ختم کر لیتا ہے تو بتاؤ اکیلا ب کل کام کو کتنے عرصہ میں ختم کر لیگا؟۔

(۵۳) ایک حوض کو دو نالیاں آ و ب علیحدہ علیحدہ ۸۰ و ۱۰۰ منٹ میں بھر دیتی ہیں۔ اور تیسری ج ۱۲۰ منٹ میں خالی کر دیتی ہے۔ اگر حوض خالی ہو اور تینوں ایک ہی دفعہ کھول دی جائیں تو حوض کتنے عرصہ میں لبالب بھر جائیگا؟

(۵۴) ۳ میل کا $\frac{۴}{۱۱}$ + ۲ فرلانگ کا $۱\frac{۲}{۵}$ - ۵ پول کا $\frac{۳}{۱۱}$ کی قیمت معلوم کرو۔

(۵۵) $۵۱۵\frac{۳}{۴}$ چیزوں کی قیمت ۳۲۳۷ روپیے ۱۲ ار $۴\frac{۲}{۳}$ پائی فی چیز معلوم کرو۔

(۵۶) اگر ۱۰ گھوڑوں کی قیمت ۹ بیلوں کی قیمت کے برابر ہو اور ۹۰ بیل ۱۱۲ بھیڑوں کے برابر تو بتاؤ ۵۰ گھوڑوں کے برابر کتنی بھیڑیں آئیں گی؟

(۵۷) اگر ۴ مرد اور ۵ لڑکے ۷ دن میں ۴۶ روپے ار ۴ پائی کماتے ہیں اور ۳ مرد اور ۸ لڑکے ۹ دن میں ۶۰ روپے ۴ ار تو ۴ مرد اور ۴ لڑکے ۷۹ روپے ۲ ر کے دن میں کمائیں گے؟

(۵۸) اگر ۶ توپیں ۸ منٹ میں ۵ دفعہ فیر کرکے ۲۵۰ آدمی $۱\frac{۱}{۲}$ گھنٹے میں اڑا دیں تو کتنی توپیں ۵ منٹ میں ۸ دفعہ فیر کرکے ۹۰۰ آدمی ۲۵ منٹ میں اسی حساب سے اڑا دیں گے۔

(۵۹) ۲۲۹۳۷ پونڈ ۱۰ شلنگ کے دوگنے ۴ شرح سے کتنی مدت میں ہو جائیں گے۔

(۶۰) ایک کمرہ ۲۵ فٹ ۷ انچ لمبا ۱۵ فٹ ۵ انچ چوڑا اور ۷ فٹ ۴ انچ بلند ہے۔ تو اس کی دیواروں پر ۸ پائی فی مربع گز کے حساب سے کاغذ لگانے میں کیا خرچ ہوگا۔ اور چھت پر ار ۴ پائی فی مربع گز کے حساب سے پلستر کتنے کا پھرے گا؟۔

(۶۱) $\frac{۵\frac{۷}{۹} + ۲\frac{۲}{۳}}{۱\frac{۱}{۲} - \frac{۴}{۹}} \div \frac{۲}{۲۵}$ ، $\frac{۷}{۴۲}$ کا $\frac{۲۱}{۵۸}$ کی قیمت معلوم کرو

(٦٢) ہمارے پاس کسی قدر روپیہ ہے۔ اگر اس میں ٦٠ اور ملائیں تو اس کا $\frac{1}{4}$ حصہ ٢٠ روپیہ ہوتے ہیں تو بتاؤ ہمارے پاس کتنا روپیہ ہے۔

(٦٣) $\frac{4}{5}$ ١٤١٩ چیزوں کی قیمت ٨ ، ٧ پونڈ ٤ شلنگ ٨ پنس فی چیز کے حساب سے معلوم کرو۔

(٦٤) ایک تالاب کو ایک نل ٢٤ منٹ میں خالی کر سکتا ہے۔ اور دوسرا ٤٨ منٹ میں بھر سکتا ہے اگر تالاب بھرا ہوا ہو اور پہلے نل کو کھول دیں۔ اور ٨ منٹ بعد دوسرے نل کو بھی کھول دیں۔ تو تالاب کتنے عرصہ میں خالی ہو جائیگا؟

(٦٥) اگر ایک بھیڑ کا $\frac{1}{5}$ حصہ $\frac{2}{3}$ ١٠ روپے کو آتا ہو اور $\frac{3}{7}$ حصہ بھیڑ کا قیمت میں ایک بیل کے $\frac{1}{14}$ کے برابر ہو تو ١٠٠ بیلوں کی کیا قیمت ہوگی؟

(٦٦) ١٢ معمار ایک دیوار ٤٠٠ فٹ لمبی ١٢ فٹ اونچی ١٨ انچ موٹی $\frac{3}{4}$ ١٣ دن میں $\frac{1}{2}$ ١٠ گھنٹہ روز کام کر کے بنا لیتے ہوں۔ تو ٥ معمار ایک اور دیوار کو جو ٢٥٠ فٹ لمبی ١٠ فٹ اونچی $\frac{1}{2}$ ٢٢ انچ موٹی ہے۔ $\frac{1}{2}$ ١٢ گھنٹہ روز کام کر کے کتنے دنوں میں بنائیں گے؟

(٦٧) ٩٦٠ پونڈ ٤ شلنگ ٣ پنس کا ٤ سال میں ٥ پونڈ فیصدی فی سال کے حساب سے اصل مع سود کیا ہوگا

(٦٨) اگر ١١ گز $\frac{1}{4}$ ٨ گز چوڑے کمرے کے فرش پر عہ گز کے حساب سے ٨١٩ روپے کی دری بچھی۔ تو دری کا عرض بتاؤ۔

(٦٩) $\dfrac{\frac{2}{3}2 \text{ کا } \frac{6}{7} \div \frac{1}{2}4 \text{ کا } \frac{4}{27}}{(\frac{2}{3}12+\frac{6}{7}) \div (\frac{1}{2}4-\frac{4}{24})}$ کا $\dfrac{\frac{1}{4}+\frac{1}{2}-\frac{3}{4}}{\frac{2}{3} \text{ کا } \frac{4}{5} \text{ کا } \frac{1}{2}7}$

(٧٠) ٢٧ من ١٣ سیر $\frac{1}{4}$ ٥ چھٹانک گڑ کی قیمت بحساب ٥ روپے ٩ آنے ٦ پائی فی من حساب تجارت سے معلوم کرو۔

(٧١) ایک شخص نے اپنی ملکیت کا $\frac{1}{3}$ دیسراج کو دیا اور $\frac{1}{5}$ حصہ ساونمل کو لیکن دیسراج کو ساونمل سے ١٠ پونڈ زیادہ ملے۔ تو اس شخص کی جائداد بتاؤ۔

(٧٢) ٤ پونڈ ٥ شلنگ کا $\dfrac{\frac{1}{4}+\frac{11}{13}}{\frac{2}{7}+\frac{9}{11}} \div \dfrac{\frac{1}{5}+\frac{3}{4}}{\frac{1}{3}+\frac{2}{7}}$ کی قیمت بتاؤ

(۷۳) ۲۰ پونڈ ۱۰ شلنگ ۷ ۱۰ پونڈ ۶ شلنگ ۳ پنس کے ۲/۳ کی کونسی کسر ہے۔

(۷۴) عمر جس کام کو ۱۵ دن میں کرتا ہے۔ بکر ۳۰ دن میں۔ اگر اول ۴ روز تک دونو ملکر کام کریں پھر بکر چلا جائے۔ تو اکیلا عمر باقی کام کو کتنے دنوں میں ختم کرے گا؟

(۷۵) اگر ۳ مرد یا ۴ عورتیں کسی کام کو ۱/۲ ۸ گھنٹے میں کرتے ہوں۔ تو کتنے عرصہ میں ۷ مرد اور ۹ عورتیں پہلے سے تگنے کام کو کرلیں گی۔ یاد رہے کہ دوسری صورت میں ہر ایک شخص پہلے سے ۱/۵ کام کرتا ہے۔

(۷۶) ۶۲۵ روپے ۵ ۴ پائی کے ۹ مہینے میں ۳ پائی فی روپیہ ماہوار کے حساب سے کتنے ہو جائیں گے؟

(۷۷) ایک مربع کمرہ ۱۷ فٹ لمبا اور ۱/۲ ۱۱ فٹ اونچا ہے۔ اس کی دیواروں اور چھت پر ۳ آنہ فی مربع گز کے حساب سفیدی کرانے میں کیا لاگت آئیگی؟

(۷۸) ۳/۵ کا ۷/۸ + ۵/۱۲ ۵ کا ۷/۲۹ ۱ + ۵/۸ ÷ ۹/۱۴ ۱ × ۵/۹ + ۱/۲ ۷ − ۱/۱۱

(۷۹) ۲ ہنڈرڈ ویٹ ۳ کوارٹر ۱۴ پونڈ کی قیمت بحساب ۸ روپیہ ۱۰ آنہ ۸ پائی فی ہنڈرڈ ویٹ بتاؤ

(۸۰) ایک دکاندار نے ۳ من ۱۵ سیر شکر ۳۴ روپے کو خریدی اور ۸ آنہ بابت کرایہ خرچ ہوا۔ تو بتاؤ شکر کو فی من کس نرخ سے بیچے کہ کل ۴ روپے ۸ آنہ نفع حاصل ہو۔

(۸۱) اگر ۱ من ۸ سیر کا کرایہ ۶۲ میل کیواسطے ۲ روپے ۱۲ آنہ ہو تو ۳ من ۱۰ سیر کا کرایہ ۱۰۸ میل کیواسطے کیا ہوگا؟

(۸۲) ۵ لیمپوں میں ۵ گھنٹہ روز کے حساب سے ۱۰ دن میں ۱۲ روپے کی گیس جلتی ہے۔ تو کتنے لیمپ ۴ گھنٹہ ہر روز جلانے سے ۱۵ دن تک ۲۸ روپے ۴ آنہ میں جل سکتے ہیں۔

(۸۳) ایک آدمی ایک کتاب کو جس میں ۳۲۰ صفحے ہیں اور ہر صفحہ میں ۲۸ سطر اور ہر سطر میں ۱۲ الفاظ ہیں ۱/۲ ۵۲ گھنٹہ میں پڑھ سکتا ہے تو کتنے عرصہ میں ایک اور کتاب جس میں ۴۰۰ صفحہ اور ہر صفحہ میں ۳۶ سطر اور ہر سطر میں ۱۴ الفاظ ہوں پڑھ لیگا۔

(۸۴) ۵۰۸ پونڈ ۱۵ شلنگ ۹ پنس کا ۳ سال ۴ ماہ میں ۳/۴ ۳ فیصدی فی سال کی شرح سے کیا سود ہوگا؟

(۸۵) ایک مستطیل صحن ۴۰ گز ۲ فٹ ۷ انچ لمبا ۵ فٹ ۵ انچ چوڑا ہے۔ اور اس میں دو راستے چوپٹ کی شکل کے ۱/۲ ۲ فٹ چوڑے بنے ہوئے ہیں۔ تو بتاؤ صحن میں کنکروں کا فرش بچھانے میں ۳/۴ فی مربع گز کے حساب کیا خرچ ہوگا۔ اور راستوں پر پتھر کی چادریں بحساب ۴/۳ فی مربع گز کتنے کی لگینگی۔

(۸۶) $2-6-6 \div \left\{ \dfrac{\frac{1}{6} - 3\frac{1}{3}}{\frac{1}{6} + 3\frac{1}{3}} - 2\frac{5}{7} \text{ کا } \frac{4}{19} \right\}$ کو مفرد کرو۔

(۸۷) ۸۹۱۱ چیزوں کی قیمت ۱ پونڈ ۸ شلنگ ۱/۴ ۴ پنس فی نسخے کے حساب سے دریافت کرو۔

(۸۸) ۵ روپیے ۱۰ آنے ۶ پائی کا ۲/۳ + ۲۵ روپے ۶ آنے ۸ پائی کا ۵/۷ + ۳۰ روپے ۱۲ آنے ۳ پائی کا ۴/۵ کو ۸ روپے ۸ آنے ۱/۵ ۷ پائی کی کسر میں لاؤ۔

(۸۹) ایک حوض میں ۴۰۰ گیلن پانی ہے۔ اور اس میں سے ایک نالی ایک منٹ میں ۵ گیلن پانی نکالتی ہے۔ ایک اور حوض ہے جس میں سے ایک نالی ایک منٹ میں ۴ گیلن نکالتی ہے اگر دونوں حوض برابر وقت میں خالی ہوسکتی ہوں۔ تو بتاؤ دوسرے حوض میں کتنا پانی ہے۔

(۹۰) اگر ۳۰ آدمی ایک کام کا ۱/۵ حصہ ۸ گھنٹہ روز کام کرکے ۱۲ دن میں کرتے ہوں۔ تو کتنے عرصہ میں اسی کام کا ۳/۴ حصہ ختم ہوسکیگا۔ اگر پہلے دن کے بعد آدھے آدمی اُن میں سے نکال دیئے جائیں۔

(۹۱) ایک گھڑی پیر کے ۱۰ بجے ۱ منٹ تیز تھی۔ اور ۳ منٹ ۱۰ سکنڈ ہر روز تیز ہو جاتی ہے تو بتاؤ ہفتہ کے دن دس بجے گھڑی میں کیا وقت ہوگا؟۔

(۹۲) ۱۵۰ پونڈ ۷ شلنگ ۸ پنس کا ۲ سال ۱۴۶ دن میں ۳ پونڈ ۱۰ شلنگ فیصدی سالانہ کی شرح سے سود مفرد کیا ہوگا؟۔

(۹۳) ایک کمرہ ۱۲ فٹ لمبا ۱۰ فٹ چوڑا اور ۱۱ فٹ بلند ہے۔ اس میں ایک دروازہ ۳ فٹ سے ۷ فٹ ہے اور ۲ کھڑکیاں ہیں۔ جن میں سے ہر ایک ۸ فٹ سے ۴ فٹ ہے۔ تو بتاؤ اس کی دیواروں پر ۲ فٹ چوڑا اور ۱/۲ ۲ پنس گز کے بھاؤ کا کاغذ کتنے کا لگیگا؟۔

(۹۴) $\dfrac{\dfrac{1}{\frac{1}{5}-5}-5}{\dfrac{1}{\frac{1}{3}-3}-3} \times \dfrac{9}{44}$ ۷ کو مفرد کرو۔

(۹۵) ۷ پونڈ ۱۶ شلنگ ۲ پنس کے $\frac{3}{11}$ و ۳۵ پونڈ ۴ شلنگ ۸ پنس ÷ $\frac{2}{3}$ کے درمیان کیا فرق ہے؟۔

(۹۶) ایک شخص نے مرتے وقت ۵۰۰۰ پونڈ اپنی بیوی کو دیئے۔ اور باقی اپنے ۴ لڑکوں میں سے ہر ایک کو برابر تقسیم کر دیئے۔ تب معلوم ہوا کہ ہر ایک لڑکے کو کل جائداد کا $\frac{1}{5}$ حصہ ملا ہے۔ تو اس کی جائداد کتنی ہے۔

(۹۷) ۵۱۳ من ۱۵ سیر ۲ چھٹانک کی قیمت بحساب ۱۱۳ روپیہ ۴ آنہ پائی فی من دریافت کرو۔

(۹۸) ایک جائداد کے ($\frac{2}{3}+\frac{1}{21}$) حصہ کی قیمت ۱۰۰۲ پونڈ ۱۷ شلنگ ۱ پنس ہے۔ تو بتاؤ اس کے ($\frac{1}{5}+\frac{3}{4}-\frac{11}{2}$) کی کیا قیمت ہو گی۔

(۹۹) ایک شخص ہفتہ میں ۲۵ پونڈ ۱۰ شلنگ خرچ کرتا ہے۔ تو بتاؤ اسکی روزانہ آمدن کتنی ہو کہ $\frac{1}{2}$ ۱ سال بعد اس کے پاس ۵۰۷ پونڈ ۸ شلنگ بچ رہیں۔

(۱۰۰) اگر ۹ شخصوں کا قبیلہ لاہور میں ۵۶ روپے سالانہ آمدنی پر گذارہ کر سکے تو کوہاٹ میں جہاں چیزوں کی قیمت لاہور کی نسبت $\frac{3}{5}$ ہو۔ آٹھ آدمیوں کا قبیلہ ۷ مہینے تک اسی انداز سے کتنے پر گذارہ کر سکیگا۔

(۱۰۱) $\frac{1}{2}$ ۴ روپے فیصدی فی سال کے حساب سے $\frac{1}{4}$ ۲ سال میں کس قدر راس المال کا ۵۶۷ روپے سود ہوگا

(۱۰۲) ایک مکان کے چھت اور فرش پر ۲ آنہ ۳ پائی فی مربع گز کے حساب ۲۱۰ روپے ۱۰ آنہ خرچ ہوئے اور دیواروں پر ۱۲۳ روپے ۱۲ آنہ اگر اسکا عرض ۲۵ گز ہو تو طول و بلندی کیا ہو گی؟

(۱۰۳) $\left\{ \dfrac{2}{\dfrac{1}{1-\frac{1}{2}}-3} - \dfrac{1}{3} \text{ کا } \dfrac{2}{\frac{1}{2}-1\frac{1}{2}} \right\} \div \dfrac{\frac{3}{4}+\frac{1}{2}}{1\frac{1}{2}}$ کو مفرد کرو۔

(۱۰۴) ۳۴ بورے روئی کی قیمت بحساب ۱۶ روپیہ ۱۰ آنہ ۱ پائی فی من دریافت کرو جبکہ ایک بورے میں ۱۳ من ۲۷ سیر ۴ چھٹانک روئی آتی ہے۔

(۱۰۵) ایک قرضخواہ کو ایک دیوالیہ سے فی پونڈ ۱۲ شلنگ ۳ پنس ملے۔ اس طرح سے ۱۳۵ پونڈ ۱۰ شلنگ نقصان ہوا۔ بتاؤ اُس نے کیا لینا تھا؟

(۱۰۶) اگر ۵ مرد یا ۱۲ لڑکے ایک کام کو ۷ گھنٹے روز کام کرکے ۹ دن میں کرلیں۔ تو ۱۵ مرد اور ۸ لڑکے تگنے کام کو ۸ گھنٹے روز کام کرکے کتنے دنوں میں کرلیں گے؟

(۱۰۷) ۱۲۰۰ سپاہیوں کے پاس ۱۰ چھٹانک فی کس روزانہ کے حساب سے ۵۰ دن کی خوراک موجود تھی۔ اگر ان میں ۳۰۰ جوان اور آملیں تو روزانہ خوراک کتنی کم کرنی چاہئے۔ کہ کل آدمی ۶۰ دن تک گذارہ کرسکیں۔

(۱۰۸) ۳۷۰ پونڈ کا سود ۱۲۳ پونڈ ۶ شلنگ ۸ پنس ۳½ فیصدی شرح سے کتنے عرصہ میں حاصل ہوگا؟

(۱۰۹) ایک کمرہ کا طول ۱۸ فٹ عرض ۱۵ فٹ اور ارتفاع ۱۲ فٹ ہے۔ بتاؤ اس میں ۲½ فٹ عرض اور ۴ گز کا کاغذ کتنے کا لگیگا جب کہ اس میں ایک دروازہ ۷ × ۴ فٹ ہے۔ اور دو کھڑکیاں ہر ایک ۵ فٹ سے ۳ فٹ ہیں اور چاروں طرف نیچے سے ۲ فٹ اونچی دیوار خالی چھوڑی جائے گی۔

(۱۱۰) $\frac{7}{5-\frac{3}{4}} \div \frac{3-\frac{2}{3-\frac{3}{2}}}{4-\frac{3}{2}} - \frac{5}{7}$ کا $\left[\frac{1}{1\frac{3}{7}} + \frac{6}{5}\right.$ کا $\left.\frac{2\frac{1}{2}-3\frac{1}{3}}{2-\frac{4\frac{1}{7}}{21}}\right\}$ کو مفرد کرو

(۱۱۱) ایک میل سڑک پر ۱۳۵ روپے ۶ ر ۹ پائی لاگت آتی ہے۔ تو ۱۷ میل ۷ فرلانگ ۵۲ پول پر کیا لاگت آئیگی؟

(۱۱۲) اگر زید ۲ دن میں اتنا کام کرے جتنا عمر ۳ دن میں کرتا ہے۔ اور بکر ۵ دن میں اسقدر کام کرتا ہے۔ جس قدر عمر ۴ دن میں۔ تو بکر ایک کام کو جس کو زید ۶ ہفتے میں کرتا ہے۔ کتنے عرصہ میں پورا کرلیگا؟

(۱۱۳) اگر ۴ گھوڑوں اور ۲۰ بیلوں کی پرورش میں ایک مہینے کے لئے ۱۰۰ روپے خرچ ہوں تو ۶ گھوڑوں اور ۵۰ بیلوں کی پرورش پر ۱½ مہینے کے لئے کیا خرچ آئیگا۔ جب کہ دو گھوڑوں کی خوراک ۵ بیل کی خوراک کے برابر ہے۔

(۱۱۴) ایک مستطیل باغ ۳۲ فٹ لمبا ۲۴ فٹ چوڑا ہے۔ اس کے گرداگرد اندر اور باہر ۴ فٹ چوڑا راستہ بنانے میں ۲ شلنگ فی مربع گز کے حساب علیحدہ علیحدہ کیا خرچ ہوگا؟

(۱۱۵) کونسی رقم ۵ شرح سے ۲ جنوری ۱۸۷۶ء سے ۲۸ مئی ۱۸۷۶ء تک سود پر دی جائے کہ اس سے ۱۰ روپے سود حاصل ہو۔

(۱۱۶) $4 - 8 \times \frac{2\frac{1}{5} - 1\frac{2}{7}}{\frac{1}{\frac{1}{9} - 6} - 2}$ کو مفرد کرو۔

(۱۱۷) ۸ من ۲۵ سیر تیل میں سے ۴ من ۲۰ سیر تو بحساب ۴ آنہ فی سیر فروخت کیا اور باقی ۲۴ روپیہ ۸ آنہ پائی فی من۔ تو وصول شدہ قیمت تجارت سے دریافت کرو۔

(۱۱۸) ایک شخص گجرات سے ڈنگہ $7\frac{1}{2}$ گھنٹہ میں پہنچ جاتا ہے۔ اگر وہ اپنی رفتار فی گھنٹہ ایک میل زیادہ کرے تو $5\frac{1}{2}$ گھنٹہ میں۔ تو گجرات سے ڈنگہ کا فاصلہ معلوم کرو۔

(۱۱۹) آ و ب شرط لگا کر دوڑے۔ آ ۴۴ گز ب سے آگے تھا۔ اور ۲ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے ب سے ۴ منٹ پہلے دوڑا۔ بتاؤ اگر ب $7\frac{1}{2}$ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے دوڑے تو آ کو کتنے عرصہ میں پکڑ لے گا؟

(۱۲۰) ایک آدمی نے ایک کام ۴ مہینے ۱۹ دن میں پورا کرنے کا وعدہ کیا۔ اور اس پر ۸۴ آدمی لگائے۔ اس وقت کا $\frac{3}{4}$ گذرنے پر معلوم ہوا کہ صرف $\frac{2}{3}$ کام بنا ہے۔ بتاؤ کتنے آدمی اور زیادہ کرے کہ کام وقت مقررہ میں ختم ہو جائے۔ یاد رہے کہ پہلے آدمیوں نے کام ختم ہونے تک ۱۰ گھنٹے اور نئے آدمیوں نے ۸ گھنٹے روز کام کرنا ہے۔

(۱۲۱) اگر ۴ مردوں کی روزانہ کمائی ۶ عورتوں کی کمائی کے برابر ہو اور ایک عورت کی ۲ لڑکوں کے۔ اور ۳ مرد ۵ عورتیں اور ۷ لڑکے ملکر ۸ دن میں ۳۳ پونڈ کمائیں۔ تو بتاؤ ۴ مرد اور ۳ عورتیں ۱۰ دن میں کیا کمائیں گی۔

(۱۲۲) ۱۲۸ پونڈ ۵ شلنگ کا ایک سال ۱۰ مہینے میں ۱ پونڈ ۴ شلنگ ۹ پنس فی صدی ماہوار کے حساب سے سود مفرد کیا ہوا۔

(۱۲۳) ایک کمرہ ۲۰ فٹ لمبا ۲۰ فٹ چوڑا اور ۱۶ فٹ بلند ہے۔ اور اس میں کھڑکیوں اور دروازوں کا رقبہ دیواروں کے رقبے سے ۱/۵ ہے۔ تو ۹ ؍ فی مربع گز کے حساب سے اسکی دیواروں پر سفیدی کتنے میں ہوگی۔

(۱۲۴) $\left\{\frac{13\frac{2}{5} \div (3\frac{4}{5} + 9\frac{3}{5})}{6\frac{2}{7} \div (1\frac{9}{10} + 4\frac{4}{5})} \div \frac{5\frac{1}{4}}{\frac{1}{2} + 4\frac{3}{4}}\right\}$ کو کس عدد پر تقسیم کریں۔ کہ خارج قسمت ۳ حاصل ہو۔

(۱۲۵) ایک شخص کی ماہواری تنخواہ ۳ پونڈ ۶ پنس ہے۔ تو وہ ۶ مہینے ۳ ہفتے اور ۲ دن میں کیا کمائیگا؟

(۱۲۶) ایک سٹیشن سے مال گاڑی ۹ ۳/۴ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے روانہ ہوئی۔ اور اس کے ۱ ۱/۲ گھنٹہ بعد سواری گاڑی ۱۲ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے اسکے پیچھے چلی۔ تو بتاؤ وہ دونوں کتنے فاصلہ پر جا کر ملیں گی۔ اور کتنی دیر بعد؟

(۱۲۷) اگر ۷ عورتیں ۵۲ گز لمبی دیوار کو ۸ گھنٹوں میں بنالیں۔ تو بتاؤ کس قدر مرد ۳ ۳/۴ گھنٹوں میں ۱/۴ کام زیادہ کر لیں گے۔ جب کہ ۳ مرد ۴ عورتوں کے برابر کام کرتے ہیں۔

(۱۲۸) ایک شخص نے ۲۳ سیر کے بھاؤ سے ۱۲۵ روپے کی کنک خریدی۔ بتاؤ اس میں ۴ ؍ من نرخ کے جو کتنے ملائے کہ عہ فیمن بیچنے سے اسکے پاس ڈیوڑھے ہو جائیں۔

(۱۲۹) دیسراج نے ۱۴۵۵ پونڈ ۴ شلنگ ۲ پنس ۴ ۱/۲ فی صدی فیسال کی شرح سے سود پر دیا۔ ساونمل نے اتنا ہی سود حاصل کرنے کے لئے اپنا سرمایہ ۶ ۱/۴ فیصدی شرح سے۔ تو بتاؤ ساونمل کا سرمایہ کتنا ہے؟

(۱۳۰) ۲ ۱/۲ پاؤ عرض کا کپڑا اس کمرہ کی دیواروں پر کتنا لگیگا جو ۲۵ فٹ لمبا ۱۷ فٹ چوڑا اور ۱۲ فٹ اونچا ہے۔ اور جس کی ہر طرف ایک ایک دروازہ ۷ فٹ سے ۵ فٹ اور ایک ایک کھڑکی ۴ فٹ سے ۳ فٹ ہے

(۱۳۱) $\left\{\frac{2\frac{1}{4} \text{ کا } 1\frac{3}{8}}{2\frac{1}{7} \text{ کا } 1\frac{1}{10}} \div \frac{1\frac{1}{4} \text{ کا } 3\frac{1}{2}}{3\frac{3}{4} \text{ کا } 1\frac{5}{9}}\right\}$ کا $\frac{\frac{3}{8} \text{ کا } \frac{5}{9} \div (2\frac{1}{2} - 3\frac{1}{3})}{(\frac{1}{3} + \frac{1}{2}) \div 2\frac{2}{3}}$

(۱۳۲) ۱۵ گز ۲ فٹ ۸ انچ کی قیمت ۳ پونڈ ۱۸ شلنگ فی گز کے حساب سے معلوم کرو۔

(۱۳۳) ایک من ۱۲ سیر دودھ میں جسکا بھاؤ ۲ر۲ پائی سیر ہے۔ کتنا پانی ملائیں کہ مرکب کی قیمت ۱ر۹ پائی سیر ہو جائے۔

(۱۳۴) ۱۲ روپے ۹ر کے $\frac{3}{7}$۱ کا $\frac{5}{11}$ + ۶ روپے ۵ر۹ پائی کا $\frac{7}{11}$ − ۲ روپے کے $\frac{5}{12}$۱ کا $\frac{1}{19}$۱ کی قیمت معلوم کرو۔

(۱۳۵) ۷ فٹ اونچی لکڑی کا سایہ ۵ فٹ لمبا پڑتا ہے۔ تو ایک مینار جس کا سایہ ۱۲۹ فٹ ہے کتنا اونچا ہوگا۔

(۱۳۶) ۷ مرد ۹ عورتوں اور ۳ لڑکوں میں ۸۰۴ روپے اس طرح تقسیم کرو کہ ہر عورت کو مرد کے حصہ کا $\frac{3}{5}$ اور ہر لڑکے کو عورت کے حصہ کا $\frac{1}{2}$ ملے۔

(۱۳۷) ایک شخص کو ۱۰ مہینے میں اتنی آمدنی ہے جتنا ۱۱ مہینے کا خرچ۔ لیکن اس کی ۵ مہینے کی آمدنی ۲۳۳ پونڈ ۲ شلنگ ۸ پنس ہے۔ تو اس کی ۱۲ مہینے کی بچت بتاؤ۔

(۱۳۸) ایک قلعہ میں ۱۵۰۰ آدمی محصور تھے۔ جنکے پاس $\frac{1}{2}$۱ سیر فی کس روزانہ کے حساب سے ۴ ہفتے کی خوراک موجود تھی۔ لیکن ان میں سے ۵۰۰ جوان نکل کر بھاگ گئے۔ اس لئے خوراک $\frac{1}{2}$۱ سیر روزانہ کی گئی۔ تو بتاؤ اب کتنے عرصہ تک کافی ہوگی؟

(۱۳۹) ۱۵۰ پونڈ کے ۲ سال ۶ مہینے میں ۲ شلنگ ۶ پنس ششماہی کے حساب سے کتنے ہو جاویں گے؟

(۱۴۰) ایک کمرہ کے فرش پر ۳ شلنگ ۹ پنس فی مربع گز کے حساب سے ۲۰ پونڈ ۴ شلنگ ۸ پنس خرچ ہوئے۔ اور چار دیواری پر $\frac{1}{2}$۱ مربع گز کے حساب سے ۲۶ پونڈ ۱۳ شلنگ ۴ پنس۔ اگر اسکا طول ۲۴ فٹ ہو۔ تو عرض اور بلندی بتاؤ۔

(۱۴۱) $\left\{3 - \cfrac{1}{2 - \cfrac{1}{6 + \frac{1}{5}}}\right\} \div \left\{1 + \cfrac{1}{4 + \cfrac{1}{3 - \cfrac{1}{3 + \frac{1}{2}}}}\right\} + \frac{4}{29.7}$ کو مفرد کرو

(۱۴۲) ۲۳ من ۱۱ سیر ۴ چھٹانک گھی کی قیمت ۲۲ روپے ۱۳ آنے $\frac{4}{7}$۸ پائی فی من کے حساب سے کیا ہوگی؟

(۱۴۳) اگر ۵ گھوڑے اس قدر خوراک کھائیں جس قدر ۸ ٹٹو کھاتے ہیں - اور ۱۵ من دانہ ۱۲ ٹٹوؤں کے واسطے ۴۶ دن میں خرچ آئے - تو بتاؤ جب بھاؤ فی من ۲ روپیہ ہو تو ۲۵ گھوڑے ۱۴ روپیہ ۴ کا دانہ کتنی مدت میں کھائیں گے ؟

(۱۴۴) ۳ معمار پورے دن کام کرکے ایک مکان ۱۰ دن میں بنا سکتے ہیں - لیکن کسی اور جگہ کام کرنے کے باعث ان میں سے ایک صرف ½ وقت اور دوسرا ⅓ وقت کام کرتا ہے - تو وہ مکان کتنے عرصہ میں تیار ہوگا ؟

(۱۴۵) ایک شخص اپنی آمدنی پر ⅓ ۵ پائی فی روپیہ انکم ٹیکس دیتا ہے - اور ۴ ہزار روپے کا قرضدار ہے اور ½ ۳ روپے سیکڑہ سالانہ سود ادا کرتا ہے اور بعد ان اخراجات کے ۱۵۶۸ روپے ۱۰ آنہ ۸ پائی بچاتا ہے - تو اس کی کل آمدنی بتاؤ

(۱۴۶) میں نے کچھ روپیہ سود پر دیا ½ ۴ سال میں اسکا سود ۲۰۰ پونڈ ہوگیا - اگر شرح فیصدی ایک پونڈ زیادہ ہوتی - تو ۲۴۰ پونڈ سود ہوتا - شرح اور اصل بتاؤ -

(۱۴۷) ایک مربع کمرے کی دیواروں پر جس کی ہر طرف ۲۰ فٹ ہے ۱۶۰ مربع گز کاغذ لگتا ہے - اس کمرے کا ارتفاع بتاؤ -

(۱۴۸) - ایک آدمی نے ایک کام ۳۰ دن میں ۱۲ گھنٹے فی یوم کام کرکے ختم کرنے کا ٹھیکہ لیا اور اس پر ۲۷ آدمی لگائے - جو ۱۲ دن تک کام کرتے رہے - پھر اسکو حکم ہوا کہ اب صرف ۸ گھنٹے روز کام کرکے ۴ دن میں کام ختم کرو - بتاؤ کتنے آدمی اور بڑھائے -

(۱۴۹) اگر ۲۰ مرد یا ۳۰ عورتیں یا ۴۰ لڑکے ایک کام کو جب کہ ۱۰ گھنٹے کا دن ہو ۲۴ دن میں پورا کریں تو بتاؤ کتنے لڑکے ۱۶ مرد اور ۱۰ عورتوں کے ساتھ ملکر کام کریں کہ اس سے ۲ گنا کام جبکہ دن ۱۲ گھنٹے کا ہو ۵۰ دن میں ختم ہو جائے -

(۱۵۰) ایک کمرہ ۱۲ فٹ ۶ انچ لمبا ۱۰ فٹ ۶ انچ چوڑا اور ۱۰ فٹ اونچا ہے - اس کی دیواروں کا رقبہ معلوم کرو - اور اگر اس میں ایک دروازہ ۷ × ۴ فٹ اور ایک کھڑکی ۶ × ½ ۳ فٹ ہو تو اسکی دیواروں پر ۳۰ انچ چوڑا کاغذ کتنا اور ۵ پنی فی گز کے حساب سے کس قیمت کا لگیگا ؟

# ضمیمہ

## جمع

ا۔ قاعدہ۔ دو یا دو سے زیادہ ایسے عددوں کو جن میں اکائی اور دہائی وغیرہ درجوں کے عدد شامل ہوں۔ اسطرح زبانی جمع کرو۔ کہ ایک عدد میں اتنی اکائیاں جمع کر دیا تفریق کہ وہ پوری دہائیاں رہ جاویں۔ اگر جمع کی ہیں تو دوسرے عدد میں سے اتنی ہی گھٹا دو۔ اور اگر تفریق کی ہیں تو اتنی ہی جمع کر دو۔ پھر ان دونوں دہائیوں کو دل میں جمع کر کے اکائیوں کیساتھ شامل کر دو حاصل جواب ہوگا

مثال ۴۸ اور ۴۳ کو جمع کرو۔

(ا) ۴۸ میں سے ۷ اکائیاں لیکر ۴۳ میں جوڑیں تو ۵ دہائیاں یعنی ۵۰ بنے اور ۴۸ میں سے ۷ اکائیاں تفریق کیں تو یہ ۴۱ رہے۔ اب ۵۰ اور ۴۱ کا مجموعہ ۹۱ ہوا

(ب) ۴۸ میں ۲ اکائیاں جوڑیں تو ۵۰ ہوئے اور ۴۳ میں سے ۲ اکائیاں تفریق کیں تو ۴۱ ہوئے

اب ۵۰ + ۴۱ = ۹۱

## تفریق

قاعدہ۔ مفروق میں سے اس کی اکائیاں الگ کرتا کہ وہ پوری دہائیاں رہ جاویں۔ پھر اتنی ہی اکائیاں مفروق منہ سے بھی کم کر دو۔ اور ان ہر دو اعداد کو تفریق کر لو۔

مثال ۴۹ میں سے ۳۲ تفریق کرو۔

بموجب قاعدہ ۳۲ میں سے ۲ اکائیاں الگ کیں تو ۳۰ رہے۔ اب ۲ اکائیاں ۴۹ میں سے کم کیں تو ۴۷ رہے ۴۷ اور ۳۰ کا فرق ۱۷ جواب ہوا۔

## ضرب

جملہ حقوق تالیف محفوظ ہیں

# مرقع حساب

## حصہ اوّل

لوئر پرائمری کی پہلی دوسری اور تیسری جماعت کی مشق کے لئے تقریباً دو ہزار سوالات مع

جملہ قواعد

مصنفہ


منشی ساون رام صاحب

مدرس سیدوالہ ضلع منٹگمری سند یافتہ ٹریننگ کالج لاہور



سنہ ۱۹۰۲ ع

منشی محمد بلال کرم بخش مالکان مطبع

بلالی اسٹیم پریس ساڈھورہ (انبالہ) میں چھپا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مرقع حساب حصہ اول

## تعریفیں

(۱) حساب ۔ عددوں کے علم اور عمل کو حساب کہتے ہیں

(۲) اکائی ۔ ایسی چیز کو جس کی نسبت اجزا یعنی ٹکڑوں کا خیال نہ ہو اکائی کہتے ہیں ۔

(۳) عدد ۔ ایک اکائی یا کئی اکائیوں کو عدد کہتے ہیں اور عدد کی دو قسمیں ہیں ۔ مجرد ۔ مقرون

(۱) اعداد مجرد وہ ہیں کہ ان کے ساتھ کوئی شے معدود نہ بولا جائے ۔ جیسے ۷ اور ۸ یعنی سات اور آٹھ پوری اکائیاں ÷

(۲) اعداد مقرون وہ ہیں کہ ان کے ساتھ معدود نہ بولا جائے ۔ جیسے ۵ بیل اور ۷ بھیڑیں ÷

(۴) ہندسے ۔ عددوں کی خاص خاص شکلوں کے نام ہندسے ہیں اور انکے لئے خاص قسم کی دس شکلیں مقرر ہیں اور دسویں شکل صفر ہے اور چونکہ صفر کے معنے خالی ہیں اسواسطے صفر بذات خود کچھ معنے نہیں رکھتا ہے ۔ جیسے ایک ۱ ۔ دو ۲ ۔ تین ۳ ۔ چار ۴ ۔ پانچ ۵ ۔ چھ ۶ ۔ سات ۷ ۔ آٹھ ۸ ۔ نو ۹ ۔ صفر ۰ چونکہ ایک سے ایک اکائی یا ایک شے مراد ہے اور اسی طرح دو سے دو چیزیں یا دو اکائیاں علیٰ ہذا نو سے نو اکائیاں یا نو چیزیں مقصود ہیں چونکہ ان عددوں میں سے کسی کی قیمت نو اکائیوں سے زیادہ نہیں ہے اسواسطے جس ہندسے کی قیمت ۹ سے زیادہ ہوگی وہ ان ہندسوں کے ملاپ سے قیمت میں بڑھجائیگا اور اس کا قاعدہ اسطرح پر ہے کہ جب مذکورہ بالا نو ہندسوں میں سے کوئی ہندسہ ایک دوسرے کے بائیں لکھا جاتا ہے تو نہ اسکی شکل بدلتی ہے نہ قیمت میں فرق آتا ہے بلکہ اس بائیں طرف والے ہندسے کی قیمت دس گنی ہو جاتی ہے اور دسویں شکل یعنی صفر اگرچہ بذات خود کچھ معنے نہیں رکھتا ہے ۔ مگر جب کوئی ہندسہ اس کے بائیں طرف دہائی کے درجہ پر لکھا جاتا ہے تو اس طرح بائیں طرف والے ہندسے کی بھی قیمت دس گنی ہو جاتی ہے جیسے دس گیارہ بائیس اور بیس تیس چالیس وغیرہ دیکھو صفر کے بائیں ۱ لکھنے سے دس ۱۰ اور ۲ لکھنے سے بیس ۲۰ اور تین ۳ لکھنے سے تیس ۳۰ علیٰ ہذا ۴۰ وغیرہ بنگئے ہیں اور یہ ظاہر ہے کہ ۱۱ سے مراد ایک اکائی اور ایک دہائی اور ۲۲ سے مقصود ۲ اکائیاں اور

دو دہائیاں ہیں۔ پس یہاں سے صاف طور پر معلوم ہوگیا کہ دو ہندسوں کی رقم لکھنے کا قاعدہ یہ ہے کہ جتنی اکائیاں ہوں انکو پہلے اور جتنی دہائیاں انکو پیچھے یعنی دوسرے درجہ پر لکھیں اور ۹۹ سے آگے سو ہے اسی کو سیکڑہ کہتے ہیں اور ۹۹۹ تک تین مرتبے کے ہندسے ہیں آگے چار اور پانچ مرتبے کے ہندسے ہزار اور دس ہزار ہیں اس سلسلے کے لئے مراتب ذیل مقرر ہیں جنکے زبانی یاد کرنے سے رقم کا لکھنا بخوبی آجاتا ہے

| مرتبہ | نام | رقم |
|---|---|---|
| ایک مرتبہ | اکائی | ۱ |
| دو مرتبہ | دہائی | ۱۰ |
| تین مرتبے | سیکڑہ | ۱۰۰ |
| چار مرتبے | ہزار | ۱۰۰۰ |
| پانچ مرتبے | دس ہزار | ۱۰۰۰۰ |
| چھے مرتبے | لاکھ | ۱۰۰۰۰۰ |
| سات مرتبے | دس لاکھ | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| آٹھ مرتبے | کروڑ | ۱۰۰۰۰۰۰۰ |
| نو مرتبے | دس کروڑ | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| دس مرتبے | ارب | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| گیارہ مرتبے | دس ارب | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| بارہ مرتبے | کھرب | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| تیرہ مرتبے | دس کھرب | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| چودہ مرتبے | نیل | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| پندرہ مرتبے | دس نیل | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| سولہ مرتبے | پدم | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| سترہ مرتبے | دس پدم | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| اٹھارہ مرتبے | سنکھ | ۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| انیس مرتبے | دس سنکھ | ۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |

۱۳۷۵۸۷ کو ایک رقم سمجھ کر اس طرح پڑھتے ہیں کہ ایک لاکھ سینتیس ہزار نو سو ستاسی

**تنبیہ** - رقم لکھنے سے پہلے تھوڑے تھوڑے اور برابر برابر فاصلے پر صفر لگا لو پھر جو ہندسہ بتانا ہو اُس ہندسے کو اُسی درجہ کے صفر پر لکھدو۔

**تنبیہ** - یاد رکھو کہ بولے ہوئے عددوں کو ہندسوں میں لکھنا کتابت اعداد اور لکھے ہوؤں کا پڑھنا قرأت اعداد کہلاتا ہے۔

## سوالات نمبر ۱

ان بولے ہوئے عددوں کو ہندسوں میں لکھو۔

(۱) دو - تین - سات - آٹھ - پندرہ - سترہ - تئیس - بیالیس - ستاون - چوسٹھ - ستر - چوراسی - چوہتر -

(۲) بارہ - چوبیس - باون - ترپن - تریسٹھ - چورانوے - پچھتر - پچانویں - ننانویں - اُناسی - بیسٹھ -

(۳) سولہ - ستائیس - تینتالیس - ایک سو بارہ - ایک سو ستائیس - ایک سو اُنسٹھ - پانسو اُنتالیس - نو سو بہتر - تین سو ساٹھ - آٹھ سو نو -

(۴) ایک سو پچپن - دو سو ستر - تین سو اٹھانویں - پانسو اکاسی - سات سو سترہ - بارہ ہزار تین سو بانویں - اُنسٹھ ہزار نو سو چوراسی - چوسٹھ لاکھ چوراسی ہزار چار سو چالیس -

(۵) سینتیس لاکھ چوراسی ہزار تین سو تریسٹھ - بہتر کروڑ نو لاکھ ستر ہزار چوراسی - پینسٹھ کروڑ، نو لاکھ پچھتر ستر کروڑ ساٹھ ہزار پانسو سات ❊

(۶) بارہ ارب سات کروڑ ستر لاکھ سات سو سات - چوسٹھ ارب چوسٹھ لاکھ چوسٹھ ہزار چوسٹھ - پانچ کھرب سات لاکھ پانچ ہزار تین سو بہتر ❊

(۷) ستر پدم تین نیل پانچ ارب سات ہزار چار سو تین - سات نیل چار کھرب دو ارب سات لاکھ پچھتر - چار کھرب سات ارب ستر کروڑ پانچ ہزار تین سو پانچ۔

(۸) چار ارب چالیس کروڑ - پانچ ہزار آٹھ سو اُنسٹھ - چوراسی کھرب ستر کروڑ پانچ لاکھ چھ ہزار اسی - بارہ کروڑ بارہ لاکھ بارہ ہزار بارہ سو بارہ -

## ان عددوں کو جو ہندسوں میں لکھے ہوئے ہیں پڑھو

(۹) ۴ - ۵ - ۸ - ۱۲ - ۴۲ - ۶۲ - ۸۲ - ۹۲ - ۹۵ - ۳۹ - ۶۳ - ۵۹ +

(۱۰) ۳۵ - ۴۵ - ۱۶۵ - ۳۱۲ - ۵۵۹ - ۴۶۲ - ۱۳۹ - ۹۰۵ - ۵۹۰ - ۶۸۰ +

(۱۱) ۱۴۵ - ۵۶۱ - ۳۶۵ - ۲۹۴ - ۹۳۴ - ۶۲۶ - ۱۹۵ - ۹۳۶ -

(۱۲) ۹۱۳۲ - ۱۳۹۳ - ۹۵۰۵ - ۱۹۰۲۵ - ۱۲۹۳۵ - ۹۴۶۷ - ۱۲۳۹۶ +

(۱۳) ۱۹۱۲۰ - ۲۹۳۲۹۰ - ۲۵۶۹۰۹۴ - ۱۲۳۵۶۰۳۰ +

(۱۴) ۱۶۱۳۲۰۵۶۰ - ۹۶۹۱۶۳۲۰۳۵ - ۱۲۳۵۶۹۳۲ +

(۱۵) ۳۲۵۶۰۰۵۰۲ - ۸۹۰۰۳۵۰۶۰ - ۴۰۰۶۰۹۳۲۰ +

(۱۶) ۹۱۶۰۳۵۶۹۴ - ۴۶۸۵۰۹۴۳۱ - ۱۶۲۳۵۶۹۳ +

### جمع

جمع کے معنے جوڑنا یا اکٹھا کرنا ہے - جن دو عددوں کے درمیان + علامت ہو اس کے یہ معنے ہوتے ہیں کہ ان عددوں کو باہم جوڑنا ہے = یہ علامت مساوی یعنی برابری کی ہے جن عددوں میں یہ = علامت ہو اس کے یہ معنے ہیں کہ وہ دونو عدد برابر ہیں جیسے ۳ + ۵ = ۸ یعنے ۳ جمع ۵ برابر ہے ۸ کے -

طلباء کو جمع سکھانے سے پہلے جمع کے پہاڑے یاد کرانے چاہئیں تاکہ طلباء کو انگلیوں پر گننے کی عادت نہ رہے - اس لئے جمع کے پہاڑے لکھے جاتے ہیں - انکو دس تک اسی طرح پڑھتے جاؤ +

### جمع کا پہاڑہ

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰ ۱ ۱۱ | ۹ ۱ ۱۰ | ۸ ۱ ۹ | ۷ ۱ ۸ | ۶ ۱ ۷ | ۵ ۱ ۶ | ۴ ۱ ۵ | ۳ ۱ ۴ | ۲ ۱ ۳ | ۱ ۱ ۲ |
| ۱۰ ۲ ۱۲ | ۹ ۲ ۱۱ | ۸ ۲ ۱۰ | ۷ ۲ ۹ | ۶ ۲ ۸ | ۵ ۲ ۷ | ۴ ۲ ۶ | ۳ ۲ ۵ | ۲ ۲ ۴ | ۱ ۲ ۳ |
| ۱۰ ۳ ۱۳ | ۹ ۳ ۱۲ | ۸ ۳ ۱۱ | ۷ ۳ ۱۰ | ۶ ۳ ۹ | ۵ ۳ ۸ | ۴ ۳ ۷ | ۳ ۳ ۶ | ۲ ۳ [illegible] | ۱ ۳ ۴ |
| ۱۰ ۴ ۱۴ | ۹ ۴ ۱۳ | ۸ ۴ ۱۲ | ۷ ۴ ۱۱ | ۶ ۴ ۱۰ | ۵ ۴ ۹ | ۴ ۴ ۸ | ۳ ۴ ۷ | ۲ ۴ ۶ | ۱ ۴ ۵ |

| ۱۰ / ۵ / ۱۵ | ۹ / ۵ / ۱۴ | ۸ / ۵ / ۱۳ | ۷ / ۵ / ۱۲ | ۶ / ۵ / ۱۱ | ۵ / ۵ / ۱۰ | ۴ / ۵ / ۹ | ۳ / ۵ / ۸ | ۲ / ۵ / ۷ | ۱ / ۵ / ۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ / ۶ / ۱۶ | ۹ / ۶ / ۱۵ | ۸ / ۶ / ۱۴ | ۷ / ۶ / ۱۳ | ۶ / ۶ / ۱۲ | ۵ / ۶ / ۱۱ | ۴ / ۶ / ۱۰ | ۳ / ۶ / ۹ | ۲ / ۶ / ۸ | ۱ / ۶ / ۷ |
| ۱۰ / ۷ / ۱۶ | ۹ / ۷ / ۱۶ | ۸ / ۷ / ۱۵ | ۷ / ۷ / ۱۴ | ۶ / ۷ / ۱۳ | ۵ / ۷ / ۱۲ | ۴ / ۷ / ۱۱ | ۳ / ۷ / ۱۰ | ۲ / ۷ / ۹ | ۱ / ۷ / ۸ |
| ۱۰ / ۸ / ۱۸ | ۹ / ۸ / ۱۶ | ۸ / ۸ / ۱۶ | ۷ / ۸ / ۱۵ | ۶ / ۸ / ۱۴ | ۵ / ۸ / ۱۳ | ۴ / ۸ / ۱۲ | ۳ / ۸ / ۱۱ | ۲ / ۸ / ۱۰ | ۱ / ۸ / ۹ |
| ۱۰ / ۹ / ۱۹ | ۹ / ۹ / ۱۸ | ۸ / ۹ / ۱۶ | ۷ / ۹ / ۱۶ | ۶ / ۹ / ۱۵ | ۵ / ۹ / ۱۴ | ۴ / ۹ / ۱۳ | ۳ / ۹ / ۱۲ | ۲ / ۹ / ۱۱ | ۱ / ۹ / ۱۰ |
| ۱۱ / ۱۰ / ۲۰ | ۹ / ۱۰ / ۱۹ | ۸ / ۱۰ / ۱۸ | ۷ / ۱۰ / ۱۶ | ۶ / ۱۰ / ۱۶ | ۵ / ۱۰ / ۱۵ | ۴ / ۱۰ / ۱۴ | ۳ / ۱۰ / ۱۳ | ۲ / ۱۰ / ۱۲ | ۱ / ۱۰ / ۱۱ |
| ۱۰ / ۱۱ / ۲۱ | ۹ / ۱۱ / ۲۰ | ۸ / ۱۱ / ۱۹ | ۷ / ۱۱ / ۱۸ | ۶ / ۱۱ / ۱۶ | ۵ / ۱۱ / ۱۶ | ۴ / ۱۱ / ۱۵ | ۳ / ۱۱ / ۱۴ | ۲ / ۱۱ / ۱۳ | ۱ / ۱۱ / ۱۲ |
| ۱۱ / ۱۲ / ۲۲ | ۹ / ۱۲ / ۲۱ | ۸ / ۱۲ / ۲۰ | ۷ / ۱۲ / ۱۹ | ۶ / ۱۲ / ۱۸ | ۵ / ۱۲ / ۱۶ | ۴ / ۱۲ / ۱۶ | ۳ / ۱۲ / ۱۵ | ۲ / ۱۲ / ۱۴ | ۱ / ۱۲ / ۱۳ |
| ۱۰ / ۱۳ / ۲۳ | ۹ / ۱۳ / ۲۲ | ۸ / ۱۳ / ۲۱ | ۷ / ۱۳ / ۲۰ | ۶ / ۱۳ / ۱۹ | ۵ / ۱۳ / ۱۸ | ۴ / ۱۳ / ۱۶ | ۳ / ۱۳ / ۱۶ | ۲ / ۱۳ / ۱۵ | ۱ / ۱۳ / ۱۴ |
| ۱۹ / ۱۴ / ۲۴ | ۹ / ۱۴ / ۲۳ | ۸ / ۱۴ / ۲۲ | ۱ / ۱۴ / ۲۱ | ۹ / ۱۴ / ۲۰ | ۵ / ۱۴ / ۱۹ | ۴ / ۱۴ / ۱۸ | ۳ / ۱۴ / ۱۶ | ۲ / ۱۴ / ۱۶ | ۱ / ۱۴ / ۱۵ |
| ۱۰ / ۱۵ / ۲۵ | ۹ / ۱۵ / ۲۴ | ۸ / ۵ / ۲۳ | ۶ / ۱۵ / ۲۲ | ۷ / ۱۵ / ۲۱ | ۵ / ۱۵ / ۲۰ | ۴ / ۱۵ / ۱۹ | ۳ / ۱۵ / ۱۸ | ۲ / ۱۵ / ۱۶ | ۱ / ۱۵ / ۱۶ |
| ۱۰ / ۱۶ / ۲۶ | ۹ / ۱۶ / ۲۵ | ۸ / ۱۶ / ۲۴ | ۶ / ۱۶ / ۲۳ | ۷ / ۱۶ / ۲۲ | ۵ / ۱۶ / ۲۱ | ۴ / ۱۶ / ۲۰ | ۳ / ۱۶ / ۱۹ | ۲ / ۱۶ / ۱۸ | ۱ / ۱۶ / ۱۶ |
| ۱۰ / ۱۶ / ۲۶ | ۹ / ۱۶ / ۲۶ | ۸ / ۱۶ / ۲۵ | ۶ / ۱۶ / ۲۴ | ۷ / ۱۶ / ۲۳ | ۵ / ۱۶ / ۲۲ | ۴ / ۱۶ / ۲۱ | ۳ / ۱۶ / ۲۰ | ۲ / ۱۶ / ۱۹ | ۱ / ۱۶ / ۱۸ |
| ۱۱ / ۱۸ / ۲۸ | ۹ / ۱۸ / ۲۶ | ۸ / ۱۹ / ۲۶ | ۶ / ۱۸ / ۲۵ | ۷ / ۱۸ / ۲۴ | ۵ / ۱۸ / ۲۳ | ۴ / ۱۸ / ۲۲ | ۳ / ۱۸ / ۲۱ | ۲ / ۱۹ / ۲۰ | ۱ / ۱۹ / ۱۹ |
| ۱۰ / ۱۹ / ۲۹ | ۹ / ۲۹ / ۲۸ | ۸ / ۱۹ / ۲۶ | ۶ / ۱۹ / ۲۶ | ۷ / ۱۹ / ۲۵ | ۵ / ۱۹ / ۲۴ | ۴ / ۱۹ / ۲۳ | ۳ / ۱۹ / ۲۲ | ۲ / ۱۵ / ۲۱ | ۱ / ۱۹ / ۲۰ |
| ۱۰ / ۲۰ / ۳۰ | ۹ / ۲۱ / ۲۹ | ۸ / ۲۱ / ۲۸ | ۶ / ۲۰ / ۲۶ | ۷ / ۲۰ / ۲۶ | ۵ / ۲۰ / ۳۵ | ۴ / ۲۰ / ۲۴ | ۳ / ۶۰ / ۲۳ | ۲ / ۲۱ / ۲۲ | ۱ / ۲۰ / ۲۱ |

## جمع کا قاعدہ

جن اعداد کو جمع کرنا ہو ان کو ایک دوسرے کے نیچے اس طرح لکھو کہ ہر ایک عدد اپنے اپنے مرتبے
کے نیچے لکھا جائے۔ یعنی اکائی کے نیچے اکائی اور دہائی کے نیچے دہائی اور سیکڑے کے نیچے
سیکڑہ وغیرہ سب ترتیب وار ہوں ان سب کے نیچے ایک عرضی خط کھینچ دو پہلے اکائیوں کو جمع کرو
اگر حاصل جمع دس یا دس سے زیادہ ہو تو پہلا ہندسہ اکائی کی جگہ لکھو اور جو ہندسہ دہائی کا
نیچے اُس کو حاصل ہوا یا ہاتھ لگا مان کر دہائیوں میں جوڑ دو اور پھر حاصل ہو ان میں

دھائیاں دہائیوں کے نیچے لکھکر سیکڑے حاصل لو اور ان کو سیکڑوں میں جمع کرلو۔ اسی طرح سلسلہ عمل کرتے جاؤ اور جو آخیر میں آئے اُس کو پورا لکھدو۔ خط عرضی کے نیچے کی رقم کو حاصل جمع سمجھو۔

مثال ۴۵ و ۴۵۸ و ۹۷۲ کو جمع کرو۔

| | |
|---|---|
| | ۴۵ |
| | ۴۵۸ |
| خط عرضی | ۹۷۲ |
| حاصل جمع | ۱۴۷۵ |

## طریقۂ عمل

بموجب قاعدہ کے پہلے مرتبہ وار رکھ کر عرضی خط کھینچ دیا پہلے اکائیوں کو جوڑا تو ۵ اور ۸ تیرہ اور دو پندرہ ہوئے ۵ اکائیوں کو اکائی کی جگہ لکھا اور ایک دہائی کو دہائیوں میں ملایا تو ۴ پانچ ۵ و ۵ دس اور ۷ سترہ ہوئے۔ ان میں ۷ دہائیاں اور ایک سیکڑہ ہی دہائیوں کو دہائیوں کی جگہ لکھ کر ا سیکڑہ ہاتھ لگا اس کو سیکڑوں میں پہلی طرح جمع کیا تو چودہ ہوئے اب ۱۴ میں چار سیکڑے کو سیکڑے کی جگہ اور ا کو ہزار کے مرتبے پر لکھا پس خط عرضی کے نیچے حاصل جمع ایک ہزار چار سو پچھتر ہوا۔

## سوالات جمع نمبر ۲

(۱) ۵ (۲) ۱۲ (۳) ۹۷ (۴) ۱۲۷ (۵) ۹۸ (۶) ۱۴۳ (۷) ۱۴۳ (۸) ۲۱۲

(۹) ۲۲۴۱ (۱۰) ۴۴۴ (۱۱) ۱۲۱۷ (۱۲) ۱۴۷۰ (۱۳) ۹۹۶ (۱۴) ۹۳۵

(۱۵) ۴۳۴۲ (۱۶) ۱۷۹۱ (۱۷) ۱۹۹۴ (۱۸) ۱۴۴۴۱۲ (۱۹) ۴۱۴۲۱ (۲۰) ۲۱۲۴

(۲۱) ۱۴۴۲۸ (۲۲) ۲۳۲۲۱ (۲۳) ۲۲۴۷۸۸ (۲۴) ۲۱۸۰۸۵ (۲۵) ۳۳۴۸۰۲۰

(۲۶) [illegible] (۲۷) [illegible] (۲۸) [illegible] (۲۹) [illegible]

(۳۰) ۲۳۲۶۰ ، ۲۹۷۰۵ ، [illegible]

(۳۱) ۹۳۲ ، ۹۵۸ ، ۳۵۹۹ ، ۱۹۴۳۵

(۳۶) ۹۷۵ ، ۳۴۱۶ ، ۱۹۹۳۵ ، ۴۳۵۲۱

(۳۷) ۱۹۵۶۳ ، ۲۴۵۷ ، ۷۹۱ ، ۳۵

(۳۴) ۱۳۵۷۹۴ / ۲۹۳۵۶ / ۹۱۶ / ۳۲

(۳۵) ۲۷۹۴۳۵ / ۱۶۲۰۵۴ / ۹۰۹۴ / ۲۵۷

(۳۶) ۴۳۲ / ۲۵۹۸ / ۴۸۹۷۴ / ۱۹۴۵۳۵

(۳۷) ۲۹۴ / ۷۹۹۷ / ۱۴۵۰۳۵

(۳۸) ۵۷۳۴۹۵ / ۱۴۴۵۷ / ۱۲۳۵ / ۸۹۵

(۳۹) ۳۳ / ۲۹۵ / ۵۳۹ / ۱۳۲۸۹

(۴۰) ۳۵۹۶ / ۱۴۹۷۲ / ۱۲۹۴۳۵

(۴۱) ۱۰۰۵۰۴۵ / ۴۰۰۹۶ / ۹۵۰ / ۹۶

(۴۲) ۱۷۵۰۴۳۰ / ۱۲۵۰۷ / ۸۱۹۸ / ۵۳۲

(۴۳) ۱۴۵۰۹۵ / ۲۳۵۷ / ۶۲۹۳۶ / ۱۲۳۵ / ۲۵۰۹

(۴۴) ۱۰۴۳۷ / ۱۴۵۰ / ۲۳۱

(۴۵) ۵۷۹۴۳۵ / ۲۱۷۹۰۴ / ۹۲۰۴۵۰ / ۹۰۹۳۴

(۴۶) ۳۰۹۴۵۰۲ / ۱۹۰۲۰۵ / ۴۸۴۳۲ / ۱۷۹۵۵

(۴۷) ۱۳۵۷۹۴۳۵ / ۵۲۹۴۰۵۰ / ۴۰۹۰۵۷ / ۲۵۷۵۳۵ / ۱۲۱۴۵

## نیچے لکھے ہوئے اعداد کو لکھ کر جمع کرو

(۴۸) ۱۴۲ و ۹۴۸ و ۱۳۵۹ و ۹۳۲ (۴۹) ۳۴ و ۱۹۲ و ۱۷۹ و ۲۹۳ (۵۰) ۹۴۵ و ۴۷۵۹ و ۳۵۱ و ۴۳۲۹

(۵۱) ۳۹۵ و ۱۳۵ و ۴ و ۷۹۶ و ۱۳۴۵ (۵۲) ۱۹۵ و ۱۷۶ و ۹۲۵ و ۱۲۹۵ (۵۳) ۲۱۳۷ و ۹۳۵ و ۴۸ و ۴

۱۲۴ (۵۴) ۷۹۴۶ و ۹۳۵ و ۹۸ و ۴۹ و ۴۲۳۵ (۵۵) ۱۲۹۳ و ۹۴۳۵ و ۳۲۹۴ و ۱۹۳۵ (۵۶)

۱۹۴۳ و ۱۳۵ و ۴۵ و ۴۹ و ۱۲۳۵ (۵۷) ۲۹۴۳۵ و ۱۳۵ و ۴۵ و ۱۴۹ و ۳۱۲۳۵ (۵۸)

۲۹۳ و ۴۵ و ۵۷۹ و ۴۸۹۳ و ۲۳۹۸ (۵۹) ۱۳۵۰ و ۵۰۴۳۰ و ۱۰۵۰۸ و ۸۰۷۰۳ (۶۰)

۱۱ و ۷۹۹ و ۶۳۵ و ۹۳۸ (۶۱) ۵۰۴ و ۵۰۷۶ و ۱۹۸ و ۶۰ و ۹۳ (۶۲) ۱۹۱۴ و ۹۲ و ۱۴۳۲

۱۴۹ (۶۳) ۵۰۹۴ و ۷۴۰۶ و ۷۵۷ و ۱۹۶ ۔

## نیچے لکھے ہوئے اعداد کا حاصل جمع بتاؤ

(۶۴) ۱۲ + ۳۹ + ۵۴ + ۶۳

(۶۵) ۱۹۳ + ۵۰۷۸ + ۱۷۰۵ + ۹۳۵

(۶۶) ۳۶ + ۳۹۴۸ + ۱۹۳۵ + ۷۹۴۵

(۶۷) ۴۹۳۶ + ۴۵۷۵ + ۱۳۵ + ۸۷۱۴

(۶۸) ۱۴۳۰ + ۷۹۶۳ + ۳۵۰۴ + ۲۱۷۹۵

(۶۹) ۳۵۰۹۴ + ۱۷۹۵۸۴ + ۱۳۵۷۳۰ + ۸۳۵

(۷۰) ۱۷۹۳۲ + ۲۵۷۹۳۸ + ۱۳۹۴۹۸ + ۵۳۸۰

(۷۱) ۱۵۰۹۴ + ۷۵۷۹۳۵ + ۱۴۳۹۰ + ۱۷۹۳۸

(۷۲) ۹۸۷۳۰ + ۵۰۷۹۴ + ۱۴۳۰۸ + ۱۵۰۹۴

(۷۳) ۱۴۰۹۴ + ۳۲۰۳۸ + ۲۰۵۳۴ + ۹۴۷۳۵

## جمع کے عبارتی سوالات

(۷۴) ایک آدمی پہلے دن ۱۵ کوس چلا دوسرے دن ۱۸ کوس تیسرے دن ۲۰ کوس چوتھے دن ۲۲ کوس پانچویں دن ۲۰ کوس تو بتاؤ پانچ دن میں اس نے کتنا سفر طے کیا؟

(۷۵) ایک آدمی نے ۱۲۰ روپیہ زید سے قرض لئے اور ۱۳۶ عمر سے ۵۰۵ بکر سے اور ۱۳۲۹ ابرام سے تو بتلاؤ وہ کتنے کا قرضدار ہے۔

(۷۶) ایک ریل گاڑی پہلے دن ۴۲۸ میل چلی دوسرے دن ۳۴۸ میل اور تیسرے دن ۴۰۵ میل اور چوتھے دن ۵۰۴ میل تو بتاؤ ۴ دن میں وہ کتنے میل پہنچی؟

(۷۷) ایک سوداگر نے ۹۱۲ روپیہ کے گھوڑے خریدے اور ۲۰۰ روپے کے بیل اور ۳۴۲۰ روپے کی بھینسیں اور ۱۰۹۲ روپے کے ٹٹو تو بتاؤ کل روپیہ اس کا کتنا خرچ ہوا۔

(۷۸) ایک ضلع میں ۱۲۹۴ طالب علم ہیں دوسرے میں ۱۹۳۰ اور تیسرے میں ۱۳۹۰۰ اور چوتھے میں ۴۳۰۰ کل میزان ۴ ضلعوں کے طلبا کی کیا ہوگی۔

(۷۹) ایک کتاب کی پہلی جلد میں ۲۹ صفحے ہیں اور دوسری میں ۳۹۲۔ اور تیسری میں ۴۷۶ اور چوتھی میں ۱۳۹۶۔ تو بتاؤ چاروں جلدوں میں کتنے صفحے ہوئے۔

(۸۰) ایک بادشاہ کے ہاں محصول زمین سے ۱۲۹۳۹۴ روپے کی آمد ہے اور محصول خشکی سے ۱۳۹۳۲ روپے اور کان نمک سے ۹۲۰۰۴ روپے اور محصول نہر سے ایک لاکھ ۶۵ ہزار ۹ سو چونتیس روپے تو چاروں مدوں کا روپیہ کتنا ہوا۔

(۸۱) ایک گھوڑے کا خرچ ۲۲۵ روپے سالانہ پڑتا ہے۔ اور بھینس کا ۱۹۰ روپے۔ اور گائے کا ۱۱۲ روپے اور بکری کا ۳۰ روپے۔ اگر میں سب کو رکھوں تو میرا کیا خرچ سالانہ ہوگا۔

(۸۲) ایک آدمی کی تنخواہ ۲۵ روپے ماہوار ہے دوسرے کی اس سے ۱۲ روپے زیادہ اور تیسرے کی ۱۵ روپے زیادہ اور چوتھے کی ۲۰ روپے زیادہ۔ تو چاروں کی تنخواہ کتنی ہوئی۔

(۸۳) ایک آدمی ۱۲ کوس چلا دوسرا اس سے ۹ کوس زیادہ اور تیسرا دوسرے سے ۴ کوس زیادہ اور چوتھا تیسرے سے ۵ کوس زیادہ تو بتاؤ چاروں آدمی کے کوس چلے۔

(۸۴) ایک طالب علم ۲۵ سطریں ہمیشہ پڑھتا ہے اور دوسرا اس سے پانچ سطریں زیادہ اور تیسرا دونوں کے برابر چوتھا تینوں کے برابر بتاؤ چاروں نے کتنی سطریں پڑھی ہیں؟

(۸۵) ایک طالب علم کو ۱۶ کتابیں ملیں دوسرے کو اس سے ۹ زیادہ اور تیسرے کو دوسرے سے ۴ زیادہ اور چوتھے کو پہلے اور دوسرے کے برابر تو بتاؤ کہ چاروں کو کتنی کتابیں ملیں؟

(۸۶) میں نے چار چاقو خریدے اور ان سے ۶ زیادہ مقراض اور مقراض اور چاقوؤں کے برابر قلم اور قلموں سے ۵ زیادہ دواتیں پس سب چیزیں میرے پاس کتنی ہوئیں؟

(۸۷) ایک پلٹن لاہور سے پشاور ۲۷ دن میں پہنچی اور دوسری کو اس سے پانچ دن زیادہ لگے۔ اور تیسری کو پہلی اور دوسری کے برابر اور چوتھی کو پہلی اور تیسری کے برابر تو بتلاؤ چاروں پلٹنوں کو کتنی مدت لگی؟

(۸۸) میں نے گھوڑا ۱۹۰ روپے کو خریدا اور خچر ۱۳۲ روپے کو اور خچر سے ۳۲ روپے زیادہ میں بگھی لی۔ گھوڑے اور بگھی کی قیمت کے برابر میں نے بیلوں کی جوڑی خریدی تو بتاؤ کل روپیہ میرا کتنا خرچ ہوا؟

(۸۹) ایک ریل گاڑی پہلے دن ۲۹۰ میل پہنچی دوسرے دن اس سے ۳۵ میل زیادہ اور تیسرے دن دوسرے دن سے ۴۸ میل زیادہ۔ تو تینوں دنوں کی مسافت کیا ہوئی؟

(۹۰) ایک آدمی نے ۲۵ بھیڑیں اور ۳۲ بکرے فروخت کئے اور ۹ بکرے اور ۴ بھیڑیں گم ہو گئیں اور باقی ۶۹ بھیڑیں اور ۴۹ بکرے گھر پھیر لایا تو بتلاؤ اس کے پاس کل کتنے راس تھے؟

(۹۱) میرا لڑکا سنہ ۱۲۸۶ ہجری میں پیدا ہوا تھا تو بتاؤ ۲۵ برس کی عمر اس کی کونسے سن میں ہوگی؟

(۹۲) ایک آدمی ۳۲ کوس پیدل چلا اور ۵۶ کوس گھوڑے پر اور ۹۷ کوس گاڑی میں اور پیدل اور گاڑی کے برابر ریل میں تو بتاؤ کل مسافت اس نے کتنی طے کی؟

(۹۳) ایک لڑکے نے ۳۴۹ حروف پڑھے اور دوسرے نے ۱۹۳۵ اور تیسرے نے پہلے سے ۱۴۵ زیادہ اور چوتھے نے دوسرے سے ۱۲۵ زیادہ تو بتاؤ کل کتنے حروف پڑھے گئے؟

(۹۴) ایک ریل گاڑی میں ۱۴۵۰ آدمی اول درجے میں تھے اور ۱۹۵ دوسرے میں اور ان دونو درجوں

کی میزان سے ۳ زیادہ تیسرے میں بتاؤ کل آدمی ریل میں کتنے تھے +

(۹۵) احمد۔ محمود۔ حامد تینوں لڑکے باغ میں انار توڑنے گئے احمد نے ۱۴۵ ٹوکرے میں ڈالے اور ۱۹۵ رومال میں اور محمود نے بیگ میں ۱۵۰ اور رومال میں اتنے ڈالے جتنے احمد نے ٹوکرے میں ڈالے اور حامد نے کل رمال میں ڈالے مگر وہ اتنے تھے جتنے احمد نے رومال میں ڈالے اور محمود نے بیگ میں ڈالے اور ان سے بھی ۳۵ زیادہ تھے بتاؤ اُنھوں نے سب انار کتنے توڑے +

(۹۶) ایک صندوق میں ۵ خانے ہیں اول خانے میں ۳۲ روپے رکھے ہیں اور دوسرے میں پہلے سے ۸ زیادہ اور تیسرے اور چوتھے میں پچاس اور پانچویں خانے میں اتنے تھے جتنے تیسرے اور چوتھے اور دوسرے خانے میں رکھے تھے بتاؤ کل روپے کتنے اس کے اندر تھے +

(۹۷) ایک گاؤں میں ۱۲ ہزار ۴۰۰ مرد ہیں ان سے ۱۴۵۰ زیادہ عورتیں اور عورتوں سے ۴۵ زیادہ لڑکے اور لڑکوں کے برابر لڑکیاں بتاؤ اُس گاؤں کی کل آبادی کتنی ہے ۔

(۹۸) ایک زمیندار نے ۵۰۰ بیگھے زمین ایک اسامی کو دی ۱۲۵ دوسری اسامی کو اور پہلی اسامی سے ۱۵ بیگھے زیادہ تیسری اسامی کو ۲۹۵ بیگھے اپنے پاس رکھی تو کل زمین اسکے پاس کتنی تھی +

(۹۹) ایک سوئیوں کی پڑیا مدرسہ میں گر پڑی ایک لڑکے نے ۳۵ سوئیاں چنیں دوسرے نے اس سے پندرہ زیادہ تیسرے نے دوسرے سے ۲ زیادہ چوتھے نے ۵۴ سے ۹ زیادہ بتاؤ کل سوئیاں کتنی تھیں +

(۱۰۰) ایک بادشاہ کے پاس ۲۴۰۰ پیدل فوج ہے اور ۱۹۲۵۰ سوار اور ۹۴۵۰ توپچی تو کل فوج اُس کے پاس کتنی ہے ۔

(۱۰۱) ایک بادشاہ کی فوج میں ۴۲۹۰۰ گورہ پیدل ۱۹۳۵۰ گورہ سوار اور ۱۳۴۵۰ گورہ توپچی اور ۱۱۲۰۰۰ فوج ہندوستانی تو بتاؤ گورہ فوج کتنی ہے اور ہندوستانی کتنی ہے ۔

(۱۰۲) ایک مکان کیواسطے ۹۲۵۰ کچی اینٹیں تیار کی گئیں اور ۱۹۳۵ اینٹیں پکی طیار ہوئیں اور پہلیوں اور پکھیوں کی تعداد سے ۹۸۷ اینٹیں زیادہ پختہ بتاؤ کل اینٹیں اس مکان کو کتنی لگیں گی؟

(۱۰۳) اگر دہلی سے انبالہ ۱۲۵ میل اور انبالہ سے لدھیانہ ۶۰ میل اور لدھیانہ سے لاہور ۱۰۴ میل اور لاہور سے پشاور ۲۳۵ میل ہو تو بتاؤ جو شخص دہلی سے پشاور ان شہروں سے ہو کر جائے تو اُسے کتنا فاصلہ طے کرنا پڑے گا ؟

(۱۰۴) ایک شخص نے ۲۵ بوتل گلاب خالص اور ان سے ۱۵ بوتل زیادہ خالص کیوڑہ اور کیوڑہ سے ۱۲ بوتل زیادہ شربت خشخاش خریدا پھر ان میں کیوڑہ کے برابر پانی ملا کر بیچ ڈالیں بتاؤ اس نے کل کتنی بوتلیں بیچیں ؟

(۱۰۵) ایک مدرسہ میں اول جماعت میں ۱۵ لڑکے دوسری میں ۲۵ تیسری میں پہلی سے پانچ زیادہ چوتھی میں دوسری کے برابر تو کل طالب علم اس مدرسہ میں کتنے ہیں ؟

(۱۰۶) میں نے ۹۵ گز کپڑا سوتا خریدا ۱۲۵ گز لٹھہ اور لٹھہ سے ۱۴ گز زیادہ ململ اور ململ سے ۴ گز زیادہ نین سکھ ۔ تو کل کپڑا میرے پاس کتنا ہو گیا ؟

(۱۰۷) ایک آدمی نے ۱۱۵ قلم واسطین خریدے ۱۶۵ قلم آہنی اور دونوں کی میزان سے ۱۵ زیادہ قلم سلیٹ بتاؤ کل قلم اس کے پاس کتنے ہو گئے ؟

(۱۰۸) ایک حاجی صاحب بمبئی تک ۱۴۰۰ میل ریل میں گئے اور ۲۵۰۰ میل جدہ تک جہاز میں اور ۵۰ میل مکہ تک پیدل اور ۳۲۰ میل مدینہ تک اونٹ پر گئے بتاؤ آتے جاتے ان کو کتنا سفر طے کرنا پڑا ؟

(۱۰۹) ایک حوض میں ۲۴۰ من پانی ایک موری سے آیا اور ۲۴۵ من پانی دوسری موری سے اور پہلی سے ۵۴ من زیادہ تیسری موری سے آیا ۔ بتاؤ اس میں کل کتنا پانی آیا ؟

(۱۱۰) بتاؤ کہ گھڑیال پر ایک بجے سے ۱۲ بجے تک کتنی مع گجر چوٹیں لگتی ہیں ؟

(۱۱۱) بتاؤ گھڑیال پر رات دن میں کتنی چوٹیں لگتی ہیں ؟

(۱۱۲) ایک آدمی کا پتنگ کٹ گیا ۴۵ گز ڈور لڑکوں نے لوٹ لی اور ۵۹ گز درخت پر ٹکی رہ گئی اور ۱۴۵ گز اُس کی چرخی پر لپٹی رہی اور جتنی لڑکوں نے لوٹی اُس سے ۲ گز زیادہ لڑکوں کے پاؤں میں ٹوٹ گئی بتاؤ اس کے پاس کل ڈور کتنی تھی ؟

(۱۱۳) میں نے ۱۲ درجن چاقو خریدے اور چاقوؤں سے ۴ درجن زیادہ کانٹے خریدے اور ۳۲ درجن مقراض اور تین کم تیس درجن چھریاں تو بتاؤ اب کل کتنے درجن میرے پاس ہیں ۔

(۱۱۴) سال کے خرچ کے واسطے مجھے ۳۲ من گیہوں اور ۵۴ من چنے اور چنوں سے ۲ من زیادہ ماش وغیرہ اور گیہوں سے ۲ من زیادہ مٹھائی چاہئے تو بتاؤ میرا کل خرچ سال کا کے من ہے؟

(۱۱۵) میں نے قلمدان ۱۲ ر میں خریدا اور کتاب اُس سے ۵ ر زیادہ میں اور سلیٹ ۹ ر میں اور سلیٹ اور کتاب کی قیمت کے برابر کپڑا دیڑھ دام خرچ ہوئے تو کل روپے کتنے خرچ ہوئے ۔

(۱۱۶) ایک رسالہ کی چھپائی میں کاپی کے ۵۴ روپے اور کاغذ کے ۳۲ روپے اور کاغذ اور کاپی کی قیمت سے ۱۴ روپے زیادہ دیگر اخراجات میں خرچ ہوئے تو کل روپے کتنے خرچ ہوئے ۔

(۱۱۷) ایک ڈاکخانہ میں ایک ماہ میں ۹۵۴ چھٹیاں پیڈ اور ۱۲۹۴ چھٹیاں بیرنگ اور پیڈ چھٹیوں سے ۱۹۷ زیادہ اخبارات آئے تو کل آمدنی کتنی ہوئی ۔

(۱۱۸) ایک شخص کی پیدائش سنہ ۱۸۶۲ء میں ہوئی تو بتاؤ اس کے لڑکے کی عمر ۲۵ برس کے سن میں کیا ہوگی جبکہ اس کے ہاں بیس برس کی عمر میں لڑکا پیدا ہوا ہو؟

(۱۱۹) ایک گھوڑا میں نے ۲۴۵ روپے میں خریدا تو بتاؤ کس قیمت میں فروخت کروں کہ مجھے ۵۵ روپے منافع حاصل ہو؟

(۱۲۰) میں نے ایک بگھی نیلام میں ۲۳۵ روپے میں خریدی تو بتاؤ کس قیمت میں فروخت کروں کہ اصل قیمت کے برابر مجھے منافع ہو جائے؟

## تفریق

تفریق کے معنے بڑے عدد میں سے چھوٹے عدد کو گھٹانا ہے بڑے عدد کو مفروق منہ اور چھوٹے کو مفروق کہتے ہیں ۔ جو نیچے بچتا ہے اُس کو باقی یا حاصل تفریق کہتے ہیں یہ (-) علامت تفریق یا نفی کی ہے جن عددوں کے درمیان یہ علامت ہو اس سے یہ معلوم کرنا چاہئے کہ ان کا فرق نکالنا ہے ۔ مثلاً ۱۲ - ۹ = ۳ یعنی ۱۲ میں سے ۹ نکال کر باقی ۳ رہے ۔

تنبیہ: تفریق سکھانے سے پہلے تفریق کے پہاڑے طلباء کو..تک یاد کرا دینے چاہئیں!

## تفریق کے پہاڑے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ ۱ ۱ | ۳ ۲ ۱ | ۴ ۳ ۱ | ۵ ۴ ۱ | ۶ ۵ ۱ | ۷ ۶ ۱ | ۸ ۷ ۱ | ۹ ۸ ۱ | ۱۰ ۹ ۱ | ۱۱ ۱۰ ۱ |
| ۳ ۱ ۲ | ۴ ۲ ۲ | ۵ ۳ ۲ | ۶ ۴ ۲ | ۷ ۵ ۲ | ۸ ۶ ۲ | ۹ ۷ ۲ | ۱۰ ۸ ۲ | ۱۱ ۹ ۲ | ۱۲ ۱۰ ۲ |
| ۴ ۱ ۳ | ۵ ۲ ۳ | ۶ ۳ ۳ | ۷ ۴ ۳ | ۸ ۵ ۳ | ۹ ۶ ۳ | ۱۰ ۷ ۳ | ۱۱ ۸ ۳ | ۱۲ ۹ ۳ | ۱۳ ۱۰ ۳ |
| ۵ ۱ ۴ | ۶ ۲ ۴ | ۷ ۳ ۴ | ۸ ۴ ۴ | ۹ ۵ ۴ | ۱۰ ۶ ۴ | ۱۱ ۷ ۴ | ۱۲ ۸ ۴ | ۱۳ ۹ ۴ | ۱۴ ۱۰ ۴ |
| ۶ ۱ ۵ | ۷ ۲ ۵ | ۸ ۳ ۵ | ۹ ۴ ۵ | ۱۰ ۵ ۵ | ۱۱ ۶ ۵ | ۱۲ ۷ ۵ | ۱۳ ۸ ۵ | ۱۴ ۹ ۵ | ۱۵ ۱۰ ۵ |
| ۷ ۱ ۶ | ۸ ۲ ۶ | ۹ ۳ ۶ | ۱۰ ۴ ۶ | ۱۱ ۵ ۶ | ۱۲ ۶ ۶ | ۱۳ ۷ ۶ | ۱۴ ۸ ۶ | ۱۵ ۹ ۶ | ۱۶ ۱۰ ۶ |
| ۸ ۱ ۷ | ۹ ۲ ۷ | ۱۰ ۳ ۷ | ۱۱ ۴ ۷ | ۱۲ ۵ ۷ | ۱۳ ۶ ۷ | ۱۴ ۷ ۷ | ۱۵ ۸ ۷ | ۱۶ ۹ ۷ | ۱۷ ۱۰ ۷ |
| ۹ ۱ ۸ | ۱۰ ۲ ۸ | ۱۱ ۳ ۸ | ۱۲ ۴ ۸ | ۱۳ ۵ ۸ | ۱۴ ۶ ۸ | ۱۵ ۷ ۸ | ۱۶ ۸ ۸ | ۱۷ ۹ ۸ | ۱۸ ۱۰ ۸ |
| ۱۰ ۱ ۹ | ۱۱ ۲ ۹ | ۱۲ ۳ ۹ | ۱۳ ۴ ۹ | ۱۴ ۵ ۹ | ۱۵ ۶ ۹ | ۱۶ ۷ ۹ | ۱۷ ۸ ۹ | ۱۸ ۹ ۹ | ۱۹ ۱۰ ۹ |
| ۱۱ ۱ ۱۰ | ۱۲ ۲ ۱۰ | ۱۳ ۳ ۱۰ | ۱۴ ۴ ۱۰ | ۱۵ ۵ ۱۰ | ۱۶ ۶ ۱۰ | ۱۷ ۷ ۱۰ | ۱۸ ۸ ۱۰ | ۱۹ ۹ ۱۰ | ۲۰ ۱۰ ۱۰ |
| ۱۲ ۱ ۱۱ | ۱۳ ۲ ۱۱ | ۱۴ ۳ ۱۱ | ۱۵ ۴ ۱۱ | ۱۶ ۵ ۱۱ | ۱۷ ۶ ۱۱ | ۱۸ ۷ ۱۱ | ۱۹ ۸ ۱۱ | ۲۰ ۹ ۱۱ | ۲۱ ۱۰ ۱۱ |
| ۱۳ ۱ ۱۲ | ۱۴ ۲ ۱۲ | ۱۵ ۳ ۱۲ | ۱۶ ۴ ۱۲ | ۱۷ ۵ ۱۲ | ۱۸ ۶ ۱۲ | ۱۹ ۷ ۱۲ | ۲۰ ۸ ۱۲ | ۲۱ ۹ ۱۲ | ۲۲ ۱۰ ۱۲ |
| ۱۴ ۱ ۱۳ | ۱۵ ۲ ۱۳ | ۱۶ ۳ ۱۳ | ۱۷ ۴ ۱۳ | ۱۸ ۵ ۱۳ | ۱۹ ۶ ۱۳ | ۲۰ ۷ ۱۳ | ۲۱ ۸ ۱۳ | ۲۲ ۹ ۱۳ | ۲۳ ۱۰ ۱۳ |
| ۱۵ ۱ ۱۴ | ۱۶ ۲ ۱۴ | ۱۷ ۳ ۱۴ | ۱۸ ۴ ۱۴ | ۱۹ ۵ ۱۴ | ۲۰ ۶ ۱۴ | ۲۱ ۷ ۱۴ | ۲۲ ۸ ۱۴ | ۲۳ ۹ ۱۴ | ۲۴ ۱۰ ۱۴ |
| ۱۶ ۱ ۱۵ | ۱۷ ۲ ۱۵ | ۱۸ ۳ ۱۵ | ۱۹ ۴ ۱۵ | ۲۰ ۵ ۱۵ | ۲۱ ۶ ۱۵ | ۲۲ ۷ ۱۵ | ۲۳ ۸ ۱۵ | ۲۴ ۹ ۱۵ | ۲۵ ۱۰ ۱۵ |
| ۱۷ ۱ ۱۶ | ۱۸ ۲ ۱۶ | ۱۹ ۳ ۱۶ | ۲۰ ۴ ۱۶ | ۲۱ ۵ ۱۶ | ۲۲ ۶ ۱۶ | ۲۳ ۷ ۱۶ | ۲۴ ۸ ۱۶ | ۲۵ ۹ ۱۶ | ۲۶ ۱۰ ۱۶ |
| ۱۸ ۱ ۱۷ | ۱۹ ۲ ۱۷ | ۲۰ ۳ ۱۷ | ۲۱ ۴ ۱۷ | ۲۲ ۵ ۱۷ | ۲۳ ۶ ۱۷ | ۲۴ ۷ ۱۷ | ۲۵ ۸ ۱۷ | ۲۶ ۹ ۱۷ | ۲۷ ۱۰ ۱۷ |
| ۱۹ ۱ ۱۸ | ۲۰ ۲ ۱۸ | ۲۱ ۳ ۱۸ | ۲۲ ۴ ۱۸ | ۲۳ ۵ ۱۸ | ۲۴ ۶ ۱۸ | ۲۵ ۷ ۱۸ | ۲۶ ۸ ۱۸ | ۲۷ ۹ ۱۸ | ۲۸ ۱۰ ۱۸ |
| ۲۰ ۱ ۱۹ | ۲۱ ۲ ۱۹ | ۲۲ ۳ ۱۹ | ۲۳ ۴ ۱۹ | ۲۴ ۵ ۱۹ | ۲۵ ۶ ۱۹ | ۲۶ ۷ ۱۹ | ۲۷ ۸ ۱۹ | ۲۸ ۹ ۱۹ | ۲۹ ۱۰ ۱۹ |

# تفریق کا قاعدہ

دو عددوں کا حاصل تفریق معلوم کرنا ہو تو بڑے عدد کو اوپر اور چھوٹے کو نیچے مرتبہ وار اس طرح لکھو کہ اکائی کے نیچے اکائی دہائی کے نیچے دہائی اور سیکڑے کے نیچے سیکڑہ علے ہذالقیاس ہزار وغیرہ اور پھر دونو کے نیچے عرضی خط کھینچ دو ؛

پہلے نیچے کی اکائی اوپر کی اکائی میں سے گھٹاؤ جو کچھ باقی بچے اس کو خط عرضی کے نیچے اکائی کے مرتبے پر لکھو اور ایسا ہی سب ہندسوں کو کرتے جاؤ لیکن اگر نیچے کا ہندسہ اوپر کے ہندسہ سے بڑا ہو اور تفریق نہو سکے تو اوپر کے ہندسے میں ۱۰ ملا کر نیچے کے ہندسے کو اس میں سے تفریق کرو جو باقی بچے اُس کو عرضی خط کے نیچے لکھو۔ اور اس سے اگلے ہندسے میں ایک دہائی جمع کر کے اس کو منہا کرو اسیطرح مرتبہ برتبہ اخیر تک عمل کرو ؛

**مثال** ۴۵۷۸ میں سے ۲۸۴۶ تفریق کرو۔

## عمل

| | |
|---|---|
| مفروق منہ | ۴۵۷۸ |
| مفروق | ۲۸۴۶ |
| خط عرضی | ——— |
| حاصل تفریق یا باقی | ۱۷۳۲ |

## صورت عمل

بموجب قاعدہ کے دو نو رقموں ترتیب وار لکھ کر عمل کیا ۸ میں سے ۶ منہا کئے۔ تو باقی ۲ رہے ۲ کو اکائی کے مرتبے پر خط عرضی کے نیچے لکھا پھر ۷ دہائیوں میں سے ۴ دہائیاں منہا کیں تو ۳ رہیں پھر ۳ کو دہائی کے مرتبے پر لکھا اب ۵ سیکڑوں میں سے ۸ سیکڑے منہا نہیں ہو سکتے اس لئے ۵ میں ۱۰ سیکڑے جمع کئے تو ۱۵ سیکڑے ہوئے ۱۵ میں سے ۸ منہا کئے تو ۷ سیکڑے باقی رہے ان کو سیکڑے کے مرتبے پر لکھا چونکہ پہلے ہندسے میں ۱۰ سیکڑے یعنی ہزار جمع کئے تھے اس لئے ایک ہزار دو ہزار میں جمع کئے تو ۳ ہزار ہوئے۔ اب ۴ ہزار میں سے ۳ ہزار منہا کئے تو ایک ہزار باقی رہا ۱ کو ہزار کے مرتبے پر لکھا ؛

پس کل ایک ہزار سات سو بتیس ہوئے۔

# سوالات تفریق نمبر ۳

(۱) ۲۴ − ۱۳ = ۱۱

(۲) ۹۵ − ۳۴ = ۶۱

(۳) ۶۴ − ۳۲ = ۳۲

(۴) ۵۰ − ۲۴ = ۲۶

(۵) ۱۳۹ − ۱۲۷ = ۱۲

(۶) ۷۹۶۳ − ۵۴۲۹ = ۲۵۳۴

(۷) ۲۷۹۳۸ − ۱۹۸۲۹ = ۸۱۰۹

(۸) ۷۹۰۵۰ − ۱۶۵۲۹ = ۶۲۵۲۱

(۹) ۱۳۲۹۴۹۵ − ۱۱۴۵۰۲۶ = ۱۸۴۴۶۹

(۱۰) ۸۰۷۰۳۲ − ۲۲۱۲۹ = ۷۸۴۹۰۳

(۱۱) ۳۵۷۱۰۰ − ۱۲۱۹۱۷ = ۱۳۵۱۸۳

(۱۲) ۹۴۳۵۰ − ۳۱۵۰۹ = ۶۲۸۴۱

(۱۳) ۴۵۰۹۴۲۰ − ۲۱۹۰۱۸۲ = ۲۳۱۹۲۳۸

(۱۴) ۱۲۹۱۰ − ۱۵۰۷ = ۱۱۴۰۳

(۱۵) ۵۷۰۴۰۰ − ۱۲۰۰۳۲ = ۴۵۰۳۶۸

(۱۶) ۹۱۴۳۸ − ۵۳۵۷ = ۸۶۰۸۱

(۱۷) ۵۰۹۳۲۰۰ − ۱۴۵۹۸۷۷ = ۳۶۳۳۳۲۳

(۱۸) ۲۰۰۵۹۰۰ − ۱۲۹۴۲۸ = ۱۸۷۶۴۷۲

(۱۹) ۵۰۴۰۳۰ − ۳۰۵۰۴ = ۴۷۳۵۲۶

(۲۰) ۸۱۲۳۰۰ − ۵۰۰۹۲ = ۷۶۲۲۰۸

(۲۱) ۸۲۳۰۵۰ − ۵۰۹۱۴۵

(۲۲) ۲۴۸۳۵۰ − ۱۲۵۰۳۹

(۲۳) ۲۳۵۰۴ − ۷۰۲۵۰

(۲۴) ۱۲۳۸۰ − ۸۰۲۵

(۲۵) ۵۸۴۲۳۵ − ۵۰۷۶۵۰

(۲۶) ۹۸۴۳۲۰ − ۱۲۵۰۰۲

(۲۷) ۱۲۰۹۴۲ − ۱۱۲۵۰

(۲۸) ۱۹۳۴۰ − ۲۰۵۷

(۲۹) ۱۵۷۰۰ − ۳۵۰۸

(۳۰) ۱۰۹۳۵۰ − ۴۵۰۷۰

(۳۱) ۱۲۳۰۵۰ − ۵۲۵۰۹

(۳۲) ۲۱۳۲۰ − ۵۲۰۷

(۳۳) ۲۵۰۰۳۶ − ۳۱۳۵۰

(۳۴) ۴۵۰۰۸ − ۲۷۴۵

(۳۵) ۸۱۳۲۰۰ − ۳۲۰۲۸

(۳۶) ۹۸۰۰۷۵ − ۲۱۵۰۰

(۳۷) ۵۰۰۰۰۰ − ۳۲

(۳۸) ۱۸۳۰۰۷۰۰ − ۲۱۰۰۰۲۸

(۳۹) ۱۹۵۰۷۴۳ − ۲۳۱۵۰۷

(۴۰) ۳۵۷۹۰۰۳۲ − ۱۹۲۴۱۷۸

(۴۱) ۳۱۲ - ۷۸ (۴۲) ۱۳۳۵ - ۹۴۸ (۴۳) ۴۹۲۳۵ - ۲۳۵۷۹ (۴۴) ۱۲۵۷۳۵ - ۷۹۱۸

(۴۵) ۱۰۰۵۰ - ۴۵۰۹ (۴۶) ۴۸۲۳۰ - ۱۲۹۳۸ (۴۷) ۳۲+۳۰۵ - ۱۲۸ (۴۸) ۹۳۲ - ۲۵

۱۳۵۰ (۴۹) ۵۹۳ - ۱۲۵ - ۱۲۵ (۵۰) ۴۵ - ۱۸+۵ (۵۱) ۳۷۲ - ۱۸۸ - ۱۲۹ (۵۲) ۳۴۸-

۱۲+۲۴۵ (۵۳) ۹۳۴ - ۲۱۵ - ۱۱۲ (۵۴) ۹۳۴ - (۲۱۵ - ۱۱۲) (۵۵) ۸۳۲ - ۹۵ - ۹۵

(۵۶) ۸۳۲ - (۹۵ - ۹۵) (۵۷) پونے تین کروڑ میں سے سوا دو لاکھ کو تفریق کرو۔ (۵۸)
اڑھائی لاکھ میں سے پونے تین ہزار کو تفریق کرو۔

(۵۹) دو ہزار پونے تین سو میں سے ایکہزار سوا نو سو کو تفریق کرو؟

(۶۰) ساڑھے چار لاکھ کو پونے سات لاکھ میں سے تفریق کرو؟

(۶۱) پونے پانچہزار کو سوا بارہ ہزار میں سے تفریق کرو؟

(۶۲) تین ہزار پونے دو سو کو تیرا ہزار سوا آٹھ سو میں سے تفریق کرو؟

(۶۳) بارہ ہزار تین سو پندرہ میں کیا ملائیں جو پورے بیس ہزار ہو جائیں؟

(۶۴) ۴۳۵ میں کیا جمع کریں جو ۵۰۰ بن جائیں؟

(۶۵) ۲۸۵ میں سے کیا تفریق کریں جو ۱۱۲ حاصل تفریق رہے ٭

(۶۶) ۴۵ میں کیا ملائیں کہ اکائی کی جگہ دہائی اور دہائی کی جگہ اکائی بن جائے۔

(۶۷) ۲۷ میں کیا ملائیں کہ اکائی کی جگہ دہائی اور دہائی کی جگہ اکائی بن جائے۔

(۶۸) ۵ کروڑ کے ۵ ہزار لکھے گئے تو بتاؤ کتنی غلطی ہوئی ٭

(۶۹) میرے پاس ۴۲۵ روپے ہیں تو بتاؤ کتنے اور ملائیں کہ پورے ہزار بنجائیں ٭

(۷۰) ایک شخص کے ہاں ۳۵ برس کی عمر میں لڑکا پیدا ہوا تو بتاؤ جب باپ کی عمر سو برس کی ہوئی تو لڑکے کی کیا عمر ہوگی ٭

(۷۱) میرے پاس ۳۲۵ روپے موجود تھے ان میں سے ۱۸۹ روپے ایک دوست کو دیدیئے تو بتاؤ اب میرے پاس کتنے روپے باقی رہے۔

(۷۲) ایک طالب علم نے ایک سال میں ۱۹۲۵ سطریں پڑھیں لیکن ۱۲۵۹ سطریں فقط یاد رہیں تو بتاؤ کے سطریں بھول گیا؟

(۷۳) ایک آدمی نے ۲۹۴۰ من گیہوں خریدے ان میں سے ۱۷۸۹ من فروخت ہوگئے بتاؤ کتنے باقی رہے؟

(۷۴) ایک ریل گاڑی ۴ دن میں ۹۳۲۰ میل پہنچی اور دو دن میں ۴۳۲۵ میل واپس آئی تو بتاؤ اب کتنے میل چلنا باقی رہا۔

(۷۵) ایک سوداگر نے ۱۹۲۵ چاقو خریدے۔ ان میں سے ۱۲۹۸ فروخت ہوگئے تو اب کتنے چاقو رہے؟

(۷۶) ایک پلٹن میں ۹۹۵ آدمی تھے ۲۹۹- انہیں سے مارے گئے بتاؤ اب کتنے باقی رہے؟

(۷۷) ایک بادشاہ کے پاس ۳۹۳۹۵ فوج تھی لیکن لڑائی میں سے ۲۹۷۵۹ بچکر آئے بتاؤ کتنے قتل ہوئے؟

(۷۸) ایک گڈریے کے پاس ۱۹۳۵ بھیڑیں اور بکریاں ہیں لیکن بکریاں ۱۳۵۷ ہیں۔ تو بھیڑیں کتنی ہوں گی؟

(۷۹) ایک کتاب فروش کے پاس ۹۳۹۰ کتابیں موجود ہیں جب ان میں سے ۳۹۳۹ فروخت ہوجائیں گی تو بتاؤ کتنی رہجائیں گی؟

(۸۰) ایک گھوڑا ۹۳۵۱ کوس طے کرچکا اور ۳۵۹ کوس واپس آیا بتاؤ اُس کو کتنا فاصلہ طے کرنا باقی رہا؟

(۸۱) اگر لاہور سے کلکتہ ۱۴۴۴ کوس فرض کیا جائے اور لاہور سے بنارس ۸۹۵ کوس تو بنارس سے کلکتہ کتنی دور ہوگا؟

(۸۲) اگر انبالہ سے براہ ریل بمبئی ۱۳۰۰ میل ہو اور کانپور سے ۹۰۰ میل تو کانپور سے انبالہ کتنی دور ہوگا

(۸۳) بمبئی سے جدہ ۲۵۰۰ میل ہے اور انبالہ سے جدہ ۴۹۰۰ تو انبالہ سے بمبئی کتنی دور ہے؟

(۸۴) جب میں ۱۴۳۰ میل میں سے ۹۷۰ میل طے کرچکوں گا تو کتنے میل باقی رہجائیں گے؟

(۸۵) ایک آدمی کی عمر ۶۰ برس کی ہے اور اُس کے بیٹے کی عمر ۲۰ برس کی بتاؤ کس عمر میں اس کے ہاں بیٹا پیدا ہوا تھا؟

(۸۶) ایک آدمی کی عمر ۶۰ برس کی ہے ۳۶ برس کی عمر میں اس کے ہاں بیٹا پیدا ہوا تو بتاؤ اب بیٹے کی عمر کتنی ہے؟

(۸۷) ایک آدمی ۷۵ برس کا ہے اُس کا ایک لڑکا ۱۹ برس کا اور دوسرا ۲۶ برس کا ہے وہ کس عمر میں پیدا ہوئے؟

(۸۸) ایک شخص ۳۵ برس کا ہے ۱۶ برس کی عمر میں اسکے ہاں ایک لڑکا ہوا دوسرا ۱۹ برس کی عمر میں تو دونوں کی عمریں بتاؤ۔

(۸۹) زید کی پیدائش سنہ ۱۲۶۶ء میں ہوئی تھی بتاؤ سنہ ۱۳۱۱ء میں اِس کی کتنی عمر ہوئی؟

(۹۰) ایک آدمی ۱۸۳۲ء میں پیدا ہوا تو بتاؤ اس کی عمر ۱۸۹۲ء میں کتنی ہوگی۔

(۹۱) ایک آدمی ۱۸۳۶ء میں پیدا ہوا تو بتاؤ وہ ۱۸۹۰ء میں کے برس کا ہوگا؟

(۹۲) ایک آدمی ۱۸۳۵ء میں پیدا ہوا تھا ۲۵ برس کی عمر میں اسکی شادی ہوئی ۲ برس کے بعد اسکے ہاں لڑکا ہوا اور پانچ برس کے بعد دوسرا لڑکا تو بتاؤ اب دوسرا لڑکا ۱۸۹۲ء میں کے سال کا ہوگا؟

(۹۳) ایک آدمی ۱۸۹۲ء میں مر گیا اسکی عمر کا جو حساب کیا تو پوری ۶۵ برس کی تھی۔ تو بتاؤ وہ کون سے سن میں پیدا ہوا۔

(۹۴) ایک آدمی کی عمر ۲۹ سال کی ہے پہلے وہ ۱۲ برس تک مدرسہ میں پڑھا اور پھر تین برس تک مکتب میں اور ۸ برس سے نوکر ہے تو بتاؤ کس عمر میں مکتب میں بیٹھا تھا۔

(۹۵) انبالہ سے مشرق کو ۳۶ میل جگادھری اور سہارنپور ۵۲ میل ہے۔ تو جگادھری اور سہارنپور میں کتنا فاصلہ ہے۔

(۹۶) دہلی سے لاہور ۳۴۰ میل ہے اور لاہور سے انبالہ ۱۸۰ میل تو انبالہ سے دہلی کتنے میل ہے؟

(۹۷) ایک شخص ۱۰۰ روپے کا قرضدار ہے اس نے پہلی قسط میں ۳۲ روپے دیدیے اور دوسری میں ۳۶ اور تیسری میں ۲۸ بتاؤ اب کیا دینا رہا۔

(۹۸) ایک گاڑی انبالہ سے شملہ کو روانہ ہوئی جن میں ۹۶ میل کا فاصلہ ہے۔ پہلے دن ۲۵ میل دوسرے دن ۲۰ میل تیسرے دن ۱۸ میل چوتھے دن ۱۵ میل چلی تو اب بتاؤ کہ کتنی دور چلے کہ پانچویں روز شملہ میں پہنچ جائے۔

(۹۹) ایک گھوڑا ۳ دن میں ۱۲۵ کوس چلا پہلے دن ۳۵ کوس۔ دوسرے دن ۴۹ کوس بتاؤ تیسرے دن کے کوس چلا۔

(۱۰۰) ایک قرضدار نے ۵۰۰ روپے کی اس طرح ۴ قسطیں کیں پہلی میں ۱۲۵ دوسری میں ۱۴۹ تیسری میں ۱۵۵ اور چوتھی میں باقی دینا کیا بتاؤ چوتھی قسط میں کتنا روپیہ دینا گیا۔

(۱۰۱) ایک آدمی کو ۳۲۵ روپے قرض دینا ہے اور ۱۲ روپے سود دے اول قسط اس کی ۱۲۴ روپے کی ہوئی دوسری ۷۵ روپے کی تیسری ۵۸ کی بتاؤ چوتھی میں کتنا روپیہ ادا کرے کہ کل قرضہ مع سود بے باق ہو جاوے؟

(۱۰۲) میرے پاس گھوڑا اور بگھی ۳۹۶ روپے کی قیمت کی ہے بگھی تو میں نے ۲۴۹ روپے میں فروخت کردی۔ بتاؤ گھوڑا میرے پاس کتنی قیمت میں رہا؟

(۱۰۳) میرے پاس ایک گھوڑا اور ایک خچر ۲۲۵ روپے میں تھے۔ لیکن ۱۳۹ روپے میں میں نے خچر دیدیا اب گھوڑا کتنے میں فروخت کروں کہ ۳۴ روپے مجھے نفع ہو جائے؟

(۱۰۴) ایک آدمی انبالہ سے دہلی ۴۴ گھنٹے میں پہنچتا ہے اور دوسرا آدمی ۴۵ گھنٹے میں بتاؤ دوسرا آدمی کتنی دیر پیچھے پہنچے گا جبکہ دونوں ایک ہی وقت چلے ہوں؟

(۱۰۵) ایک آدمی ایک سفر ۳۵ گھنٹے میں طے کرتا ہے اور دوسرا ۲۴ گھنٹے میں بتاؤ ایک ہی وقت چلکر اگر دوسرا ۹ گھنٹے راستہ میں سو رہے تو کون پہلے پہنچیگا اور کتنے گھنٹے پہلے؟

(۱۰۶) ایک شکرم ۹۶ گھنٹے میں پہنچتی ہے اور دوسری شکرم ۷۹ گھنٹے میں۔ اگر پہلی شکرم ۹ گھنٹے پہلے چلے تو دونو شکرموں میں اول کونسی پہنچے گی اور کتنی دیر پہلے؟

(۱۰۷) ایک ریل گاڑی ۲۷ گھنٹے میں منزل پر پہنچتی ہے اور دوسری گاڑی ۱۹ گھنٹے میں لیکن دوسری گاڑی کو بہ سبب ٹوٹنے انجن کے ۴ گھنٹے کا حرج ہوا۔ بتاؤ وہ پہلی گاڑی سے کتنی دیر پہلے پہنچیگی؟

(۱۰۸) ۴ آدمیوں نے ایک دیوار ۳۶ گھنٹے میں بنائی اور ۵ آدمیوں نے ۳۲ گھنٹے میں ویسی ہی دیوار بنائی اور ۴ گھنٹے بیچ میں آرام کیا۔ بتاؤ پہلے آدمیوں کی نسبت کتنے گھنٹے پہلے انہوں نے کام پورا کیا؟

(۱۰۹) میں نے ایک باغ ۱۲۴۵ روپے میں خریدا اور اسی سال ۱۳۹۹ کو فروخت کردیا بتاؤ مجھے کیا نفع رہا۔

(۱۱۰) میں نے ۲۰ روپے میں ۱۳۲ کبوتر خریدے ان میں سے ۵۶ مر گئے اور ۱۴ اُڑ گئے اور ۹ بلّی کھا گئی بتاؤ اب میرے پاس کتنے کبوتر باقی رہے۔

(۱۱۱) میں نے ۴ درجن چاقو خریدے ۴ ان میں سے ٹوٹ گئے ۵ گم ہو گئے ۲ چوری گئے بتاؤ باقی کتنے رہے۔

(۱۱۲) ایک مدرسے میں ۱۹۶ طلبا درج رجسٹر ہیں ۳۲ بیمار ۲۴ غیر حاضر اور ۳۹ رخصتی۔ بتاؤ

حاضر کتنے ہیں ؟

(۱۱۳) میں نے ۵ روپے کے ٹکٹ خریدے ۱۸ آنے کے آدھ آنے والے ۱۲ کے ایک آنے والے ۳۸ آنے کے ۲ روالے باقی ۴ روالے بتاؤ ۴ روالے کتنے کے خریدے ۔

(۱۱۴) میں نے ۴ کے ۱۹۲ ملے جلے آم اور سیب اور ناشپاتیاں خریدیں لیکن سیب ۵ تھے تو کتنے آم ہوئے جبکہ ۳۲ ناشپاتیاں ہوں ؟

(۱۱۵) ۱۵۰ من دانہ میرے پاس موجود تھا ۲۲ من بھینسوں کو کھلایا اور ۲۸ من گائیوں کو ۵۴ من بیلوں کو باقی گھوڑوں کو بتاؤ گھوڑوں نے کتنا دانہ کھایا ۔

(۱۱۶) ایک شخص سے میں نے ۲۵ روپے کا آناج لیا دوسرے سے ۲۷ کا تیسرے سے ۵۶ کا چوتھے سے ۳۲ کا سب کو ۱۱۲ روپے دیئے ۔ بتاؤ اور کتنے روپے دینے چاہئیں ؟

(۱۱۷) ایک شخص نے ۱۲ مرغ ۱۹ بطخیں ۲۴ کبوتر ۹۶ تیتر خریدے ۔ ان میں ۲۹ جانور راستے میں مرگئے بتاؤ اب کتنے رہے ۔

(۱۱۸) میں نے ۱۲ روپے میں ۵۰۰ جانور لینے کئے ۔ بائع نے ۵۳ مرغ اور ۸۴ کبوتر ۵۷ تیتر ۶۶ بٹیر ۳۶ مرغابیاں دیکر مجھے جواب دیدیا ۔ بتاؤ میرے کتنے جانور اُس نے رکھ لئے ۔

(۱۱۹) میں نے ۴۰۰ روپے کا ۵۰۰ من اناج خریدا لیکن بائع نے ۵۷ من چاول ۱۳۵ من گیہوں ۱۹۶ من چنے اور ۵۰ من باجرہ دیا بتاؤ باقی کتنا اناج میرا اُس کے پاس رہا ؟

(۱۲۰) ایک آدمی کی تنخواہ ۱۸۰۰ روپے سال ہے ۹۵ روپے مد چنگی سے اور ۳۷۹ فیصدی اور ۴۸۰ روپے کنٹنجنٹ سے اور باقی خزانہ شاہی سے اُس کو دیا گیا ۔ بتاؤ خزانہ شاہی سے کتنا روپیہ دیا گیا ۔

## ضرب

ضرب وہ قاعدہ ہے جس سے ایک عدد کو کئی گنا بنایا گیا ہے ۔ جس عدد کو کئی گنا کرتے ہیں اُس کو مضروب اور جتنے گنا کرتے ہیں اسکو مضروب فیہ کہتے ہیں اس طرح سے جو عدد حاصل ہوتا ہے وہ حاصل ضرب کہلاتا ہے اور ضرب اصل میں جمع متواتر کا اختصار ہے ۔

× علامت ضرب ہے جو دو اعداد کے درمیان آتی ہے۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ دونو کو ضرب دینا ہے جیسے ۳×۴ = ۱۲

چونکہ ضرب کا قاعدہ پہاڑوں پر منحصر ہے اسلئے پہلے ۲۰×۲۰ پہاڑے طلبا کو یاد کراؤ۔

## ضرب کے پہاڑے

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ | ۱۰ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۶ | ۱۸ | ۲۰ | ۲۲ | ۲۴ | ۲۶ | ۲۸ | ۳۰ | ۳۲ | ۳۴ | ۳۶ | ۳۸ | ۴۰ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۲۷ | ۳۰ | ۳۳ | ۳۶ | ۳۹ | ۴۲ | ۴۵ | ۴۸ | ۵۱ | ۵۴ | ۵۷ | ۶۰ |
| ۴ | ۸ | ۱۲ | ۱۶ | ۲۰ | ۲۴ | ۲۸ | ۳۲ | ۳۶ | ۴۰ | ۴۴ | ۴۸ | ۵۲ | ۵۶ | ۶۰ | ۶۴ | ۶۸ | ۷۲ | ۷۶ | ۸۰ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ | ۲۵ | ۳۰ | ۳۵ | ۴۰ | ۴۵ | ۵۰ | ۵۵ | ۶۰ | ۶۵ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۰ | ۸۵ | ۹۰ | ۹۵ | ۱۰۰ |
| ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۲ | ۴۸ | ۵۴ | ۶۰ | ۶۶ | ۷۲ | ۷۸ | ۸۴ | ۹۰ | ۹۶ | ۱۰۲ | ۱۰۸ | ۱۱۴ | ۱۲۰ |
| ۷ | ۱۴ | ۲۱ | ۲۸ | ۳۵ | ۴۲ | ۴۹ | ۵۶ | ۶۳ | ۷۰ | ۷۷ | ۸۴ | ۹۱ | ۹۸ | ۱۰۵ | ۱۱۲ | ۱۱۹ | ۱۲۶ | ۱۳۳ | ۱۴۰ |
| ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۳۲ | ۴۰ | ۴۸ | ۵۶ | ۶۴ | ۷۲ | ۸۰ | ۸۸ | ۹۶ | ۱۰۴ | ۱۱۲ | ۱۲۰ | ۱۲۸ | ۱۳۶ | ۱۴۴ | ۱۵۲ | ۱۶۰ |
| ۹ | ۱۸ | ۲۷ | ۳۶ | ۴۵ | ۵۴ | ۶۳ | ۷۲ | ۸۱ | ۹۰ | ۹۹ | ۱۰۸ | ۱۱۷ | ۱۲۶ | ۱۳۵ | ۱۴۴ | ۱۵۳ | ۱۶۲ | ۱۷۱ | ۱۸۰ |
| ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۱۰۰ | ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۱۴۰ | ۱۵۰ | ۱۶۰ | ۱۷۰ | ۱۸۰ | ۱۹۰ | ۲۰۰ |
| ۱۱ | ۲۲ | ۳۳ | ۴۴ | ۵۵ | ۶۶ | ۷۷ | ۸۸ | ۹۹ | ۱۱۰ | ۱۲۱ | ۱۳۲ | ۱۴۳ | ۱۵۴ | ۱۶۵ | ۱۷۶ | ۱۸۷ | ۱۹۸ | ۲۰۹ | ۲۲۰ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ | ۴۸ | ۶۰ | ۷۲ | ۸۴ | ۹۶ | ۱۰۸ | ۱۲۰ | ۱۳۲ | ۱۴۴ | ۱۵۶ | ۱۶۸ | ۱۸۰ | ۱۹۲ | ۲۰۴ | ۲۱۶ | ۲۲۸ | ۲۴۰ |
| ۱۳ | ۲۶ | ۳۹ | ۵۲ | ۶۵ | ۷۸ | ۹۱ | ۱۰۴ | ۱۱۷ | ۱۳۰ | ۱۴۳ | ۱۵۶ | ۱۶۹ | ۱۸۲ | ۱۹۵ | ۲۰۸ | ۲۲۱ | ۲۳۴ | ۲۴۷ | ۲۶۰ |
| ۱۴ | ۲۸ | ۴۲ | ۵۶ | ۷۰ | ۸۴ | ۹۸ | ۱۱۲ | ۱۲۶ | ۱۴۰ | ۱۵۴ | ۱۶۸ | ۱۸۲ | ۱۹۶ | ۲۱۰ | ۲۲۴ | ۲۳۸ | ۲۵۲ | ۲۶۶ | ۲۸۰ |
| ۱۵ | ۳۰ | ۴۵ | ۶۰ | ۷۵ | ۹۰ | ۱۰۵ | ۱۲۰ | ۱۳۵ | ۱۵۰ | ۱۶۵ | ۱۸۰ | ۱۹۵ | ۲۱۰ | ۲۲۵ | ۲۴۰ | ۲۵۵ | ۲۷۰ | ۲۸۵ | ۳۰۰ |
| ۱۶ | ۳۲ | ۴۸ | ۶۴ | ۸۰ | ۹۶ | ۱۱۲ | ۱۲۸ | ۱۴۴ | ۱۶۰ | ۱۷۶ | ۱۹۲ | ۲۰۸ | ۲۲۴ | ۲۴۰ | ۲۵۶ | ۲۷۲ | ۲۸۸ | ۳۰۴ | ۳۲۰ |
| ۱۷ | ۳۴ | ۵۱ | ۶۸ | ۸۵ | ۱۰۲ | ۱۱۹ | ۱۳۶ | ۱۵۳ | ۱۷۰ | ۱۸۷ | ۲۰۴ | ۲۲۱ | ۲۳۸ | ۲۵۵ | ۲۷۲ | ۲۸۹ | ۳۰۶ | ۳۲۳ | ۳۴۰ |
| ۱۸ | ۳۶ | ۵۴ | ۷۲ | ۹۰ | ۱۰۸ | ۱۲۶ | ۱۴۴ | ۱۶۲ | ۱۸۰ | ۱۹۸ | ۲۱۶ | ۲۳۴ | ۲۵۲ | ۲۷۰ | ۲۸۸ | ۳۰۶ | ۳۲۴ | ۳۴۲ | ۳۶۰ |

| ۱۹ | ۳۸ | ۵۷ | ۷۶ | ۹۵ | ۱۱۴ | ۱۳۳ | ۱۵۲ | ۱۷۱ | ۱۹۰ | ۲۰۹ | ۲۲۸ | ۲۴۷ | ۲۶۶ | ۲۸۵ | ۳۰۴ | ۳۲۳ | ۳۴۲ | ۳۶۱ | ۳۸۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۴۰ | ۶۰ | ۸۰ | ۱۰۰ | ۱۲۰ | ۱۴۰ | ۱۶۰ | ۱۸۰ | ۲۰۰ | ۲۲۰ | ۲۴۰ | ۲۶۰ | ۲۸۰ | ۳۰۰ | ۳۲۰ | ۳۴۰ | ۳۶۰ | ۳۸۰ | ۴۰۰ |

## ضرب کا قاعدہ جبکہ مضروب فیہ ۲۰ یا ۲۰ سے کم ہو

مضروب کو اوپر اور مضروب فیہ کو نیچے اس طرح لکھو کہ اکائی کے نیچے اکائی اور دہائی کے نیچے دہائی ہو علیٰ ہٰذا سیکڑہ وغیرہ پھر ان کے نیچے ایک عرضی خط کھینچ دو اور مضروب فیہ کی اکائی میں مضروب کی اکائی کو بذریعہ پہاڑوں کے ضرب دو اور حاصل کی اکائیوں کو اکائی کے مرتبے پر لکھو اور باقی کو حاصل جانو پھر مضروب فیہ کو مضروب کی دہائی میں ضرب دو۔ اور پہلا حاصل اس میں جمع کرو اس میں سے دہائیاں دہائی کی جگہ لکھو اور باقی کو حاصل مانو۔ اسی طرح اخیر تک کرتے جاؤ۔ اخیر میں جو حاصل ہو اُس کو اخیر میں لکھ دو۔

مثال ۸۵۶ کو ۸ میں ضرب دو

| | |
|---|---|
| مضروب | ۸۵۶ |
| مضروب فیہ | ۸ |
| حاصل ضرب | ۶۸۴۸ |

**بیان عمل**

بموجب قاعدے کے پہلے ۶ کو ۸ میں ضرب دیا۔ تو ۴۸ ہوئے ۸ کو اکائی کی جگہ لکھا ۴ دہائیاں حاصل ہوئیں پھر ۵ دہائی کو ۸ میں ضرب دیا تو ۴۰ ہوئیں ۴۰ میں ۴ دہائیاں جمع کیں ۴۴ ہوئیں پہلے ۴ کو دہائی کے مرتبے پر لکھا اور ۴ سیکڑے حاصل ہوئے پہلے ۸ سیکڑے کو ۸ میں ضرب دیا تو ۶۴ سیکڑے ہوئے ۴ سیکڑے جمع کئے تو ۶۸ ہوئے ۸ کو سیکڑے کے مرتبے پر لکھا ۶ ہزار حاصل ہوئے ۶ کو ہزار کے مرتبے پر لکھا پس کل ۶۸۴۸ حاصل ضرب ہوا۔

## سوالات نمبر ۲

(۱) ۳۷ × ۴ = ۱۴۸
(۲) ۵۹ × ۵ = ۲۹۵
(۳) ۹۶ × ۸ = ۷۶۸
(۴) ۷۵ × ۹ = ۶۷۵
(۵) ۹۵ × ۷ = ۶۶۵
(۶) ۱۲۵ × ۵ = ۶۲۵
(۷) ۱۵۷ × ۶ = ۹۴۲
(۸) ۱۹۲ × ۸ = ۱۵۳۶
(۹) ۹۳۲ × ۸ = ۷۴۵۶
(۱۰) ۷۴۵ × ۷ = ۵۲۱۵
(۱۱) ۳۴۷۵ × ۵ = ۱۷۳۷۵

| نمبر | عدد | ضارب | حاصل ضرب |
|---|---|---|---|
| (۱۲) | ۲۹۴۵ | ۹ | ۲۶۵۰۵ |
| (۱۳) | ۷۶۵۴ | ۱۲ | ۹۱۸۴۸ |
| (۱۴) | [illegible] | ۹ | ۱۶۴۴۵۰ |
| (۱۵) | ۴۵۹۲۶ | ۷ | ۳۳۱۵۵۲ |
| (۱۶) | ۹۸۴۳۵ | ۱۵ | ۱۴۷۶۵۲۵ |
| (۱۷) | ۱۳۰۳۸ | ۱۶ | ۲۰۸۶۰۸ |
| (۱۸) | ۱۴۵۳۲ | ۱۳ | ۱۸۸۹۱۶ |
| (۱۹) | ۱۵۴۳۷۰ | ۱۴ | ۲۱۶۱۱۸۰ |
| (۲۰) | ۲۹۴۰۵۰ | ۱۵ | ۴۴۱۰۷۵۰ |
| (۲۱) | ۵۴۳۴ | ۱۹ | ۱۰۳۲۴۶ |
| (۲۲) | ۹۴۱۳۵ | ۱۸ | ۱۶۹۴۴۳۰ |
| (۲۳) | ۲۷۹۴۵ | ۱۷ | ۴۷۵۰۶۵ |
| (۲۴) | ۷۹۴۵۰ | ۱۵ | ۴۴۱۰۷۵۰ |
| (۲۵) | ۱۴۸۶۳۰ | ۱۵ | ۲۲۲۹۴۵۰ |
| (۲۶) | ۱۹۴۳۲۰ | ۱۴ | ۲۷۲۰۴۸۰ |
| (۲۷) | ۸۰۰۴۵۰ | ۱۳ | ۱۰۴۰۵۸۵۰ |
| (۲۸) | ۲۰۱۳۵۰ | ۱۲ | ۲۴۱۶۲۰۰ |
| (۲۹) | ۱۲۵۰۳۰ | ۱۱ | ۱۳۷۵۳۳۰ |
| (۳۰) | ۹۰۰۵۴۰ | ۱۰ | ۹۰۰۵۴۰۰ |
| (۳۱) | ۷۹۰۹۵۰ | ۹ | ۷۱۱۰۴۵۰ |
| (۳۲) | ۵۰۷۹۴۰ | ۸ | ۴۰۶۳۵۲۰ |
| (۳۳) | ۸۷۹۶۳۰ | ۷ | |
| (۳۴) | ۷۹۴۰۵ | ۱۲ | |
| (۳۵) | ۱۲۹۲۰۶ | ۱۶ | |
| (۳۶) | ۳۵۷۹۰۴ | ۱۶ | |
| (۳۷) | ۵۸۲۳۵ | ۱۵ | |
| (۳۸) | ۱۲۰۰۹۳۵ | ۱۳ | |
| (۳۹) | ۸۴۵۰۳۹۶ | ۱۸ | |
| (۴۰) | ۶۴۴۳۵۲ | ۱۹ | |
| (۴۱) | ۱۲۵۷۹۴ | ۱۷ | |
| (۴۲) | ۵۷۹۳۴۵ | ۱۵ | |
| (۴۳) | ۱۴۳۲۹۶ | ۱۶ | |
| (۴۴) | ۵۰۱۳۷۶ | ۱۴ | |
| (۴۵) | ۹۲۳۵۷۲۰ | ۱۱ | |
| (۴۶) | ۲۳۵۷۹۳ | ۱۵ | |
| (۴۷) | ۱۲۵۷۹۴۸ | ۱۶ | |
| (۴۸) | ۵۰۰۷۹۶۵ | ۱۸ | |
| (۴۹) | ۱۴۳۷۲ | ۱۵ | |
| (۵۰) | ۵۲۸۹۴۳۰ | ۲۰ | |

## ضرب کا قاعدہ جب کہ مضروب فیہ ۱۰ سے زیادہ ہو

پہلے مضروب اور مضروب فیہ کو مرتبہ وار لکھو اور ان کے نیچے ایک عرضی خط کھینچو۔ مضروب فیہ کی اکائی کے ہندسے میں مضروب کے ہر ہندسے کو اکائی سے لیکر اخیر تک بموجب قاعدہ اول کے ضرب کرو اور حاصل ضرب کو خط عرضی کے نیچے لکھو۔ پھر مضروب فیہ کی دہائی میں مضروب کے ہر ہندسے کو ضرب کرو اور حاصل ضرب کے اول ہندسے کو دوسری سطر میں دہائی کی جگہ لکھو اسی طرح مضروب کو مضروب فیہ کے سیکڑے میں ضرب دیکر تیسری سطر میں سیکڑے کے درجے پر لکھو اور اسی طرح اخیر تک عمل کرتے جاؤ۔ پھر سب حاصل ضربوں کو جمع کرلو اور یہی حاصل جمع حاصل ضرب ہوگا

**مثال** ۲۹۳۵ کو ۲۴۸ میں ضرب دو۔

**عمل**

```
  ۲۹۳۵
  ۲۴۸
-------
 ۲۳۴۸۰
۱۱۷۴۰
۵۸۷۰
-------
۷۲۷۸۸۰
```

### صورت عمل

پہلے ۲۹۳۵ کو ۸ میں ضرب دیا تو ۲۳۴۸۰ حاصل ضرب ہوا پھر ۴ میں ضرب دیا تو ۱۱۷۴۰ حاصل ضرب ہوا اس کو دہائی کے مرتبے سے لکھنا شروع کیا۔ پھر ۲ میں ضرب دیا تو ۵۸۷۰ حاصل ضرب ہوا اس کو سیکڑے کے مرتبے سے لکھنا شروع کیا۔ پھر ان تینوں حاصل ضربوں کو جمع کیا تو ۷۲۷۸۸۰ جواب مطلوب ہوا۔

تنبیہ۔ یاد رکھو کہ اجزا ضربی سے ضرب میں آسانی ہوتی ہے۔

مثلاً ۱۲۵ کو ۴۳ میں ضرب کرنا ہے ۴۳ کے اجزاء ضربی یہ ہوئے ۸×۵+۳ پہلے ۱۲۵ کو ۸ میں ضرب دیا تو ۱۰۰۰ ہوئے پھر اس کو ۵ میں ضرب کیا تو ۵۰۰۰ ہوئے۔ پھر ۱۲۵ کو ۳ میں ضرب کیا تو ۳۷۵ ہوئے پھر ۵۰۰۰ اور ۳۷۵ کو جمع کیا تو ۵۴۰۵ جواب مطلوب ہوا۔

### سوالات ضرب نمبر ۵

| | | |
|---|---|---|
| (۱) ۴۹۳۲ × ۲۴ | (۳) ۷۹۴۲ × ۲۸ | (۵) ۲۳۹۶ × ۴۰ |
| (۲) ۱۸۲۵ × ۲۵ | (۴) ۸۳۲۰ × ۳۲ | (۶) ۷۹۳۲ × ۴۸ |

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶ × ۸۹۳۵ (۷) | ۶۲۵ × ۳۵۷۹۵ (۲۹) | ۲۳۵ × ۵۰۴۳۲ (۵۱) |
| ۶۳ × ۱۵۷۹۴ (۸) | ۳۱۵ × ۳۷۹۴۲ (۳۰) | ۶۵۴ × ۳۵۸۹۵ (۵۲) |
| ۷۲ × ۹۴۳۲ (۹) | ۱۹۵ × ۷۹۳۵۸ (۳۱) | ۱۳۵ × ۱۹۰۴۵۰ (۵۳) |
| ۸۵ × ۱۳۴۹۵ (۱۰) | ۱۳۶ × ۲۰۳۷۸ (۳۲) | ۷۴۵ × ۴۸۹۳۵ (۵۴) |
| ۹۶ × ۷۹۳۲۰ (۱۱) | ۱۲۵۱۱ × ۸۹۴۰ (۳۳) | ۸۴۵ × ۴۵۰۹۶ (۵۵) |
| ۴۵ × ۱۲۹۰۴ (۱۲) | ۱۴۵ × ۸۹۳۵۰ (۳۴) | ۲۴۸ × ۱۳۵۰۵ (۵۶) |
| ۵۸ × ۱۳۷۵ (۱۳) | ۴۹۵ × ۵۳۸۹۵ (۳۵) | ۶۷۵ × ۱۵۰۹۳۶ (۵۷) |
| ۷۶ × ۱۹۳۸ (۱۴) | ۴۳۰ × ۲۹۳۷۲ (۳۶) | ۴۹۵ × ۷۳۵۰۹۴ (۵۸) |
| ۷۵ × ۸۹۳۲۰ (۱۵) | ۱۹۲ × ۲۵۰۳۵۰ (۳۷) | ۱۰۹۵ × ۱۴۰۹۳۵ (۵۹) |
| ۹۸ × ۵۰۹۳ (۱۶) | ۲۳۶ × ۴۹۰۴۵۰ (۳۸) | ۹۳۵ × ۲۸۹۴۹ (۶۰) |
| ۱۳۵ × ۹۰۰۵۰۵ (۱۷) | ۱۴۵ × ۵۷۹۳۵ (۳۹) | ۴۳۹ × ۱۰۹۳۵ (۶۱) |
| ۱۹۶ × ۳۵۰۹۹۴ (۱۸) | ۳۷۵ × ۲۳۹۴۲ (۴۰) | ۴۹۰۵ × ۱۹۷۳۰۵ (۶۲) |
| ۱۹۲ × ۹۵۰۷۲ (۱۹) | ۱۵۴ × ۵۷۹۳۵ (۴۱) | ۲۰۴۹ × ۱۳۵۰۹۶ (۶۳) |
| ۱۳۶ × ۲۵۷۰۸ (۲۰) | ۴۵۸ × ۱۹۳۷۵ (۴۲) | ۱۲۳۵ × ۱۸۹۰۳۵ (۶۴) |
| ۱۶۵ × ۱۹۴۳۲ (۲۱) | ۱۴۵ × ۱۸۹۳۵ (۴۳) | ۱۶۶۵ × ۴۳۱۹۷۶ (۶۵) |
| ۲۷۶ × ۵۰۹۴۵ (۲۲) | ۳۰۵ × ۴۸۹۳۵۴ (۴۴) | ۱۵۴۰۰ × ۲۱۹۸۰۷ (۶۶) |
| ۱۲۸ × ۱۰۳۵۷۶ (۲۳) | ۴۰۹ × ۱۴۸۳۵ (۴۵) | ۱۲۰۴ × ۱۹۰۰۰۷ (۶۷) |
| ۳۷۶ × ۱۵۷۹۳۵ (۲۴) | ۹۴۵ × ۱۲۵۷۹۴ (۴۶) | ۲۰۰۵ × ۱۲۰۰۹۷۶ (۶۸) |
| ۲۹۶ × ۵۷۹۴۳۲ (۲۵) | ۱۴۵ × ۹۴۵۹۳ (۴۷) | ۴۰۲۰ × ۵۶۰۲۳۱۰ (۶۹) |
| ۱۲۰ × ۱۳۵۷۹۰ (۲۶) | ۴۹۶ × ۱۹۳۰۵۰ (۴۸) | ۳۱۵۴ × ۱۰۹۸۷۶۵ (۷۰) |
| ۳۰۵ × ۱۴۰۹۰۲ (۲۷) | ۹۵۸ × ۵۰۸۳۵ (۴۹) | ۱۴۵۰ × ۵۹۷۹۰۸ (۷۱) |
| ۸۰۹ × ۱۰۰۹۳۶ (۲۸) | ۴۹۵ × ۷۱۹۳۹۱ (۵۰) | ۱۰۸۵ × ۲۱۵۴۳۲ (۷۲) |

| | | |
|---|---|---|
| (۷۳) ۳۲۰۷۶ × ۴۳۰۶ | (۷۹) ۱۲۶۰۲۰۵ × ۱۰۶۵ | (۸۵) ۲۱۲۴۳۲۰۲۴ × ۹۵۰۰۲۱ |
| (۷۴) ۲۰۲۶۵ × ۱۹۸ | (۸۰) ۵۰۵۶۰۰۲ × ۵۶۱۲ | (۸۶) ۱۰۰۰۹۸۷۶۵ × ۳۲۰۰۵ |
| (۷۵) ۱۳۲۰۰۸۲ × ۶۰۲۱۵ | (۸۱) ۵۰۳۲۱۶ × ۴۰۰۵ | (۸۷) ۵۴۰۹۸۷ × ۱۰۲۱۶ |
| (۷۶) ۴۰۲۱۳۹۴ × ۱۰۹۸۵ | (۸۲) ۱۵۰۴۰۷ × ۱۶۰۰۰ | (۸۸) ۲۰۶۵۴۱ × ۶۵۴۱ |
| (۷۷) ۴۰۶۱۳۹۴ × ۱۰۹۸۵ | (۸۳) ۲۵۰۱۳۹ × ۲۱۹۷ | (۸۹) ۵۰۴۳۲۰ × ۱۵۰۴۰ |
| (۷۸) ۶۵۴۰۳۱ × ۵۱۴ | (۸۴) ۱۳۰۲۱۲ × ۱۹۵ | (۹۰) ۵۴۳۲۰۰۰ × ۱۰۰۶ |

(۹۱) ایک شہر میں ۱۵۶۰۷ آدمی بستے ہیں ہر ایک شخص نے ۵۴ رُوپے چندہ دیا۔ بتاؤ کل کتنے روپے چندہ کے جمع ہوئے ✦

(۹۲) ۴۵۰۶ تھیلیوں میں روپے بھرے ہوئے تھے۔ ہر ایک تھیلے میں ۷۹۰ روپے تھے بتاؤ کہ تمام تھیلوں میں کل کتنے روپے ہوں گے ✦

(۹۳) ہم نے ۶۰۴ بورے روئی کے ۱۹۰ روپے فی بورے کے حساب سے خریدے گئے اور ۱۹۶ روپے فی بورے کے حساب سے بیچدیے بتاؤ ہم کو کیا نفع ہوا ✦

(۹۴) ایک آدمی نے فی طالبعلم ۵ کتابیں انعام دیں تو ۱۵ لڑکوں کے پاس کتنی کتابیں آئیں۔

(۹۵) ایک سخی نے ۵ روپے فی آدمی تقسیم کئے تو ۲۷ آدمیوں میں کتنا روپیہ تقسیم ہوا۔

(۹۶) ایک مکتب میں فی طالب علم ۴ جرمانہ لیا گیا تو ۸۵ طالب علموں سے کتنا جرمانہ وصول ہوا۔

(۹۷) ایک گاڑی میں ۵ آدمی بیٹھتے ہیں تو ۳۵ گاڑیوں میں کتنے آدمی سوار ہونگے ✦

(۹۸) ایک آدمی ۲۵ میل ہر روز چلتا ہے ۱۵ دن میں کتنی دور جائیگا ✦

(۹۹) ایک امیر کے ہاں ۱۵۴ آدمی نوکر ہیں فی آدمی ۸ روپے تنخواہ ہے۔ بتاؤ اُس کا ماہواری خرچ کیا ہے؟

(۱۰۰) میں نے ۳۵ جلد کتاب بحساب ۱ وسطہ ۳ روپے خریدیں بتاؤ سب کی کیا قیمت ہوئی۔

(۱۰۱) میں نے ۵ گھوڑے خریدے فی گھوڑا ۱۹۵ روپے قیمت ہے تو کل گھوڑوں کی کیا قیمت ہوئی۔

(۱۰۲) میں نے ۴۰ تھان خریدے ایک تھان کی قیمت ۸ روپے ہے سب تھانوں کی قیمت بتلاؤ؟

(۱۰۳) ایک سلیٹ کی قیمت ۸ ر ہے۔ ایک درجن سلیٹوں کی قیمت کیا ہوئی؟

(۱۰۴) ایک گاڑی میں ۴۳۵ من بوجھ لد سکتا ہی تو ۳۵ گاڑیوں میں کتنا بوجھ لدیگا ؟

(۱۰۵) ایک آنہ کا ۲ سیر اناج آتا ہی تو ۱۹۲ آنے کا کتنا آئیگا ؟

(۱۰۶) ایک آنہ کا ۴ سیر اناج آتا ہے تو ۶۵ آنے کا کتنا آئیگا ؟

(۱۰۷) ایک آنہ کا ۵ سیر دانہ آتا ہے تو ۲۵ آنے کا کتنا آئیگا ؟

(۱۰۸) ایک گھوڑا ۱۲ سیر دانہ کھاتا ہے اور ۳۲ سیر بھوسہ تو ۲۰ گھوڑوں کا خرچ کیا ہوگا ؟

(۱۰۹) ایک کتاب کی قیمت ۱۲ ار مقرر ہے ۳۲ کتابیں کتنے میں آئینگی جبکہ ار فی کتاب محصول دینا پڑتا ہے ؟

(۱۱۰) ایک باغ میں ۱۴۵ پیڑ ہیں ہر پیڑ پر ۱۴۵ پھل ہیں بتاؤ اُس باغ میں تمام پھل کتنے ہیں ؟

(۱۱۱) ایک باغ میں ۱۲ درخت آم کے ۲۲ درخت سیب کے اور ۳۲ درخت ناشپاتی کے ہیں بحساب اوسط ہر درخت پر ۵۷ پھل ہیں تو کل باغ میں کتنے پھل ہونگے ؟

(۱۱۲) ایک بگھی ایک دن میں ۴۵ میل پہنچتی ہے تو ۳۲ دن کے عرصہ میں کتنی دور جائیگی ؟

(۱۱۳) ایک ریل گاڑی ۴۵ میل فی گھنٹہ جاتی ہے ۱۲۴ گھنٹے میں کتنی دور پہنچے گی ؟

(۱۱۴) ایک بھینس ۱۸ سیر دودھ دیتی ہی تو ۵۰ بھینسیں کتنا دودھ دیں گی ؟

(۱۱۵) ایک آدمی کی عمر ۴۵۹۳۵ گھنٹے ہے بتاؤ ویسے ۴۵ آدمیوں کی کیا عمر ہوگی ؟

(۱۱۶) ایک لڑکا ایک مہینے میں ۲۵۴ حروف یاد کرتا ہے اور ۲۳۹ حروف بھول جاتا ہے تو ۱۵ مہینے میں کتنے حروف یاد کرے گا ؟

(۱۱۷) میں نے ایک آنے میں ۳ سیر چاول ۵ سیر گیہوں اور ۲ سیر چنے خریدے - بتاؤ ۴۵ آنے میں کل کتنی جنس آئیگی ؟

(۱۱۸) میں نے ایک روپے میں ۸ اسیر چاول اور ۱۲ اسیر دال خریدی تو بتاؤ ۱۳۳۲ روپے میں کتنی کھچڑی آئے گی ؟

(۱۱۹) ایک شخص نے ۱۲ لڑکوں کو فی لڑکا ۴ر اور ۱۸ لڑکوں کو فی لڑکا ۶ر انعام دیا بتلاؤ سب لڑکوں کو کیا انعام ملا ؟

(۱۲۰) ایک سوداگر نے فی بکری ۲۴ آنے کے حساب سے ۳۲ بکریاں خریدیں اور ۱۲ آنے کے

حساب سے ۴۰ بچے خریدے اور ۳۲ آنے کے حساب سے ۲۵ بھیڑیں خریدیں۔ تو سب کی قیمت کیا ہوگی؟

(۱۲۱) ایک کنجڑے نے ۳۲ روپے میں باغ لیا کچھ آم تو ۴ روپے میں دیئے۔ اور کچھ ۹ روپے میں۔ اور باقی آم ۱۲ من ۲ روپے من بیچ ڈالے۔ بتاؤ اُس کو کیا نفع ہوا؟

(۱۲۲) میں نے ۲۲ کتابیں ۹ آنے شرح سے اور ۹۰ کتابیں ۱۰ شرح سے اور ۵۶ کتابیں ۵ شرح سے خریدیں۔ سب کی قیمت بتاؤ؟

(۱۲۳) ۲۶ سیر میدہ ۲ سیر ۲۸ سیر مٹھائی ۳ سیر ۱۸ سیر گھی ۴ سیر خریدا۔ بتاؤ سب کی کیا قیمت ہوئی؟

(۱۲۴) ایک شخص نے ۳۲ بچے بکری کے ۱۵ فی بچہ خریدے ۵۶ بچے بھیڑ کے فی بچہ ۱۳ آنے خریدے۔ ۸۴ آنے ان کی خوراک میں خرچ ہوئے۔ تو بتاؤ سب کی کیا قیمت ہوئی؟

(۱۲۵) گیہوں ۹۶ سیر فی سیر ۲ آنے اور ۵۶ سیر مٹھائی فی سیر ۳ آنے۔ اور چنے ۹۵ سیر بحساب ایک آنہ فی سیر خریدے۔ سب کی قیمت بتاؤ۔

(۱۲۶) ایک کتاب ۱۸ دستہ پر لکھی گئی فی دستہ ۶ قیمت کاغذ اور فی دستہ ۲۴ لکھائی اور فی دستہ ۲ کی سیاہی خرچ ہوئی تو کل خرچ میرا کس قدر ہوا؟

(۱۲۷) ۱۹ تختے لکڑی کے بحساب ۲ فی تختہ اور ۲۸ سلیٹیں ۶ فی سلیٹ اور ۹۶ تختے ٹین کے بحساب ۳ خریدے سب کی کیا قیمت ہوئی؟

(۱۲۸) ایک مہاجن نے ۵۶ سیر گھی ۴ سیر خریدا لیکن ۱۸ سیر گھی گر گیا بتاؤ کتنے کا گھی اُس کے پاس باقی رہا؟

(۱۲۹) ایک مہاجن کے پاس ۱۳۶ من جنس ۴ من کی تھی ۲۸ من جنس اس میں سے چوری ہوگئی اور باقی ۹ من فروخت ہوئی۔ بتاؤ اُس کو کیا نقصان رہا؟

(۱۳۰) ایک شخص نے ۲۶ بکریاں بحساب ۱۸ فی بکری خریدی اور ۴ بکریاں ان میں سے گم ہوگئیں اور باقی فی بکری ۲۰ کے حساب سے بیچ ڈالیں بتاؤ اُس کو کیا نقصان رہا؟

# تقسیم

## کسی عدد کے کئی برابر حصے کرنے کو تقسیم کہتے ہیں

جس عدد کے حصے کئے جائیں وہ مقسوم اور جتنے برابر حصے کئے جائیں وہ مقسوم علیہ اور ہر حصے کی جو مقدار حاصل ہو وہ خارج قسمت اور جو عدد بچ رہے وہ باقی کہلاتا ہے۔ تقسیم حقیقت تفریق متواتر کا اختصار ہے ÷ علامت تقسیم ہے جن عددوں کے بیچ میں یہ علامت ہو۔ ان سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ پہلے عدد کو دوسرے عدد پر تقسیم کرنا ہے جیسے ۱۲ ÷ ۳ = ۴ چونکہ تقسیم ضرب کا الٹ ہے اس لئے ضرب کے پہاڑے تقسیم میں بھی کام آتے ہیں ہم سہولت کیواسطے اُلٹے پہاڑے لکھتے ہیں ؛

## تقسیم کے پہاڑے

| ۲ ÷ ۲<br>۱ | ۳ ÷ ۳<br>۱ | ۴ ÷ ۴<br>۱ | ۵ ÷ ۵<br>۱ | ۶ ÷ ۶<br>۱ | ۷ ÷ ۷<br>۱ | ۸ ÷ ۸<br>۱ | ۹ ÷ ۹<br>۱ | ۱۰ ÷ ۱۰<br>۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ ۲<br>۲ | ۶ ۳<br>۲ | ۸ ۴<br>۲ | ۱۰ ۵<br>۲ | ۱۲ ۶<br>۲ | ۱۴ ۷<br>۲ | ۱۶ ۸<br>۲ | ۱۸ ۹<br>۲ | ۲۰ ۱۰<br>۲ |
| ۶ ۲<br>۳ | ۹ ۳<br>۳ | ۱۲ ۴<br>۳ | ۱۵ ۵<br>۳ | ۱۸ ۶<br>۳ | ۲۱ ۷<br>۳ | ۲۴ ۸<br>۳ | ۲۷ ۹<br>۳ | ۳۰ ۱۰<br>۳ |
| ۸ ۲<br>۴ | ۱۲ ۳<br>۴ | ۱۶ ۴<br>۴ | ۲۰ ۵<br>۴ | ۲۴ ۶<br>۴ | ۲۸ ۷<br>۴ | ۳۲ ۸<br>۴ | ۳۶ ۹<br>۴ | ۴۰ ۱۰<br>۴ |
| ۱۰ ۲<br>۵ | ۱۵ ۳<br>۵ | ۲۰ ۴<br>۵ | ۲۵ ۵<br>۵ | ۳۰ ۶<br>۵ | ۳۵ ۷<br>۵ | ۴۰ ۸<br>۵ | ۴۵ ۹<br>۵ | ۵۰ ۱۰<br>۵ |
| ۱۲ ۲<br>۶ | ۱۸ ۳<br>۶ | ۲۴ ۴<br>۶ | ۳۰ ۵<br>۶ | ۳۶ ۶<br>۶ | ۴۲ ۷<br>۶ | ۴۸ ۸<br>۶ | ۵۴ ۹<br>۶ | ۶۰ ۱۰<br>۶ |
| ۱۴ ۲<br>۷ | ۲۱ ۳<br>۷ | ۲۸ ۴<br>۷ | ۳۵ ۵<br>۷ | ۴۲ ۶<br>۷ | ۴۹ ۷<br>۷ | ۵۶ ۸<br>۷ | ۶۳ ۹<br>۷ | ۷۰ ۱۰<br>۷ |
| ۱۶ ۲<br>۸ | ۲۴ ۳<br>۸ | ۳۲ ۴<br>۸ | ۴۰ ۵<br>۸ | ۴۸ ۶<br>۸ | ۵۶ ۷<br>۸ | ۶۴ ۸<br>۸ | ۷۲ ۹<br>۸ | ۸۰ ۱۰<br>۸ |
| ۱۸ ۲<br>۹ | ۲۷ ۳<br>۹ | ۳۶ ۴<br>۹ | ۴۵ ۵<br>۹ | ۵۴ ۶<br>۹ | ۶۳ ۷<br>۹ | ۷۲ ۸<br>۹ | ۸۱ ۹<br>۹ | ۹۰ ۱۰<br>۹ |
| ۲۰ ۲<br>۱۰ | ۳۰ ۳<br>۱۰ | ۴۰ ۴<br>۱۰ | ۵۰ ۵<br>۱۰ | ۶۰ ۶<br>۱۰ | ۷۰ ۷<br>۱۰ | ۸۰ ۸<br>۱۰ | ۹۰ ۹<br>۱۰ | ۱۰۰ ۱۰<br>۱۰ |
| ۲۲ ۲<br>۱۱ | ۳۳ ۳<br>۱۱ | ۴۴ ۴<br>۱۱ | ۵۵ ۵<br>۱۱ | ۶۶ ۶<br>۱۱ | ۷۷ ۷<br>۱۱ | ۸۸ ۸<br>۱۱ | ۹۹ ۹<br>۱۱ | ۱۱۰ ۱۰<br>۱۱ |
| ۲۴ ۲<br>۱۲ | ۳۶ ۳<br>۱۲ | ۶۰ ۴<br>۱۲ | ۶۰ ۵<br>۱۲ | ۷۲ ۶<br>۱۲ | ۸۴ ۷<br>۱۲ | ۹۶ ۸<br>۱۲ | ۱۰۸ ۹<br>۱۲ | ۱۲۰ ۱۰<br>۱۲ |

## چھوٹی تقسیم کا قاعدہ جبکہ مقسوم علیہ ۲ سے ۱۲ تک ہو

اول مقسوم و مقسوم علیہ کو اس طرح لکھو (مقسوم علیہ) مقسوم / باقی - خارج قسمت

پھر مقسوم کے آخر میں سے مقسوم علیہ کے ہندسوں کے برابر ہندسے لیکر دیکھو۔ کہ مقسوم علیہ کا آخری ہندسہ مقسوم کے اخیر ہندسے سے کَے دفعہ جا سکتا ہے اگر جا سکے تو بہتر ورنہ ان ہندسوں میں مقسوم کا ایک اور ہندسہ شامل کرکے اب دیکھو جتنے دفعہ جا سکے اس کو خارج قسمت میں مقسوم کے نیچے سب سے پہلے درجے میں فرضی اکائی خیال کرکے لکھو جو باقی بچے اس کے ساتھ علیحدہ کی ہوئی رقم کا اگلا ہندسہ اس میں شامل خیال کرکے دیکھو کہ اس میں سے مقسوم کَے دفعہ جا سکتا ہے۔ جتنی دفعہ جائے اس کو خارج قسمت میں فرضی دہائی کی جگہ لکھو۔ اگر نہ جا سکے۔ تو خارج قسمت میں صفر لگا کر اس میں ایک اور دائیں طرف کا ہندسہ شامل خیال کرو۔ جتنی دفعہ جائے اُسے خارج قسمت میں لکھو اسی طرح سارا عمل ختم کرو آخر کو جو کچھ بچے اس کو باقی کی جگہ لکھو اور خارج قسمت اور باقی کے درمیان (-) علامت لکھو۔

مثال ۷۴۳ کو ۲ پر تقسیم کرو۔

### عمل

مقسوم علیہ ۲) ۷۴۳ / ۳۷۱ - ۱

### بیان عمل

آخری ہندسے کو ۲ پر تقسیم کیا۔ دو دفعہ پورا گیا اس ۲ کو ۴ کے نیچے لکھا پھر ۳ کو ۲ پر تقسیم کیا ۳ میں سے ۲۔ ایک دفعہ جا سکتا ہے ۱ کو ۳ کے نیچے لکھا اور بقیہ ۱ کو ۷ کے ساتھ ملایا تو ۱۷ ہوئے۔ اس میں ۲ آٹھ دفعہ گیا اور ایک باقی بچا ۸ کو تیسرے مرتبے پر لکھا اور علامت - کرکے ۱ کو باقی کی جگہ لکھا۔

### سوالات نمبر ۶

(۱) ۲) ۸ خارج قسمت (۲) ۲) ۱۶ خارج قسمت (۳) ۳) ۲۴ خارج قسمت (۴) ۴) ۳۲ خارج قسمت

(۵) ۵) ۲۵ (۶) ۳) ۲۷ (۷) ۹) ۴۵ (۸) ۷) ۳۵ (۹) ۸) ۷۲ (۱۰) ۱۱) ۵۵

(۱۱) ۴) ۳۶ — ۹ (۱۲) ۳) ۱۵ — ۵ (۱۳) ۱۳) ۵۲ — ۴ (۱۴) ۶) ۴۲ — ۷ (۱۵) ۶) ۴۸ — ۸ (۱۶) ۶) ۳۲ — ۵-۲

(۱۷) ۹) ۴۷ — ۵-۷ (۱۸) (۱۹) ۱۴) ۱۹۶ — ۱۴ (۲۰) ۴) ۵۶ — ۱۴۰۱ (۲۱) ۸) ۴۳۵ — ۵۴-۳ ۷) ۱۱۶۳۵ — ۱۶۶۲-۱

(۲۲) ۶) ۴۸۹۵ — ۸۱۵-۵ (۲۳) ۸) ۱۷۹۳۶ — ۲۲۴۲ (۲۴) ۸) ۱۲۹۳۵ — ۱۶۱۶-۷ (۲۵) ۱۱) ۳۸۳۲۵ — ۱۹۹۲-۱

(۲۶) ۱۲) ۲۸۹۷۵ — ۱۴۱۴-۷ (۲۷) ۱۳) ۱۲۰۹۸۴ — ۹۳۰۶-۶ (۲۸) ۱۴) ۱۳۵۰۵۰ — ۹۶۴۶-۶ (۲۹) ۱۵) ۱۴۸۹۳۱ — ۹۹۲۸-۱۱

(۳۰) ۱۶) ۱۹۴۹۳۴ — ۱۲۱۸۳-۶ (۳۱) ۱۷) ۵۰۷۹۳۶ — ۲۹۸۷۸-۱۰ (۳۲) ۱۷) ۷۹۸۲۳۹ — ۴۶۹۵۷ (۳۳) ۱۵) ۱۲۸۹۳۱ — ۸۰۹۶۴۲-۸

(۳۴) ۱۵) ۲۸۲۵۰۴۳۵ — ۱۸۸۳۳۶۲۳ (۳۵) ۱۳) ۸۲۳۰۹۴۸ — ۶۳۳۱۴۹-۱۱ (۳۶) ۱۳) ۱۰۰۰۰۰۰۰ — ۷۶۹۲۳-۱

(۳۷) ۱۴) ۹۶۷۶۵۴۳۲۰۰ — ۶۹۱۱۰۲۲-۱۲ (۳۸) ۱۸) ۱۲۳۵۶۹۴۱ — ۶۸۶۵۵۲-۵ (۳۹) ۱۹) ۱۳۵۷۹۴۳۵ — ۷۱۴۷۰۷-۲

(۴۰) ۲۰) ۴۵۶۸۳۵۴۲ — ۲۲۸۴۱۷۷-۲ (۴۱) ۱۸) ۶۵۹۸۶۷ — ۳۶۶۵۹-۱۴ (۴۲) ۱۹) ۱۳۵۷۹۴۳۵ — ۷۱۴۷۰۷-۲

(۴۳) ۱۹) ۴۱۸۶۱۵ — ۲۲۰۳۲-۱۲ (۴۴) ۱۷) ۸۰۸۴۶۶ — ۴۷۵۵۶-۸ (۴۵) ۱۸) ۴۸۴۰۲۸ — ۲۶۸۹۰

(۴۶) ۱۹) ۹۹۱۲۳۸۹ — ۵۲۱۷۰۴-۱۳ (۴۷) ۱۲) ۱۴۸۹۲۵۰ — ۱۲۴۱۰۴-۲ (۴۸) ۱۶) ۴۸۷۸۹۳۲۶ — ۳۰۴۹۳۳۲-۱۴

(۴۹) ۱۷) ۱۳۵۷۸۹۳۲ — ۷۹۸۷۶۰-۱۲ (۵۰) ۱۸) ۲۸۷۹۸۹۴۵ — ۱۵۹۹۹۴۱-۷

(۵۱) ایک آدمی نے ایک ہفتہ میں ۵۰۴ روپے کمائے تو ایک دن کی اسکی کیا کمائی ہوئی ❖

(۵۲) ایک آدمی نے ۵۶۴ روپے ۱۲ فقیروں میں خیرات کئے۔ بتاؤ ہر ایک کے حصے میں کتنے روپے آئے ؟

(۵۳) ۵۷۶ روپے میں ۹ گھوڑے خریدے گئے تو ایک گھوڑے کی قیمت بتاؤ۔

(۵۴) ۱۲۹۲ میل سفر ایک آدمی نے ۴ دن میں بذریعہ ریل کیا ایک دن کی مسافت بتاؤ ؟

(۵۵) ۱۳۹۲ آنے کے کتنے روپے ہوں گے جبکہ ۱۶ کا ایک روپیہ ہوتا ہے ؟

(۵۶) ۱۹۴۴ پائیوں کے کتنے آنے ہوں گے جبکہ ۱۲ پائی کا ایک آنہ ہوتا ہے ؟

(۵۷) ۱۴۹۸ دنوں کے کتنے ہفتے ہوں گے جبکہ ۷ دن کا ایک ہفتہ ہوتا ہے ؟

(۵۸) ۱۲ پن چکیوں نے ۱۲۶۰ من آٹا پیسا بتاؤ ایک پن چکی کا کتنا آٹا ہوا ؟

(۵۹) ۱۹۲۶ روپے ۱۸ لڑکوں کو انعام ملا بتاؤ ہر ایک کے حصے میں کتنے کتنے روپے آئے ❖

